Boole(۱۸۱۵ء-۱۸۶۴ء)،Leibniz(۱۶۴۶ء-۱۷۱۶ء)اورAugustus De Morgan(۱۸۰۶ء-۱۸۷۱ء) کی بنیادوں سے استفادہ کرتے ہوئے انیسویں اور بیسویں صدی کے منطقیوں نے استخراجی منطق کے احاطہ کار میں توسیع کے ساتھ ساتھ علامتی اندازِ بیان اختیار کرکے اور ریاضیاتی طرز اخذ واشتقاق سے اس میں انقلابی تبدیلیاں لائی ہیں۔اس کا ایک اہم نتیجہ اس بات کا تسلیم کیا جانا ہے کہ خالص ریاضی، منطق کے ساتھ تواتر رکھنے والی چیز ہے، بلکہ اسی سے نکلنے والی چیز ہے۔اس سے یہ بات بھی پایہ ثبوت تک پہنچتی ہے کہ ریاضی ایک تجرباتی سائنس نہیں ہے بلکہ یہ منطق ہی کی بنیادوں پر استوار ہے۔اس کا بہت نمایاں اور تاریخی طور پر فیصلہ کن اظہار وائٹ ہیڈ(۱۸۶۱ء-۱۹۴۷ء) اور برٹرینڈ رسل (۱۸۷۲ء-۱۹۷۰ء) کی کتاب"The Principle of Mathematics"(۱۹۰۳ء) کی شکل میں سامنے آتا ہے:

> وہ ریاضی کے ذریعے منطق سے ہوتا ہوا فلسفے کی دنیا میں پہنچا اور (۱۳-۱۹۱۰ء) میں وائٹ ہیڈ کے ساتھ مل کرThe Principle of Mathematics لکھی۔جو کہ منطق اور ریاضی کا بے مثال نام ہے۔(۵۹)

جان اسٹوراٹ مل (۱۸۰۶ء-۱۸۷۳ء) سے پہلے استقرائی منطق کے اصولوں کی عمل تطبیق نہ ہونے کے برابر تھی۔مل کا علت ومعلول کے تجزیے کا طریق کار مع نظریہ احتمال کے اصول اور شماریاتی مشق وعمل، منطق کی نصابی کتابوں کا پیٹ بھرنے والے مواد کا سرچشمہ ہے۔ان اصولوں کی یوں فراہمی روایتی استخراج کی طرح عملی مقاصد کے لیے انتہائی مفید ہے۔

### ۳۔ اخلاقیات(Ethics):

"Ethics" قدیم یونانی زبان سے ماخوذ لفظ ہے۔جس کے لغوی معنی ''کسی کردار سے تعلق رکھنا'' کے ہیں۔"Ethics" اخلاقیات تصورات اور اصول کا ایسا مجموعہ ہے جس کی مدد سے صحیح یا غلط خصلتوں کا تعین کیا جاتا ہے۔یہ ایسے دفاعی اور منظّم اصلوں کا علم ہے جس کے ذریعے صحیح یا غلط کردار کا فیصلہ کیا جاتا ہے۔فلسفۂ اخلاقیات میں اچھائی اور برائی کو پرکھا جاتا ہے۔یہ تمیز نیک و بد، انسانی کرداراس کے اصول اور پرمسرت زندگی سے بحث کرتی ہے۔(۶۰) یہ فلسفے کی وہ شاخ ہے جو ہمیں یہ سمجھنے میں مدد دیتی ہے کہ زندگی میں کیا غلط اور کیا صحیح ہے؟ اوران سوالات کے جوابات کسی رسم ورواج یا ایمان کی بجائے عقل اور دلائل کے ذریعے حاصل کرنے کے لیے اصرار کرتی ہے۔(۶۱) گویا فلسفۂ اخلاقیات انسانی عمل پر خیروشر کے نقطہ نظر سے بحث کرنے کا نام ہے۔انسائیکلوپیڈک ڈکشنری آف فلاسفی میں ''اخلاقیات'' کی تعریف کچھ یوں درج ہے:

"Branch of Philosophy concerned with the avaluation of human

conduct" (62)

(اخلاقیات علم فلسفہ کی وہ شاخ ہے جو انسانی کردار کے ارتقا سے تعلق رکھتی ہے)

سی-اے قادر ''اخلاقیات'' کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

پروفیسر ڈیوی کے مطابق اخلاقیات وہ علم ہے جس میں کردار پر خیر و شر یا ثواب و خطا کے نقطہ نظر سے بحث کی جاتی ہے۔ پروفیسر راجرس اپنی کتاب 'تاریخ اخلاقیات' میں رقم طراز ہے: جو علم ایسے اصول بتاتا ہو جس سے انسانی کردار کے صحیح مقاصد کی حقیقی اور سچی قدر و قیمت کا تعین ہو سکے علم الاخلاق ہے۔ (۶۳)

اخلاقیات کے درج ذیل تین بنیادی شعبے ہیں:

۱۔ **Meta Ethics:** اس شعبے میں نظریات کی سچائی کی اقدار سے بحث کی جاتی ہے۔

۲۔ **Nomative Ehtics:** اس شعبے میں ان علمی ذرائع کی صحت سے بحث کی جاتی ہے جن کا تعلق انسانی کردار سے ہو۔

۳۔ **Applied Ethics:** اس شعبے میں یہ مطالعہ کیا جاتا ہے کہ خاص صورت حال یا دائرۂ کار میں انسان کو کیا کرنا چاہیے اور کیا نہیں کرنا چاہیے۔

علم الاخلاق کا بنیادی تعلق تصدیقات سے ہے۔ تصدیقات کی دو اقسام ہیں:

۱۔ اثباتی: جس میں خیر و شر کا ذکر نہیں ہوتا بلکہ صرف بیان ہوتا ہے۔

۲۔ قدری: جس میں خیر و شر کا بتلانا ہوتا ہے۔

فلسفۂ اخلاقیات میں مطالعہ کرنے کے بھی دو اصول ہیں:

۱۔ اخلاقی تصدیقات کا نفسیاتی تجزیہ کرنا۔

۲۔ اخلاقی تصدیقات کو معاشرتی تناظر میں پرکھنا۔

اخلاقیات شروع سے فلسفے کا ایک اہم شعبہ سمجھا جاتا ہے۔ اخلاقیات انسانی اعمال کے مقاصد کی قدر و قیمت کو جانچ کے لیے اصول متعین کرنے کا علم ہے۔ اس میں خیر و شر کی ماہیت پر بحث کے ساتھ ساتھ خیر کے حصول کا تجزیہ کر کے یہ بتایا جاتا ہے کہ ہم کس طرح خیر کے ساتھ ہم آہنگ رہ سکتے ہیں۔ (۶۴) ولیم للی ''اخلاقیات'' کو انسانوں کے کردار کے پرکھنے کی سائنس قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

ہم اخلاقیات کی تعریف یہ کر سکتے ہیں کہ یہ سماج میں رہنے والے انسانوں کے کردار کا عیاّری علم یا سائنس ہے۔ یہ ایک ایسا علم ہے جو کردار کے صائب یا غیر صائب، اچھے یا برے یا کسی ایسے ہی اعتبار سے حکم لگا تا ہے۔ (۶۵)

اخلاقیات کے دو اہم مکاتب فکر ہیں:

۱۔ فطرت پسند ۲۔ وجدانیت پسند

پہلا مکتب سائنس کے انکشافات کو تسلیم کرتا ہے جس میں اخلاقی قدروں کے ازلی وابدی یا معروضی ہونے سے انکار کا سوال اٹھا دیا جاتا ہے۔ اس مکتبہ فکر کے نزدیک اخلاقی قدریں مکمل طور پر معروضی ہیں اور بچہ اپنے ماحول کے اثرات جذب کر کے تب کہیں جا کر اعمال و کردار کی اچھائی یا برائی سے باخبر ہوتا ہے۔

وجدانیت پسندوں کا انحصار قطعی مذہب پر ہے۔ اس مکتبہ فکر کے مطابق خیر وشر کی تمیز بچے کے دل ودماغ میں فطری طور پر موجود ہوتی ہے۔ وہ اس کا جانچ کرنے والا نہیں ہوتا۔ نیز شعور کی بیداری کے ساتھ ساتھ وہ خود اس کی پرکھ حاصل کرنے کے قابل بن جاتا ہے۔ بہ الفاظ دیگر یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس مکتبہ فکر کے مطابق خیر وشر معروضی ہیں۔

علم الاخلاق میں پہلا مسئلہ یہ سامنے آتا ہے کہ کیا اخلاقاً درست اور غلط ہونے کے لیے کوئی معیاری اصول ہیں۔ جنہیں اختیار کرنا لازمی قرار دیا جا سکے۔ اس سوال کا منفی جواب ''علمیات'' میں تشکیک کے برابر ہے۔ اسے شکی اور مردم بے زار سے تعبیر کیا جائے گا۔ حکما کا وہ قدیم مکتبۂ فکر جنہیں ''کلبی'' مردم بے زار اور شکی کہا جاتا ہے اور جو انسانی اخلاق و کردار کے نفی کیا کرتے ہیں، کلبیت (Cynicism) تشکیک (Scepticism) کے مقابلے میں عقل سلیم کو زیادہ ٹھیس پہنچاتی ہے۔ اسی نقص کی وجہ سے کلبیت عموماً کھلم کھلا ہونے کی بجائے ایمائی ہوتی ہے۔ اس کی ایک ہلکی پھلکی صورت نظریہ اضافیت کی شکل میں سامنے آتی ہے یعنی یہ تصور کہ اخلاقی ہدایات کا انحصار صرف زیر بحث گروہ یا ثقافت کے عمومی اتفاق یا عدم اتفاق پر ہوتا ہے۔ کلبیت کو اگر خارج کر دیا جائے تب بھی نظریہ اخلاق کے دو بنیادی سوال سامنے آتے ہیں۔ پہلا اس بنیاد کے بارے میں ہے جس کے میزان پر کسی عمل کی درستگی کو جانچا جاتا ہے جبکہ دوسرا کسی عمل کے مقاصد سے تعلق رکھتا ہے۔ بالخصوص دوسرا سوال خیر اعلیٰ کی اصلیت سے بحث کرتا ہے۔ جس کے ترازو میں دیگر تمام انجام پائے کار کی بھلائی اور برائی کو تولا جا سکتا ہے۔

یہ فرض کرتے ہوئے کہ درست اور غلط میں امتیاز کے لیے مناسب بنیاد اور اصول مقرر ہیں۔ نظریہ اخلاق کے مباحث کا زیادہ زور اصول کی جگہ بنیاد پر ہوتا ہے۔ اس ضمن میں سب سے اہم مسئلہ نفس پرستی بہ مقابلہ ایثار پسندی کا ہے۔ یعنی کوئی صرف اپنے بہترین مفاد کو مدنظر رکھے یا اجتماعی مفاد کو ذاتی مفاد پر، ترجیح دینے کے لیے ایک اخلاقی فریضہ موجود ہے، جسے ترجیح دینا سب پر لازم ہے۔ اس کا نفس پرستانہ جواب یقیناً استثنائی ہے۔ بہت سے نفسیات پرست جن میں رومی

فلاسفی Lucretius (۹۹ق م-۵۵ق م) اور برطانوی اخلاق دان جریمی بینتھم (۱۷۴۸-۱۸۳۲ء) شامل ہیں اور جن کا خیال ہے کہ سارے لوگ اپنی نفسیاتی فطرت کی بدولت وہی کچھ کرتے ہیں جن سے انھیں ذاتی طور پر اطمینان نصیب ہوتا ہے۔ اپنے مختلف اخلاقی اصولوں کے لحاظ سے اخلاقیاتی نظریہ سازوں کے رجحانات کی بنیاد پر ان کی اقسام کچھ یوں ہیں:

☆ کسی خارجی طاقت کو اخلاقی معیار قرار دینے والے یعنی خدا کی مرضی کے حامی۔

☆ اخلاقی کشف والقاء کو بنیاد قرار دینے والے یعنی القاء وکشف کے حامی۔

☆ انسانی جذبات کو غلط یا صحیح کے پرکھنے کا اختیار دینے والے یعنی جذباتی البنیاد کے حامی۔

اخلاقیات کے نظریہ سازوں کو لذتیت پرستوں، مسرت پرستوں اور غائت پسندوں کے نام سے موسوم کیا جا سکتا ہے۔ اس ضمن میں کانٹ (۱۷۳۴ء-۱۸۰۴ء) کو درجہ امتیاز حاصل ہے جو اخلاقی پاکیزگی کے اعلیٰ ترین درجات کو انسانی نشاط وانبساط کے ساتھ منتہی کرتا ہے:

> کانٹ اخلاقیات کو علت و معلول نہیں سمجھتا۔ یعنی ہمارے اعمال کسی مادی جبریت (Determinism) کا نتیجہ نہیں بلکہ یہ ہمارے آزادی رائے (Free well) کا نتیجہ ہیں۔ ہم اپنے اعمال کے لیے علت ومعلول کی زنجیروں میں جکڑے ہوئے نہیں ہیں بلکہ اپنی آزادی رائے رکھنے والے اور اس کے تحت اخلاقی عمل میں خودمختار ہیں۔ ہم اپنی خودمختاری کو بروئے کار لا کر وقتی طور پر حواس کی مرضی (خواہشات کی غلامی) پر چل کر کوئی مزا یا مفاد حاصل کرنے کے لیے اخلاقیات کے برعکس کام یا بدی کرتے ہیں۔ مگر اس وقت فوراً ضمیر ہمیں ملامت کرتا ہے اور ہم سمجھتے ہیں کہ ہم نے کوئی نیکی کا کام نہیں کیا۔[۶۶]

عظمتِ انسانی، علم وحکمت، جواں مردی، صداقت، شجاعت، عدل وانصاف، قناعت پسندی، انسان دوستی، نیکی و سعادت اور امن ومحبت جیسے اہم اقدار اخلاقیات کے اصول اور بنیاد ہیں۔

### ۴۔ جمالیات (Aesthetics):

جمالیات (Aesthetics) یونانی زبان کے الفاظ "Aistheta" بہ معنی مدرک الحواس اشیا اور "Aisthetes" بہ معنی ادراک کرنے والا سے ماخوذ ہے۔ اس لفظ کا معنی مسرت کے عرفان سے مشروط ہے۔[۶۷] جمالیات کسی بھی شے کے حسن وجمال کو پرکھنے اور اس کا معیار متعین کرنے کا نام ہے۔ یہ ان اصولوں کا کھوج لگاتی ہے جس سے کسی شے کو حسین کہا جا سکے۔[۶۸] جمالیات میں حسن اور فن کے اقدار اور معیار سے بحث کی جاتی ہے۔ اس علم کا دائرۂ کار فن، حسن اور حظ کی ماہیت، تخلیق اور تعریف کو محیط ہے۔ انسائیکلوپیڈک ڈکشنری آف فلاسفی میں

''جمالیات'' کی تعریف کچھ یوں درج ہے:

"Branch of Philosophy that studies beauty and taste, including their specific manifestation in the largic, the comic & the sublime"(69)

(جمالیات علم فلسفہ کی وہ شاخ ہے جس میں حسن، حِظ اور حسن کے منطقی اظہار و جمالیاتی ارتقا سے بحث کی جاتی ہے۔)

پروفیسر سی-اے قادر ''جمالیات'' کو فلسفۂ حسن اور فنون لطیفہ کے جمالیاتی اصولوں کا علم قرار دے کر اس کی وضاحت کچھ یوں کرتے ہیں:

فلسفہ کی وہ شاخ جو حسن و جمال (خاص طور پر فن میں) اور فنون لطیفہ کے جمالیاتی اصولوں کو زیر بحث لاتی ہے۔ اس اصطلاح کو پہلے پہل (بام گارٹن)Baumgarten نے ۱۷۵۰ء میں استعمال کیا۔ اس سے مراد ایسا حسی علم ہے جو حسن کی تخلیق کرتا ہے۔(۷۰)

''جمالیات'' کے حوالے سے علی عباس جلال پوری اپنی کتاب خردنامہ جلال پوری میں لکھتے ہیں:

جمالیات فلسفے کی ایک شاخ ہے۔ جس میں حسن کی ماہیت سے بحث کی جاتی ہے اور فنون لطیفہ کی جمالیاتی اساس کا تجزیہ کیا جاتا ہے۔ اس ایستھیٹکس (جمالیات) کی ترکیب بام گارٹن نے ۱۷۵۰ء میں وضع کی تھی۔ بام گارٹن کے خیال میں جمالیات وہ صنف علم ہے جو منطق کی صداقت سے بحث نہیں کرتی بلکہ حسیاتی تاثرات کو معرض بحث لاتی ہے۔(۷۱)

''جمالیات'' یوں تو فلسفہ کا ایک شعبہ ہے لیکن اس نے حکمائے جمالیات کی ذہنی کاوشوں کی بدولت اپنی ایک الگ مستقل حیثیت اختیار کر لی ہے(۷۲) اور اب اسے مستقل علم کا درجہ حاصل ہے۔ جو درج ذیل نظریات سے تشکیل پاتا ہے:

i۔ **عقلیاتی نظریہ:** اس نظریے کا بانی کولرج (۱۷۷۲ء-۱۸۳۴ء) ہے۔ اس نظریے کے مطابق: حسن سے حاصل ہونے والی آسودگی عقلیاتی نوعیت کی ہوتی ہے۔

ii **اظہاری نظریہ:** اس نظریے کا بانی کروچے (۱۸۶۰ء-۱۹۵۲ء) ہے۔ اس نظریے کے مطابق اظہار ہی حسن ہے۔

iii **جذباتی نظریہ:** اس نظریے کا بانی شوپن ہار (۱۷۸۸ء-۱۸۶۰ء) اور نٹشے (۱۸۴۴ء-۱۹۰۰ء) ہے۔ اس نظریے کے مطابق: حسن سے لطف اندوز ہونے کے لیے اس شے سے جذباتی لگاؤ کا ترک

کرنا ضروری ہے، جو حسن کا مرکز ہو۔

iv **تجزیاتی نظریہ:** اس نظریے کا بانی ہیگل (۱۷۷۰ء-۱۸۳۱ء) ہے۔ اس نظریے کے مطابق: فطرت حسین نہیں بلکہ حسن انسانی ذہن کی پیداوار ہے۔

v **وجودی نظریہ:** اس نظریے کا بانی فلاطینوس (۲۰۴ق م-۲۶۹ق م) ہے۔ اس نظریے کے مطابق: کائنات کے تمام مظاہر میں حسن ازلی کا جلوہ کارفرما ہے۔

vi **اخلاقی نظریہ:** اس نظریے کے بانی افلاطون (۴۲۸ ق م-۲۶۹ ق م)، ٹالسٹائی (۱۸۲۸ء-۱۹۱۰ء) اور رسکن (۱۸۱۹ء-۱۹۰۰ء) ہیں۔ اس نظریے کے مطابق: حسن یا تو موضوعی ہے یا معروضی، موضوعی حسن ہمیشہ دیکھنے والے کی نگاہ میں ہوتا ہے جبکہ معروضی حسن کسی شے کی ذات کا حصہ ہوتا ہے۔

## جمالیات کی اقسام:

۱۔ **ارتقائی جمالیات:** ارتقائی جمالیات میں انسانی ارتقائی حوالے سے رنگ، وجودی تناسب، شکل اور مادی اشیا سے جذباتی بندھن کا جمالیاتی تجزیے کا مطالعہ کیا جاتا ہے۔

۲۔ **اطلاقی جمالیات:** اطلاقی جمالیات میں تہذیب یا کلچر کی ساخت اور عناصر میں موجود جمالیاتی فلسفے کے عناصر کا مطالعہ کیا جاتا ہے۔

''جمالیات'' کے خالصتاً فلسفے کا حصہ ہونے پر سوالات اٹھائے جاتے ہیں۔ کیوں کہ اس میں ہونے والے مباحث میں اکثر و بیشتر زیادہ وقت نفسیاتی پہلوؤں اور جمالیاتی انداز سے اطمینان بخش کیفیات کے بیان پر صرف کیا جاتا ہے، جبکہ جمالیاتی اصولوں کے معیاری سوالات، جمالیاتی آراء اور فنون لطیفہ کی تنقید پر مقابلتاً کم توجہ دی جاتی ہے۔ ایک بنیادی سوال یہ ہے کہ جمالیاتی قدر و پہچان داخلی یا اضافیاتی شے ہے؟ یا اضافیاتی انفرادی اثر پذیری کے لحاظ سے سماجی و ثقافتی سیاق وسباق سے عبارت ہے۔ نیز کوئی خالصتاً جمالیاتی جانچ پڑتال کا ایک مستقل معیار بھی موجود ہے؟ چناں چہ وہ نظریات جو کہ جمالیات کے کائناتی اصولوں سے انکار پر مبنی ہیں۔ علم الاخلاق ہی کی طرح اضافیت کے تصورات سے علاقہ رکھتے ہیں۔ فرض کریں اگر جمالیاتی قدر کا کوئی معروضی معیار ہے تو پھر یہ سوال اٹھے گا کہ آیا حسن و جمال کے یہ معیار ہماری مشترکہ انسانی فطرت میں موجود کسی مثالی خصوصیت کا مظہر ہیں یا فطرت عمومی میں غایاتی اصول کا اظہار ہیں۔ آخر الذکر نظریہ ایک قدیم نظریہ ہے جس کی توضیح کچھ یوں ہے کہ جمالیاتی خاکہ مثلاً کسی عورت کے نقش نہ تو فن کار کے کسی ماڈل کی تشکیل ہیں اور نہ ہی اس کے تخیل کی تخلیق بلکہ وہ نسوانیت کی تکمیل کا عکس ہیں۔ ایک اور قدیم تصور اس ضمن میں کانٹ

(۱۷۲۴ء-۱۸۰۴ء) کا یہ ہے:

☆ حسن، وہ ہے جو احساس سے بالاتر ہو کر مفید لطف انگیزی کا مظہر ہو۔

☆ حسن وہ ہے جو بے غرضانہ دلچسپی کا مظہر ہو۔

''جمالیات'' کے معروضی نظریات کے برعکس وہ داخلی نظریے بھی موجود ہیں جو کسی چیز کے بارے میں کسی فرد کے داخلی جذبات کے فن کارانہ اظہار ہی کو مقصد قرار دیتے ہیں۔

ان معروضی و موضوعی نظریات کے علاوہ فلسفۂ جمالیات میں ''جمالیاتی حسن'' اور ''جمالیاتی ذوق'' بھی بحث طلب اصطلاحات ہیں۔ ان کی تفہیم اور فرق کو واضح کرتے ہوئے ڈاکٹر نصیر احمد ناصر لکھتے ہیں:

> جمالیاتی حسن اپنی حقیقت میں اصلی اور جمالیاتی ذوق اپنی ماہیت میں اس کی فرع ہے۔ اول الذکر کی حیثیت نوعی اور موخر الذکر کی انفرادی ہے۔ جمالیاتی حس قلب کی وجدانی قوتوں میں سے ایک قوت ہے اور ان میں اساسی حیثیت رکھتی ہے...... یہ زمان و مکان سے بے نیاز ایک آفاقی اور ہمہ گیر قوت ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہر انسان بلا امتیاز رنگ و نسل اور زبان و مکاں جمالیاتی حس رکھتا ہے......لیکن جہاں تک حظ کا تعلق ہے، اس میں سبھی انسان برابر ہوتے ہیں۔ کیونکہ جمالیاتی حس کا خاصہ یہی ہے۔ اب انہیں چیزوں کو اگر ایک طرف ان کی انفرادی حیثیت سے اور دوسری طرف افراد کے جمالیاتی ذوق کے تعلق سے دیکھا جائے تو ایک طرف ہمیں چیزوں کے حسن اور دوسری طرف افراد کی پسند میں فرق نظر آئے گا...... باالفاظ دیگر انسان کی جمالیاتی حس تو ایک ہی جیسی ہے لیکن جمالیاتی ذوق میں فرق ضرور ہوتا ہے۔[۷۳]

## انواع فلسفہ: Types of Philosophy

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۔ | مادیت | ۲۔ | تصوریت | ۳۔ | حقیقت پسندی |
| ۴۔ | وجدانیت | ۵۔ | تصوف | ۶۔ | وجودیت |
| ۷۔ | منطقی ایجابیت | ۸۔ | لسانیاتی فلسفہ | ۹۔ | فلسفہ سائنس |

### ۱۔ مادیت (Materialism):

مادیت (Materialism) کا مآخذ لاطینی لفظ "Materia" بہ معنی ''مادہ'' ہے۔ خارجی دنیا کی تمام معروضی اشیا اور نظام جو انسانی ذہن و شعور سے باہر آزادانہ وجود رکھتے ہیں، مادے کے دائرے میں شامل ہیں۔[۷۴] مادیت

دراصل اس نظریے کا نام ہے کہ مادے اور اس کے مظاہر کے علاوہ کوئی موجود نہیں اور اس کی حرکت سے کائنات بنی ہے۔ نیز تمام مظاہر بشمول ذہنی مظاہر مادہ کے ذرائع ہیں۔(۷۵) مادیت کے مطابق اس دنیا میں سوائے مادہ کے کوئی اور وجود موجود نہیں۔ حتیٰ کہ شعور بھی مادے کا مظہر ہے۔ وہی ابتدا اور وہی انتہا ہے اور مادہ آپ ہی آپ وجود میں آ گیا۔(۷۶)
انسائیکلوپیڈک ڈکشنری آف فلاسفی کے مطابق مادیت:

"Belief that only physical things truly exist" (77)

(مادیت اس عقیدے کا نام ہے کہ صرف مادی وجود رکھنے والی اشیا حقیقی ہیں۔)

مادیت کی رو سے ''مادہ'' تمام چیزوں کی اصل ہے۔ مادیت کا دعویٰ ہے کہ مادہ کے سوا کسی چیز کا وجود نہیں جس چیز کو ہم ذہن یا نفس کہتے ہیں وہ اس دائم التغیر مادے کی بے شمار صورتوں میں سے صرف ایک صورت ہے۔(۷۸) مادیت کو دو شعبوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ ایک حصہ تو یہ ہے کہ انسانی نسل کے با مقصد وجود کا تعلق خارجی دنیا سے ہے جس کو صرف فلسفیانہ انداز نظر سے سمجھا جا سکتا ہے۔ دوسرے حصے کا تعلق فلسفیانہ تفکر سے ہے۔ جس کی رو سے مادہ نہ صرف سب سے افضل ہے۔ بلکہ شعور کے مقابلے میں اس کی نوعیت اولین ہے اور اس بنیاد پر کائنات یعنی مادی دنیا فوقیت کی حامل ہے۔(۷۹) کشاف اصطلاحات فلسفہ میں ''مادیت'' کے دونوں شعبوں کی توضیح کچھ اس طرح درج ہے:

> مادیت دو قسم کی ہوتی ہے۔ ایک خودرو اور دوسری فلسفیانہ۔ خودرو قسم کی مادیت تمام انسانوں میں موجود ہے کیوں کہ ہر شخص کائنات کو خارجی مانتا ہے۔ فلسفیانہ مادیت میں مادہ کو اولین حیثیت دی جاتی ہے، نفس اور شعور کو ثانوی۔ اس نظریے کی رو سے کائنات ازلی اور ابدی ہے اور خدا نے اسے تخلیق نہیں کیا۔ شعور کو مادہ کی پیداوار قرار دے کر، مادیت شعور کو مادہ کا عکس خیال کرتی ہے۔(۸۰)

فلسفۂ مادیت ایک فوق الفطرت تعبیر کائنات کے خلاف احتجاج کی نمائندگی کرتا ہے اس فلسفے کا آغاز مادہ پرستی سے ہوتا ہے۔ سقراط (۴۷۰ ق م-۳۹۹ ق م) اور افلاطون (۴۲۸ ق م-۳۴۷ ق م) سے قبل اہل یونان فلاسفہ کو ''ہیولائی'' کے نام سے پکارتے تھے۔ واضح رہے کہ 'ہیولا' کا لفظ ہی 'مادہ' ہے۔ ماقبل سقراط (۴۷۰ ق م-۳۹۹ ق م) وافلاطون (۴۲۸ ق م-۳۴۷ ق م) فلاسفہ کی مادیت کے حوالے سے نظریات درج ذیل ہیں:

۱۔ مادہ وہ ہے جو مکان میں پھیلا ہوا ہے۔

۲۔ مادہ ازلی اور غیر فانی ہے۔

۳۔ مادے میں حرکت کی صلاحیت موجود ہے۔

۴۔ شعور اور ذہن بھی دوسری اشیا کی طرح ایٹموں سے مرکب ہے۔

۵۔ عالم میں کوئی ذہنی یا شعور کارفرما نہیں، دوسرے الفاظ میں اس پر کوئی یزدانی قوت متصرف نہیں۔[۸۱]

یونانی فلاسفہ میں سے طالیس (۶۲۴ ق م-۵۶۴ ق م)، اناکسی مینڈر (۶۱۰ ق م-۵۴۶ ق م)، ہیرا قلیتوس (۵۳۵ ق م-۴۷۵ ق م) اور ڈیموکریٹس (۴۶۰ ق م-۳۷۰ ق م) سے لے کر اٹھارویں اور انیسویں صدی کے سائنسی نظریہ سازوں یعنی کوپر نیکس (۱۴۷۳ء- ۱۵۴۳ء)، گلیلیو (۱۵۶۴ء-۱۶۴۲ء)، تھامس ہابز (۱۵۸۸ء-۱۶۷۹ء)، ہیوم (۱۷۱۱ء-۱۷۷۶ء)، ائزک نیوٹن، ڈارون (۱۸۰۹ء-۱۸۸۲ء)، مارکس (۱۸۱۸ء-۱۸۸۳ء) اور جیکب مالشوٹ (۱۸۲۲ء-۱۸۹۳ء) سارے مادے کو ازلی اور ابدی سمجھتے ہیں۔ مادے کی ہیئت کے متعلق پہلا باضابطہ نظریہ Empedocules (۴۹۴ ق م-۴۳۴ ق م) پیش کرتا ہے۔اس کے نزدیک: مادہ چار عناصر یعنی مٹی، ہوا، آگ اور پانی سے وجود کی صورت میں عبارت ہے جبکہ اس کا شاگرد Anaxagoras (۵۱۰ ق م-۴۲۸ ق م) مادے کی ایٹمی ماہیت کا تصور پیش کرتے ہوئے کہتا ہے کہ مادہ نہ صرف مسلسل ہے بلکہ یہ چھوٹی چھوٹی اکائیوں پر مشتمل ہے۔سترہویں اور اٹھارویں صدی میں مادیت کے نظریے میں اثباتی علوم کی بدولت تبدیلی آجاتی ہے اور فطرت کو میکانکی تصور کرنے کے بعد کارل مارکس ''جدلیاتی مادیت'' کا تصور پیش کرلیتا ہے۔اس حوالے سے علی عباس جلالپوری لکھتے ہیں:

> مادی دنیا کا وہ تصور جو ''آیونی'' فلاسفہ سے یادگار تھی اور جسے گلیلیو اور نیوٹن کے انکشافات نے وسعت دی تھی۔انیسویں صدی کے اواخر تک برقرار رہا۔صدی رواں کے اوائل میں طبیعیات میں چند اہم ایسے انکشافات ہوئے کہ جن کی رو سے مادہ بحیثیت ایک شے کے غائب ہوگیا۔ مادے کے ٹھوس ہونے کا نظریہ یکسر بدل گیا اور معلوم ہوا کہ مادہ محض 'سلسلہ واقعات' ہے۔شروڈنگر، پلانک اور ہائزن برگ کے نظریہ مقادیر عنصری (Qantum Theory) نے جدید سائنس کا سب سے انقلاب پرور انکشاف کیا، کہ مادہ اور توانائی ایک دوسرے میں تبدیل ہوتے رہتے ہیں......آئن سٹائن کی تحقیقات سے نظریہ مقادیر عنصری (Qantum Theory) کی تصدیق ہوگئی۔[۸۲]

''مادیت'' کے حوالے سے جدید سائنسی نظریے کا آغاز انیسویں صدی کے اوائل میں انگریز کیمیا دان جان ڈالٹن (۱۷۶۶ء-۱۸۴۴ء) کے نظریات سے ہوتا ہے۔اس کے مطابق:

> تمام مادہ ایٹموں پر مشتمل ہے۔ ہر عنصر ایک جیسے ایٹموں سے مل کر بنتا ہے۔ایٹم مل کر مالیکیول بناتے ہیں جنھیں کسی بھی شے کے خصائص کی نمائندہ سب سے چھوٹی اکائی خیال کیا جاتا ہے۔[۸۳]

سائنسی نقطہ نظر سے ''مادیت'' کے بارے میں درج ذیل تین نظریات موجود ہیں:

ا۔ ایٹمی نظریہ: اسی نظریے کا بانی دیمقراطیس (۴۶۰ ق م-۳۷۰ ق م) ہے۔اس نظریے کے مطابق: مادہ جوہر کے نام سے موسوم چھوٹے چھوٹے ذرات پر مشتمل ہوتا ہے اور جوہر مادے کے نا قابل تقسیم اجزا کا نام ہے جو ہر اپنی ساخت کے اعتبار سے مجہول اور ساکن ہے۔

ب۔ حرکی نظریہ: اس نظریے کا بانی باسکووچ (۱۷۱۱ء-۱۷۸۷ء) اور فراڈے (۱۷۹۱ء-۱۸۶۷ء) ہیں۔اس نظریے کے مطابق: جوہر اپنی ساخت کے اعتبار سے ساکن اور مجہول نہیں بلکہ مادہ جن جواہر (ایٹموں) سے وجود میں آتا ہے وہ ٹھوس اجسام کی بجائے نقاطِ کشش اور مزاحمت کی قوتوں کے مراکز سے عبارت ہیں۔

ج۔ برقی نظریہ: اس نظریے کے مطابق: جوہر (ایٹم) سادہ نہیں بلکہ یہ کئی حصوں پر مشتمل ہوتا ہے اور ہر حصے میں اپنا الگ وجود برقرار رکھنے کی صلاحیت موجود ہوتی ہے۔مزید یہ کہ جوہر یا ایٹم منفی بار رکھنے والے الیکٹرانوں کی ایک بڑی تعداد پر اور اس کے ساتھ مساوی تعداد میں برقی قوت کی مثبت اکائیوں پر مشتمل ہوتا ہے۔

واضح رہے کہ موجودہ زمانے میں ''مادیت'' کے حوالے سے اکثر افکار و تصورات کی بنیادیں متزلزل نظر آتی ہیں۔کیوں کہ اب مادے کے ٹھوس، سادہ اور بدیہی ہونے کا تصور بھی غائب ہوتا ہوا نظر آتا ہے۔اب مادہ اتنا مادہ نہیں رہا۔اب وہ ایسی پر اسرار اور تعجب خیز شے تسلیم کی جاتی ہے جو بار بار ذہن کی گرفت میں آ آ کے نکل جاتی ہے اور اسے سمجھنے کے لیے لمس و بصر سے زیادہ ذہن سے کام لینا پڑتا ہے۔[۸۴] سائنسی مادیت کو اب فطرتیت (Naturatism) کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔جس کی رو سے اب مادے کی بجائے پوری فطرت کو حقیقت سمجھا جاتا ہے۔جس میں مادہ اور ذہن دونوں شامل ہیں۔ذہن کو مادے کی ایک ترقی یافتہ شکل کہا جاتا ہے۔نیز ذہن بھی میکانکی توانائی کی ایک صورت ہے۔چنانچہ کائنات میں ہر جگہ توانائی کا نعرہ سامنے آتے ہی ایک طرف اسے مادی اشیا اور دوسری طرف ذہن کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔[۸۵] اگرچہ مادے کے حوالے سے سائنسی تحقیق میں روز افزوں اضافہ ہوتا جا رہا ہے تاہم یہ سوال اب تک جواب طلب ہے کہ اپنے آخری تجزیے میں ''مادہ'' ہے کیا؟ پھر بھی مادیت پرستوں کا یہ دعویٰ اپنی جگہ اب بھی قائم ہے کہ زندگی غیر ذی حیات اشیا سے وجود میں آتی ہے۔

## ۲۔ تصوریت (Ideatism):

تصوریت (Idealism) کی اصطلاح اٹھارویں صدی کے اواخر میں لاطینی لفظ "Idealis" سے اخذ شدہ ہے۔انگریزی میں ادبی مثالیت اور فلسفیانہ مثالیت ہر دو کے لیے "Idealism" ہی کی اصطلاح مستعمل ہے۔[۸۶] فلسفہ تصوریت کا دعویٰ ہے کہ حقیقت ماہیت ذہن میں مضمر ہے۔[۸۷] تصوریت، مادیت کی ضد ہے۔یہ ذہن یا روح کو حقیقی

سمجھتی ہے اور مادے کو ثانوی حیثیت دیتی ہے۔ (۸۸) یہ ایک ایسی اصطلاح ہے جس کی اساس تصور ہی ہے۔ یہ روح، نفس، حیات یا ذہن کو مادے پر فوقیت دیتا ہے۔ مادیت میں مکانی، جسمی، حسی و امکانی اور میکانکی اشیا یا طاقتوں کو اہمیت دی جاتی ہے جبکہ تصوریت میں غیر مکانی، فوقِ حسی، معیاری، اقداری اور غائتی اشیا یا طاقتوں پر زور دیا جاتا ہے۔ (۸۹) انسائیکلوپیڈک ڈکشنری آف فلاسفی میں ''تصوریت'' کی تعریف کچھ اس طرح درج ہے:

"Belief that only mental entities are real, so that physical things, exist only in the sense that they are perceived" (90)

(تصوریت اس عقیدے کا نام ہے کہ ذہنی وجود حقیقی ہے جب کہ مادی وجود رکھنے والی اشیا اعتباری ہیں۔)

جبکہ اے۔ آر۔ لیسی ''تصوریت'' کی تعریف اس طرح کرتے ہیں:

"A doctrine, or set of doctrine, to the effect that reality is an some way mental, idealism is controsted primarily with realism, though also with materialism. Reality, it means simply that the universe is spritual in the sence of depending on God"(91)

(تصوریت ایک ایسے عقیدے یا مجموعہ ہائے عقائد کا نام ہے جس کی رو سے حقیقت کی نوعیت ذہنی ہے۔ تصوریت، عینیت اور مادیت کی ضد ہے۔ بنیادی طور پر تصوریت اس نظریے سے عبارت ہے کہ کائنات اس صورت میں روحانی ہے کہ اس کا بھرپور انحصار اللہ کی ذات پر ہے۔)

تصوریت روحانی، غیر مادی کو مقدم اور مادے کو موخر رکھنے کو بنیاد بناتی ہے۔ تصوریت کا سرا افلاطون کے ''تصور اعیان'' سے جاملتا ہے۔ کیوں کہ افلاطون ''مادی کائنات'' کے برعکس ایک ایسے عالم معنی کا قائل ہے جو امثال کی دنیا ہے۔ اس بارے میں علی عباس جلالپوری لکھتے ہیں:

تصوریت کے حوالے سے افلاطون پہلا فلسفی ہے جس نے اس بات کا دعویٰ کیا کہ جس عالم کا تجربہ ہمیں اپنے حواس کے وسیلے سے ہوتا ہے وہ حقیقی نہیں ہے۔ افلاطون بنیادی طور پر تصوریت پسند یا عینیت پسند ہے۔ کیوں کہ اس کے نزدیک امثال حسی تجربے اور مشاہدے سے بے نیاز اپنا مستقل بالذات وجود رکھتے ہیں۔ (۹۲)

''تصوریت'' کا بنیادی نکتہ یہ ہے کہ انتہائی حقیقت یا تو ارواح اور ان کے تصورات ہیں یا تصورات کا ایک

غیر متجانس مجموعہ، جس کو بعض دفعہ شعور کا سرچشمہ کہا جاتا ہے۔[۹۳] E.S Brighiman اپنی کتاب "A Philosoply of Ideals" میں تصوریت کی تفہیم و تجزیے کی مد میں اس کے درج ذیل چار اجزا کا تذکرہ کرتا ہے:

۱۔ **افلاطونی تصوریت:** اس کی بنیاد افلاطون (۴۲۸ ق م-۳۴۷ ق م) کے دعویٰ اعیان پر ہے۔

۲۔ **برکلے کی تصوریت:** اس کی بنیاد اس دعویٰ پر ہے کہ انسان ہونے کی حیثیت سے جس چیز کا ہمیں علم ہوتا ہے وہ ذہنی یا شعوری ماہیت رکھتی ہے۔

۳۔ **ہیگل کی تصوریت:** اس کی بنیاد اس دعویٰ پر ہے کہ واحد ذی عقل نظام کا کامل توافق ہی ایک خالص حقیقت کی بنیاد ہے۔

۴۔ **لاٹزے کی تصوریت:** اس کی بنیاد اس دعویٰ پر ہے کہ ذات یا شخصیت ہی واحد یا انتہائی اساسی حقیقت ہے۔[۹۴]

''تصوریت'' کی اصطلاح کو سمجھنے کے لیے اس کی تین اقسام کا جاننا از حد ضروری ہے۔

### ۱۔ موضوعی تصوریت (Subjective Idealism):

آر-اے لیسی کے نزدیک تصوریت کی تعریف کچھ یوں ہے:

"Subjective Idealism is used mainly of view that the only reality is ideas in the mind espcially the human mind" [95]

(موضوعی تصوریت کی اصطلاح عام طور پر اس نقطۂ نظر کے لیے استعمال ہوتی ہے جس کے مطابق حقیقت کو صرف انسانی ذہن کی پیداوار سمجھا جاتا ہے۔)

موضوعی تصوریت کا بانی برکلے (۱۶۸۵ء-۱۷۵۳ء) ہے۔ وہ اپنی تحقیقی تصنیف ''جدید نظریۂ بصارت'' (۱۷۰۹ء) میں اس نتیجے پر پہنچتا ہے کہ جو کچھ ہم دیکھتے ہیں وہ ایک ذہنی کیفیت یا ذہنی واقعہ ہے۔[۹۶] جس چیز کو ہم دیکھ نہیں سکتے، اس کے متعلق ہم کچھ نہیں کہہ سکتے۔ اس اعتبار سے ذہن اور اسی کی صفات اہم ہیں۔ مادے کا الگ کوئی وجود نہیں بلکہ مادہ ذہن کا مرہون منت ہے۔[۹۷] جو شے ''تصور'' کے قبیل سے ہے اس کا ''ہونا'' اسی کا ادراک ہے، ''وجود'' ادراک ہی کا دوسرا نام ہے۔ چناں چہ ساری حقیقت ادراک و مدرک، افکار و مفکر کے دائرے کو محیط ہے۔[۹۸] برکلے کے اس نظریے کے مطابق اکبر لغاری لکھتے ہیں:

برکلے یہ کہنا چاہتا ہے کہ دراصل چیزوں کا کوئی مادی وجود نہیں بلکہ ان کے بارے میں صرف تصورات

ہیں جن کا ادراک ذہن کرتا ہے۔ یہ دنیا مادی اور حقیقی نہیں بلکہ خیالی اور تصوراتی ہے۔ جو محض دماغ میں موجود ہے۔ (۹۹)

گویا برکلے (۱۶۸۵ء-۱۷۵۳ء) یہ ثابت کرنے کی کوشش کرتا ہے کہ اشیا صرف ذہن میں موجود رہ سکتی ہے کیوں کہ ان کے موجود ہونے کے لیے ضروری ہے کہ انہیں کوئی نہ کوئی ذہن ادراک کرتا ہو۔ (۱۰۰)

## ۲۔ معروضی تصوریت(Objectivie Idealism):

موضوعی تصوریت کسی شے کے ذہنی ادراک کے برعکس ذہن انسانی اور مادہ دونوں کی موجودگی اور الگ الگ صفات پر بحث کرتی ہے۔اس کی تعریف کرتے ہوئے آر-اے لیسی لکھتے ہیں:

"Objective Idealism applies to forms of idealism which place reality outside the human mind." [101]

(معروضی تصوریت،عینیت کے اس تصور پر معنوی دلالت کرتی ہے کہ حقیقت انسانی ذہن سے باہر وجود رکھتی ہے۔)

معروضی تصوریت کی بنیاد کانٹ کی ماورائی تصوریت پر قائم ہے۔ وہ کہتا ہے کہ ذہن اور مادہ دونوں مل کر ہمیں اشیا کا علم مہیا کرتے ہیں:

اس کو کانٹ اپنے خاص انداز میں اس طرح ظاہر کرتا ہے کہ عالم خارجی تجربتاً تو حقیقی ہے: یعنی یہ ایسا ہی ہے جیسے کہ تجربہ کی کوئی شے حقیقی ہوسکتا ہے لیکن ماورائی طور پر تجربے کے حصار سے باہر یہ تصور یعنی غیر حقیقی ہے۔ (۱۰۲)

چنانچہ ہم کہہ سکتے ہیں کہ کانٹ کے نزدیک ایسی اشیا کا ادراک ہونا جو زمان ومکان میں ہونے کی بنا پر خود مظاہر و ظواہر اشیا ہوتی ہیں، معروضی تصوریت ہے (۱۰۳)

## ۳۔ مطلق تصوریت(Absolute Idealism):

مطلق تصوریت کی بنیاد ہیگل (۱۷۷۰ء-۱۸۳۱ء) کے نظریے پر استوار ہے۔اس تصور کا بڑا اور اہم سوال یہ ہے کہ ذہن اور مادہ کسی کی تخلیق ہیں یا آپ اپنی تخلیق ہیں۔ اگر تو تخلیق شدہ ہیں تو کیسے؟ اس اہم سوال کا جواب ہیگل کے نزدیک یہ ہے: کہ ذہن اور مادے سے دور ایک اور حقیقت ہے جسے ہم ''حقیقت مطلق'' کا نام دے سکتے ہیں، ذہن اور مادہ دونوں اس کی تخلیق اور مظہر ہیں۔ اس بابت کلمینٹ ۔سی۔ جے ویب کا خیال یہ ہے:

ہیگل اپنے فلسفہ کو ''تصوریت مطلق'' Absolute Idealism کہتا ہے۔ یعنی ذہن اور عالم دونوں کی اصل حقیقت ایک ہی ہے۔ ذہن کو جو عالم کا علم ہوتا ہے اس میں عالم خود سے واقف ہوتا ہے جس طرح عالم کو جانتے وقت ذہن خود سے واقف ہوتا ہے۔ (۱۰۴)

مطلق تصوریت کے مرکزی نکتے کے حوالے سے اے۔ آر لیسی لکھتے ہیں:

"The central point is that, there is only one ultimatly real thing, The absolute, which is spritual is nature. Other things are partial aspects of this" (105)

(مطلق تصوریت کا مرکزی نکتہ یہ ہے کہ حقیقتِ مطلق صرف واحد اور حتمی حقیقت ہے جو طبعی اعتبار سے روحانی ہے۔ باقی تمام موجود اشیا اس کی جزوی صورتیں ہیں۔)

جدید دور میں ''تصوریت'' سے وہ فلسفیانہ نظریہ مراد لیا جاتا ہے جس کے مطابق: حقیقت ماہیت نفسی میں مضمر ہے۔ ذہن ہی بنیادی حقیقت ہے۔ خارجی کائنات باطنی احساس (Inner essense) کی زائد ہے یعنی محض مظہر ہے۔ اگرچہ عام طور سے تصوریت خارجی کائنات کے وجود کو قائم بالذات قرار دیتی ہے۔ تاہم ذہنی اور خارجی مظاہر کے پیچھے ذہن سے بھی پرے مخفی ازلی حقیقت کی کارفرمائی کو لازمی شرط بھی قرار مانتی ہے۔ (۱۰۶)

## ۳۔ حقیقت پسندی (Realism):

حقیقت پسندی یورپی اصطلاح "Realism" کے ترجمے کے طور پر استعمال ہوتی ہے۔ لفظ ''ریلزم'' بہ معنی اصلی ، ہستی اور وجود کے لیے مستعمل ہے جس کا اصل مادہ لاطینی لفظ "Res" (بہ معنی شے) ہے۔ اس لیے حقیقت پسندی کے مفہوم میں اصلی اور واقعی کے ساتھ اشیا بالخصوص مادی اور ٹھوس اجسام سے تعلق برابر قائم رہتا ہے۔ (۱۰۷) بالفاظ دیگر مادیت کی عملی صورت حقیقت کہلاتی ہے۔ اسی میں مادے اور ذہن کو حقیقت مانا جاتا ہے۔ (۱۰۸) اصطلاح فلسفہ کے طور پر حقیقت (Reality) سے مراد ہے کسی شے کا وجود جو اسے عدم وجود سے الگ اور وجود کے دیگر اقسام سے ممیّز کرتا ہے۔ حقیقت کے مفہوم میں صداقت اور خارجی حقائق سے مطابقت بھی شامل ہے۔ (۱۰۹) انسائیکلوپیڈک ڈکشنری آف فلاسفی میں "Realism" کی تعریف کچھ اس طرح درج ہے:

"Belief that universe exists independantly of the particular that Substaniate them. Realists hold that each general term signifies a real feature or quality, which is numerically the same in all the things, to

which that term applies, thus opposed to nominalism" (110)

(حقیقت پسندی سے مراد یہ عقیدہ ہے کہ کائنات بالذات واقع اور مکمل وجود رکھتی ہے۔حقیقت پسندوں کے نزدیک ہر موجود چیز اسمیت کی حامل ہے لیکن اپنی ذات میں محدود ہونے کی بنا پر صفت اسمیت سے متضاد بھی ہے۔)

جارج سنتیانہ (۱۸۶۳ء-۱۹۷۲ء) حقیقت کو علم کے لحاظ سے مختلف درجات میں تقسیم کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

حقیقت کا اقل درجہ یہ مفروضہ ہے کہ علم جیسی کوئی چیز پائی جاتی ہے۔ بالفاظ دیگر ادراک وفکر کسی شے کی طرف اشارہ کرتے ہیں نہ کہ صرف ادراک وفکر کے شعور کی طرف۔حقیقت کا اعلیٰ درجہ یہ یقین ہوگا کہ جس چیز کا بھی ادراک ہوتا ہے وہ علم سے علاحدہ موجود ہوتی ہے اور ٹھیک اسی صورت میں جس صورت میں اس کے وجود کا یقین ہوسکتا ہے۔ (۱۱۱)

حقیقت کے قدیم تصور کے مطابق علم کے لیے جن چیزوں کا موجود ہونا ضروری ہے وہ ذہن، شے اور ان دونوں کے درمیان کا تعلق ہے۔قدیم حقیقت کی رو سے ہمارے ذہن کا کام اشیا کی صفات کا ادراک ہے اور اس کے بعد ادراک کے ذریعے حاصل شدہ مواد سے تصورات کو بنانا ہے۔ (۱۱۲) اس کے برعکس نو حقیقت پسندوں کا خیال ہے کہ ذہن اور اس کی ادراکی صفات ایک ہی چیز ہے۔ان کے نزدیک ذہن اور مادہ دونوں ہی مادی ہیں۔ (۱۱۳) خارجی عالم حقیقی ہے اور اسے جانا جاسکتا ہے۔ نیز کائنات ذہن سے باہر حقیقی اور معروضی وجود رکھتی ہے۔گویا تصورات حقیقی ہیں اور ان کے درمیان جو ربط قائم ہے اس کا انحصار مادی اشیا پر منحصر نہیں۔ فلسفہ حقیقت پسندی مختلف مکاتب فکر کے نزدیک مختلف النوع مفاہیم رکھتا ہے۔اس حوالے سے مطاہر ترمذی لکھتے ہیں:

حقیقت پرست فلاسفہ ثنویت کی تائید کرتے ہیں۔ان کے خیال میں کائنات کی ترکیب مادی اشیا و ذہنی تصورات کی مرہنون منت ہے۔تصورات کا علم موثبتی اور مادیات کا علم وقت طلب ہے۔خواہ وہ جس قدر قلیل یا طویل ہو جبکہ یہ علم بالواسطہ ہوتا ہے تاہم ان کے وجود کا انخراج براہ راست بالواسطہ تصورات سے ممکن ہے۔ برطانوی حقیقت پرست ذہنی فعل کی حیثیت سے حقیقت کو مانتے ہیں۔ یہ فعل اعصابی ردعمل سے متمیز ہے۔ (۱۱۴)

تاریخی لحاظ سے حقیقت پسندی کو درج ذیل چار اقسام میں تقسیم کیا جاتا ہے:

۱۔ **قدیم حقیقت پسندی:** اس کی بنیاد افلاطون (۴۲۷ ق م-۳۴۷ ق م) کے اس دعویٰ پر استوار ہے کہ کلیات حقیقی ہیں۔

۲۔ **استحضاری حقیقت پسندی:** اس کی بنیاد ڈیکارٹ (۱۵۹۶ء-۱۶۵۰ء) کے فلسفہ ثنویت پر قائم ہے۔

۳۔ **فطری حقیقت پسندی:** اس کی بنیاد اس دعویٰ پر قائم ہے کہ موجودات خارجی ارتسامات سے علاحدہ پائے جاتے ہیں۔

۴۔ **ہربارٹ کی حقیقت پسندی:** اس کی بنیاد کانٹ (۱۷۲۴ء-۱۸۰۴ء) کے اس دعویٰ پر استوار ہے کہ ہم اشیا کے ظاہر کو تو سمجھ سکتے ہیں لیکن اس کی اصلیت تک نہیں پہنچ سکتے۔

۵۔ **متغیر الشکل حقیقت پسندی:** اس کی بنیاد ہربرٹ سپنسر کے اس دعویٰ پر قائم ہے کہ ذہن و مادے کے تمام مظاہر کے پیچھے نا قابل علم حقیقت کا وجود موجود ہے۔

۴۔ **وجدانیت (Intutionism):**

ذہن سے کسی معروض کا بلاواسطہ ادراک ''وجدان'' ہے۔ اس میں عقلی استدلال کی مداخلت قطعاً نہیں ہوتی۔(۱۱۵) مختلف اہل فکر وجدانیت کی اصطلاح کے مختلف معانی بتاتے ہیں۔ قاضی قیصر الاسلام مذکورہ اصطلاح کے معنی کچھ یوں بیان کرتے ہیں:

۱۔ ایقان کا فی الفور احساس۔

۲۔ کسی قضیہ کی براہ راست بصیرت۔

۳۔ گدازئ بصیرت (۱۱۶)

صوفی ازم سے تعلق رکھنے والے وجدان کا تعلق روحانیت سے جوڑتے ہیں۔علی عباس جلالپوری ''وجدانیت'' کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

> وجدان کا لغوی معنی 'پالینا' ہے۔صوفیا نفس انسانی کو دو شعبوں میں تقسیم کرتے ہیں۔ایک طرف عقل ہے جو مادی دنیا کے عقدوں کو سلجھانے کے کام آتی ہے۔دوسری طرف وجدان ہے۔جس سے وجد و حال اور کشف و اشراق کا تعلق ہے۔ برگساں نے کہا تھا کہ جبلیت خود آگاہ ہو جائے تو وجدان بن جاتی ہے۔(۱۱۷)

انسائیکلوپیڈک ڈکشنری آف فلاسفی میں ''وجدانیت'' کی تعریف اس طرح رقم ہے:

"Reliance on unmediated awereness as a criterion of truth" (118)

(وجدانیت بلاتوسل سچ کے شعور کو پرکھنے کا نام ہے۔)

''وجدانیت'' کا مفہوم دراصل سریّت کے مفہوم کے مترادف ہے۔ یہ صداقت کے کسی قضیے یا بیان میں براہ راست بصیرت کے مفہوم کے طور پر بہت سی حکیمانہ اور متعدد فلسفیانہ صداقتوں کی دریافت کا نام ہے۔[۱۱۹] برگساں (۱۸۵۹ء-۱۹۴۱ء) کے نزدیک وجدان ایک طرح کی عقلی ہمدردی کا نام ہے جس کے ذریعے ایک شخص کسی شے کا بالذات عرفان، کچھ اس انداز سے حاصل کرتا ہے کہ جیسے اس شے میں اسے ایک بے مثال اور جداگانہ امتیاز کی ایک ایسی ''پہچان'' کا عرفان ہو رہا ہو جس عرفان کو وہ بالآخر باوجود تمام تر کوششوں کے کسی طور پر بیان نہیں کر پاتا۔[۱۲۰] برگساں کے نزدیک وجدانیت مطلق یافت کا علم ہے جس کو وہ اکثر 'شعور ذات' کے نام سے بھی موسوم کرتا ہے۔[۱۲۱] ولیم للّی کے نزدیک اخلاقیات کے لحاظ سے وجدانیت کی تین صورتیں یہ ہیں:

۱۔ **انفرادی وجدانیت:** یعنی کسی خاص عمل کے صائب ہونے کا براہ راست علم ہونا۔

۲۔ **عام وجدانیت:** یعنی غور و تامل کے بغیر کسی قسم یا ذمہ کے صواب یا ناصواب کا براہ راست علم ہونا۔

۳۔ **کلّی وجدانیت:** یعنی کسی اخلاقی اصول کا براہ راست علم ہونا۔[۱۲۲]

فلسفۂ وجدانیت کا بنیادی نکتہ یہ ہے کہ عقل صرف ہمیں زمان و مکان کی نسبت سے خارجی اشیا کا علم مہیا کر سکتی ہے۔ لیکن جہاں تک حقیقت کی جان کاری کا تعلق ہے جو کہ غیر زمانی اور مکانی ہے، تو اس ضمن میں ہمیں علم صرف اور صرف وجدان کے ذریعے حاصل ہو سکتا ہے۔ ڈیکارٹ (۱۵۹۶ء-۱۶۵۰ء) حقیقت کے حوالے سے علم کے حصول کے لیے ''وجدانیت'' کو بنیاد قرار دیتا ہے۔ اس کے علاوہ اسپائی نوزا (۱۶۳۲ء-۱۶۷۷ء) اسے علم کی تیسری قسم کے نام سے موسوم کرتا ہے۔ روزینتھال وجدانیت کی تفہیم و تاریخ کے حوالے سے لکھتے ہیں:

> وجدانیات انسانی صلاحیتوں میں سے ایک ایسی صلاحیت کہلاتی ہے جس کے لیے کسی منطقی مبادیات کی ضرورت نہیں ہوتی۔ مارکس ازم سے بہت پہلے، شعوری عمل کی ایک مخصوص صورت تصور کی جاتی تھی۔ مثال کے طور پر ڈیکارٹ کے مطابق: حقیقت یا سچائی کی معرفت کے لیے انسانی وجدان خاصی اہمیت کا حامل ہے۔ سپائی نوزا وجدان کو علم کی تیسری قسم کہتا ہے اور اشیا کی حقیقت کو سمجھنے کے سلسلے میں سند اور اہم خیال کرتا ہے۔ فلسفے کے جدید معاصر دور میں انسانی سوچ یا شعور کی متصوفانہ صلاحیت تصور کی جاتی ہے۔[۱۲۳]

واجدان کے مقابلے میں عقل کا خاصہ یہ ہے کہ وہ عالم کو الگ الگ اشیا میں تقسیم کر کے ان کا مطالعہ کرتی ہے جبکہ وجدانیت کی خاصیت یہ ہے کہ وہ عالم کو اپنی اصلی حالت میں دیکھتی ہے۔ عقل کی دسترس حتمی صداقت تک ممکن نہیں جبکہ وجدان صداقت کو پا لیتا ہے۔ وجدانیت کی تین بنیادی اقسام درج ذیل ہیں:

۱۔ **اخلاقی وجدانیت:** اخلاقی وجدانیت کے تصور کا آغاز برطانیہ سے ہوتا ہے۔ اس تصور کا بانی جارج مور (۱۸۷۳ء-۱۹۵۸ء) ہے۔ علاوہ ازیں الفرڈ یونگ (۱۸۷۳-۲۹۴۰ء) اور چارلی براڈ بھی اس تصور کے حامی ہیں۔ ان فلاسفہ کے مطابق: اچھائی اور اخلاقی فرض بنیادی حیثیت رکھتے ہیں اور اسے صرف وجدانیت سے محسوس کیا جا سکتا ہے بصورت دیگر اس کا احساس ممکن نہیں۔

۲۔ **ریاضاتی وجدانیت:** اس تصور کا بانی بورور (Brower) (۱۸۸۱ء-۱۹۶۶ء) ہے۔ اس کے مطابق خیال بنیادی طور پر وجدان سے تعلق رکھتا ہے۔

۳۔ **فلسفیانہ وجدانیت:** فلسفیانہ وجدان، انسانی ذہن میں حقیقت کی مخصوص صلاحیت کی پیدائش کا نام ہے۔ نیز احساسات اور شعور اس کی بنیاد ہے اور اس کا براہ راست تعلق صوفی ازم سے ہے۔

دور جدید کے فلسفہ میں وجدانیت ایک قسم کا تصوریتی رجحان ہے جسے عقل کے مقابلے میں حقیقت کے براہ راست علم حاصل کرنے کا واحد ذریعہ سمجھا جاتا ہے۔

## ۵۔ **تصوف**(Sufism):

''تصوف'' کے معنی کیا ہیں؟ اور یہ کس لفظ سے بنا ہے؟ اس میں کافی اختلاف پایا جاتا ہے۔ کوئی کہتا ہے کہ اس کا ماخذ صوف (کمبل) ہے۔ کوئی کہتا ہے کہ یہ صفہ (چبوترہ) سے بنا ہے۔ کسی کے نزدیک یہ ''صفا'' یا ''صف'' سے ماخوذ ہے۔ ایک رائے یہ ہے کہ تصوف تھیوسوفی (Theosophy) کی تعریب ہے۔ یہ اصلاً ایک یونانی لفظ ہے اور اس کے معنی ''حکمت الٰہی'' کے ہیں۔[۱۲۴] تصوف یا صوفی ازم ایک ایسا مکتبہ فکر ہے جو روحانی واردات و محسوسات کو نظام علم و عمل بنا کر مشاہدہ حق کی منزل تک رسائی کا دعویٰ کرتا ہے۔[۱۲۵] یہ ایک انفرادی رجحان کا نام ہے اس لیے اس کی کوئی جامع تعریف نہیں ہو سکتی۔ چناں چہ ہر صوفی کے نزدیک تصوف کا مفہوم وہ ہے جس پر وہ اپنی ذاتی کوشش سے عمل پیرا ہونے کی کوشش کرتا ہے۔[۱۲۶] تصوف کی تعریف کرتے ہوئے رمیش چوپڑا لکھتے ہیں:

> "Sufism or 'Tasawwuf' as it is called in arbic, is generally, understood by scholars & sufis to be the inner mystical, or psychospirtual dimension of islam" [127]

(اہل تصوف اور مفکرین صوفی ازم یا جسے عربی میں تصوف کہا جاتا ہے، کا یہ مفہوم بیان کرتے ہیں کہ یہ ایک ایسے اسلامی عقیدے کا نام ہے جس کی بنیاد باطنی اور نفسی روحانیت پر استوار ہے۔)

تصوف کی اصطلاح معنوی لحاظ سے ماورائی حقائق سے ادراک اور مخلوق و خالق کی حقیقت اور محبت کو محیط ہے۔اس لفظ کی معنویت کے حوالے سے مسعود علی خان لکھتے ہیں:

> "The fundamental of sufism is God, Man & the relation between them, which is love. The whole sufi theosophy revolves on these three povots" (128)

> (صوفی ازم کی بنیادی خدااورانسان کے تعلق پر استوار ہے۔اس تعلق کی تیسری کڑی محبت ہے۔تمام اہل تصوف کا عقیدہ خدا، انسان اور محبت کے مدار کو محیط ہے۔)

مائیکل گلیسنن کے نزدیک تصوف کی تعریف کچھ یوں ہے:

> "Sufism (Tasawwuf) is the term applied to the mystical life as it had developed with in the general freme work of Islam"(129)

> (صوفی ازم یا تصوف روحانی زندگی سے تعلق رکھنے والی ایک ایسی اصطلاح ہے جو اسلامی عقائد میں عملی باطنی تزکیہ نفس کا احاطہ کرتی ہے۔)

تصوف خدااورانسان کے درمیان ایک پراسرار وجدانی رابطے کا نام ہے۔اس اصطلاح کے حوالے سے سب سے اہم سوال یہ ہے کہ کیا تصوف فلسفہ ہے؟ اس کا جواب ''نہیں'' بھی ہے اور ''ہاں'' بھی۔اس حوالے سے اکبر لغاری لکھتے ہیں:

> تصوف فلسفہ اس لیے نہیں ہے کہ فلسفے کا دارومدار عقلی استدلال پر ہے اور تصوف عقل کو ناقص کہتا ہے۔ یعنی فلسفے کا تعلق دماغ سے ہے اور تصوف کا تعلق دین اور ایمان سے ہے۔لیکن جزوی طور پر یہ تصوف فلسفہ بھی ہے کیوں کہ فلسفہ وتصوف دونوں صداقت کی تلاش کرنے کے ذرائع ہیں۔فلسفہ سچائی اور دانش کے ساتھ محبت کا نام ہے اور تصوف حق وصداقت سے محبت کرنے کا درس دیتا ہے۔ (۱۳۰)

برٹرینڈ رسل (۱۸۷۲ء-۱۹۷۰ء) کا قول ہے کہ دنیا میں جتنے بھی عظیم ترین فلسفی گزرے ہیں سب نے فلسفے کے ساتھ ساتھ تصوف کی ضرورت کا بھی اعتراف کیا ہے۔اس دعوی کے ثبوت میں وہ ہرقلیتوس (۵۳۵ ق م-۴۷۵ ق م)، پارمینڈیز، افلاطون (۴۲۸ ق م-۳۴۷ ق م) اور اسپائی نوزا (۱۵۹۶ء-۱۶۵۰ء) کے نام بتاتا ہے۔ (۱۳۱) Ken wilber لکھتا ہے کہ جدید فلسفے کی بنیاد مادہ، جسم اور ذہن کے مباحث پر استوار ہے اور ان مباحث کی تہہ تک سیکڑوں برس بعد بھی فلاسفہ اس طرح نہیں پہنچ پاتے جہاں تک ایک صوفی مابعدالطبیعیاتی شعور کی رسائی ہوتی ہے۔معروف مفکر سید حسین

نصر تصوف کو خدا، انسان اور روحانی اقدار کی اصلیت کے اظہار کا نام دیتے ہوئے لکھتے ہیں۔

"Sufism speaks about essentially of three elements, the nature of God, The nature of man & spiritual virtues" (132)

(صوفی ازم بنیادی طور تین عناصر یعنی اللہ کی ذات، انسانی فطرت اور روحانی اقدار سے متعلق بحث کرتی ہے۔)

تصوف انسانی فکر کا ایک بے مثال رجحان ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ ایک عالمگیر حقیقت اور سچائی بن کر سبھی ادیان عالم کے ظاہر و باطن میں موجود ہے۔ دنیا کے سارے مذاہب جیسے آرفی ازم، کنفیوشس ازم، بدھ ازم، زرتشت ازم، یہودیت، عیسائیت، ہندو ازم اور اسلام میں صوفیانہ روایت کے گہرے نقوش موجود ہیں۔ مذکورہ مذاہب میں ایک صوفی حقیقت مطلق، کائنات کے وجود، عناصر فطرت اور کائنات کے پس پردہ آفاقی شعور تک رسائی کی کوشش میں لگا رہتا ہے۔ (۱۳۳) تصوف کی ابتدا کہاں سے ہوئی؟ اس حوالے سے پروفیسر یوسف سلیم چشتی کی رائے یہ ہے کہ اس کے آغاز کی سرزمین چین ہے۔ (۱۳۴) جبکہ ڈاکٹر رضا حیدر کے مطابق تصوف کی ابتدا کی سرزمین یونان ہے۔ (۱۳۵) تاہم تاریخ کا مطالعہ کرنے سے یہ حقیقت عیاں ہو جاتی ہے کہ اہل یونان اور اہل چین دونوں کے ہاں صوفیانہ حلقے موجود رہے ہیں۔ چین میں ''یانگ جو'' جبکہ یونان میں ''آرفس'' سے تصوف کی روایت کا سراغ ملتا ہے۔ بعد میں بدھ ازم، ویدانتی فکر، نوفلاطونیت، یہودیت، عیسائیت اور اسلام میں تصوف کی روایت چلی آتی ہے۔ امام ابوالقاسم قشیری (۹۸۶ء-۱۰۷۲ء) کے بقول اسلام میں ملوکیت کے آغاز کے ساتھ مسلمانوں میں خود بہ خود دو گروہ بن جاتے ہیں ایک برسر اقتدار حلقہ اور دوسرا زہاد و عباد (صوفیا کا)۔ (۱۳۶) تصوف کی اصطلاح اسلام میں آٹھویں صدی عیسوی سے رائج ہے۔ (۱۳۷) ابتدائی پچاس سالوں کے اندر یہ لفظ خراسان کے ملامتیہ متصوفین کے مقابلے میں تمام عراقی متصوفین کے لیے استعمال ہوتا رہا اور دوسو سال بعد صوفیہ کی اصطلاح جملہ مسلمان متصوفین کے لیے اس طرح استعمال ہونے لگتی ہے۔ جس طرح آج کل ہم صوفی اور تصوف کے الفاظ استعمال کرتے ہیں۔ (۱۳۸) سب سے پہلے یہ لفظ ابوہاشم بن شریک اور جابر بن حیان (۷۲۱ء-۸۱۵ء) کے لیے استعمال ہونے کے تاریخی شواہد موجود ہیں۔ (۱۳۹)

ابتدا سے صوفیوں میں جذبہ محرکہ ''دیدار الٰہی'' خاصا گہرا نظر آتا ہے۔ یہ لوگ اسلام کی ظاہری عبادات اور عقائد پر قناعت نہ کرنے والوں میں شمار ہوتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ ان کو خدا کی ذات کا ذاتی تجربہ ہونا چاہیے۔ یہ ہمیشہ اس امر کے لیے کوشاں رہتے ہیں کہ انھیں مشاہدۂ حق نصیب ہو جائے۔ (۱۴۰) پہلے دور کے صوفیائے کرام میں ذوالنون مصری (۷۹۶ء-۸۵۹ء)، جنید بغدادی (۸۳۵ء-۹۱۰ء)، حسین بن منصور حلاج (۸۵۸ء-۹۲۲ء)، محی الدین ابن عربی (۱۱۶۵ء-۱۲۴۰ء) اور مولانا رومی (۱۲۰۷ء-۱۲۷۳ء) کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ بارہویں صدی عیسوی میں

صوفیائے کرام کے مختلف فرقے ظاہر ہوتے ہیں۔جن میں چشتیہ، قادریہ، سہروریہ اور نقش بندیہ خاص اہمیت کے حامل ہیں۔ تاہم نظریاتی اعتبار سے صوفیائے کرام کے صرف دو فرقے ہیں:

۱۔ الہامیہ: جو خدا سے الہام پاتے ہیں۔

۲۔ اتحادیہ: جو خدا سے اتحاد چاہتے ہیں۔ [۱۴۱]

تصوف کی بلند ترین روحانی کیفیت کا نام "Mystic Union" ہے۔جس کا ماخذ و منبع قرآن کا لفظ المقربون (جو خدا کے قریب لائے گئے ) ہے۔اس لفظ کو با الفاظ دیگر ہم ''قرب الٰہی'' کا نام دے سکتے ہیں۔اسلامی تصوف کے دو بڑے امام شیخ اکبر محی الدین ابن عربی اور شیخ مجدد الف ثانی (۱۵۶۴ء-۱۶۲۴ء) ہیں۔اول الذکر کا نظریہ الکل فی الکل جبکہ موخر الذکر کا عقیدہ ''ولایت عبارت از فنا و بقا است' اسلامی تصوف کی اساس ہے۔ [۱۴۲] جہاں تک ''اسلامی صوفی ازم'' کے بنیادی عقائد کا تعلق ہے تو وہ پروفیسر سی۔اے قادر کے نزدیک کچھ یوں ہیں:

۱۔ خدا کے سوا کسی دوسرے کا وجود نہیں، وہ ہر شے میں ہے اور ہر شے اس میں ہے۔

۲۔ تمام مرئی اور غیر مرئی اشیا خدا سے صادر ہوتی ہیں۔

۳۔ خدا ہی انسانی ارادوں کا خالق ہے۔لہٰذا کوئی انسان آزاد نہیں۔

۴۔ جسم میں داخل ہونے سے پہلے روح موجود تھی۔جسم اس کے لیے پنجرے کے موافق ہے۔موت پر روح جسم سے آزاد ہو جاتی ہے۔لہٰذا موت کی خواہش کرنی چاہیے۔

۵۔ فیضان الٰہی کے بغیر خدا سے اتحاد ممکن نہیں۔

۶۔ صوفی کا کام ذکر کرنا، واحدانیت پر غور کرنا اور معرفت کی مختلف منازل طے کرنا ہے۔ [۱۴۳]

## ۶۔ وجودیت (Existentialism):

لفظ ''وجودیت'' عربی زبان کے لفظ ''وجود'' سے اخذ شدہ ہے جو انگریزی لفظ "Existentialism" کے مترادف ہے۔ لفظ "Existentialism" کا مآخذ دو یونانی الفاظ "Ex" اور "Sistere" ہیں۔ جن کے معانی بالترتیب "Out" اور "To Stand" کے ہیں۔لغوی اعتبار سے اس لفظ کے معانی ''ظاہر ہونا'' کے ہیں۔وجودیت جدید فلسفے کی ایک اہم اصطلاح ہے جو کسی فرد کے وجود کی انفرادیت پر معنوی لحاظ سے ولالت کرتی ہے۔فلسفہ وجودیت کی تعریف کرنا نہ صرف مشکل ہے بلکہ خود وجودی نقطہ نظر ہی کے خلاف ہے۔کیوں کہ تعریف کا مطلب ''جوہر'' کا بیان ہے اور وجودیت انسان کے کسی جوہر کو تسلیم کرنے پر آمادہ نہیں۔ [۱۴۴] یہ دراصل ایک ایسا نظریہ ہے جس کی بدولت انسانی زندگی

امکان کی حدوں کو چھو لیتی ہے۔ انسائیکلوپیڈک ڈکشنری آف فلاسفی میں ''وجودیت'' کی وضاحت کچھ اس انداز سے درج ہے:

> "A twentieth century approach that emphisize the primary of individual existence over any presusmed natural essence of humanbeing" (145)

> (وجودیت بیسویں صدی سے تعلق رکھنے والے اس نظریے کا نام ہے جو انسانی وجود کو اس کے فطری جوہر پر مقدم تسلیم کرنے پر زور دیتا ہے۔)

فلسفہ وجودیت ہر قسم کے منطقی و سائنسی فلسفہ کی نفی ہے۔ یہ عقل کی مطابقت سے انکار کا نام ہے۔ اس کا تقاضہ یہ ہے کہ فرد کی زندگی تجربے اور اس تاریخی صورت حال سے گہرے طور پر مربوط ہونا چاہیے جس میں فرد خود کو پاتا ہے۔ وجودی فلاسفہ اعلان کرتے ہیں کہ ہم معروضی دنیا کی بجائے صرف اپنے حقیقی تجربے ہی کو مانتے ہیں۔ ان کے نزدیک وجود ہی حقیقت ہے۔ (۱۴۶) وجودیت انسانی آزادی سے عبارت ہے اور لبرل ازم کی نمائندگی کرتی ہے۔ اس فلسفہ کی رو سے آدمی محض کائنات یا دنیا کا ایک جزو نہیں بلکہ دنیا کے ساتھ منسلک ہے۔ فرد اور دنیا کا یہ انسلاک ہمیشہ تناؤ اور کشاکش کا شکار رہتا ہے۔ فرد امکانات کی تلاش میں رہتا ہے جب کہ دنیا ان امکانات کی تحدید کا باعث بنتی ہے۔ چناں چہ ہر فرد کو ہر وقت ایک کشمکش کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ (۱۴۷) یہی وجہ ہے کہ اکثر فلاسفہ وجودیت کے ہاں کرب، تشویش، اکتاہٹ اور کرب جیسی کیفیات کا گہرا شعور ملتا ہے۔

فلسفۂ وجودیت کی تحریک پہلی جنگ عظیم کے بعد جرمنی میں شروع ہوئی۔ بعد میں یہ فرانس سے ہو کر دوسری عالمی جنگ کے دوران امریکہ سمیت تمام ملکوں میں پھیل جاتی ہے۔ (۱۴۸) اس تحریک کے پس منظر اور وجوہات کا تذکرہ کرتے ہوئے پروفیسر سی۔ اے قادر لکھتے ہیں:

> وجودیت کا فلسفہ تنہائی اور بیگانگی یا غیریت کا فلسفہ ہے۔ یہ اس دور کی پیداوار ہے جب انسان اپنی تمام اقدار کھو بیٹھتا ہے۔ مذہب سے مایوس ہو جاتا ہے اور ہر طرف تاریکی ہی تاریکی نظر آتی ہے۔ یہ دور یورپ میں عالمی جنگوں سے پیدا ہوا۔ انسان وحشیوں اور درندوں کی طرح لڑا ہر قدر کو ٹھکرا دیا گیا نہ اخلاق کا پاس رہا اور نہ مذہب کا۔ جنگوں نے اخلاق اور مذہب دونوں کو تباہ کر دیا۔ نوجوانوں نے محسوس کیا کہ ماضی کا اخلاق ان کے مسائل کا حل نہیں اور مذہب کی طفل تسلیاں ان کی بے چینی دور نہیں کر سکتیں۔ اگر پرانی قدریں ختم ہو چکی ہیں، فلسفہ دور از قیاس باتوں کا مجموعہ بن گیا ہے تو انسانی دار و مدار کا مداوا کیا ہے؟ اس سوال کا جواب وجودیت نے دیا ہے۔ (۱۴۹)

فلسفہ وجودیت کی تحریک کی اساس بننے والی بنیادی وجوہات یہ ہیں:

۱۔ سائنس پرستی اور تعقل پرستی۔

۲۔ جنگوں اور انقلابات کی تباہ کاریاں۔

۳۔ مذہب کی ناکامی۔

۴۔ معروضیت اور موضوعیت کی آویزش۔

فلسفہ وجودیت کی اصطلاح سب سے پہلے گابریل مارسل(۱۸۸۹ء-۱۹۷۳ء) اور ژاں پال سارتر (۱۹۰۵ء-۱۹۸۰ء) اپنے فلسفے میں فرد کی موضوعیت و داخلیت اور اثبات ذات کے لیے استعمال کرتے ہیں۔[۱۵۰] تاہم وجودیت کی جڑیں ہسرل کی مظہریات اور کیر کیگارڈ (۱۸۱۳ء-۱۸۵۵ء) کی متصوفانہ دینی فلسفہ میں ملتی ہیں۔ وجودیت کی دو قسمیں ہیں۔ ایک دینی اور دوسری لادینی۔ دینی وجودیت کے علمبردار کیر کیگارڈ، مارسل، بردیویو(۱۸۷۴ء-۱۹۴۸ء)، جیسپر (۱۸۳۰ء-۱۹۶۹ء) اور مارٹن بیوبر ہیں جب کہ لادینی کے ہائیڈیگر، سارتر اور کیمو۔[۱۵۱]

فلسفہ وجودیت بنیادی طور پر دو اصطلاحوں سے عبارت ہے۔

۱۔ وجود (Existence) ۲۔ جوہر یا نچوڑ (Essence)

قدیم فلسفہ کے مطابق کسی چیز کا جوہر یا Essence مقدم اور اس کا وجود موخر مقام رکھتا ہے۔ گویا اصل وقعت ''جوہر'' کی ہے جبکہ ''وجود'' ثانوی حیثیت کا حامل ہے۔ فلسفہ وجودیت کی رو سے ''وجود'' پہلے ہے اور ''جوہر'' بعد میں۔ یعنی انسان کا ''وجود'' پہلے اور ''جوہر'' بعد میں آتا ہے۔ انسان اس دنیا میں بنا بنایا ''جوہر'' لے کر نہیں آتا۔ اس کو دنیا میں پھینک دیا جاتا ہے۔ اس کے پاس صرف ''وجود'' ہے۔ ''جوہر'' وہ خود بناتا ہے۔ اس حوالے سے حمیرا اشفاق لکھتی ہیں:

> وجودیت میں انسان کو اول اور اس کے جوہر کو ثانوی حیثیت دی گئی ہے جس نے انسان کو بہ طور فرد اہمیت کا احساس دلایا۔ اس کے ادراک اور انتخاب کی آزادی کے تصور نے انسان کو جینے کا حوصلہ عطا کیا۔[۱۵۲]

پس فلسفۂ وجودیت کا بنیادی موقف یعنی جوہر پر وجود کا تقدم فرد کو تمام اشیاء کا پیمانہ بناتا ہے۔ انسان کی شخصیت اور کردار کی تشکیل اس کی انفرادیت سے ہوتی ہے۔ اس لیے فرد کا سب سے اہم مسئلہ انفرادی انتخاب قرار پاتا ہے۔ اس فلسفے کی رو سے وجود خود آگاہ اور خودنگر ہوتا ہے۔ اس بنا پر وہ دنیا کی دیگر اشیا سے خود کو ممتاز کر کے امکانات کے حصول کے لیے اپنی مرضی سے کوشش کر سکتا ہے۔

فلسفۂ وجودیت بے حد متنوع رہا ہے کیوں کہ اس فلسفہ کے اکثر فلاسفہ اپنے آپ کو وجودیت پسند کہنے سے کتراتے ہیں۔مگر یہ بات روز روشن کی طرح عیاں ہے کہ سبھی وجودیت پسندوں کے ہاں فرد کی انفرادیت پر خاص توجہ نظر آتی ہے۔فرد کی انفرادیت اور آزادی انتخاب کے سبھی وجودیت پسند قائل ہیں۔لیکن کوئی بھی اپنے آپ کو اس فلسفے کی فکر سے جوڑ کر رکھنے کے لیے تیار نہیں۔یہی وجہ ہے کہ وجودی فلاسفہ کے ہاں بدرجہ اتم فکری تنوع موجود ہے۔فلسفۂ وجودیت تین اہم ترین فلاسفہ کے نظریات سے جڑا ہوا ہے۔کیرکیگارڈ،سارتر اور ہائیڈیگر،کیرکیگارڈ ایک ڈینشن فلسفی ہے۔اس کو فلسفہ وجودیت کا بانی بھی تصور کیا جاتا ہے۔کیرکیگارڈ کے نزدیک فرد کا وجود مرکزی حیثیت کا حامل ہے۔اس کے ہاں انسانی وجود سے مراد انسان کے قوائے باطنیت ہیں اور چونکہ وجود ایک قوائیت ہے۔اس کو بالعمل بنانا انسان کے اپنے ارادے کا نام ہے۔[۱۵۳] فرد جو کہ موجود ہے اس کے لیے آزادی،انتخاب،جوش وجذبات اہم اور ضروری ہیں تا کہ وہ اپنی راہ خود متعین کر سکے۔''میرا انتخاب،میرا انفرادی اور ذاتی ہے'' کوئی خدا یا خیال مطلق میرے لیے فیصلے نہیں کرتا۔اپنے فیصلے صرف اور صرف میں ہی کر سکتا ہوں۔[۱۵۴] ایک مذہبی وجودی ہونے کی وجہ سے کیرکیگارڈ کے نزدیک خدا کے سامنے موجود ہونے کا مطلب ہے گناہ گار ہونے کا احساس۔لہٰذا وجودیت کے معنی احساس گناہ کے ہیں۔[۱۵۵] وجودی فکر کے حوالے سے دوسرا بڑا نام ژاں پال سارتر کا ہے۔وجودیت سارتر کا اہم ترین موضوع ہے اور وہ خود کو با آواز بلند وجودی کہتا ہے۔اسی ضمن میں اکبر لغاری لکھتے ہیں:

> وجود کیا ہے؟ کیا اس کا مطلب محض زندہ رہنا ہے۔زندہ تو نباتات اور حیوانات بھی رہتے ہیں۔کیا وہ بھی وجود رکھتے ہیں؟ سارتر کا کہنا ہے کہ نباتات اور حیوانات زندہ تو ضرور ہیں۔مگر انھیں اپنے زندہ ہونے کا شعور نہیں۔یہ شعور صرف انسانوں میں ہے۔لہٰذا وجود رکھنے کا مطلب وجودی شعور ہے۔[۱۵۶]

سارتر کے نزدیک ''جوہر'' سے زیادہ اہم اور اس پر فوقیت رکھنی والی چیز ''وجود'' ہے۔وہ انسان کے کسی پیدائشی جوہر کو نہیں مانتا۔وہ انسان کے وجود کو جوہر پر مقدم ہونے کے نظریے کا قائل ہے۔اس کے وجودی نظریے کے حوالے سے ابوالاعجاز حفیظ صدیقی لکھتے ہیں:

> وجودیت کی بنیاد اس دعوے پر ہے کہ وجود جوہر پر مقدم ہے۔میں ہوں اس لیے میں سوچتا ہوں۔سارتر کے نزدیک انسان پہلے وجود میں آتا ہے۔پھر اپنے جوہر کا انتخاب یا اپنے خصائص کا اکتساب کرتا ہے۔انسان کا انفرادی وجود ہی اہم ترین شے ہے۔[۱۵۷]

ہائیڈیگر اگر چہ اپنے آپ کو وجودی نہیں مانتا۔تاہم وہ انسانی وجود کی ہستی کے حوالے سے جس انداز سے مطالعہ کرتا ہے۔یہی بات اسے وجودی ثابت کرنے کے لیے کافی ہے۔ہائیڈیگر کے نزدیک انسانی ہستی ہی وہ واحد صورت ہے جس سے ہم فی الحقیقت منضبط ہیں۔ہستی کی دیگر صورتیں بھی موجود ہیں مگر انسان ہی حقیقی وجود کا حامل ہے۔[۱۵۸] وہ اپنی

تصنیف ہستی و زمان میں انسانی وجود کو پرکھنے کی کوشش کرتا ہے اور یہ نتیجہ اخذ کرتا ہے کہ کائنات کے اندر انسان واحد ہستی ہے جو کائنات کے تمام تر موجودات میں سے اپنے وجود کا متلاشی ہے۔

فلسفہ وجودیت بیسویں صدی کے ذہن انسانی کو نا اُمیدی، بے یقینی، عدم اعتماد اور بحران سے نجات دلانے کی ایک کوشش ہے۔ یہ خیر وشر کی ساری ذمہ داری فرد کے کاندھوں پر ڈال کر اسے یہ سکھاتا ہے کہ آدمی اس کے سوا اور کچھ بھی نہیں جو وہ خود کو بناتا ہے۔(۱۵۹) فلسفہ وجودیت کی تحریک ایک ایسی فکر انگریز تحریک ہے جو فرد کی بے چینی، اضطراب، تشویش، سامراجی طاقتوں کے درمیان ایٹمی ہتھیاروں کی دوڑ اور جنگوں کی ہولناک تباہ کاریوں سے پیدا ہونے والے خوف اور فرقہ وارانہ عناد کے اظہار کی بھرپور عکاسی کرتی ہے۔(۱۶۰)

## ۷۔ منطقی اثباتیت(Logical Positivism):

منطقی اثباتیت کی تحریک ویانا سے ہو کر دیکھتے ہی دیکھتے یورپ بھر میں پھیل جاتی ہے۔ اس تحریک کے بانیوں میں پروفیسر شلک، کارنپ، نیورتھ، ہربرٹ فیگل اور گوڈل جیسے سائنسی مفکرین کے نام قابل ذکر ہیں۔ انگلستان میں اے جی آئر اور امریکہ میں مورس، جان ڈیوی اور برٹرینڈ رسل اس تحریک کو بام عروج تک پہنچاتے ہیں۔ اس تحریک کے زیر اثر سائنسی فلسفے کا آغاز ہوتا ہے۔ اس کی ابتدا کے حوالے سے پروفیسر سی۔ اے قادر لکھتے ہیں:

> اس فلسفیانہ تحریک کا آغاز ۱۹۲۰ء میں وی آنا سرکل (Vienna Circle) سے ہوتا ہے۔ اس سرکل کا روحِ رواں توشلک (Schlick) تھا۔ لیکن اس کے باقی ممبر آٹو نیورتھ (Otto newrath)، ہربرٹ فیگل (Herbart feigel) وغیرہ بھی چوٹی کے سائنسی مفکر تھے۔ یہ لوگ مابعد الطبیعیات کو ختم کرنا اور اثباتی علوم کو مضبوط بنیادوں پر کھڑا کرنا چاہتے تھے۔(۱۶۱)

انسائیکلوپیڈک ڈکشنری آف فلاسفی میں اس تحریک کی تفصیل کچھ اس طرح درج ہے:

> "The twentieth century philosophical movement that used a strict principle of verifiability to reject as meaning less the non-empirical statements of metaphysics, theology & ethics" (162)

> (منطقی اثباتیت بیسویں صدی کی ایک ایسی فلسفیانہ تحریک ہے جو مابعد الطبیعیات، الٰہیات اور اخلاقیات کے غیر عقلی اور بے معنی بیانات کو رد کرتی ہے۔)

منطقی اثباتیت سے وابستہ فلاسفہ کا پروگرام دو مقاصد پر مشتمل رہا۔ ایک مقصد سلبی ہے اور دوسرا ایجابی۔ سلبی

مقصد یہ ہے کہ مابعد الطبیعیات کو فلسفیانہ دائرے سے خارج کر دیا جائے کیوں اس کے مسائل اندھیرے میں گمنام منزل کی طرف سفر کرنے کے مترادف ہیں۔ جبکہ ایجابی مقصد کے مطابق تمام علوم کو اس طرح وحدت کی لڑی میں پرو دینا چاہیے کہ ان کے درمیان فرق و امتیاز سرے سے مٹ جائے۔ اس تحریک سے وابستہ مفکرین فلسفے کے مسائل کا از سر نو جائزہ لیتے ہوئے، زبان کی بنیاد پر کئی فلسفیانہ نظریات کو رد کر دیتے ہیں۔ اس فلسفیانہ تحریک کے بنیادی اصول یہ ہیں:

۱۔ زبان کا تجزیہ کرتے ہوئے مابعد الطبیعیات کی مکمل نفی کرنا۔

۲۔ تمام سائنسوں کو مضبوط بنیادوں پر اور نئے سرے سے ترتیب دے کر ان کے لیے مشترکہ بولی کی بنیاد رکھنا۔ (۱۶۳)

مذکورہ بالا دونوں اصولوں کا تجزیہ کرتے ہوئے اکبر لغاری لکھتے ہیں:

> مابعد الطبیعیات یعنی حقیقت مطلق کے متعلق اگاہی یا عرفان کو فلسفے سے خارج کریں۔ یہ ہے وہ بنیادِ واحد جس پر تمام منطقی اثباتی متفق ہیں۔ اس تحریک کا دوسرا مقصد یہ تھا کہ سائنسی علوم کو ملا کر ان کے لیے کوئی مشترکہ زبان تجویز کی جائے۔ (۱۶۴)

منطقی، اثباتیت پسند مابعد الطبیعیات کو بے مصرف سمجھتے ہیں اور کہتے ہیں کہ سائنس کے جملہ شعبوں میں جو تحقیقی نتائج حاصل ہوتے ہیں۔ ان کی اس طرح منطقی ترجمانی کی ضرورت ہے کہ ان سب کے لیے ایک ہی زبان صورت پذیر ہو، تاکہ علمی انکشافات میں یک جہتی اور ہم آہنگی پیدا ہو سکے۔ (۱۶۵) ان کے خیال میں فلسفے کے لیے صرف معانی کے تجزیے اور مقرروں کی منطقی ساخت کے انکشاف پر قناعت کرنا ضروری ہے۔ باقی سب کچھ سائنس پر چھوڑ دینا چاہیے۔ (۱۶۶)

ویانا سرکل سے وابستہ منطقی اثباتیت پسندوں کا مرکزی مسئلہ بیان کرتے ہوئے قاضی جاوید لکھتے ہیں:

> ویانا سرکل کے دانشوروں کا مرکزی مسئلہ یہ تھا کہ فلسفے کے روائتی ابہام کیسے دور کیا جاسکتا ہے اور سائنس و فلسفے میں قریبی ربط کیسے پیدا کیا جاسکتا ہے۔ منطقی اثباتیت کی تحریک کا نصب العین مابعد الطبیعیات کو ختم کرنا اثباتی سائنسوں کو مطبوط اور استوار بنیادوں پر قائم کرنا تھا۔ (۱۶۷)

اثباتیت پسند مفکرین میں وٹگن سٹائن (۱۸۸۹ء-۱۹۵۱ء) زبان کا تجزیہ کرتے ہوئے کہتا ہے کہ زبان کے صرف وہی الفاظ بامعنی ہیں جن کا کوئی خارجی وجود ہے۔ اسکے مطابق مابعد الطبیعیات سے جملوں میں استعمال ہونے والے لفظوں کی تصدیق نہیں کی جاسکتی۔ چناں چہ وہ مابعد الطبیعیات کو فلسفے سے خارج کرتا ہے جس کے لیے وہ زبان کا تجزیہ کرتے ہوئے جملوں کی تین اقسام بیان کرتا ہے:

> ۱۔ تجربی جملے: یعنی وہ جملے جو کسی واقعے یا تجربے کے متعلق ہوں اور جن کی تصدیق یا تردید حواس کے

ذریعے کی جاسکتی ہے۔

۲۔ تجزیاتی جملے: یعنی وہ جملے جو منطق اور ریاضی سے تعلق رکھتے ہیں۔

۳۔ مابعدالطبیعیاتی جملے: یعنی وہ جملے جو نہ تجزیاتی ہوں اور نہ تجربی [(۱۶۸)]

وٹگن سٹائن کے نزدیک مابعدالطبیعیاتی جملے ہرقسم کی صداقت سے دور ہوتے ہیں۔اس بناپر وہ مابعدالطبیعیات کو یکسر مسترد کرتا ہے۔روز اینتھال ''منطقی اثباتیت'' کا خلاصہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

منطقی اثباتیت کا خلاصہ یہ ہے کہ سب سے پہلے مابعدالطبیعیاتی نظریات کی تنسیخ کی جائے۔اس مکتبۂ فکر کے اعتبار سے صرف سائنسی فلسفہ ہی ''منطقی تجزیات'' کو درست ثابت کرسکتا ہے اور سائنسی طور پر تصورات کومجتمع کر کے سائنسی وحدت اور انسانی سائنسی علم کی اثبات کا فرض انجام دے سکتا ہے۔[(۱۶۹)]

## ۸۔ لسانیاتی فلسفہ (Linguistic Philosophy):

لسانی فلسفہ،تحلیلی فلسفہ کا ایک رجحان ہے جولسانی تجزیے کے زور سے قدیم فلسفیانہ مسائل کا تہس نہس کردیتا ہے۔ اس کی بنیاد اس نظریے پر استوار ہے کہ فلسفیانہ مسائل زبان کے غلط استعمال سے پیدا ہوتے ہیں۔اس فلسفے کا بانی وٹگن سٹائن ہے۔اس فلسفہ کے حوالے سے قاضی جاوید لکھتے ہیں:

صحیح معنوں میں لسانیاتی فلسفے کی ابتدا وٹگن سٹائن سے ہوئی۔جس نے شروع میں منطقی اثباتیت کو مستحکم بنیادوں پر استوار کیا اور بعد میں خود ہی اس عمارت کو مسمار کر کے لسانیاتی فلسفے کے خدوخال واضح کیے۔[(۱۷۰)]

لسانیاتی فلسفے کے رجحان سے تعلق رکھنے والوں میں انگلینڈ کے جی۔رائل، وزڈم اور جے۔اسٹن کے علاوہ امریکہ کے میکس بلیک اور این پی میلکولم خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔تاہم اس فلسفے کا روحِ رواں وٹگن سٹائن ہے۔اس کے نزدیک زبان کے بےشمار مقاصد ہیں اوران مقاصد کی بناپر زبان ایک لسانی کھیل ہے جس کو اس کے پس منظر اور قواعد کی روشنی میں دیکھنا چاہیے۔[(۱۷۱)] وہ مصنوعی یا منطقی زبان کی بجائے یہ موقف رکھتا ہے کہ ہماری عام زبان ہمارے تمام مسائل حل کرسکتی ہے۔

لسانیاتی فلسفہ کے علمبردار یہ بات تسلیم نہیں کرتے کہ فلسفہ جہانِ نقطۂ نظر ہے۔ان کے خیال میں فلسفے کا کام ہے زبان کے غلط استعمال سے پیدا ہونے والے فعالیتوں کی وضاحت کرنا۔[(۱۷۲)] لسانیاتی نظریات کے فلاسفہ کو ہم دوگروپوں میں تقسیم کرسکتے ہیں۔

۱۔ کیمبرج گروپ ۲۔ اکسفرڈ گروپ

کیمبرج گروپ کا بانی وٹگن سٹائن کا شاگرد اے۔ جے وزڈم ہے۔ جو اپنے استاد کے نقش قدم پر چلتا رہا۔اس حوالے سے قاضی جاوید لکھتے ہیں:

> کیمبرج سے تعلق رکھنے والے لسانیاتی تحلیلی فلسفی ہیں یہ کہتے ہیں کہ فلسفے کو ہماری زبان کی ''بیماریاں'' دور کرنے کا معالجاتی فریضہ سرانجام دینا چاہیے۔ (۱۷۳)

اکسفرڈ گروپ کا بانی جے اسٹن ہے۔ جو عام لسانی فلسفہ کا نظریہ اختراع کر کے اپنا الگ مؤقف اختیار کر جاتا ہے۔اس کے مطابق:

> فلسفیانہ مسائل قواعد یا Grammar کی وجہ سے پیدا ہوتے ہیں۔اس لیے فلسفیانہ مسائل کے حل کے لیے گرامر کا مطالعہ ضروری ہے۔ (۱۷۴)

لسانیاتی فلاسفہ کے خیال میں فلسفیانہ مسائل کو حل کرنے کے لیے اس زبان کے حقیقی استعمال کو واضح کرنا چاہیے، جو زیر بحث مسئلہ سے تعلق رکھتی ہے۔ مثال کے طور پر ذہن کے متعلق مسائل کو اس طرح حل کیا جا سکتا ہے کہ یہ تحقیق کی جائے کہ ذہنی فعالیتوں کے لیے الفاظ کو حقیقتاً کیسے استعمال کیا جاتا ہے۔ (۱۷۵) لسانیاتی فلسفے کا اہم کارنامہ ہے کہ آئندہ بھی فلسفی اپنے مسائل کو حل کرتے وقت زبان کی اہمیت کو نظر انداز نہیں کر سکیں گے۔ (۱۷۶) تاہم مستقبل میں یہ دیکھنا ابھی بعید ہے کہ آیا وٹگن سٹائن کے تصورات تمام فلسفیانہ مسائل کو فلسفیانہ تحقیقات کی بنیاد پر محو کر دیں گی یا پھر کوئی نیا لسانیاتی فلسفہ ظہور میں آ جائے گا۔

## ۹۔ فلسفہ سائنس (Philosophy of Science):

فلسفۂ سائنس کی اصطلاح دو ایسے الفاظ پر مشتمل ہے، جن کی تعریف اور تصور میں اکثر اوقات ابہام پایا جاتا ہے۔ اس لیے اس شعبۂ علم کی تعریف و تحدید کرنے کی راہ میں کئی ایک مشکلات حائل ہیں۔ سائنس اور فلسفہ کے اپنے اپنے طریقۂ کار میں کافی اختلافات موجود ہیں۔ سائنس کا طریقۂ کار تجرباتی اور استقرائی ہوتا ہے جب کہ فلسفہ کسی جامع صداقت کی تحقیق اور جستجو میں تجربیت، عقلیت اور کبھی کبھی وجدانیت کے انداز کو بھی اپناتا ہے۔ نیز فلسفے کا منطقی انداز استخراجی و استقرائی ہوتا ہے۔ سائنس اشیا کی صفاتی کوائف کی چھان بین کرتی ہے جب کہ فلسفہ اشیا کے صفاتی پس منظر کی تحقیق میں قیاسی طریقۂ کار پر یقین کرتا ہے۔ فلسفۂ سائنس اصل میں سائنس کے مختلف شعبہ جات کے منہاجات و حاصلات کی وضاحت بلکہ یوں کہیے کہ ان کے مابین وحدت پیدا کرنے کی، فلاسفہ اور سائنس دانوں کی روز افزوں خواہش کا منظم اظہار ہے۔ (۱۷۷) پروفیسر سی۔ اے قادر کے نزدیک فلسفہ سائنس کے مطالعے کی بنیاد جن تین وہ اصولوں پر استوار ہے وہ یہ ہیں:

۱۔ سائنس کے طریقہ کار، اس کی علامتوں اوراسی کے نظام علامت کی منطقی ساخت کا باقاعدہ مطالعہ کرنا۔

۲۔ سائنس کے مفروضوں اور تعقلات کی وضاحت کرنا اوراس کی بنیادوں کی دریافت کرنا۔

۳۔ سائنس کی حدود متعین کرنا، ان کے باہمی رشتوں کو معلوم کرنا اوراس کائنات کے بارے میں کوئی نظریہ قائم کرنا۔ (۱۷۸)

فلسفۂ سائنس کا آغاز انیسویں صدی کے آخری دہائی میں ہوا۔ ڈارون (۱۸۰۹ء-۱۸۸۲ء) کے نظریہ ارتقا اور آئن سٹائن (۱۸۷۹ء-۱۹۵۵ء) کا نظریۂ اضافیت، فلسفۂ سائنس کی بنیادیں استوار کرلیتا ہے اور جب ایٹم اپنی آخری تحلیلی توانائی میں بدل جاتا ہے تو سائنس کا پورا نظام فکر تبدیل ہو جاتا ہے۔ (۱۷۹)

فلاسفہ سائنس اور فلسفہ کے درمیان تعلق کے بارے میں کوئی متفقہ رائے نہیں رکھتے اور یہی حال سائنسدانوں کا بھی ہے۔ تاہم سائنس کے اوصاف وخصوصیات کے بارے میں سائنسدانوں اور فلاسفہ کے درمیان خاصہ اتفاق پایا جاتا ہے، یہ اتفاق اس امر پر ہے کہ نیچرل سائنس اس تعمیم کو کہتے ہیں جسے تجربہ اور مشاہدہ کے امتحان سے گزارا جاسکتا ہے اور یہی سائنس کا سب سے بڑا امتیازی وصف گردانا جاتا ہے کہ مشاہداتی اور تجریاتی حقائق سے اس کا اثبات ہوتا ہے۔ مابعد الطبیعیات اور علمیات کے معیار یا انحصار تفتیش وتحقیق پر ہے اور یہی خوبی نیچرل سائنس میں بھی پائی جاتی ہے۔ چنانچہ مذکورہ دونوں علوم نیچرل سائنسوں کے فلسفے سے علاحدگی کے باوجود فلسفے سے متعلق ہیں اور چوں کہ یہ سائنس کے ہر نظریے کا حصہ ہیں اس لیے سائنس اور فلسفے کے درمیان مشترکہ اساس کی نمائندگی کرتے ہیں۔ سائنس کا طریقہ کار استقرائی (Inductive) ہے۔ یہ واقعات کو منظّم کرکے اصولوں کو دریافت کرتا ہے۔ اس کے مقابلے میں فلسفے کا طریق کار استخراجی (Deductive) ہے، جس میں صرف تفصیلات سے مدد لی جاتی ہے۔ (۱۸۰) علم سائنس میں تجربے کی اہمیت ہے۔ اس میں حقیقت کا مطالعہ ومشاہدہ اجزاء کی صورت میں کیا جاتا ہے جبکہ اس کے برعکس فلسفہ "synthesis" کو وقیع سمجھتا ہے اور حقیقت کے کلی ادراک کا کھوج لگاتا ہے۔ فلسفۂ سائنس کے حوالے سے ول ڈیورانٹ لکھتے ہیں:

"Science is the analytical description of parts, philosophy is the synthesis interpretation of the whole or the interpretaton of a part in a term of its place & value for the whole." (181)

(سائنس تجزیاتی تشریح کا نام ہے جب کہ فلسفہ توضیحات کا ایک ایسا مجموعہ ہے جو اجزا اور کلیات کی ساخت نیز دونوں کی تفہیم کا کام سرانجام دیتا ہے۔)

گویا سائنس اجزاء کی تحلیل سے تعلق رکھنے والا علم ہے جبکہ فلسفے کا کام کلیات کا امتزاجی جائزہ اور نتائج اخذ کرنا ہے۔ علمی مواد Contents سائنس فراہم کرتی ہے اور فلسفہ اس کے لیے سانچے Categories مہیا کرتا ہے۔ (۱۸۲) محقق کے نزدیک سائنس نے فلسفہ سے الگ پہچان حاصل کرنے کے باوجود خود کو بالکل اس سے الگ نہیں کیا کیونکہ آج بھی سائنس اپنی مہم جوئی کے آخری مقصد اور اس کے حصول کے لیے اختیار کردہ طریقِ کار کے لحاظ سے فلسفیانہ نوعیت کی چیز ہے۔ اس لحاظ سے سائنس کی تمام شاخوں کا فلسفے سے رشتہ برقرار ہے۔ بالخصوص اس دنیا کو سمجھنے کے لیے جب سائنس ایک جامع ڈھانچہ ترتیب دینے کی کوشش کرتی ہے۔

## فلسفے کے مسائل:(Problems of Philosophy)

### ا۔ ذہن و جسم (Mind & Body):

مسئلۂ ذہن و جسم فلسفے کا انتہائی پیچیدہ اور متنازعہ فیہ مسئلہ ہے۔ رابطہ ذہن و جسم کے متعلق اکثر نظریات یا تو وحدیتی ہیں یا پھر ثنویتی۔ بعض اوقات مادیت پسند ان دونوں کے فرق سے انکار کرتے ہیں۔ ان کے خیال میں انسانی بدن کے عمومی، اعصابی اور عضوی طریق عمل اور ذہنی عمل میں کوئی خط امتیاز قائم کرنا ممکن نہیں۔ تاہم بعض اوقات وہ اس امتیاز کے قائل نظر آتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ذہنی طریق عمل ثانوی اور اخذ شدہ ہوتا ہے۔ جس کو ''مظہریت'' کا نام دیا جاتا ہے۔ ایک مکتبۂ فکر ایسا ہے جو شعور و آگاہی اور جسم میں کسی فرق کو نہیں مانتا۔ اس کے نزدیک یہ ایک واحد نامیاتی وجود اور اس کے طریق کار کے دو رخ ہیں۔ ذہن و جسم کے رشتے کی تقسیم سے درج ذیل نظریات وجود میں آتے ہیں:

### ل۔ نظریۂ تعامل (Thery of Interactionism):

اس نظریے کا بانی ڈیکارٹ (۱۵۹۶ء-۱۶۵۰ء) ہے۔ اس کی رو سے ذہن اور جسم دو آزاد جوہر ہیں جو ایک دوسرے پر Pineal Gland کے ذریعے عمل کرتے ہیں۔ (۱۸۳) یہ ایک لحاظ سے ثنویتی نظریہ ہے کہ ذہن جسم پر اثر کرتا ہے اور جسم ذہن پر۔ گویا جسم اور ذہن دو الگ الگ ہستیاں ہیں اور ایک دوسرے پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ (۱۸۴) بقول کنکھم: نظریہ تعامل کا بنیادی دعویٰ یہ ہے کہ ذہن اور جسم کے مابین موجود رشتہ ایک Causal Relation ہے۔ رینے ڈیکارٹ اپنی کتاب "Meditation" میں لکھتا ہے:

> میں کہتا ہوں کہ جسم اور ذہن میں بہت زیادہ فرق ہے۔ جسم چھوٹے چھوٹے ذرات میں تقسم کیا جا سکتا ہے، مگر ذہن کو بالکل بھی تقسیم نہیں کیا جا سکتا۔ جسم کے کسی عضو کو جسم سے الگ کر سکتے ہیں۔ مگر ذہن کے کسی بھی حصے یا رو مثلاً خواہش، محسوسات وغیرہ کو ذہن سے جدا نہیں کیا جا سکتا۔ پورے کا پورا ذہن ایک اکائی ہے۔ ذہن اور جسم ایک دوسرے سے مختلف ہے۔ (۱۸۵)

یہ نظریہ بہت زیادہ تنقید کی زد میں ہے اور اسپائی نوزا (۱۶۳۲ء-۱۶۷۷ء) جیسا عظیم فلسفی اس سے انکار کرتے ہوئے ذہن اور جسم کو حتمی جوہر قرار دیتا ہے۔

ب۔ **نظریۂ موقعیت**(Theory of Occasionalism):

اس نظریے کی رو سے جسم اور ذہن ایک دوسرے پر اثر انداز نہیں ہوتے اور نہ ایک دوسرے کے علت و معلول بنتے ہیں۔ کیونکہ بنیادی طور پر یہ ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ خدا ایک سلسلے کو (یعنی جسمانی کو ذہنی اور ذہنی کو جسمانی) سلسلے کے موافق بنا تا ہے۔[۱۸۶] یعنی ذہن و جسم کے مابین تعامل خدا کی جانب سے واقع ہوتا ہے۔ جب کبھی جسم میں تغیرات رونما ہوتے ہیں، خدا ذہن میں اس کے مطابق تبدیلیاں پیدا کر دیتا ہے۔ اسی طرح جب ذہن میں تبدیلیاں رونما ہوتی ہیں تو وہ اس کے موافق تغیرات کو جسم میں جنم دیتا ہے اور تغیرات وہ مواقع ہیں جو خدا جسم یا ذہن میں اپنی Causal Power کے ذریعے پیدا کرتا ہے۔[۱۸۷]

ج۔ **پیش ثابت ہم آہنگی نظریہ**(Theory of Pre-Established Hormony):

اس نظریے کا مبلغ مشہور فلسفی لائبینز (۱۶۴۶ء-۱۷۱۶ء) ہے۔ اس کے مطابق ذہن و جسم کے درمیان تعلق روزِ تخلیق کائنات سے خدا کی طرف متعین شدہ ہے۔[۱۸۸] ذہن اور جسم میں ایک طرح سے مکمل ہم آہنگی ہے۔ لیکن اس ہم آہنگی کی وجہ یہ نہیں کہ ذہن اور جسم ایک دوسرے کے لیے علت اور معلول ہیں۔ یہ ہم آہنگی تو شروع سے قائم ہے۔ اس لیے جب کوئی جسمانی واردہ روپذیر ہوتا ہے تو اس کے ساتھ جسمانی واردہ ظاہر ہوتا ہے اور جسمانی کے ساتھ ذہنی واردہ رونما ہوتا ہے۔ بالفاظ دیگر یہ ذہن و جسم میں ایک قسم کی متوازیت ہے جو ازل سے قائم و دائم ہے۔[۱۸۹]

د۔ **نظریۂ متوازیت**(Theory of Parallelism):

اس نظریے کا سب سے بڑا اہم نوا اسپائی نوزا (۱۶۳۲ء-۱۶۷۷ء) ہے۔ اس کی رو سے ذہن اور جسم بغیر کسی نقطے پر ملے یا کسی مقام پر ایک دوسرے پر اثر انداز ہوئے، باہم متوازی چلتے ہیں۔[۱۹۰] اس کی وضاحت ہم کچھ یوں کر سکتے ہیں کہ جسمانی اور ذہنی عوامل یا کوائف کا سلسلہ ایک دوسرے کے متوازی چلتا ہے۔ ہر ذہنی کیفیت کے لیے جسمانی اور جسمانی کیفیت کے لیے ذہنی کیفیت بغیر علت و معلول کے موجود ہے۔ مظہریت پسند مادی نظریات کے زیر اثر یہ رائے دیتے ہیں کہ ذہن، جسم کا تابع مظہر ہے اور یہ ایک غیر مطائی (Functional attendent) ہے جو دماغ کے عقبی حصے کی فعلیتوں پر اثر انداز ہوتا ہے۔

## ۲۔ صداقت وکذب:

ابتدائی زمانے میں علم فلسفہ کوصداقت کی تلاش کا علمی ذریعہ سمجھا جاتا رہا۔لیکن آج تحلیلی فلسفہ کے زیر اثر صداقت و کذب کو قضایا تک محدود سمجھا جاتا ہے۔ جب کہ منطقی اثباتیت پسند اصول تصدیق پذیری سے قضایا کی صداقت کو پرکھتے ہیں۔(۱۹۱) فلسفیانہ نقطہ نظر سے مسئلہ صداقت وکذب کے معیار کے حوالے سے درج ذیل تین نظریات موجود ہیں:

### ا۔ صداقت کا نظریہ مطابقت(The Correspandence Theory of Truth):

اس نظریے کی بنیاد اس بیان پر استوار ہے کہ صداقت وہ ہے جو حقائق سے مطابقت رکھتے ہوئے اصل صورت حال کے موافق ہو۔اس نظریے کی مزید وضاحت کرتے ہوئے پروفیسر سی۔اے قادر لکھتے ہیں:

> اس نظریے کے مطابق قضایا اور حقائق میں ایک ایک (One-One) مطابقت ہوتی ہے۔یعنی اگر قضیہ ہو، پھول خوبصورت ہیں،تو اس قضیہ سے عالم خارجی کا بطور اشیاء حصہ مطابقت ہوگی جسے منطق میں یک یک کہا جاتا ہے۔(۱۹۲)

### ب۔ صداقت کا نظریہ التجام(The Coherence Theory of Truth) :

Bosanquet(۱۸۴۸ء-۱۹۲۳ء) اس نظریے کی وضاحت کچھ اس طرح کرتا ہے کہ کوئی قضیہ اس وقت صادق ہوسکتا ہے جب تک وہ اکمل طور پر خود منضبط ہو۔(۱۹۳) اس نظریے کا مطلب یہ ہے کہ صداقت کا معیار عدم تضاد یا استقامت بالذات ہے۔ اگر کسی علم کے قضایا میں تناقض نہیں پایا جاتا تو وہ علم صداقت کے معیار پر پورا اترے گا۔ پس صداقت کے لیے حقائق سے مطابقت ضروری نہیں بلکہ قضایا کے ایک دوسرے کے ساتھ موافقت یا عدم تضاد ضروری ہے۔(۱۹۴)

### ج۔ صداقت کا نظریہ نتائجی(The Pregmatic Theory of Truth):

اس نظریے کی رو سے کسی بھی قضایہ کی صداقت اس کے عملی نتائج سے متعین ہوتی ہے۔(۱۹۵) یعنی کوئی بھی قضیہ اس وقت صادق ہوسکتا ہے جب وہ ہماری راہنمائی تسلی بخش طریقے سے کرے۔

## ۳۔ جبر وقدر(Freedom & Necessity):

جبر وقدر کا مسئلہ، فلسفے کے اہم مسائل میں سے ایک ہے۔مختلف فلاسفہ اور مفکرین اس کے بارے میں مختلف نظریات رکھتے ہیں۔اس مسئلہ کی بنیادی نوعیت یہ ہے کہ انسان اپنے ارادے اور فعل میں کسی حد تک آزاد اور خود مختار ہے یا وہ بالکل مجبور ہے اور اسے اپنے فعل پر کوئی اختیار حاصل نہیں۔فلسفہ جبر وقدر کی وضاحت کرتے ہوئے علی عباس جلالپوری

لکھتے ہیں:

یہ فلسفے کا ایک نزاعی مسئلہ ہے کہ انسان اپنے افعال میں مجبور ہے یا مختار۔ ارسطو، لائب نٹز اور برگساں انسان کو مختار مانتے ہیں۔ جبکہ ایپک ٹیٹس، شنکر اچاریہ، ابن عربی اور شوپن ہار اسے مجبور محض سمجھتے ہیں۔ جدید نفسیات میں فرائڈ جبر مطلق کا قائل ہے جبکہ ایڈلر قدر و اختیار کا حامی ہے۔ (۱۹۶)

مسئلہ جبر و قدر کا تعلق تقدیر سے ہے اور فلسفیانہ نقطہ نظر سے کائنات کی ہر شے تقدیر کے شکنجے میں جکڑی ہوئی ہے اور یہ تقدیر صبح ازل سے متعین شدہ ہے۔ پرانی ارسطویات کا عقیدہ مشہور ہے کہ نہ صرف انسان بلکہ دیوتا بھی تقدیر کے پابند ہیں۔ اس تصور کے تحت انسان تقدیر کے ہاتھوں کھلونا بن جاتا ہے اور وہ تقدیر کو بدل نہیں سکتا۔ (۱۹۷) مذہب تقدیر کے معاملے میں انسان کو آزاد اور مجبور دونوں صورتوں کا حامل سمجھتا ہے۔ تقدیر سے ایک طرف تو انسان راضی بہ رضا بن جاتا ہے جب کہ دوسری طرف حد درجہ متعصب کیوں کہ وہ سمجھتا ہے کہ کامیابی یا ناکامی اللہ کے ہاتھ میں ہے اور جو کچھ ہوتا ہے وہ ہر صورت میں ہو کر رہے گا۔ اخلاقیات کی رو سے جبر و قدر کے ضمن میں درج ذیل دو قسم کے نظریات پائے جاتے ہیں:

اول: کائنات کی ہر حرکت جس میں انسانوں کے اعمال بھی شامل ہیں، ازل سے متعین ہو چکے ہیں اور ان میں ردوبدل کی گنجائش نہیں۔ دوم: کائنات کی ہر شے جس میں انسان بھی شامل ہیں، سلسلہ علت و معلول میں بندھی ہوئی ہے۔ یہ سلسلہ کہیں نہیں ٹوٹتا اور اس میں کوئی استثنا نہیں۔ (۱۹۸)

نظریاتی بنیاد پر فلسفہ جبر و قدر کے حوالے سے دو گروہ موجود ہیں۔

۱۔ جبریہ (Predestinarian) ۲۔ قدریہ (Liberfarian)

### ۱۔ جبریہ (Predestinarian):

اس گروہ کا نظریہ ہے کہ قدرت کے مظاہر ذہنی اور انسانی افعال سب ازل سے متعین شدہ ہیں۔ لہٰذا انسان اپنے اعمال و افعال میں آزاد نہیں بلکہ مجبور محض ہے۔

### ۲۔ قدریہ (Liberfarian):

اس گروہ کا نقطہ نظر یہ ہے کہ انسان اپنے افعال پر اختیار و ارادہ رکھتا ہے۔ کیوں کہ اگر انسان آزاد نہ ہو تو پھر اس کو ذمہ دار کیسے ٹھہرایا جائے گا۔ نیز پھر سزا و جزا اور جنت و دوزخ کا تصور محض خیال سمجھا جائے گا۔

درج بالا دو گروہوں کے علاوہ ایک اور گروہ بھی ہے جو بزعم خویش درمیانی پوزیشن اختیار کرتا ہے۔ اس گروہ سے

تعلق رکھنے والے اشاعرہ یہ موقف اختیار کرتے ہیں کہ گو اللہ کا علم ازلی ہے اور ہر شے کو محیط ہے، تاہم یہ انسان کے ارادی افعال کو صرف بیان کرتا ہے، متعین نہیں کرتا، لہٰذا انسان جو بھی کرتے ہیں، اس میں وہ آزاد ہیں۔ (۱۹۹)

مسئلہ جبر وقدر کا مرکزی نکتہ یہ ہے کہ آیا انسان اپنے افعال سرانجام دینے میں خودمختار ہیں یا مجبور محض اس بابت ڈاکٹر عبدالحفیظ فاضلی نہایت جامع انداز میں تجزیہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

> انسانی افعال دو قسم کے ہوتے ہیں: ایک وہ جو انسان کے ساتھ وقوع پذیر ہوتے ہیں، دوسرے جو وہ سرانجام دیتا ہے۔ جو انسان کے ساتھ وقوع پذیر ہوتے ہیں، ان کے بارے میں یہ یقین رکھنا کہ وہ اللہ کی مشیت کے تابع ہیں ایمان کا حصہ ہے۔ جبکہ وہ افعال جو انسان سرانجام دیتا ہے، اس کی نیت میں وہ آزاد ہوتا ہے، خدا کی دی گئی توفیق کے استعمال کا رخ اختیار کرنے میں وہ آزاد ہے۔ نتیجہ اللہ کی قدرت کے تابع ہوتا ہے اور اسی کا نام مشیت ہے۔۔۔ قضا وقدر کا کوئی تعلق انسان کی آزادی ارادہ سے نہیں، نہ یہ اس کی آزادئ ارادہ کو متاثر کرتے ہیں۔ ان کا تعلق اللہ کی مشیت سے ہے اور اس کی مشیت اس کے علم سے ہوتی ہے۔ (۲۰۰)

## ۴۔ خیر وشر (Good & Evil):

فلسفۂ خیر وشر کا مسئلہ انتہائی متنازعہ ہے۔ مختلف فلاسفہ کے ہاں اس کے متعلق نہ کوئی اتفاق رائے پایا جاتا ہے اور نہ اس مسئلے کا قطعی حل۔ اس بارے میں غلام احمد پرویز لکھتے ہیں:

> دنیائے فکر کا سب سے اہم مسئلہ خیر وشر (Good & Evil) کا مسئلہ ہے۔ یہ وہ مسئلہ ہے جسے انسانی فکر آج تک حل نہ کر سکا۔ خیر کسے کہتے ہیں اور شر کیا ہے؟ جب سے انسان نے سوچنا شروع کیا اس سوال نے اسے طلسم پیچ وتاب بنائے رکھا ہے۔ (۲۰۱)

خیر وہ ہے جو کسی معاشرے کے اخلاقی قوانین کے مطابق ہو اور قابل نقل ہو اور اس کے برعکس چیز برائی ہے۔ (۲۰۲) خیر اس عمل یا بات کو کہا جاتا ہے جس سے اچھائی، فائدہ یا بھلائی کا پہلو نکلتا ہے جبکہ شر اس کی ضد ہے اور ہر وہ عمل یا بات شر ہے جس سے کسی کی برائی، نقصان کا اظہار ہو۔ خیر انسان کو قدرت کی طرف سے عطا کی جاتی ہے اور شر کو انسان خود پیدا کرتا ہے۔ (۲۰۳) مختلف فلاسفہ کے نزدیک خیر وشر کی تعریف کچھ یوں ہے:

i سقراط: (۴۶۹ق م-۳۹۹ق م) کے نزدیک:

> علم خیر ہے اور جہالت شر (۲۰۴)

ii دیمقراطیس: (۴۶۰ق م-۳۷۰ق م) کے نزدیک:

خیر وہ ہے جو اعتدالِ ذہنی، خوف سے آزادی اور طمانیت سے حاصل ہوتی ہے۔ (۲۰۵)

iii ارسٹوفس: (۴۲۵ق م-۳۴۰ق م) کے نزدیک:

مسرت اعلیٰ ترین اچھائی ہے اور دکھ بہت پست ترین اچھائی۔ (۲۰۶)

iv فلاطینوس: (۲۰۴ق م-۲۷۰ق م) کے نزدیک:

خدائے بزرگ و برتر اعلیٰ خیر ہے (۲۰۷)

v سپائی نوزا (۱۶۳۲ء-۱۶۷۷ء) کے نزدیک:

عقل کے لیے معاون ثابت ہونے والی چیز اچھی ہے۔ اور اس کو نقصان پہنچانے والی بری۔ قوی ہونا نیکی ہے اور کمزور ہونا بدی' (۲۰۸)

اقدار کی بنیاد پر خیر و شر کے حوالے سے فلسفہ میں درج ذیل تین نظریات پائے جاتے ہیں:

## ا۔ خیر و شر کا معروضی نظریہ:

اس نظریے کے مطابق: اقدار (خیر و شر) شے مدرکہ میں موجود ہوتی ہیں۔ یہ قدر منفی بھی ہو سکتی ہے اور مثبت بھی۔ امن، رواداری، حصول علم، زندگی، طاقت، عدل و انصاف، محبت آزادی، قانون، صحت، مساوات کا تعلق مثبت اقدار سے ہے۔ ان کی حیثیت خیر کی ہے ان اشیا، تصورات یا صفات کا زمانے یا خطے سے تعلق ہیں۔ (۲۰۹)

## ب۔ خیر و شر کا موضوعی نظریہ:

اس نظریہ کے مطابق تمام اقدار خواہ وہ خیر ہوں یا شر موضوعی ہیں کیونکہ اقدار افراد کے ساتھ ساتھ بدلتی رہتی ہیں۔ اس نظریے کی رو سے حق و صداقت کے لیے قربانی پیش کر دینا خیر نہیں بلکہ خیر تو شاہد کے ذہن میں موجود ہے جسے وہ قربانی کے عمل میں منعکس کر دیتا ہے۔ (۲۱۰)

## ج۔ خیر و شر کا نظریہ مطلقیت:

اس نظریے کے مطابق کچھ اشیا ٹھیک ہیں اور کچھ غلط۔ کچھ خیر ہیں اور کچھ شر۔ کچھ حسین ہیں اور کچھ قبیح۔ کچھ باتوں کا تعلق صداقت سے ہے اور کچھ کا کذب کے ساتھ۔ نیز اس کے برعکس اضافیت کی رو سے اقدار کا انحصار تجربات، عمل اور ردعمل پر ہے۔ اقدار اور خیر و شر کے تصورات تبدیل ہوتے رہتے ہیں۔ (۲۱۱) فلسفہ خیر و شر کی نظریاتی مباحث کے حوالے سے قاضی قیصر الاسلام لکھتے ہیں:

خیر کے بارے میں عام طور پر دو مختلف نظریات ہیں جنہیں قنوطیت (Pessimism) اور رجائیت (Optimism) کہا جاتا ہے۔ قنوطیت پرستوں کے نزدیک دینا لازمی طور پر شر ہے۔ جبکہ رجائیت پسند دنیا کی تمام بہترین اشیا کو قابل لحاظ گردانتے ہیں اور شر کے وجود کو نظر انداز کر جاتے ہیں۔ (۲۱۲)

اخلاقیات کے مکتبہ فکر کے حامی فلاسفہ خیر عظمی (وہ خیر جو اعلیٰ ترین اور چھوٹے فیور پر حاوی ہو) کے حامی ہیں۔ ان کے خیال میں برائی یا شر ایک التماس ہے۔ اگر اس کو کائناتی نقطہ نظر سے لیا جائے تو پھر برائی یا شر میں بھی نیکی کا پہلو نکل آتا ہے۔ مارکسیوں کے نزدیک خیر و شر کا منشا معاشی مظاہرت اور انسانی کردار کا اخلاقی محاسبہ پیش کرتا ہے۔ خیر تو وہ ہے جسے معاشرہ اخلاقی سمجھتا ہے اور قابل تقلید گردانتا ہے شر اس کے الٹ ہے۔ بورژوا اخلاقیات میں نیک و بد کو ابدی، غیر متغیر اور مادی حالات سے بالا سمجھا جاتا ہے۔ (۲۱۳) اس کے برعکس حقیقت پسندوں کا خیال ہے کہ خیر کا انحصار انسانوں پر نہیں لہٰذا خیر نام ہے:

۱۔ جو لائق خواہش ہو۔

۲۔ افعال کا مقصد بننے کی صلاحیت رکھتی ہو۔

۳۔ جس کو خواہش کی جانی چاہیے۔

۴۔ جسے موجود ہونا چاہیے۔ (۲۱۴)

فلسفۂ خیر و شر کے متعلق بعض فلاسفہ کا خیال ہے کہ خیر و شر جیسی کوئی شے موجود نہیں۔ دراصل یہ ''موافق کیفیت'' کا دوسرا نام ہے۔ اس حوالے سے امورنجن مہاپتر لکھتے ہیں:

بجلی جب روشنی دیتی، مدد کرتی اور تکلیف دور کرتی ہے تو یہ اچھی ہے۔ لیکن جب کسی انسان کو کرنٹ سے بری طرح جلا ڈالتی ہے تو بری بن جاتی ہے۔ لہٰذا بجلی اچھی ہے اور نہ بری، لیکن اس کے اثرات کو پیدا ہونے والے نتائج کے اعتبار سے اچھا یا برا کہا جاتا ہے۔ (۲۱۵)

### ۵۔ زمان و مکان (Time & Space):

فلسفۂ زمان و مکان کی اصلیت و ماہیت کو پرکھنا اور حتمی نتائج اخذ کرنا ایک ادق کام ہے۔ عام طور پر مکان کو ایک وسیع و عریض ظرف سمجھا جاتا ہے جس میں ساری مادی دنیا موجود ہے اور ایسا ہی تصور زمان کے متعلق بھی ہے۔ ماہیت زمان و مکان کے بارے میں بڑے بڑے سوالات یہ ہیں:

۱۔ کیا زمان و مکان اشیا و واقعات سے ماورا وجود رکھتے ہیں؟

۲۔ کیا زمان و مکان صرف ہماری ذہنی پیداوار ہیں؟

۳۔ کیا زمان و مکان دو الگ الگ حقیقتیں ہیں؟

۴۔ کیا زمان و مکان اضافی ہیں؟

۵۔ کیا زمان و مکان ایک ہی شے کے دو مختلف نام ہیں۔

زمان و مکان کی بحث اصل میں فلسفہ اور سائنس دونوں علوم کو محیط ہے۔ انسان صرف ایک ایسے مکان کا تصور کر سکتا ہے جس کو مادی اشیا گھیرے ہوئی ہیں۔ (۲۱۶) اس لیے مکان و زمان کو مکانی و زمانی خصوصیات کے ساتھ سمجھنا چاہیے۔ ڈاکٹر وحید عشرت زمان و مکان کو دو اضافی حدود خیال کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

> زمان و مکان دو اضافی حدود ہیں، جو انسانی فکر و ذہن نے ذات مطلق کی حقیقت کی تفہیم و ابلاغ کے لیے وضع کر رکھی ہیں۔ ذات مطلق کا اظہار جن حدود میں اولین طور پر ہوا ہے وہ یہی حدود زمان و مکان ہیں۔ اولین طور پر ذات مطلق کی حقیقت کی تفہیم کے لیے جو آلہ متحقق ہوا وہ حدود زمان و مکان ہیں۔[(۲۱۷)]

زمان و مکان کو انسانی ذہنی رویہ قرار دیتے ہوئے ڈاکٹر وحید عشرت بحوالہ ماہر طبیعات فرٹ جان کیسیرا لکھتے ہیں:

> زمان و مکان کی تقسیم صرف ہمارا ذہنی رویہ ہے، زمان و مکان کے ناپنے کے سارے پیمانے محض اضافی ہیں، زمان و مکان دو الگ الگ حقیقتیں نہیں ہیں، یہ دونوں ایک ہیں، اور نا قابل تقسیم ہیں۔ اس کے اندر وقت اور ظرف کا تعین صرف ہمارے مشاہدے پر مبنی ہے۔[(۲۱۸)]

فلسفے کی دنیا میں زمان و مکان کے پیچیدہ مباحث کا آغاز ارسطوی نظام فکر سے ہوتا ہے۔ ارسطو کے مطابق: فطرت پانچ اشیا کی صورت میں وقوع پذیر ہے۔ یعنی (۱) مادہ (۲) ہئیت (۳) مکان (۴) حرکت (۵) زمان۔[(۲۱۹)] مکان یا زمان کیا ہے؟ اس کا سیدھا سادہ جواب ارسطوی فکر کے مطابق یہ ہے کہ مکان عالم میں موجود ہے اور زمان اس کو محیط ہے۔ مکتبۂ فیثا غورثی اور نو فلاطون فلاسفہ زمان مدّ رکہ اور زمان تجرید کے درمیان خط امتیاز کھینچنے کی کوشش کرتے ہوئے زمان کو مکان اور حرکت کے ساتھ منسلک کر کے اس کی ماہیت کو سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں۔[(۲۲۰)] اٹھارویں اور انیسویں صدی کی طبیعات میں نیوٹن کے اتباع میں یہ نظریہ سامنے آتا ہے کہ زمان و مکان معروضی اور ایک دوسرے سے جدا ہیں، نیز مادے اور حرکت سے آزاد قائم بذات ہیں۔ ڈیموکرٹیس (۴۶۰ ق م-۳۷۰ ق م) کے زمانہ سے بیسویں صدی تک تمام سائنس دان مکان کو خلائے مطلق تصور کرتے رہے، جو بے تغیر ہے اور زمان ہمیشہ یکساں رفتار سے رواں رہتا ہے۔[(۲۲۱)] لیکن

بیسویں صدی کی ابتدا میں آئن سٹائن (۱۸۷۹ء-۱۹۵۵ء) کے نظریات دنیائے سائنس میں ایک انقلاب برپا کر دیتے ہیں۔آئن سٹائن کے نظریۂ اضافیت سے یہ ایک اہم نتیجہ نکلتا ہے کہ زمان ومکان مادے سے آزاد قائم بالذات نہیں ہیں۔ زمان کا بہاؤ اور اجسام کی وسعت کا انحصار اس رفتار پر ہے جس رفتار سے یہ اجسام حرکت کرتے ہیں آئن سٹائن کے نزدیک مکان اگرچہ حقیقی وجود رکھتا ہے لیکن وہ شاہد کے لیے اضافی ہے اسی طرح حرکت اور سکون کا وجود بھی اضافی ہے۔[۲۲۲] سائنس میں زمان ومکان کے جائزے سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ زمان،مکان سے الگ کسی اہمیت کا حامل نہیں اور ہمیں زمان کا احساس اپنی Conciousness کے باعث ہوتا ہے۔ نیز زمان کی طرح مکان بھی محدود نہیں۔[۲۲۳] بہ الفاظ دیگر زمان اپنے مختلف مفاہیم میں مکان سے الگ کسی اہمیت کا حامل نہیں ہے۔

یہ بالکل ایک اٹل حقیقت ہے کہ فلسفے کا بڑا مقصد صداقت کی تلاش اور دریافت ہے۔اس کے بنیادی مباحث کا دائرۂ کار خدا، کائنات،فطرت اور انسان کو محیط ہے۔گو یا الٰہیات،طبیعیات اور انسانیات کی ماہیت دریافت کرنا اس کا اوّلین ہدف ہے۔اس علم کا خاص موضوع اساسِ علم اور وجود کی ماہیت کی تحقیق ہے۔یہ جزئیات کی بجائے کلیات کا مطالعہ و تجزیہ کرتا ہے۔فلسفہ اگرچہ انسانی ذہن میں ابھرنے والے ہر سوال کا حتمی جواب نہیں دیتا لیکن ان سوالات کے جوابات کے امکانات کو وسعت دے کر انسان کو فکری منہاج سے مالا مال ضرور کرتا ہے۔

# حوالہ جات

۱۔ سیدعبدالرحیم،فلسفه کیا ہے ؟،مشمولہ:فلسفه کیا ہے ،مرتبہ:ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص ۲۶۔

۲۔ قومی انگریزی اردو لغت (اسلام آباد: مقتدرہ قومی زبان،۲۰۰۲ء)،ص ۱۴۶۰۔

۳۔ اردو لغت (تاریخی اُصول پر)،جلد:۱۴(کراچی: اردولغت بورڈ،۱۹۹۲ء)،ص ۱۱۔

۴۔ مولوی سید احمد، فرہنگ آصفیه،جلد:۲(لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۲ء)،ص ۳۵۱۔

۵۔ محمد عبداللہ خویشگی، فرہنگ عامرہ (اسلام آباد: مقتدرہ قومی زبان،۱۹۸۹ء)،ص ۴۶۰۔

۶۔ مولوی نورالحسن نیر، نور اللغات،جلد:۳(لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۱۹۸۹ء)،ص ۳۶۰۔

۷۔ شان الحق حقی، اوکسفرڈ انگلش اردو ڈکشنری (کراچی: اوکسفرڈ یونیورسٹی پریس،۲۰۰۶ء)،ص ۱۲۳۲۔

۸۔ عصام نورالدین، معجم نور الدین الوسیط (بیروت: دارالکتب العلمیہ،۲۰۰۵ء)،ص ۹۰۷۔

۹۔ المنجد الوسیط،(بیروت،لبنان: دارالمشرق،۲۰۰۳ء)،ص ۸۲۵۔

۱۰۔ عبدالنعیم محمد حسین،قاموس الفارسیه،(لبنان،بیروت: دارالکتاب،۱۹۸۲ء)،ص ۵۰۳۔

۱۱۔ پول ایڈورڈ(Paul Edward)،***The Encyclopedia of Philsophy***،جلد:۵،۶(نیو یارک: میک ملن پبلشنگ۱۹۷۲ء)،ص ۲۱۶۔

۱۲۔ رمیش چوپڑا(Ramish Chopra)،***Encyclopaedic Dictionary of Religion***،جلد: ۲(دہلی: عشا بکس،۲۰۰۵ء)،ص ۵۸۸۔

۱۳۔ ولیم ڈی۔ایچ۔ہوزلی،***Dictionary***،(نیویارک: میک ملن پبلشنگ ۱۹۸۷ء)،ص ۵۶۷۔

۱۴۔ جوزف کرسٹوفر(Jospeh christopher)،***Encyclopaedic Dcitionary of Philosphy***، جلد:۲(انڈیا،نیودہلی: انمول پبلی کیشنز،۲۰۰۶ء)،ص ۳۷۲۔

۱۵۔ ڈی۔اے۔گرلنگ،***New Age Encyclopedia***،جلد: ۲۲ (لندن/سڈنی: بائی بکس،۱۹۸۳ء)،ص ۲۲۷۔

۱۶۔ ***The New International Websiter's Comprehensive Dictionary of English Language***،جلد:۲(چائنہ:ٹرائڈنڈر ریفرنس پبلشنگ،۲۰۰۶ء)،ص۹۴۹۔

۱۷۔ جودی پئیر سل/ بل ٹرمبل(Judy Pearsall/ Bill Trumble)، ***Oxford English, Reference Dictionary***،(نیویارک:اکسفر ڈیونیورسٹی پریس،۲۰۰۳ء)،ص۱۰۹۱۔

۱۸۔ فل ہوبل(Dr. Phil Hobil)، ***Ilmi Comprehensive Dictionary of Education***،(لاہور:علمی کتب خانہ،۲۰۰۶ء)،ص۴۷۹۔

۱۹۔ ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، کشاف تنقیدی اصطلاحات،(اسلام آباد:مقتدرہ قومی زبان،۱۹۸۵ء)، ص۱۳۶۔

۲۰۔ پروفیسرسی،اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ(لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۳۳۴۔

۲۱۔ قاضی قیصرالاسلام، فلسفہ کی تعریف،مشمولہ: فلسفہ کیا ہے ؟ ،مرتبہ:ڈاکٹر وحید عشرت(لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۲۴۱،۲۴۲،۲۴۳۔

۲۲۔ ابصاراحمد،فلسفہ کیا ہے ؟،مشمولہ: فلسفۂ جدید کے خدو خال ،مرتبہ:پروفیسرخواجہ غلام صادق(لاہور:شعبۂ فلسفہ،پنجاب یونیورسٹی،۱۹۷۸ء)،ص۱۷۔

۲۳۔ علی عباس جلالپوری،خرد نامۂ جلالپوری،(لاہور:تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۲۰۱۔

۲۴۔ یحیٰ امجد، فلسفہ کیا ہے ؟،مشمولہ:فلسفہ کیا ہے ؟،مرتبہ:ڈاکٹر وحید عشرت(لاہور:سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۳۳۷۔

۲۵۔ وحید عشرت(مرتب)،فلسفہ کیا ہے ؟(لاہور:سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۱۹۳،۱۹۵۔

۲۶۔ آس والڈ کلپے، فلسفہ کیا ہے ؟،مترجمہ:مرزاہادی رسوا(لاہور:سٹی بک پوائنٹ،۲۰۱۴ء)،ص۱۱،۱۲،۱۳۔

۲۷۔ ڈی۔ایس رابنسن، مقدمۂ فلسفۂ حاضرہ، مترجمہ:ڈاکٹر میرولی الدین،کراچی:نفیس اکیڈمی، ۱۹۷۸ء،ص۳۔

۲۸۔ مولانامحمد حنیف، فلسفہ اور اس کے محتویات ،مشمولہ:فلسفہ کیا ہے ؟،مرتبہ:ڈاکٹر وحید عشرت(لاہور:سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۴۵۳۔

۲۹۔ وحید عشرت(مرتب)،فلسفہ کیا ہے ؟(لاہور:سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۱۹۲۔

۳۰۔ علی عباس جلالپوری، روایاتِ فلسفہ، (لاہور: تخلیقات، ۲۰۱۰ء)، ص ۱۱۔

۳۱۔ اکبر لغاری، فلسفے کی مختصر تاریخ (فیصل آباد: مثال پبلشرز، ۲۰۱۳ء)، ص ۴۰۔

۳۲۔ سید عطاء الرحیم، فلسفہ کیا ہے؟، مشمولہ فلسفہ کیا ہے؟ مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت، لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۰ء، ص ۴۷۔

۳۳۔ قاضی قیصر الاسلام، فلسفے کے بنیادی مسائل (اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن، ۲۰۱۲ء)، ص ۳۴۔

۳۴۔ عطیہ سید، فلسفیانہ مطالعات (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۱۵ء)، ص ۱۶۶۔

۳۵۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)، ص ۲۸۷۔

۳۶۔ جوزف کرسٹوفر (Joseph Christopher)، ***Encyclopaedic Dcitionary of Philosphy***، جلد: ۲ (انڈیا، نیو دہلی: انمول پبلی کیشنز، ۲۰۰۶ء)، ص ۳۳۶۔

۳۷۔ سید عطالرحیم، فلسفہ کیا ہے؟، مشمولہ: فلسفہ کیا ہے، مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۰ء)، ص ۴۷، ۴۸۔

۳۸۔ نعیم احمد، تعارف، مشمولہ: فلسفہ کے مسائل از برٹرینڈ رسل (لاہور: گورا پبلشرز ۱۹۹۵ء)، ص ۹۔

۳۹۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)، ص ۱۳۰۔

۴۰۔ جوزف کرسٹوفر (Joseph Christoper)، ***Encyclopaedic Dcitionary of Philosphy***، جلد: ۲ (انڈیا، نیو دہلی: انمول پبلی کیشنز، ۲۰۰۶ء)، ص ۳۶۲۔

۴۱۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)، ص ۱۳۰۔

۴۲۔ پول ایڈورڈ (Paul Edward)، ***The Encyclopedia of Philsophy***، جلد: ۱، ۲ (نیو یارک: میک ملن پبلشنگ ۱۹۷۲ء)، ص ۲۳۷۔

۴۳۔ اکبر لغاری، فلسفے کی مختصر تاریخ (فیصل آباد: مثال پبلشرز، ۲۰۱۳ء)، ص ۶۲۔

۴۴۔ ایضاً، ص ۶۶۔

۴۵۔ حمید اللہ ہاشمی، اسلام اور فلسفہ (لاہور: مکتبۂ دانیال، سن ندارد)، ص ۲۹۔

۴۶۔ سیدعطالرحیم،فلسفہ کیا ہے ؟،مشمولہ:فلسفہ کیا ہے ،مرتبہ:ڈاکٹر وحیدعشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۴۸۔

۴۷۔ نعیم احمد، تعارف،مشمولہ: فلسفہ کے مسائل از برٹرینڈ رسل (لاہور: گورا پبلشرز۱۹۹۵ء)،ص۹۔

۴۸۔ آس والڈ کلپے، فلسفہ کیا ہے ؟، مترجمہ: مرزا ہادی رسوا (لاہور: سٹی بک پوائنٹ،۲۰۱۴ء)،ص۳۵۔

۴۹۔ قاضی قیصرالاسلام، فلسفے کے بنیادی مسائل (اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن،۲۰۱۲ء)،ص۳۷۔

۵۰۔ جوزف کرسٹوفر(Joseph Christoper)، ***Encyclopaedic Dcitionary of Philosphy***،جلد:۲(انڈیا، نیو دہلی: انمول پبلی کیشنز،۲۰۰۶ء)،ص۱۷۶۔

۵۱۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۱۷۱۔

۵۲۔ پاولسن، مقدمہ و مسائلِ فلسفہ،مترجمہ:احسان احمد( کراچی: سٹی بک پوائنٹ،۲۰۰۴ء)،ص۲۸۹۔

۵۳۔ سیدعطاءلرحیم،فلسفہ کیا ہے ؟،مشمولہ:فلسفہ کیا ہے ،مرتبہ:ڈاکٹر وحیدعشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۴۸۔

۵۴۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۲۶۱۔

۵۵۔ آس والڈ کلپے، فلسفہ کیا ہے ؟، مترجمہ: مرزا ہادی رسوا (لاہور: سٹی بک پوائنٹ،۲۰۱۴ء)،ص۴۶،۴۷۔

۵۶۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۲۶۱۔

۵۷۔ جوزف کرسٹوفر(Joseph Christoper)، ***Encyclopaedic Dcitionary of Philosphy***،جلد:۲(انڈیا، نیو دہلی: انمول پبلی کیشنز،۲۰۰۶ء)،ص۳۱۶۔

۵۸۔ قاضی قیصرالاسلام، فلسفے کے بنیادی مسائل (اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن،۲۰۱۲ء)،ص۵۴۔

۵۹۔ اکبرلغاری،فلسفے کی مختصر تاریخ (فیصل آباد: مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۱۸۵۔

۶۰۔ سیدعطالرحیم،فلسفہ کیا ہے؟،مشمولہ:فلسفہ کیا ہے ،مرتبہ:ڈاکٹر وحیدعشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۰ء)،ص۴۸۔

۶۱۔ اکبرلغاری،فلسفے کی تاریخ (فیصل آباد: مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۳۲۔

۶۲۔ جوزف کرسٹوفر(Joseph Christoper)، ***Encyclopaedic Dcitionary of***

**Philosphy**،جلد:۱(انڈیا،نیودہلی:انمول پبلی کیشنز،۲۰۰۶ء)،ص۱۷۹۔

۶۳۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ(لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۱۷۴۔

۶۴۔ علی عباس جلالپوری،خرد نامۂ جلالپوری،(لاہور:تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۲۵۔

۶۵۔ ولیم للّی، تعارف اخلاقیات،مترجمہ:سید احمد سعید(کراچی:جامعۂ کراچی،۱۹۸۴ء)،ص۲۔

۶۶۔ اکبر لغاری،فلسفے کی مختصر تاریخ(فیصل آباد:مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۱۲۴۔

۶۷۔ عمر فاروق، اصطلاحاتِ نقد و ادب(دہلی:بھارت آفیسٹ،۲۰۰۴ء)،ص۱۰۵۔

۶۸۔ سید عطالرحیم،فلسفہ کیا ہے؟،مشمولہ:فلسفہ کیا ہے،مرتبہ:ڈاکٹر وحید عشرت(لاہور:سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۴۸۔

۶۹۔ جوزف کرسٹوفر(Joseph Christoper)، **Encyclopaedic Dcitionary of Philosphy**،جلد:۱(انڈیا،نیودہلی:انمول پبلی کیشنز،۲۰۰۶ء)،ص۹۔

۷۰۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ(لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۹۔

۷۱۔ علی عباس جلالپوری،خرد نامۂ جلالپوری،(لاہور:تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۱۱۸۔

۷۲۔ نصیر احمد ناصر، تاریخِ جمالیات،جلد:۱(لاہور:فیروز سنز،۱۹۹۰ء)،ص۲۰۔

۷۳۔ ایضاً،ص۲۲،۲۳۔

۷۴۔ عمر فاروق، اصطلاحاتِ نقد و ادب(دہلی:بھارت آفیسٹ،۲۰۰۴ء)،ص۳۳۲۔

۷۵۔ قومی انگریزی اردو لغت (اسلام آباد:مقتدرہ قومی زبان،۲۰۰۲ء)،ص۱۲۰۴۔

۷۶۔ سید عطالرحیم،فلسفہ کیا ہے؟،مشمولہ:فلسفہ کیا ہے،مرتبہ:ڈاکٹر وحید عشرت(لاہور:سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۵۰۔

۷۷۔ جوزف کرسٹوفر(Joseph Christoper)، **Encyclopaedic Dcitionary of Philosphy**،جلد:۲(انڈیا،نیودہلی:انمول پبلی کیشنز،۲۰۰۶ء)،ص۳۳۲۔

۷۸۔ ریپوپارٹ، پرائم آف فلاسفی،مترجمہ:ڈاکٹر میر ولی الدین(حیدرآباد:شعبۂ تالیف وترجمہ،جامعۂ عثمانیہ ۱۹۲۸ء)،ص۸۳۔

۷۹۔ روزینتھال، لغات سماجی علوم و فلسفہ ،مترجمہ: ڈاکٹر خیال امروہی (لاہور: یو پبلشرز،۲۰۰۸ء)، ص۲۱۸۔

۸۰۔ سی،اے قادر، پروفیسر/ اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ ،لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء، ص۲۷۷،۲۷۸۔

۸۱۔ علی عباس جلالپوری، روایاتِ فلسفہ، (لاہور: تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۱۰۔

۸۲۔ ایضاً،ص۲۱،۲۲۔

۸۳۔ اردو سائنس انسائکلوپیڈیا، جلد:۷ (لاہور: اردو سائنس بورڈ،۲۰۱۰ء)،ص۱۲۳۲۔

۸۴۔ ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، کشاف تنقیدی اصطلاحات (اسلام آباد: مقتدرہ قومی زبان،۱۹۸۵ء)، ص۱۶۲۔

۸۵۔ سید عطا الرحیم ،فلسفہ کیا ہے ؟،مشمولہ: فلسفہ کیا ہے ،مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۵۰،۵۱۔

۸۶۔ عمر فاروق، اصطلاحاتِ نقد و ادب (دہلی: بھارت آفیسٹ،۲۰۰۴ء)،ص۱۹۸۔

۸۷۔ ولیم ارنسٹ ہاکنگ، انواعِ فلسفہ، مترجمہ: ظفر حسین (علی گڑھ: انجمن ترقی اردو ہند،۱۹۵۲ء)،ص۲۱۱۔

۸۸۔ سید عطا الرحیم ،فلسفہ کیا ہے ؟،مشمولہ: فلسفہ کیا ہے ،مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۵۱۔

۸۹۔ پروفیسر سی۔اے قادر/ اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۲۱۹۔

۹۰۔ جوزف کرسٹوفر (Joseph Christoper)، ***Encyclopaedic Dcitionary of Philosphy***، جلد:۱ (انڈیا، نیو دہلی: انمول پبلی کیشنز،۲۰۰۶ء)،ص۲۴۸۔

۹۱۔ اے۔آر۔لیسی (A-R Lacy)، ***A Dictionary of Philosophy*** (لندن: روتلج اینڈ کیگان لمیٹڈ،۱۹۷۸ء)،ص۸۶۔

۹۲۔ علی عباس جلالپوری، اقبال کا علم الکلام، (لاہور: تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۱۳۹۔

۹۳۔ ڈی۔ایس رابنسن ،مقدمۂ فلسفۂ حاضرہ، مترجمہ: ڈاکٹر میر ولی الدین (کراچی: نفیس اکیڈمی،

۱۹۷۸ء)،ص۷۰۔

۹۴۔ ایضاً،ص۷۵،۷۶۔

۹۵۔ اے۔آر۔لیسی (A-R Lacy)،**A Dictionary of Philosophy** (لندن: روتلج اینڈ کیگان لمیٹڈ،۱۹۷۸ء)،ص۸۶۔

۹۶۔ ولیم ارنسٹ ہاکنگ، انواعِ فلسفہ،مترجمہ:ظفر حسین (علی گڑھ:انجمن ترقی اردو ہند،۱۹۵۲ء)،ص۲۱۷۔

۹۷۔ سید عطالرحیم،فلسفہ کیا ہے ؟،مشمولہ:فلسفہ کیا ہے ،مرتبہ:ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور:سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۵۲۔

۹۸۔ ولیم ارنسٹ ہاکنگ، انواعِ فلسفہ،مترجمہ:ظفر حسین (علی گڑھ:انجمن ترقی اردو ہند،۱۹۵۲ء)،ص۲۱۹۔

۹۹۔ اکبر لغاری،فلسفے کی مختصر تاریخ (فیصل آباد:مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۸۵۔

۱۰۰۔ علی عباس جلالپوری،روایاتِ فلسفہ،(لاہور:تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۶۳۔

۱۰۱۔ اے۔آر۔لیسی (A-R Lacy)،**A Dictionary of Philosophy** (لندن: روتلج اینڈ کیگان لمیٹڈ،۱۹۷۸ء)،ص۸۶۔

۱۰۲۔ کلیمنٹ۔سی۔جے۔ویب،تاریخِ فلسفہ ،مترجمہ:مولوی احسان احمد (کراچی: جامعہ کراچی،۱۹۶۹ء)، ص۱۵۱۔

۱۰۳۔ ایضاً،ص۱۷۹۔

۱۰۴۔ ایضاً،ص۱۷۹۔

۱۰۵۔ اے۔آر۔لیسی (A-R Lacy)،**A Dictionary of Philosophy** (لندن: روتلج اینڈ کیگان لمیٹڈ،۱۹۷۸ء)،ص۸۶۔

۱۰۶۔ عمر فاروق، اصطلاحاتِ نقد و ادب(دہلی: بھارت آفیسٹ ،۲۰۰۴ء)،ص۱۹۸۔

۱۰۷۔ ایضاً،ص۱۱۴۔

۱۰۸۔ سید عطالرحیم،فلسفہ کیا ہے ؟،مشمولہ:فلسفہ کیا ہے ،مرتبہ:ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور:سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۵۴۔

۱۰۹۔ ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، ادبی اصطلاحات کا تعارف (لاہور: اسلوب، ۲۰۱۵ء)، ص ۲۰۵۔

۱۱۰۔ جوزف کرسٹوفر (Joseph Christopher)، **Encyclopaedic Dcitionary of Philosphy**، جلد: ۲ (انڈیا، نیو دہلی: انمول پبلی کیشنز، ۲۰۰۶ء)، ص ۷۱۴۔

۱۱۱۔ ڈی۔ ایس رابنسن، مقدمۂ فلسفۂ حاضرہ، مترجمہ: ڈاکٹر میر ولی الدین (کراچی: نفیس اکیڈمی، ۱۹۷۸ء)، ص ۱۶۲۔

۱۱۲۔ سید عطاالرحیم، فلسفہ کیا ہے؟، مشمولہ: فلسفہ کیا ہے، مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۰ء)، ص ۵۴۔

۱۱۳۔ علی عباس جلالپوری، روایاتِ فلسفہ، (لاہور: تخلیقات، ۲۰۱۰ء)، ص ۱۰۳۔

۱۱۴۔ مطاہر ترمذی، تخلیقاتی تنقید (لاہور: دارالنور، ۲۰۱۵ء)، ص ۳۳۔

۱۱۵۔ ولیم للّی، تعارف اخلاقیات، مترجمہ: سید احمد سعید (کراچی: جامعہ کراچی، ۱۹۸۴ء)، ص ۱۴۸۔

۱۱۶۔ قاضی قیصر الاسلام، فلسفے کے بنیادی مسائل (اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن، ۲۰۱۲ء)، ص ۳۱۲۔

۱۱۷۔ علی عباس جلالپوری، خرد نامۂ جلالپوری، (لاہور: تخلیقات، ۲۰۱۰ء)، ص ۲۴۶۔

۱۱۸۔ جوزف کرسٹوفر (Joseph Christopher)، **Encyclopaedic Dcitionary of Philosphy**، جلد: ۲ (انڈیا، نیو دہلی: انمول پبلی کیشنز، ۲۰۰۶ء)، ص ۲۵۶۔

۱۱۹۔ قاضی قیصر الاسلام، فلسفے کے بنیادی مسائل (اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن، ۲۰۱۲ء)، ص ۳۱۳۔

۱۲۰۔ ایضاً، ص ۱۱۴۔

۱۲۱۔ ایضاً، ص ۱۱۵۔

۱۲۲۔ ولیم للّی، تعارف اخلاقیات، مترجمہ: سید احمد سعید (کراچی: جامعہ کراچی، ۱۹۸۴ء)، ص ۱۴۸۔

۱۲۳۔ روزینتھال، لغات سماجی علوم و فلسفہ، مترجمہ: ڈاکٹر خیال امروہی (لاہور: یو پبلشرز، ۲۰۰۸ء)، ص ۱۷۸۔

۱۲۴۔ مولانا وحید الدین خان، فکر اسلامی (لاہور: دارالتذکیر، ۱۹۹۶ء)، ص ۱۳۰۔

۱۲۵۔ رضا احمد، اردو ناول میں تصوف کی روایت (لاہور: ادارۂ ثقافت اسلامیہ، ۲۰۱۴ء)، ص ۳۸۔

۱۲۶۔ بشیر احمد ڈار، تاریخ، تصوف (لاہور: ادارۂ ثقافت اسلامیہ،۲۰۱۴ء)، ص۷۔

۱۲۷۔ رمیش چوپڑا (Ramish Chopra)، ***Encyclopaedic Dictionary of Religion***، جلد:۲ (دہلی: عشا بکس،۲۰۰۵ء)، ص۷۵۱۔

۱۲۸۔ مسعود علی خان، ***Early Sufi Masters*** (دہلی: احمد پبلی کیشنز،۲۰۰۳ء)، صVIII۔

۱۲۹۔ مائیکل گلیسنن (Michacl Gilsenan)، ***Saints in Modern Egypt*** (اکسفر ڈ: اوکسفر ڈ یونیورسٹی پریس،۱۹۷۳ء)، ص۱۔

۱۳۰۔ اکبر لغاری، فلسفے کی مختصر تاریخ (فیصل آباد: مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)، ص۲۴۵۔

۱۳۱۔ برٹرینڈ رسل (Betrend Russal)، ***Mysticism & Logic*** (لندن: ۱۹۸۶ء)، ص۱۲،۱۔

۱۳۲۔ سید حسین ناصر، ***Living Sufism*** (لاہور: سہیل اکیڈمی،۲۰۰۰ء)، ص۲۲۔

۱۳۳۔ عبدالخالق/ پروفیسر یوسف شیدائی، مسلم فلسفہ، (لاہور: عزیز پبلشرز ۱۹۹۳ء)، ص۹۷۔

۱۳۴۔ پروفیسر یوسف سلیم چشتی، تاریخِ تصوف (لاہور: دارالکتاب، سن ندارد)، ص۱۵۔

۱۳۵۔ رضا حیدر، اردو شاعری میں تصوف اور روحانی اقدار (دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۷ء)، ص۷۶۔

۱۳۶۔ اردو انسائکلوپیڈیا، اشاعت: سوم (لاہور: فیروز سنز،۱۹۸۴ء)، ص۳۲۲۔

۱۳۷۔ طالب حسین سیال، اقبال اور انسان دوستی (کراچی: اوکسفرڈ یونیورسٹی پریس،۲۰۰۳ء)، ص۴۱۹۔

۱۳۸۔ اردو دائرۂ معارف اسلامیہ (جلد:۷) (لاہور: دانش گاہِ پنجاب،۱۹۶۲ء)، ص۴۱۹۔

۱۳۹۔ ایضاً، ص۴۲۹۔

۱۴۰۔ طالب حسین سیال، اقبال اور انسان دوستی (کراچی: اوکسفرڈ یونیورسٹی پریس،۲۰۰۳ء)، ص۶۳۔

۱۴۱۔ پروفیسر سی۔اے قادر/ اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)، ص۴۰۴۔

۱۴۲۔ نذیر زمان، تصوف بر یک نظر، (حیدرآباد دکن: فورم فار ماڈرن تھاٹس اینڈ لٹریچر،۲۰۰۶ء)، ص۳۴۔

۱۴۳۔ پروفیسر سی۔اے قادر/ اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)، ص۴۰۴۔

۱۴۴۔ قاضی جاوید،وجودیت (لاہور:فکشن ہاؤس،۲۰۱۰ء)،ص۱۴۔

۱۴۵۔ جوزف کرسٹوفر(Joseph Christopher)، ***Encyclopaedic Dcitionary of Philosphy***،جلد:۱(انڈیا،نیودہلی:انمول پبلی کیشنز،۲۰۰۶ء)،ص۱۸۴۔

۱۴۶۔ قاضی جاوید،وجودیت (لاہور:فکشن ہاؤس،۲۰۱۰ء)،ص۱۴،۱۵۔

۱۴۷۔ افتخار بیگ،وجودیت اور شعری طرز اظہار،(اسلام آباد:پورب اکادمی،۲۰۱۶ء)،ص۲۰۔

۱۴۸۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ(لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۱۴۸۔

۱۴۹۔ پروفیسر سی۔اے قادر،وجودیت،مشمولہ:ادب،فلسفہ اور وجودیت،مرتبہ:شیما مجید،نعیم الحسن(لاہور:نگارشات،۱۹۹۲ء)،ص۸۲۷۔

۱۵۰۔ افتخار بیگ،وجودیت اور شعری طرز اظہار،(اسلام آباد:پورب اکادمی،۲۰۱۶ء)،ص۱۷۔

۱۵۱۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ(لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۱۷۹۔

۱۵۲۔ حمیرا اشفاق، جدیدیت ، وجودیت اور ناول ،مشمولہ: تین ادبی و فکری تحریکیں ،مرتبہ: ڈاکٹر روبینہ ترین/ڈاکٹر قاضی عابد(ملتان:شعبۂ اردو،بہاؤالدین ذکریا یونیورسٹی،۲۰۱۰ء)،ص۲۳۱۔

۱۵۳۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)، ص۱۷۸۔

۱۵۴۔ اکبر لغاری،فلسفے کی مختصر تاریخ(فیصل آباد:مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۱۷۰۔

۱۵۵۔ علی عباس جلالپوری،روایاتِ فلسفہ،(لاہور:تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۱۶۹۔

۱۵۶۔ اکبر لغاری،فلسفے کی مختصر تاریخ(فیصل آباد:مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۱۷۳۔

۱۵۷۔ ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، ادبی اصطلاحات کا تعارف(لاہور:اسلوب،۲۰۱۵ء)،ص۵۰۷۔

۱۵۸۔ قاضی جاوید،وجودیت (لاہور:فکشن ہاؤس،۲۰۱۰ء)،ص۵۴۔

۱۵۹۔ جمیل جالبی،تنقید اور تجربہ(لاہور:یونیورسل بکس،۱۹۸۸ء)،ص۳۱۵۔

۱۶۰۔ قاضی قیصر الاسلام، تاریخ فلسفہ مغرب، جلد:۲(اسلام آباد:نیشنل بک فاؤنڈیشن،۲۰۱۵ء)،ص۱۸۴، ۱۸۵۔

۱۶۱۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)، ص۲۶۵۔

۱۶۲۔ جوزف کرسٹوفر(Joseph Christopher)، ***Encyclopaedic Dcitionary of Philosphy***،جلد:ا(انڈیا، نیودہلی: انمول پبلی کیشنز،۲۰۰۶ء)،ص۱۳۲۔

۱۶۳۔ اکبرلغاری،فلسفے کی مختصر تاریخ(فیصل آباد: مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۱۷۸۔

۱۶۴۔ ایضاً،ص۱۸۰۔

۱۶۵۔ علی عباس جلالپوری، روایاتِ فلسفہ،(لاہور: تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۱۰۵۔

۱۶۶۔ ایضاً،ص۱۰۵۔

۱۶۷۔ قاضی جاوید،جدید مغربی فلسفہ (لاہور: فکشن ہاؤس،۱۹۹۷ء)،ص۸۷،۹۶۔

۱۶۸۔ اکبرلغاری،فلسفے کی مختصر تاریخ(فیصل آباد: مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۱۷۹۔

۱۶۹۔ روزینتھال، لغاتِ سماجی علوم و فلسفہ،مترجمہ: ڈاکٹر خیال امروہی(لاہور: یو پبلشرز،۲۰۰۸ء)، ص۲۰۷۔

۱۷۰۔ قاضی جاوید،جدید مغربی فلسفہ (لاہور: فکشن ہاؤس،۱۹۹۷ء)،ص ۷۔

۱۷۱۔ سیدعطاالرحیم،فلسفہ کیا ہے ؟،مشمولہ:فلسفہ کیا ہے ،مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت(لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۶۱۔

۱۷۲۔ قاضی جاوید،جدید مغربی فلسفہ(لاہور: فکشن ہاؤس،۱۹۹۷ء)،ص۱۲۶۔

۱۷۳۔ ایضاً،ص۱۲۶۔

۱۷۴۔ سیدعطاالرحیم،فلسفہ کیا ہے ؟،مشمولہ:فلسفہ کیا ہے ،مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت(لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۶۳۔

۱۷۵۔ قاضی جاوید،جدید مغربی فلسفہ(لاہور: فکشن ہاؤس،۱۹۹۷ء)،ص۱۲۸۔

۱۷۶۔ ایضاً،ص۱۴۴۔

۱۷۷۔ قاضی جاوید،فلسفۂ سائنس،مشمولہ: فلسفۂ جدید کے خدو خال،مرتبہ: پروفیسر خواجہ غلام صادق(

لاہور: شعبۂ فلسفہ، جامعۂ پنجاب، ۱۹۷۶ء)، ص ۴۳۱۔

۱۷۸۔ پروفیسر سی۔اے قادر/ اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)، ص ۳۸۳۔

۱۷۹۔ سید عطاالرحیم، فلسفہ کیا ہے؟، مشمولہ: فلسفہ کیا ہے، مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۰ء)، ص ۶۴۔

۱۸۰۔ سید عطاالرحیم، فلسفہ کیا ہے؟، مشمولہ: فلسفہ کیا ہے، مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۰ء)، ص ۳۷، ۳۸۔

۱۸۱۔ ول ڈیورانٹ (Will Durant)، ***The Pleasure of Philosophy*** (راولپنڈی: سروس بک کلب، ۱۹۹۵ء)، ص ۸۔

۱۸۲۔ سید عطاالرحیم، فلسفہ کیا ہے؟، مشمولہ: فلسفہ کیا ہے، مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۰ء)، ص ۳۸۔

۱۸۳۔ قاضی قیصر الاسلام، فلسفے کے بنیادی مسائل (اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن، ۲۰۱۲ء)، ص ۱۷۱۔

۱۸۴۔ پروفیسر سی۔اے قادر/ اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)، ص ۲۳۴۔

۱۸۵۔ اکبر لغاری، فلسفے کی مختصر تاریخ (فیصل آباد: مثال پبلشرز، ۲۰۱۳ء)، ص ۶۲۔

۱۸۶۔ پروفیسر سی۔اے قادر/ اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)، ص ۳۲۱۔

۱۸۷۔ قاضی قیصر الاسلام، فلسفے کے بنیادی مسائل (اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن، ۲۰۱۲ء)، ص ۱۷۹۔

۱۸۸۔ ایضاً، ص ۱۷۹۔

۱۸۹۔ پروفیسر سی۔اے قادر/ اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)، ص ۳۴۹۔

۱۹۰۔ قاضی قیصر الاسلام، فلسفے کے بنیادی مسائل (اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن، ۲۰۱۲ء)، ص ۱۸۳۔

۱۹۱۔ پروفیسر سی۔اے قادر/ اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)، ص ۴۲۲۔

۱۹۲۔ ایضاً،ص۱۲۹۔

۱۹۳۔ قاضی قیصرالاسلام، فلسفے کے بنیادی مسائل (اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن،۲۰۱۲ء)،ص۳۱۹۔

۱۹۴۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۱۱۰۔

۱۹۵۔ ایضاً،ص۳۴۷۔

۱۹۶۔ علی عباس جلالپوری، خرد نامۂ جلالپوری، (لاہور: تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۱۱۱۔

۱۹۷۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۱۴۸۔

۱۹۸۔ ایضاً،ص۱۴۸۔

۱۹۹۔ عبدالحفیظ فاضلی ،مسئلہ تقدیر ،مشمولہ: الحکمت ،شمارہ:۳۵(لاہور: شعبۂ فلسفہ، جامعہ پنجاب، ۲۰۱۵ء)،ص۲۲،۲۳۔

۲۰۰۔ ایضاً،ص۲۴،۲۷۔

۲۰۱۔ غلام احمد پرویز،مسئلہ خیر و شر ،مشمولہ:خیر و شر ،مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز ،۲۰۰۷ء)،ص۷۸۔

۲۰۲۔ روزینتھال، لغات سماجی علوم و فلسفہ ،مترجمہ: ڈاکٹر خیال امروہی (لاہور: یو پبلشرز،۲۰۰۸ء)، ص۱۳۸۔

۲۰۳۔ حمیداللہ ہاشمی،اسلام اور فلسفہ، (لاہور: مکتبۂ دانیال،سن ندارد)،ص۴۸۶۔

۲۰۴۔ راحیلہ بشیر، اردو افسانے میں خیر و شر کا تصور (فیصل آباد: مثال پبلشرز،۲۰۱۵ء)،ص۵۲۔

۲۰۵۔ یاسر جواد، عالمی انسائکلوپیڈیا (جلد:۱) (لاہور: الفیصل ناشران وتاجران کتب،۲۰۰۹ء)،ص۹۸۵۔

۲۰۶۔ ایضاً،ص۱۲۷۔

۲۰۷۔ نصیر احمد ناصر، تاریخِ جمالیات، (لاہور: مجلس ترقی ادب،۱۹۹۲ء)،ص۱۷۴۔

۲۰۸۔ الفریڈ ویبر،(Alfered weber)**History of Philosophy** (نیو یارک: چارلس سکر بنرز سنز، ۱۹۸۷ء)،ص۵۵۳۔

۲۰۹۔ راحیلہ بشیر، اردو افسانے میں خیر و شر کا تصور (فیصل آباد: مثال پبلشرز،۲۰۱۵ء)،ص۶۰۔

۲۱۰۔ ایضاً۶۰، ۶۱۔

۲۱۱۔ ایضاً۶۱، ۶۲۔

۲۱۲۔ قاضی قیصرالاسلام، فلسفے کے بنیادی مسائل (اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن،۲۰۱۲ء)، ص ۳۶۱، ۳۶۲، ۳۶۳۔

۲۱۳۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)، ص ۱۹۹۔

۲۱۴۔ ایضاً، ص ۱۹۹۔

۲۱۵۔ اموررنجن مہاپتر، فلسفۂ مذاہب (لاہور: فکشن ہاؤس،۲۰۱۰ء)، ص ۷۵۔

۲۱۶۔ قاضی قیصرالاسلام، فلسفے کے بنیادی مسائل (اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن،۲۰۱۲ء)، ص ۱۶۵۔

۲۱۷۔ وحید عشرت (مرتب)، زمان و مکان (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۱۹۹۰ء)، ص ۱۵۔

۲۱۸۔ سید وحید اشرف، اقبال کا تصورزماں و مکاں اورصوفیہ، مشمولہ: زمان و مکان، مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۱۹۹۰ء، ص ۵۷۳۔

۲۱۹۔ اردو دائرۂ معارف اسلامیہ، جلد: ۱۰ (لاہور: دانش گاہِ پنجاب،۱۹۷۳ء)، ص ۴۷۷۔

۲۲۰۔ ایضاً، ص ۴۷۸۔

۲۲۱۔ قاضی جاوید، اقبال کا نظریہ زمان و مکان، مشمولہ: زمان و مکان، مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۱۹۹۰ء)، ص ۶۲۷۔

۲۲۲۔ ایضاً، ص ۶۲۷، ۶۲۸۔

۲۲۳۔ ناہید قمر، ڈاکٹر، اردو فکشن میں تصورِ وقت، (اسلام آباد: مقتدرہ قومی زبان،۲۰۰۸ء)، ص ۸۱۔

## فلسفہ اور شاعری کا باہمی رشتہ:

شاعری اگر ایک طرف جذبات و احساسات کی ترجمانی سے عبارت ہے تو دوسری طرف اس کے رشتے ناگزیر طور پر علم فلسفہ (Philosophy) کے ساتھ منسلک ہیں۔ شاعری جب اصلیت اشیا اور نصب العینی تصورات کو بیان کرتی ہے یا زندگی سے تعلق رکھنے والے مجرد تصورات کو اپنے دامن میں سمیٹ لیتی ہے تو فطری طور پر فلسفے کے قریب آجاتی ہے۔ بعض اوقات تو شاعری بہ ذاتِ خود علم فلسفہ (Philosophy) کے لیے خام مواد کا ماخذ بن جاتی ہے۔(۱) شاعری حیات و کائنات کے بارے میں جو بنیادی سوالات اُٹھاتی ہے، فلسفہ ان سوالات کے جوابات تلاش کرنا اپنا فرض سمجھتا ہے۔ انسانی فکر کے تحت جنم لینے والے سوالات کا آغاز ''کیا''، ''کیوں'' اور ''کیسے'' سے ہوا ہے۔ پھر رفتہ رفتہ کائنات کی ماہیت، ساخت اور اس میں کسی مستقل عنصر کی موجودگی کے علاوہ بہ ذاتِ خود انسان کی حقیقت کے حوالے سے جو سوالات اُٹھائے گئے ہیں وہ علم فلسفہ اور شاعری میں اشتراک کی بنیاد فراہم کرتے ہیں۔ ایک فلسفی کی فکر، علم کی ماہیت، عدم و وجود، علت و معلول، زماں و مکاں، جزو و کل اور خیر و شر جیسے اہم مباحث سے عبارت ہوتی ہے اور شاعری میں ہمیں مذکورہ فکر کے تمام مباحث کی بازگشت کسی نہ کسی صورت میں سنائی دیتی ہے۔ الف۔ دال۔ نسیم لکھتے ہیں:

> اپنی فکر کے انتہائی عروج پر پہنچ کر ایک فلسفی دلائل و براہین کی دنیا سے نکل کر جب حقیقت سے ہمکنار ہوتا ہے تو اس میں جذبہ وتخیل اس طرح بیدار ہوتا ہے جس طرح ایک شاعر میں۔ (۲)

شاعری کا تعلق رؤیائے فلسفہ سے ہے اور اسی بنیاد پر ڈاکٹر اسلم انصاری شاعری اور فلسفہ کے باہمی تعلق کے بارے میں لکھتے ہیں:

> شاعر کے ذہن میں کائنات کے بارے میں تفکر اور تعامل کا ایک رویہ ضرور پایا جاتا ہے، جس کے نتیجے میں پیدا ہونے والے خیالات و تأثرات کو ان کا فلسفۂ حیات کہہ دیا جاتا ہے۔ شاعری میں فکرِ مجرد اس طرح نہیں پایا جاتا، جس طرح فلسفہ اور مابعد الطبیعیات اور علوم کی دوسری شاخوں میں ــــــــ۔ اس کے باوجود شاعری اور فلسفے کے رشتے بہت قدیم اور عمیق ہیں۔ (۳)

علم فلسفہ کو ''ام العلوم'' کہا جاتا ہے چنانچہ اس کے اہم مباحث جیسے کہ کائنات کی ماہیت، حسن، خیر و شر، زندگی، جبر و قدر، لذتیت، زمان و مکان، صداقت، عشرت امروزی، رجائیت، قنوطیت، مساکیت، مسرت، اخلاقیات، مادیت، روحانیت، مارکسیت وغیرہ، (۴) ایک طرح سے شاعرانہ مباحث بھی ہیں۔ اعلیٰ شاعری اور اعلیٰ فلسفہ دو مختلف تحریریں نہیں بلکہ ایک ہی ورق کے دو صفحے ہیں۔ وجہ یہ ہے کہ فلسفی شعرا اپنے مشاہدات اور تفکرات کو ایک مربوط انداز تخیل کی صورت میں پیش کرتے ہیں۔ اس بنیاد پر فلسفہ اور شاعری دونوں کلیت اور کاملیت کے متلاشی ہوتے ہیں۔ (۵) فلسفہ اور شاعری کا باہمی ربط زمانۂ قدیم سے قائم ہے۔ چنانچہ شاعری کو غیب کا پیغام قرار دے کر، شاعر کو جزویست از پیغمبری کہا جاتا ہے۔ اس

کے نتائج فکر کو کشف والہام کا درجہ دیا جاتا ہے، شاعری اپنی سادگی، مواد اور عظمت کے اعتبار سے علم فلسفہ کے ساتھ مشابہت اور مطابقت رکھتی ہے۔

فلسفے کو شاعری میں بیان کرنے کے تین طریقے ہیں:

۱۔ کسی شاعر کی پوری نظم کا کسی اہم فلسفے کا حامل ہونا

۲۔ علم فلسفہ کے مختلف جزئیات کو مختلف واقعات اور حکایات کی صورت میں بیان کرنا

۳۔ فلسفیانہ خیالات، تصورات اور بنیادی مباحث کو نظم کرنا

جہاں تک پہلے طریقے کا تعلق ہے اس کی خوبصورت مثال دانتے کی نظم ''ڈیوائن کامیڈی (۱۳۲۰ء)'' ہے، جس میں انھوں نے ہمیں کائنات کے اندر موجود خیر و شر کے فلسفے سے آگاہی بخشی ہے۔ دوسرے طریقے کی خوبصورت مثال مولانا روم کی ''مثنوی معنوی'' (۱۲۵۸ء-۱۲۷۳ء) ہے۔ جس میں مختلف حکایات کے پردے میں فلسفے کے نکات بیان کیے گئے ہیں، جب کہ آخری طریقہ ہمارے اردو شعرا غالبؔ اور اقبالؔ کے ہاں بہ درجہ اتم برتا گیا ہے۔ فلسفی شعرا کے حوالے سے ڈاکٹر میر ولی الدین لکھتے ہیں:

> اس میں کوئی شک نہیں کہ دنیا کے تمام بڑے شعراء کسی نہ کسی رنگ میں فلسفی اور مفکر بھی ہیں۔۔۔۔۔۔ روما کا مشہور شاعر لکریسی فلسفی تھا، اپکیوریس کے فلسفے کو اس نے شعر میں ادا کیا۔۔۔۔۔ خیام فلسفی شاعر ہے، اسرار ازل، ماہیتِ کائنات، غایتِ وجود، رازِ مسرت کے متعلق، اس کے خیالات فلسفیانہ ہیں۔۔۔۔۔۔ دانتے بہت بڑا فلسفی ہے۔ وہ اپنی Divine Comedy میں ہمیں خیر و شر کے فلسفے سے آگاہ کرتا ہے۔۔۔۔۔۔ جرمن کا زبردست شاعر گوئٹے بھی مفکر اور فلسفی ہے۔ اس کی شاعری کا موضوع بھی نجاتِ انسان ہے۔ ورڈز ورتھ کو اس' ناقابل فہم عالم' کے بارِ گراں نے عاجز کر رکھا تھا اور براؤننگ نباض قلب'' خدا، صداقت اور محبت سے ہمیں تشفی بخشتا ہے۔ (۶)

ایک فلسفی، شاعر فلسفہ سے متعلق موضوعات پر شاعرانہ ہنرمندی کے ساتھ قلم اُٹھاتا ہے۔ اس کا کلام عموماً زندگی کے حقائق، مابعدالطبیعیات، وجودیت، جمالیات، منطق اور ذاتِ باری تعالیٰ سے متعلق مباحث کا احاطہ کرتا ہے۔ اکثر فلسفی شعرا ایسے ہوتے ہیں جو مجموعی طور پر فلسفیانہ مباحث پر طبع آزمائی کرتے ہیں جب کہ بعض دوسرے فلسفے کی ایک مخصوص شاخ تک خود کو محدود رکھتے ہیں۔ مثلاً دانتے (۱۲۶۵ء-۱۳۲۱ء) کو بعض اہل فکر فلسفی شاعر مانتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ انھوں نے فلسفہ کے جملہ مباحث کو اپنی شاعری میں سمویا ہے۔ لیکن دوسری طرف چند ایک انھیں مابعدالطبیعیاتی رجحان کا حامل شاعر تسلیم کرتے ہیں۔ واضح رہے کہ فلسفیانہ موضوعات کی جستجو اور افہام و تفہیم کے لیے شعر گوئی ایک اہم میڈیم ہے۔ بہ قول ظہیر

رحمتی:

> فلسفیانہ شاعری سے مراد یہ نہیں کہ شاعر کے تمام کلام میں مربوط طرز نظر اور طرز فکر کی جستجو کی جائے۔ بلکہ فلسفیانہ شاعری وہ ہے جس میں جذبات کے بجائے عقل وفکر کی شمولیت زیادہ اور مخفی حقائق کو افشا کرنے کی جستجو ہو۔ (۷)

ایمرسن (R.W Emerson) (۱۸۰۳ء-۱۸۸۲ء) کہتا ہے کہ ادب ایک ایسا پلیٹ فارم ہے جہاں سے ہم موجودہ زندگی کا نظارہ کر سکتے ہیں۔ (۸) اس کے برعکس فلسفہ ایک ایسا دریچہ ہے جس سے ہم اپنی طبعی موجودگی پر نظر ڈال سکتے ہیں۔ شاعری چوں کہ ادب کی ایک اعلیٰ صنف ہے اور اعلیٰ شاعری قارئین کے ذہن پر نہ صرف تصورات کے در وا کرتی ہے بلکہ قاری کے دل و دماغ میں اعلیٰ تفکر کو بھی جنم دیتا ہے۔ اب اگر فلسفہ کی اس میں آمیزش نہ ہو تو پھر تخیل کی بھٹی میں سے کندن بننے والے تمام تصورات صرف جذبات کی حد تک محدود رہیں گے۔ اس میں ژرف بینی کا نام ونشان تک نہیں ہوگا۔ یہی وجہ ہے کہ ورجل (Virgil) (۷۰ق م-۲۱ق م) اور پلوٹارک (۴۶ء-۱۲۰ء) جیسے عظیم شاعروں نے اپنے فلسفیانہ مشاہدات کو شاعرانہ تخیل سے ہم آہنگ کر کے قاری کے لیے کائنات کی تفہیم کے ہزاروں در وا کیے ہیں۔

یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ فلسفہ اور شاعری دونوں کی بنیاد مشاہدہ، تخلیق اور تصورات پر استوار ہوتی ہے۔ شاعرانہ تصورات فلسفے کی نسبت زیادہ دلکش ہوتے ہیں لیکن ان تصورات کی ماہیت کی بازیافت کے لیے علم فلسفہ کی کلید کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ اعلیٰ وارفع شاعری اگر ایک طرف فلسفۂ کائنات اور انسان کی حقیقت کی بازیافت سے عبارت ہوتی ہے تو دوسری طرف کائنات کی کتاب کی ورق گردانی سے۔ شاعر کے پاس اگر فکر وتخیل کا آئینہ موجود ہوتا ہے تو فلسفی کے ہاتھ میں فکر ونظر کا۔ اگر اول الذکر کائنات کا رنگین عکس قبول کرتا ہے تو مؤخر الذکر سادہ۔ بہ قول ڈاکٹر شوکت سبزواری:

> نظر وفکر فلسفی کا وہ مخصوص عمل ہے جس سے وہ کائنات کی بہ ظاہر منتشر اور غیر مرتب اشیا کو ربط وتعلق کی لڑی میں پروتا رہتا ہے اور ان کو مختصر انواع واصناف میں ترتیب دیتا رہتا ہے، لیکن شاعری کا عمل نظر وفکر نہیں، تخیل ہے اور فکر وتخیل کے عمل کا فرق ان دونوں آئینوں سے بہ خوبی واضح کیا جا سکتا ہے جن میں ایک سادہ وبے رنگ ہے اور دوسرا شوخ ورنگین۔ عکس دونوں آئینے قبول کرتے ہیں اس اعتبار سے ان میں کوئی فرق نہیں۔ سادہ عکس فلسفہ ہے اور رنگین عکس کو ہم شعر کے دل آویز نام سے یاد کرتے ہیں۔ (۹)

فلسفے کا تعلق تلاش حقیقت اور شاعری کا تلاش حسن سے ہے، دونوں کا قریبی تعلق واضح ہوتا ہے۔ فلسفہ اور شاعری دونوں حقیقتِ اشیا پر انسانی گرفت سے بحث کرتے ہیں۔ اس بنیاد پر مسلمان فلاسفہ شاعری کو متخیلانہ کلام قرار دیتے ہیں۔ جب کہ دوسری متخیلانہ تحریروں سے شاعری یوں مختلف ہے کہ یہ اصلاً نقل ہے اور بالخصوص لفظی نقل ہے جب کہ فلسفہ کی رو سے

بہترین شاعری وہ ہے جو حقیقت کی کامل نقل ہو۔ حقیقت کی مکمل نقل کی وجہ سے شاعری کا تعلق فلسفے سے کچھ یوں استوار ہو جاتا ہے کہ فلسفہ انسانی حد ادراک کے اندر حقیقت کی باز یافت کا نام ہے۔ [۱۰] چناں چہ ہم کہہ سکتے ہیں کہ شاعری اور فلسفے کا آپس میں رشتہ اگر ایک طرف حقیقت کی نقل اور اس کی ادراک کی بنا پر قائم ہے تو دوسری طرف نہ صرف شاعری کے فلسفے بلکہ شاعرانہ فلسفے کی بنیاد پر استوار ہے۔

## اُردو شاعری میں فلسفیانہ شعور کی روایت:

اردو زبان کی طرح اردو شاعری کے آغاز وارتقا کو بھی شمالی اور جنوبی ہند کی سرزمینوں سے جوڑا جاتا ہے۔ مسعود سعد بن سلمان (۱۰۴۶ء-۱۱۲۱ء) کی نسبت محمد عوفی، مصنف ''لباب الالباب'' لکھتا ہے کہ عربی اور فارسی کے علاوہ اس کا تیسرا دیوان ہندی میں بھی تھا اور امیر خسرو (۱۲۵۳ء - ۱۳۲۷ء) نے ''غرۃ الکمال'' کے دیباچے میں اس کی تصدیق کی ہے۔ [۱۱] لیکن بدقسمتی سے ان کا ہندی کلام دستبردِ زمانہ کے ہاتھوں شاید ہمیشہ کے لیے برباد ہو گیا۔ [۱۲] اور مذکورہ دیوان جو آج اردو زبان وشاعری کے آغاز کا ایک مسلم نمونہ قرار پاتا بہ قول ڈاکٹر جمیل جالبی:

> مسعود سعد سلمان کا 'دیوان ہندی' جو آج ہماری آنکھوں کا سرمہ بنتا، ناقدریٔ زمانہ کے ہاتھوں گردِ ہوا بن کر اُڑ گیا۔ [۱۳]

مسعود سعد سلمان کا ہندی دیوان ناپید ہے۔ اگر یہ دریافت ہو جاتا تو لسانی مسائل کی بہت سی گتھیاں سلجھ جاتیں اور اردو کی نشوونما ورواج کی گم شدہ کڑیاں مل جاتیں۔ [۱۴] امیر خسرو (۱۲۵۳ء - ۱۳۲۵ء) جو اردو کے پہلے شاعر بھی تسلیم کیے جاتے ہیں، کی شاعری کے جو نمونے اب تک ملے ہیں ان میں ایک مصرعہ فارسی کا اور دوسرا اردو کا یا آدھا اردو کا اور آدھا فارسی میں ہے۔ اس قسم کی شاعری کو ''ریختہ'' کہا جاتا تھا اور اس کا رواج امیر خسرو کے بعد ایک عرصے تک رہا۔

اردو شاعری کو ابتدائی ترقی سرزمین دکن میں نصیب ہوئی۔ جب سلاطین تغلق کے عہد میں شاہی فرمان کے مطابق ۱۳۲۷ء میں دارالخلافہ شمالی ہند سے دولت آباد منتقل ہو گیا تو اس تبدیلی نے زبان وادب اور تہذیب پر دور رس اثرات مرتب کیے۔ تاہم بعد میں جب تغلق سلاطین کی گرفت جنوبی ہند پر کمزور پڑ گئی تو نتیجتاً عظیم بہمنی سلطنت معرض وجود میں آئی اور یوں اس دور میں اردو شاعری کی پہلی تصنیف فخر الدین نظامی کی مثنوی ''کدم راؤ پدم راؤ'' (۱۴۲۱ء_۱۴۳۴ء) سامنے آئی۔

بہمنی سلطنت (۱۳۵۰ء - ۱۵۲۵ء) کے زوال پر جو پانچ سلطنتیں معرضِ وجود میں آئیں ان میں گولکنڈہ کے قطب شاہی اور بیجاپور کے عادل شاہی حکومت کے بارے میں ڈاکٹر اسلم انصاری رقم طراز ہیں:

> عادل شاہی اور قطب شاہی حکومتیں دراصل وہ حکومتیں تھیں جن کی بدولت جنوبی ہند کے مسلمانوں کی سیاست اور تمدن کو استحکام نصیب ہوا۔۔۔۔۔ تقریباً دوسو سال پر پھیلا ہوا یہ زمانہ دکنی اردو اور اس کے

شعروادب کے عروج کا زمانہ ہے۔یہی وہ دور ہے جس میں دکنی زبان کی تمام عظیم الشان مثنویاں لکھی گئیں۔ (۱۵)

واضح رہے کہ اردو شاعری کے دکنی دور میں زیادہ تر مثنویاں لکھی گئیں۔جن میں مقیمی کی مثنوی ''چندر بدن اور مہیار''، رستمی کی ''خاور نامہ''، ملاوجہی کی ''قطب مشتری''، ابن نشاطی کی پھولبن'، غواصی کی ''سیف الملوک وبدیع الجمال'' اردو کی ابتدائی شاعری کے حوالے سے ایک اہم اثاثے کی حیثیت رکھتی ہیں۔دکنی اردو شاعری کا سنہرا دور مثنوی کی صنف کے ارتقا اور عروج کا زمانہ ہے۔زیادہ تر مثنویات کا موضوع حسن وعشق، رزم و بزم اور تصوف ہے اور ان میں کوئی بڑا فلسفیانہ نکتہ نظر نہیں آتا۔تاہم ان میں زندگی اور کائنات کی بابت خال خال فلسفیانہ مباحث ملتے ہیں۔ڈاکٹر اسلم انصاری لکھتے ہیں:

دکنی مثنویات کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ دکن کے شاعر کو مابعد الطبیعیاتی حقائق سے زیادہ مادی چیزوں سے دلچسپی ہے۔ان مثنویوں کا مجموعی رجحان کسی حد تک نشاط پسندی کو ظاہر کرتا ہے۔ (۱۶)

اردو کے ابتدائی دکنی شاعروں کے یہاں ہمیں علم فلسفہ کے بنیادی مباحث یا عناصر کا کوئی بڑا سراغ تو نہیں ملتا تاہم چند ایک شعرا کے یہاں جزوی طور پر فلسفے کے مختلف عناصر موجود ہیں۔اس کے برعکس دبستان دلی اور دبستان لکھنؤ سے تعلق رکھنے والے شعرا کے یہاں گہرا فلسفیانہ شعور موجود ہے۔اُردو شاعری میں فلسفیانہ شعور کی روایت کے حوالے سے عہدِ غالب تک فلسفیانہ شعور کے حامل اردو شعرا کا اجمالی جائزہ کچھ یوں ہے:

## (i) امیر خسرو:

ابوالحسن یمین الدولہ امیر خسرو (۱۲۵۳ء - ۱۳۲۷ء) یگانۂ روزگار شاعر ہیں۔ وہ حضرت نظام الدین اولیا (۱۲۳۸ء-۱۳۲۵ء) کے چہیتے مریدین میں شمار ہوتے ہیں۔تقریباً ۹۹ تصانیف کے مصنف اور بنیادی طور پر فارسی کے شاعر اور عالم ہیں۔ (۱۷) ان کا جو کچھ اردو کلام آج کل ملتا ہے اس میں امتدادِ زمانہ سے اتنی تبدیلیاں آچکی ہیں کہ اب اسے مستند نہیں مانا جاتا ہے۔ (۱۸) اس کے باوجود یہ ایک مسلم حقیقت ہے کہ انھوں نے اردو زبان میں شاعری کی ہے اور ان کا وہ اردو کلام مستند مانا جاتا ہے جو قدیم بیاضوں میں محفوظ رہ گیا ہے۔تصوف امیر خسرو کا خاص موضوع رہا ہے۔

اصحابِ فکر وفلسفہ کا ایک اہم سوال یہ ہے کہ کیا انسان کو حقیقت مطلق (Absolute Reality) کا علم حاصل ہوسکتا ہے؟ یعنی مذکورہ حقیقت انسانی عقل کی رسائی سے بالاتر ہے یا اس کی گرفت میں آسکتی ہے۔ (۱۹) اس حوالے سے لیبنز (۱۶۴۶ء_ ۱۷۱۶ء) کہتا ہے کہ انسان ذاتِ حقیقی کی صحیح معرفت حاصل نہیں کرسکتا۔البتہ اس کا ہلکا سا تصور کرسکتا ہے۔اس فلسفیانہ نکتے کو امیر خسرو نے کچھ یوں بیان کرتے ہیں:

سب کوئی اس کو جانے ہے
پر ایک نہیں پہچانے ہے
آٹھ دھڑی میں لیکھا ہے
فکر کیا ان دیکھا ہے[۲۰]

امیر خسرؔو کا تصور حقیقت مطلق یہ ہے کہ ہم حتمی حقیقت کے متعلق جو کچھ بتاتے ہیں وہ اس کی ذات کا نہایت معمولی تصور ہے۔ ہم صرف یہ بتا سکتے ہیں کہ وہ کیا کیا نہیں ہے۔ Eister Eckhart (۱۲۲۰ء_۱۳۲۷ء) کہتا ہے کہ ہر چیز خدا کی ذات سے ہے اور ہر چیز کے اندر خدا ہے۔[۲۱] یہ باریک نکتہ امیر خسرو اپنی شاعری میں کچھ یوں موزوں کرتے ہیں:

سب سکھین کا پیا پیارا
سب میں ہے اور سب سوں نیارا[۲۲]

## (ii) غواصؔی:

ملک الشعرا ملا غواصؔی دبستانِ گولکنڈہ کے اہم شعرا میں شمار ہوتے ہیں۔ غواصؔی، وجہؔی کے ہم عصر ہیں۔ اپنی اہم مثنویات ''سیف الملوک وبدیع الجمال''، ''طوطی نامہ'' اور ''میناستونتی'' کی وجہ سے خاصی شہرت رکھتے ہیں۔ اس کے علاوہ انھوں نے غزلیں اور رباعیات بھی اعلیٰ پائے کی لکھی ہیں۔ غواصؔی کو فلسفہ اور عرفان حقیقت سے خاص لگاؤ ہے۔ وہ اپنی شاعری میں دنیا کی بے ثباتی، فلسفہ فنا اور موجوداتِ عالم کی ناپائیداری کا تذکرہ نہایت وقیع انداز میں بیان کرتے ہیں۔[۲۳]

اے دل جو یو دنیا سے گزرتے گزری
ہوتی کدھیں خالی کدھیں بھرتے گرزی
دیکھ عالم یو دنیا کہے منزل سو ہیچ
یا خاص سو عقبیٰ کہے حاصل سو ہیچ[۲۴]

لذتیت (Hedonism) فلسفے کا ایک ایسا مکتبۂ فکر ہے جو لذت ہی کو انسانی زندگی کا اصل مقصد تصور کرتا ہے۔ اس فلسفہ کی رو سے جسمانی اور مادی لذتوں کو خاص اہمیت حاصل ہے۔ غواصؔی کی شاعری میں فلسفہ لذتیت کی جھلکیاں ملتی ہیں۔ غواصؔی کے یہاں زندگی کی بے ثباتی سے نجات کی کلید یہ ہے کہ آج کی خوشیوں کو اپنے دامن میں بھر لیا جائے اور کل کی فکر ہرگز نہ کی جائے:

اے پیو چھپی ایک بات ہے تج سات بغیر
کسی دھیر کہیا جائے نہ وو رات بغیر[۲۵]

پلا بدمست اے ساقی کہ منج عادت ہے پینے کا
ہو سرخوش، دوریکدھر تھے کروں گا رنگ سینے کا[۲۶]

پھول کے سار کھل شگفتہ ہو
غم کوں یکدھرتے ناپدید کرو[۲۷]

**(iii)نصرتی:**

ملک الشعراء محمد نصرت نصرتی (وفات:۱۶۷۴ء) بہ قول جمیل جالبی پیدائشی شاعر ہیں۔[۲۸] ان کی کتب بنی انھیں اتنی شہرت عطا کرتی ہے کہ لوگ نصرتی کو ملا نصرتی کے نام سے پکارنے لگتے ہیں۔[۲۹] نصرتی نے بہ یک وقت غزل، مثنوی، قصیدہ اور رباعی جیسی اصناف میں طبع آزمائی کرتے ہیں۔ وہ اپنی رباعیات میں فلسفۂ فنا اور عالم کے اعتبار محض جیسے اہم فلسفیانہ مباحث کو موضوع بناتے ہیں:

یہ ہستی موہوم دسے مج کوں سراب
پانی کے اوپر نقش ہے یہ مثل حباب
ایسے کو اپر دل کوں نبہ کر ہرگز بند
اپس کوں نہ کر خراب اے خانہ خراب[۳۰]

فلسفۂ روحانیت (Spiritualism) کے مقابلے میں عقلیت (Rationalism) پر زور دینے والا علم ہے۔ تاہم اہل فلسفہ میں سے ایک گروہ ایسا بھی موجود ہے جو عقل کی محدودیت کی وجہ سے اس کی اگلی منزل روحانیت قرار دیتا ہے اور اس نظریے کا سب سے بڑا علمبردار ایمانویل کانٹ (۱۷۲۴ء_۱۸۰۴ء) ہے۔ عقلیت و روحانیت کے اس فلسفے کو نصرتی یوں شعر کا جامہ پہناتے ہیں:

بزرگاں کا یو نقل حجت اے
کہ العقل نصف الکرامت اے[۳۱]

اچھے عقل یک دولت ناپدید
اچھے عقل مشکل کی حل کی کلید(۳۲)

چلے عقل تے دین و دنیا کے کام
دونو جگ میں عاقل دسے نیک نام(۳۳)

**(iv)ملا وجہی:**

ملا اسداللہ وجہی (۱۵۵۱ء-۱۶۵۹ء) گولکنڈہ سے تعلق رکھتے ہیں۔اپنے زمانے میں ملک الشعراء کے لقب سے ملقب رہے۔وہ اپنے عہد کے اعلیٰ پائے کے شاعر اور نثر نگار ہیں۔''قطب مشتری''(۱۶۰۹ء)ان کی بہترین شعری تصنیف ہے۔فلسفیانہ اسرار و رموز کے باریک نکات ان کی شاعری میں کہیں کہیں دکھائی دیتے ہیں۔مشہور فلسفی جارج برکلے (۱۶۸۸ء-۱۷۵۳ء) کے نزدیک خدا وہ لطیف ترین روح ہے جو پوری کائنات میں سرایت کیے ہوئے ہے۔کائنات میں روشنی کا منبع وہ ہے۔(۳۴) اس تصور کو وجہی کچھ یوں شعری لبادے میں پیش کرتے ہیں:

تج مکھ کے درس کا یو سورج سو داسی ہے
تجھ نور جھمکے تے سب جگ میں روشنی ہے (۳۵)

اہل یونان حسن،صداقت اور خیر کو ایک ہی حقیقت کے تین جہات تصور کرتے ہیں۔(۳۶)ان میں سے ''حسن'' حقیقت کا وہ بنیادی عنصر ہے جس سے پراسرار لذت و مسرت حاصل ہوتی ہے اور ان کے خیال کے مطابق یہی وہ جذبۂ عشق ہے جو ساری کائنات کو محیط ہے۔(۳۷) اس باریک تصور کو وجہی نے اپنی شاعری میں کچھ یوں پیش کیا ہے:

عشق میری ذات ہے عشق خلاصۂ موجودات ہے
عشق ہم باطن، ہم ظاہر، عشق سب جاگا حاضر(۳۸)

ملا وجہی ایک ژرف نگاہ عالم کی طرح اپنی شاعری میں فلسفہ وحکمت کے مباحث چھیڑتے ہیں:

خدا تج میں تیریچ جیا ہے
توں دیدار میں اپنے دیدار دیکھ(۳۹)

## (v)ولؔی دکنی:

ولؔی دکنی (۱۷۰۷ء_۱۷۹۹ء) کو اردو شاعری میں نمایاں مقام حاصل ہے۔انھیں اردو شاعری کا باوا آدم کہا جاتا ہے۔(۴۰) اردو شاعری میں اوّلیت کا تاج انھیں کے سر سجا ہے۔ولؔی ایک ایسے رجحان ساز شاعر ہیں جو اپنی تخلیقی صلاحیتوں اور کارناموں کی بنا پر نہ صرف اپنے زمانے میں بلکہ مابعد کے زمانے میں بھی توجہ کا محور و مرکز رہے ہیں۔ان کی شاعری میں فکر و فلسفہ کا عنصر بے حد کمزور ہے۔(۴۱) تاہم حقیقتِ مطلق، حسن، جبر و قدر، دنیا کی بے ثباتی اور زندگی کی بے اعتباریت جیسے اہم فلسفیانہ مباحث ولؔی کے یہاں ایک جذبے کے ساتھ بندھے ملتے ہیں۔

رواقی فلاسفہ (Stoics) کا یہ نظریہ ہے کہ خدا کے اندر کائنات ہے اور کائنات کی ہر شے میں خدا ہے۔(۴۲) اس طرح سپائی نوزا (۱۶۳۲ء-۱۶۷۷ء) کے مطابق: کوئی شے خارج از خدا نہیں۔خدا کائنات کی ہر شے میں سرائیت کیے ہوئے ہے۔(۴۳) اس فلسفیانہ نکتے کو ولؔی نے کچھ یوں شاعری میں پیش کیا ہے:

سجن کے باج عالم میں دگر نئیں
ہمن میں ہے ولے ہم کو خبر نئیں (۴۴)

کانٹ کے مطابق انسانی ذہن حقیقت مطلق کو محسوس کرنے کے لیے مناسب آلات سے لیس نہیں ہے۔(۴۵) چناں چہ انسانی ذہن حقیقت مطلق (Absolote Reality) کا احاطہ ہرگز نہیں کر سکتا اور یہی نظریہ ولی دکنی کا بھی ہے:

ولی اس کی حقیقت کیوں کہ بوجھوں
کہ جس کا بوجھنا حد بشر نئیں (۴۶)

ہر جنس کا معما بوجھا گیا ہے لیکن
تجھ راز کا معما جگ میں رہا ہے لاحل (۴۷)

فلاطینوس (۲۰۴ق م_۲۴۹ق م) کا حسن کے بارے میں حتمی نظریہ ہے کہ کائنات کے تمام مظاہر میں حسن ازلی کا جلوہ کارفرما ہے۔عالم موجودات میں ہر طرف اس کی تجلیات نظر آ رہی ہیں۔ولؔی دکنی بھی اس نظریے کے حامی ہیں:

عیاں ہے ہر طرف عالم میں حسن بے حجاب اس کا
بغیر از دیدۂ حیراں نئیں جگ میں نقاب اس کا (۴۸)

فلسفۂ جبریت (Determinism) کا بنیادی نکتہ یہ ہے کہ انسان مجبور محض ہے۔جبریت کا تعلق تقدیر سے منسلک ہے اور فلسفیانہ نقطۂ نظر سے کائنات کی ہر شے تقدیر کے شکنجے میں جکڑی ہوئی نظر آتی ہے۔ولؔی دکنی کی شاعری میں

مذکورہ فلسفے کا عنصر موجود ہے:

پہنچتا ہے دلوں کو ہر جا گہ
غم ترا روزیٔ مقدر ہے [۴۹]

مادے کو قدیم ماننے سے وحدت کی جگہ دوئی (Dualism) پیدا ہو جاتی ہے۔ یعنی روح اور مادہ دونوں قدیم اور ہمیشہ سے ہیں، جب کہ حقیقت یہ ہے کہ قدیم صرف ذات باری تعالیٰ ہے۔ باقی جو کچھ ہے، وہ حادث اور مخلوق ہے۔ اس نقطۂ نظر کا تقاضا ہے کہ زندگی کی اصل کو غیر مادی اور روحانی تسلیم کیا جائے۔ اگر زندگی کی اصل روحانی ہے تو قدرتی طور پر روح کو جسم پر اوّلیت حاصل ہو جاتی ہے۔ [۵۰] روح اگرچہ انسانی جسم میں مقید ہے لیکن یہ جسم پر حاوی اور متصرف ہے۔ جسم اور روح کے خارجی اور داخلی رشتے کی بنا پر جسم کو قفس اور روح کو پرندے سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ روح جسم سے جدائی کی صورت میں روحانی جہان کی طرف سفر کرتی ہے۔ روح لطیف شے ہے جس نے خود کو کثیف شے میں جلوہ گر کر دیا ہے اس بابت وؔلی کا تصور ملاحظہ ہو:

تو بے شک روح ہے جگ میں خلاصہ چار عنصر کا
بجز تجھ روح کے قائم نہ ہو جگ کا بدن ہرگز [۵۱]

غنیمت جان اس تن کے قفس میں مرغ دم اپنا
نہ پہنچے گا بغیر از شوق تا حب الوطن ہرگز [۵۲]

## (vi) سرؔاج اورنگ آبادی:

سید سرؔاج اورنگ آبادی (۱۷۱۵ء۔ ۱۷۶۳ء) میرؔ و سوؔدا سے پہلے اور وؔلی کے بعد اردو زبان کے ایک اہم شاعر ہیں۔ وہ اپنی پُر گوئی اور رنگ سخن کے اعتبار سے ایک اہم درجے پر فائز ہیں۔ ان کی شاعری حسنِ خیال اور حسنِ گفتار کا ایک ایسا دل آویز مرقع ہے جس کا مطالعہ ہر زمانے میں کیا جائے گا۔ اس حوالے سے عبدالقادر سروری لکھتے ہیں:

> سرؔاج اردو کے ان شعرا میں سے ہیں جو دماغ سے نہیں بلکہ دل سے شاعری کرتے ہیں اور یہ شعرا کا وہ برگزیدہ حلقہ ہے جن میں وؔلی، میرؔ، میر انیس، نظیرؔ، غالبؔ اور اقبالؔ وغیرہ شامل ہیں۔ حقیقت میں اردو شاعری کی بہترین روایات انھیں شعرا کی بدولت قائم ہیں۔ [۵۳]

اردو شاعری کو قبول عام بنانے میں سرؔاج کا کارنامہ وؔلی دکنی سے کم نہیں۔ سرؔاج کی شاعری میں فلسفیانہ شعور اور غور و فکر کی جھلکیاں موجود ہیں۔ ان کی شاعری اردو غزل کے بہترین فلسفی شعرا کی مد مقابل ہے۔ [۵۴] یونانی فلاسفہ میں سے

فیلو (Philo) (۵۰ ق م-۳۰ ق م) کا ذات مطلق کے بارے میں یہ نظریہ ہے کہ خدا اپنی عظمت قدرت اور رحمت کے لحاظ سے علت العلل ہے۔ جس طرح شمع پورے ماحول کو روشن کرتی ہے اس طرح خدا کے نور سے پوری کائنات منور ہے۔ اس فلسفیانہ نکتے کو سراؔج یوں شعر کا جامہ پہناتے ہیں:

نظر کر دیکھ ہر شے مظہرِ نورِ الٰہی ہے
سراؔج اب دیدۂ دل سیں صمد دیکھا صنم بھولا (۵۵)

علم فلسفہ کے بنیادی مباحث میں سے ایک اہم بحث یہ رہی ہے کہ زندگی عدم سے وجود میں آسکتی ہے یا نہیں۔ اس بارے میں اکثر فلاسفہ یہ دلیل پیش کرتے ہیں کہ عدم سے صرف عدم ہی وجود میں آسکتا ہے زندگی نہیں۔ لیکن مسلم فلاسفہ میں سے اکثریت ہستی کے عدم سے وجود میں آنے کے قائل ہیں۔ اس بارے میں ڈاکٹر سعداللہ کلیم لکھتے ہیں:

اسلامی فکر بیشتر ہستی کے عدم سے وجود میں آنے کی قائل رہی ہے۔ ان کے ہاں نفی سے اثبات تراوش کرتی ہے اس اعتبار سے عدم نہ ہوتے ہوئے بھی ہے اور ہوتے ہوئے بھی نہیں ہے''۔ (۵۶)

سراؔج بھی اس نظریے کے قائل ہیں کہ ہستی کی اصل عدم ہے کیوں کہ ہر ہستی نیستی کی جانب رواں ہے:

آبِ رواں ہے حاصلِ عمرِ شتاب رو
لوحِ فنا میں نقش نہیں ہے ثبات کا (۵۷)

خودی اگر اجتماعی شکل اختیار کر جائے تو وہ دراصل (Absolute Ego) میں ضم ہو جاتی ہے۔ متناہی خودی (Infenite Ego) کی تکمیل صرف اس صورت میں ممکن ہے کہ وہ خود کو Absolute ego میں ضم کر دے۔ سراؔج بھی انفرادی خودی کو لامتناہی خودی میں ضم کرنے کے قائل ہیں:

اے سراؔج اپنی خودی کوں بیخودی میں محو کر
شغل جاری رکھ ہر ایک دم میں ہو الرحمٰن کا (۵۸)

علم اخلاقیات (Ethics) کا ایک اہم موضوع فلسفۂ خیر وشر ہے جس کی ایک صورت نیک و بد Right & Wrong ہے۔ یہ جہانِ رنگ و بو دراصل خیر وشر کے محارب کی آماجگاہ ہے۔ مسلم فلسفۂ خیر وشر کو من جانب اللہ مانتے ہیں۔ اس فلسفیانہ نکتے کو سراؔج نے یوں شعر پیش کرتے ہیں:

حقیقت کے چمن کے باغباں نے خار و گل بویا
جہاں لگ گلشن عالم میں نیک و بد ہوا واقع (۵۹)

فلسفۂ جبر وقدر سے مراد یہ ہے کہ کیا انسان پہلے سے متعین شدہ راستے پر چل رہا ہے جس میں اس کے اختیار کو دخل نہیں یا انسان اپنا راستہ منتخب کرنے میں با اختیار ہے۔ اس حوالے سے سراؔج اسپائی نوزا اور والٹیر کی طرح جبریت کے قائل ہیں۔ وہ انسان کو مجبور محض سمجھتے ہیں:

نہ تھا بے اختیاری کے عمل میں اختیار اپنا
کروں کیا دل کے ہاتھ آخر کو سونپا کاروبار اپنا(۶۰)

عدم تکمیل کا احساس دراصل اس ناکام ارادے کا نام ہے جو انسان کے لیے احساس شکست کا باعث بنتا ہے۔ چناں چہ اس کا لازمی نتیجہ Tantalization ہے جس کا تعلق فلسفۂ غم سے ہے۔ سراؔج کے یہاں اس احساس کا ذکر ملتا ہے:

تڑپنا تلملانا غم میں جلنا خاک ہو جانا
یہی ہے افتخار اپنا یہی ہے اعتبار اپنا(۶۱)

جدلیاتی مادیت پسندوں کا نظریہ ہے کہ ہر اثبات میں نفی موجود ہوتی ہے اور ہر نفی کی نفی ہوتی رہتی ہے جس سے اثبات کا عمل دوبارہ شروع ہو جاتا ہے۔ سراؔج اس نظریے کو کچھ یوں موزوں کرتے ہیں:

راہِ خدا پرستی اوّل ہے خود پرستی
ہستی میں نیستی ہے اور نیستی میں ہستی(۶۲)

## (vii) مرزا مظہؔر جانِ جاناں:

مرزا مظہؔر جانِ جاناں (۱۱۱۱ھ_۱۱۹۵ھ) اٹھارویں صدی کے اہم ترین صوفی اور اردو زبان کے قادرالکلام شاعر ہیں۔ مظہؔر کا تعلق چوں کہ صوفی ازم کی دنیا سے ہیں چناں چہ ان کی شاعری میں عمیق فلسفیانہ سوالات اٹھانے کا رنگ غالب ہے۔ وہ کائنات کا عمیق مشاہدہ کر کے حتمی نتائج اخذ کرتے ہیں۔ وہ اس نظریے کے قائل ہیں کہ اس کائنات میں حضرت انسان آخر کار اپنی اصل کی طرف لوٹتا ہے:

لوگ کہتے ہیں مرگیا مظہؔر
فی الحقیقت گھر گیا مظہؔر(۶۳)

مشہور و معروف نو فلاطونی شاعر پلوٹینس کا نظریہ ہے کہ اللہ کی ذات ہر شے کا سرچشمہ ہے یعنی اس سے ہر شے کا مرور ہوتا ہے۔ وہ تمام اشیا کی اصل اور غائیت ہے۔(۶۴) مظہر بھی اس نظریے کے حامی ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ کائنات خدا

سے جاری ہوتی ہے اوراس کے اندر صرف اللہ کے حسن کے جلوے ہر طرف بکھرے پڑے نظر آتے ہیں:

سحر اس حسن کے خورشید کوں جا کر جگا دیکھا
ظہورِ حق کوں دیکھا، خوب دیکھا با ضیا دیکھا(۶۵)

مظہؔر کے نزدیک انسان شہنشاہِ کائنات اور نائب حق ہونے کے باوجود مجبور محض ہے۔ اس کی زندگی جبر سے عبارت ہے۔ آزادی نام کی شے انسانی زندگی میں ناپید ہے:

کبھی اس دل نے آزادی نہ جانی
یہ بلبل تھا قفس کا آشیانی(۶۶)

اتنی فرصت دے کہ رخصت ہولیں اے صیاد ہم
مدتوں اس باغ کے سایے میں تھے آباد ہم(۶۷)

## (viii) شیخ ظہورالدین حاتؔم:

شیخ ظہورالدین حاتؔم (۱۶۹۹ء-۱۷۸۳ء) نے تقریباً بیانوے برس عمر پائی اورانھیں تقریباً ستر سال اردو زبان وادب کی خدمت کا موقع ملا۔ ولؔی سے لے کر عہدِ میؔر تک کے ادبی منظر نامے سے مستفید ہوئے۔(۶۸) اردو شعرا میں یہ اعزاز صرف حاتم کو حاصل ہے کہ ان کی فکری و عملی زندگی کی ہم آہنگی پر اکثر و بیشتر ناقدین ادب کو اتفاق ہے۔ حاتؔم نہ صرف روحِ عصر کے ترجمان ہیں بلکہ ان کی شاعری میں حیات وکائنات کے حوالے سے گہرا عصری شعور موجود ہے۔

Pantheism کے مطابق سب کچھ خدا ہے اور خدا ہی سب کچھ ہے۔(۶۹) اس کا سیدھا سادہ مطلب یہ ہے کہ کائنات خدا ہے اور خدا کائنات ہے۔ انسان جو اس کائنات سے تعلق رکھنے والی ایک ہستی ہے وہ بھی حاتؔم کے نزدیک:

بندہ اگر جہاں میں بجائے خدا نہیں
لیکن نظر کرو تو خدا سے جدا نہیں(۷۰)

اہل معنی جز نہ بوجھے گا کوئی اس رمز کو
ہم نے پایا ہے خدا کو حضرت انسان کے بیچ(۷۱)

مسئلہ جبر وقدر کے حوالے سے حاتؔم کا رویہ جبریہ مسلک والا ہے۔ وہ انسان کو مجبور محض سمجھتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ انسان ترکیب تقدیر کے آگے بے سود ہے:

جبر اور اختیار کی تو جان
ہم تو بے اختیار بیٹھے ہیں(۷۲)

تابع رضا کا اس کی ازل سے کیا مجھے
چلتا نہیں ہے زور کسو کا قضا کے ہاتھ(۷۳)

فلسفۂ انسان دوستی (Huminism) بہ حیثیتِ انفرادی یا اجتماعی بنی نوع انسان کی اہمیت اور اس سے محبت کی بنیاد پر استوار ہے جو مذہب، رنگ، نسل سے بالاتر ہو کر انسان ہی کو مقدم تسلیم کرنے پر زور دیتا ہے۔ انسان دوست فلاسفہ ماورائی اور غیر مادی نوعیت کی حامل اقدار کی بہ جائے صرف انسان کو ہر شے پر فوقیت دیتے ہیں۔ ہیومنزم کا اصل مقصد انسانی استحصال کو ختم کر کے اس کی عظمت کو بہ حال کرنا ہے۔ حاتم کی شاعری میں ہیومنزم کی ترجمانی ملتی ہے:

یہ کس مذہب میں اور مشرب میں ہے ہندو مسلمانو
خدا کو چھوڑ دل میں الفتِ دیر و حرم رکھنا(۷۴)

قربان کرو نثار کرو جا کے دوستاں
حاتم کو اس زمیں کے جہاں میں جہاں ہے درد(۷۵)

کائنات کے حوالے سے حاتم کا نقطۂ نظر ایک طرف Robert Browing (۱۸۱۲ء-۱۸۸۹ء) کی طرح رجائیت پسندانہ ہے تو دوسری طرف Schopenhour (۱۷۸۸ء-۱۸۶۰ء) کی طرح قنوطیت پسندانہ:

گردش دوراں سوں حاتم غم نہ کھا
حق نکالے گو تجھے افلاس سوں(۷۶)
حاتم تم اس کی لذات پر نہ بھول
یہ پائے در رکاب ہے میری نگاہ میں(۷۷)

فلسفیانہ مسائل میں ایک اہم مسئلہ ذات باری تعالیٰ کی ذات وصفات کا ہے۔ جس کا عام اور سادہ مفہوم یہ ہے کہ صفات حقیقت مطلق کی ذات کا حصہ ہیں یا ذات سے جدا۔ اس بابت حاتم کا عرفان کچھ یوں ہے:

ذات کا آشنا ہوا حاؔتم

دیکھ ہر آن بیچ اس کی صفات[(۷۸)]

## (xi) میر تقی میرؔ:

خدائے سخن میر تقی میرؔ (۱۷۲۲ء_۱۸۱۰ء) کا شمار اردو زبان کے عظیم شعرا میں ہوتا ہے۔ ان کو گزرے ہوئے دو صدیاں بیت گئی ہیں مگر آج بھی ان کی عظمت کی شمع پوری آب و تاب کے ساتھ منور ہے۔ ہر دور میں ان کی شاعری کا جادو سر چڑھ کر بول رہا ہے۔ وہ بنیادی طور پر غزل کے شاعر ہیں اور تمام باکمال شعرا نے انھیں استادِ غزل تسلیم کیا ہے۔ تغزل ان کی شاعری کا خاص وصف ہے تاہم ان کے کلام میں فلسفیانہ شعور کی زرخیزی اور جامعیت بھی موجود ہے۔ یہ بات کسی حد تک درست ہے کہ میرؔ معروف معنوں میں غالبؔ (۱۷۹۷ء_۱۸۶۹ء) یا اقبالؔ (۱۸۷۷ء_۱۹۳۸ء) کی طرح فلسفی شاعر نہیں ہیں؛ کیوں کہ شعور و ادراک سے کہیں زیادہ ان کی شاعری میں احساس اور جذبے کا اثر حاوی ہے۔ لیکن ان کا حاسۂ فکر اتنا مضبوط ہے کہ حقیقتِ مطلق، حیات و کائنات، جبر و قدر اور مابعد الطبیعیاتی نوعیت کے دیگر فلسفیانہ تصورات کا گہرا شعور ان کے کلام میں بہ درجہ اتم موجود ہے۔ ڈاکٹر عبادت بریلوی، لکھتے ہیں:

> میرؔ کی غزلوں میں حیات و کائنات کے معاملات مسائل کی کمی نہیں ہے۔ انھوں نے سب پر طبع آزمائی کی ہے۔ مابعد الطبیعیاتی نکات، اخلاقی مسائل غرض زندگی کے ہر پہلو کی ترجمانی ان کے یہاں ملتی ہے۔[(۷۹)]

میرؔ تخیل کے ارفع ترین خلاقیت کے مالک رہے ہیں۔ موضوع اور معروض، داخل اور خارج، روح اور مادہ، خیال اور تمثال ان کے تخلیقی عمل سے گزر کر ایک حیران کن وحدت کا روپ دھار لیتے ہیں۔[(۸۰)] یہی وجہ ہے ان کے شاعرانہ تصورات صرف تصورات نہیں بلکہ فلسفیانہ نظریات معلوم ہوتے ہیں۔ ان کے کلام میں حکیمانہ اشعار کی کمی نہیں۔ منطق اور فلسفہ میں ان کی خاص دلچسپی رہی ہے۔ ان کی عظمت اور بڑے پن کے عناصر ترکیبی میں سے ایک عنصر ان کا فلسفیانہ شعور ہے۔ ان کی شاعری میں علم فلسفہ کے بیشتر نظریات کی ترجمانی ملتی ہے۔ ان کی برتری اس میں ہے کہ وہ ایک عظیم مفکر اور شاعر ہیں اور ان کا فکری نظام خالص فلسفیانہ نوعیت کا ہے۔ ڈاکٹر خوشحال زیدی لکھتے ہیں:

> میرؔ کی شاعری کی فضا بڑی بسیط اور وسیع ہے جو من و تو کی تنگ فضاؤں سے باہر نکل کر کائنات کی وسعتوں تک لے جانے میں مدد دیتی ہے۔ حیات و کائنات کا شعور بخشتی ہے اور کائنات کی بنیادی موضوعات تک ہمیں پہنچاتی ہے۔ اس لیے تو میرؔ فلسفے کے رشتوں کے پارکھ ہیں۔[(۸۱)]

ایلیٹک مکتبۂ فکر (Eleatic School of Thoughts) سے تعلق رکھنے والے یونانی فلاسفہ اس مادی دنیا کو عدمِ وجود (Non Being) کا نام دیتے ہوئے کہتے ہیں کہ یہ ایک فریب اور دھوکے کے سوا کچھ بھی نہیں ہے۔ اسی طرح عظیم فلسفی افلاطون (Plato) (۴۲۷ ق م ـ ۳۴۷ ق م) کا بھی یہ نظریہ ہے کہ آثار و حوادث کی اس دنیا میں ہر شے غیر یقینی ہے۔ (۸۲) میرؔ بھی اس مادی دنیا کو محض ایک فریب اور دھوکا سمجھتے ہیں۔ ان کے نزدیک اس مادی عالم کی اصلیت و حقیقت کچھ بھی نہیں ہے:

دھوکا ہے تمام بحرِ دنیا
دیکھے گا کہ ہونٹ تر نہ ہوگا (۸۳)

عالم کسو حکیم کا باندھا طلسم ہے
کچھ ہو تو اعتبار بھی ہو کائنات کا (۸۴)

کچھ نہیں بحرِ جہاں کی موج پر مت بھول میرؔ
دور سے دریا نظر آتا ہے لیکن ہے سراب (۸۵)

سیر کی ہم نے ہر کہیں پیارے
پھر جو دیکھا تو کچھ نہیں پیارے (۸۶)

بستہ وہم است نقش زندگی
ورنہ ہستی اعتبارے بیش نیست (۸۷)

(زندگی کا نقش وہم کا باندھا ہوا ہے ورنہ ہستی اعتبار سے زیادہ نہیں)

فلسفۂ تغیر (Philosophy of Change) کے بڑے علمبردار ہیراقلیتوس (Heraclitus) (۵۳۵ ق م- ۴۵۷ ق م) اور ہنری برگساں (Henri Bergson) (۱۸۵۹ء-۱۹۴۱ء) ہیں۔ اس فلسفہ کی رو سے صرف تغیر کو ثبات کا درجہ حاصل ہے اور یہی اصلی حقیقت ہے۔ میرؔ، ہیراقلیتوس کے اس نظریے کے قائل ہیں کہ کائنات میں کسی شے کو ثبات حاصل نہیں بلکہ ہر شے تغیر پذیر ہے۔ کائنات میں تغیر کا عمل جاری ہے ہر لمحہ یہاں ایک نیا منظر دیکھنے کو ملتا ہے:

حالِ گلزار زمانہ کا ہے جیسے کہ شفق
رنگ کچھ اور ہی ہوجائے ہے اک آن کے بیچ (۸۸)

جہاں کتاب مصور، سپہر صورتِ خواں

زمانہ اے ست دگر چوں ورق بگر داند[۸۹]

(دنیا باتصویر کتاب ہے۔آسمان صورت خواں ہے۔انقلاب آجاتا ہے جیسے ہی ورق پلٹتا ہے)

آنیت بدھ ازم کا وہ نظریہ ہے جس کے مطابق ہر شے ہر لمحہ بدلتی رہتی ہے۔ میرؔ بھی خود کو ہر لمحہ تبدیل ہونے والا سمجھتے ہیں:

آن میں کچھ ہیں آن میں کچھ ہیں

تحفۂ روزگار ہیں ہم بھی[۹۰]

مشہور یونانی فلسفی پارمنڈیز (Parmanides) (پیدائش: ۵۱۴ ق م) کے مطابق وقت ایک متغیر حقیقت کا نام ہے۔[۹۱] میرؔ کا تصور زمان بھی یہی ہے۔ وہ زمان کو ہر لمحہ حوادث کا تخلیق کنندہ سمجھتے ہیں۔ تخلیق کا یہ عمل ہر لمحہ ارتقائی صورت میں جاری ہے:

ہوا رنگ بدلے ہے ہر آن میرؔ

زمیں و زماں ہر زماں اور ہے[۹۲]

جین ازم کے مطابق چراغ کی لَو ہر لمحہ تبدیل ہوتی رہتی ہے۔ یکساں کبھی نہیں رہتی۔ روشنی کا تسلسل تو بہ ہر صورت قائم رہتا ہے مگر لَو تبدیلی کی زد میں رہتی ہے۔ لَو کی ایک صورت گم ہوتے ہی ایک نئی صورت نمودار ہوتی ہے۔ یہی فلسفیانہ نکتہ میرؔ کے درج بالا شعر میں من وعن منظوم ہوا ہے۔

انکسی غورث (Anaxagoras) (۵۰۰ ق م _ ۴۲۸ ق م) کے نزدیک مادہ ''Cognative Abilaty'' کا حامل ہے یعنی مادہ تبدیل تو ہوسکتا ہے مگر فنا نہیں۔ میرؔ کا بھی تقریباً یہی نظریہ ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ مادی کائنات کی ہر شے صرف تبدیل ہوتی رہتی ہے مگر فنا نہیں ہوتی۔ کیوں کہ مادہ ناقابل فنا صفت سے متصف ہے۔ مادی کائنات کی ہر چیز کا حسن صرف قالب تبدیل کرتا ہے، فنا نہیں ہوتا:

گل یادگارِ چہرۂ خوباں ہے بے خبر

مرغِ چمن نشان ہے کسو خوش زبان کا[۹۳]

سقراط (Socrates) (۴۷۰ ق م- ۳۹۹ ق م) کہتا ہے کہ عشق وسیع معنی میں ''خیر مطلق'' کا نام ہے۔[۹۴] خیر مطلق دراصل وہ ہستی بے مثال ہے جو فلسفے کی دنیا میں ''Ultimate Ego'' کے نام سے موسوم ہے۔ میرؔ

کا نظریۂ عشق کسی حد تک سقراطی ہے۔ وہ عشق کو عین خدا تصور کرتے ہیں:

کیا حقیقت کہوں کہ کیا ہے عشق
حق شناسوں کے ہاں خدا ہے عشق (٩٥)

کچھ حقیقت نہ پوچھو کیا ہے عشق
حق اگر سمجھو تو خدا ہے عشق (٩٦)

میر کے خیال میں کائنات میں ہر سُو عشق ہی ہنگامہ آرا ہے۔ لیکن اس کے باوجود انسان عشق کی اصلیت و ماہیت سمجھنے اور بیان کرنے سے قاصر ہے:

چار سُو ہنگامہ آرا عشق ہے
عشق کیا کہیے کہ کیا کیا عشق ہے (٩٧)

ظاہر باطن، اوّل آخر، پائیں بالا عشق ہیں سب
نور و ظلمت، معنی و صورت سب کچھ آپ ہوا ہے عشق (٩٨)

ملطہ فلاسفہ (Milesian Philosopers) حیات یا روح کو جوہر (Substance) سے منسوب کرتے ہیں۔ اس بنیا پر طالیس (Thales) (٦٢٤ ق م-٥٤٦ ق م) کہتا ہے کہ خدا ہر شے میں موجود ہے یعنی مادے کی تمام تر صورتوں میں اس کا ظہور ہے۔ (٩٩) میر مادے کے ہر ذرّے میں حقیقتِ مطلق کی جلوہ گری کے اقرار کا درس دیتے ہیں:

آیات حق ہیں سارے یہ ذرّاتِ کائنات
انکار تجھ کو ہوئے تو اقرار کیوں نہ ہو (١٠٠)

ہوا طالع جہاں خورشید، دن ہے
تردد کیا ہے، ہستی میں خدا کی (١٠١)

ایونی فلاسفہ میں سے زینوفینیز (Xenophanes) (٥٧٥ ق م-٤٨٠ ق م) کا نظریۂ ارتقا یہ ہے کہ حقیقتِ مطلق دراصل حقیقتِ کلی (Total Reality) کا دوسرا نام ہے۔ (١٠٢) اس نظریے کی رو سے وجود خارجی ہرگز معتبر نہیں۔ عالم مظاہر، حقیقتِ کلی کے ظلال ہیں، بالذات کچھ نہیں۔ میر اس فلسفیانہ تصور کو کچھ یوں موزوں کرتے ہیں:

ہر مظہرے کہ می نگرم عین ظاہر است
ہر گز نیامدم بہ نظر ما سوائے اُو[۱۰۳]

(ہر مظہر کہ میں دیکھتا ہوں عین ظاہر ہے۔ میری نظر میں اس کے سوا ہرگز کوئی اور نہیں آیا)

محسوسات کی دنیا میں پائی جانے والی اشیا چاہے وہ قدرتی ہوں یا مصنوعی، یہ (Ideas) کے ظلال (Reflections) ہیں۔[۱۰۴] میرؔ اس کائنات کو ایک ایسا آئینہ خانہ سمجھتے ہیں جس میں تمام مظاہر عکس بن کر نظر آ رہے ہیں۔ مظاہرِ کائنات آئینۂ حقیقت کا یا تو عکس ہے یا خود آئینہ:

یہ دو ہی صورتیں ہیں، یا منعکس ہے عالم
یا عالم آئینہ ہے، اسی یارِ خود نما کا[۱۰۵]

فلسفۂ عدمیت (Philosophy of Nihilism) کی رو سے کوئی بھی شے موجود نہیں اور اگر موجود ہے تو اس کے بارے میں انسانی علم کا ابلاغ ممکن نہیں اور اگر اتفاق سے اس شے کا علم ہمیں حاصل بھی ہو جائے تو ہم اسے مکمل صورت میں دوسروں کو منتقل نہیں کر سکتے۔[۱۰۶] میرؔ موجودات کے بارے میں اس نظریے کے حامی ہیں۔ وہ عالم مظاہر کے بارے میں اپنے گیان کا اظہار کچھ یوں کرتے ہیں:

یہی جانا کہ کچھ نہیں جانا ہائے
سو بھی اک عمر میں ہوا معلوم[۱۰۷]

فلاطینوس (Plotinus) (۲۶۹ق م_۲۰۴ق م) کے نزدیک عالم کثرت میں جتنی اشیا نظر آتی ہیں ان کا وجود محض فریب ہے۔ اصلی حقیقت واحد ہے۔ یہ واحد حقیقت مختلف شکلوں میں ظاہر ہوتی ہے۔ جن سے عالم کثرت پیدا ہوتا ہے۔[۱۰۸] میرؔ بھی مظاہر عالم کی کثرت کا ماخذ حقیقتِ واحد ہی کو سمجھتے ہیں:

اگر چشم ہے تو وہی عین حق ہے
تعصب تجھے ہے عبس ما سوا سے[۱۰۹]

بالذات ہے جہاں میں وہ موجود ہر جگہ
ہے دید چشمہ دل کے کھلے عین ذات کا[۱۱۰]

میرؔ وحدت سے کثرت اور پھر کثرت سے وحدت کے صدور و مراجعت کے قائل ہیں:

آگے عالم عین تھا اس کا، اب عین عالم ہے وہ
اس وحدت سے یہ کثرت ہے، یاں میرا سب گیان گیا [۱۱۱]

غلط کردم کہ وا بوسیدم از خود
نہ دانستم در ایں قالب خدا بود [۱۱۲]

(میں نے غلط کیا کہ خود سے روگردانی کی۔ یہ نہیں سمجھا کہ اس قالب میں خدا تھا۔)

حسن کے بارے میں فلاطینوس (Plotinus) (۲۶۹ق م-۲۰۴ق م) کا وجودی نظریہ یہ ہے کہ تمام کائنات میں حسنِ ازل ہی جلوہ افروز ہے۔ حسن خواہ کسی بھی روپ میں ہو، حسنِ ازل ہی کا عکس ہے۔ [۱۱۳] میرؔ بھی کائنات کو ذات مطلق کے حسن کا مظہر سمجھتے ہیں۔ ان کے خیال میں کائنات کے ذرّے ذرّے میں ذاتِ مطلق کا حسن جلوہ گر ہے:

تھا مستعار حسن سے اس کے جو نور تھا
خورشید میں بھی اس ہی کا ذرّہ ظہور تھا [۱۱۴]

جلوہ ہے اسی کا سب گلشن میں زمانے کے
گل پھول کو ہے ان نے پردہ سا بنا رکھا [۱۱۵]

مشہور فلسفی تھامس ایکوی ناس (Thomas Aquinas) (۱۲۲۷ء-۱۲۷۴ء) اس تصور کا حامی ہے کہ کائنات کی ہر چیز میں ایک حسن نظر آتا ہے اور تمام حسن کا سرچشمہ خدا ہے۔ میرؔ کے ہاں حسن کا یہی نظریہ موجود ہے:

دیا دکھائی مجھے تو اسی کا جلوہ میرؔ
پڑی جہاں میں جا کر نظر جہاں میری [۱۱۶]

مشہور و معروف فلسفی بر کلے (George Berkely) (۱۷۴۹ء-۱۸۰۹ء) کا کہنا ہے کہ چیزوں کا کوئی مادی وجود نہیں ہے بلکہ ان کے بارے میں صرف تصورات ہیں۔ وہ کسی ایسی شے کو تسلیم نہیں کرتا جو انسانی تجربے سے ماورا ہو۔ وہ مادی اشیا کا وجود تجربے کے دائرے سے باہر سمجھتا ہے اور اس بنیاد پر اس کے وجود سے انکاری ہے۔ [۱۱۷] اس نظریے کا سیدھا سادہ مطلب یہ ہے کہ مادی کائنات حقیقی نہیں بلکہ خیالی اور تصوراتی ہے۔ محض ذہنی تصور ہے۔ میرؔ بھی اس نظریے کی تائید کرتے ہوئے اپنے وجود کے اعتبار محض ہونے کا اقرار کچھ یوں کرتے ہیں:

مشہور ہیں عالم میں تو کیا ہیں بھی کہیں ہم
القصہ نہ درپے ہو ہمارے کہ نہیں ہم [۱۱۸]

میرؔ کی شاعری میں فلسفہ انسان دوستی (Huminisim) کے عناصر موجود ہیں۔ وہ انسانی عظمت کے عناصر یعنی پیار، اخلاص، خدمت اور دیانت کے قائل ہیں۔ زندگی کے ہر شعبے میں وہ انسان کو عظیم تصور کرتے ہیں۔ ان کے خیال میں دنیا کا نظام انسان کے وجود سے ہی قائم ہے:

آدم خاکی سے عالم کو جلا ہے ورنہ
آئینہ تھا یہ ولے قابلِ دیدار نہ تھا [۱۱۹]

میرؔ کے تصورات کا مرکز انسان رہا ہے انسان میں اگرچہ بہت سی خامیاں اور کمزوریاں موجود ہیں تاہم دیگر مخلوقات کے برعکس نائبِ خدا بننے کا شرف صرف انسان کو حاصل ہوا ہے:

سب پہ جس بار نے گرانی کی
اسے یہ ناتواں اُٹھا لایا [۱۲۰]

شوپن ہار (Arther Shopenhauer) (۱۷۸۸ء-۱۸۶۰ء) جو قنوطیت کا بانی سمجھا جاتا ہے، کا نظریہ ہے کہ انسان ساری عمر خواہشوں کے لا متناہی سمندر میں غوطے لگا تا رہتا ہے۔ خواہشات کی تکمیل ہی نے انسان کو مسلسل اضطراب میں مبتلا کر رکھا ہے۔ اگر ایک خواہش پوری ہوتی ہے تو دوسری خواہش جنم لیتی ہے۔ میرؔ کا بھی یہی نظریہ ہے کہ بندۂ خواہشات کا غلام بن کر اپنی اصلیت کو فراموش کر بیٹھتا ہے:

سراپا آرزو ہونے نے بندہ کردیا ہم کو
وگرنہ ہم خدا تھے گر دلِ بے مدعا ہوتے [۱۲۱]

قنوطیت (Pessimism) زندگی کے ایک ایسے رویے کا نام ہے جو ہر شے کو تاریک، مایوس کن اور اور تخریبی دیکھتا ہے۔ [۱۲۲] اس نظریے کا بھر پور اظہار مشہور و معروف فلسفی شوپن ہار کے یہاں ملتا ہے۔ جو اس دنیا کو بدترین جگہ کہنے کے ساتھ ساتھ زندگی کو مصیبتوں کا گھر تسلیم کرتا ہے۔ میرؔ بھی شوپن ہار کی طرح قنوطیت پسند ہیں۔ زندگی اور دنیا کے بارے میں میرؔ کا رویہ قنوطی ہے:

یہ عیش گاہ نہیں ہے یاں رنگ کچھ اور ہے
ہر گل ہے اس چمن میں ساغر بھرا لہو کا [۱۲۳]

بزم برہم ذرّۂ عالم امکاں دیدم

تا چہ گویم کہ عجب خواب پریشاں دیدم (۱۲۴)

(میں نے عالم امکاں کی برہم ہوئی بزم کو دیکھا۔کہاں تک کہوں کہ عجب خواب پریشاں دیکھا)

ثباتِ من نہ بود یک نفس فزوں تر میؔر

در ایں محیط چہ شد، چوں حباب می گردم (۱۲۵)

(میؔر! اثبات ایک نفس سے بھی زیادہ نہیں ہوسکتا اس بحر میں کیا ہوا جو حباب کی طرح پھرتا ہوں)

جن بلاؤں کو میؔر سنتے تھے

ان کو اس روزگار میں دیکھا (۱۲۶)

جگر چاکی، ناکامی، دنیا ہے آخر

نہیں آئے جو، میؔر کچھ کام ہوگا (۱۲۷)

فطرت کے بارے میں میؔر کا رویہ تفکر (Contemplation) والا ہے۔وہ کائنات کو سرسری نظر سے دیکھنے کے قائل نہیں ہیں۔وہ اس کی وسعت اور اصلیت پر غور وفکر کرنے کا درس دیتے ہیں:

سرسری تم جہاں سے گزرے

ورنہ ہر جا جہانِ دیگر تھا (۱۲۸)

فطرت کا بہ غور مشاہدہ کرنا استقرائی منطق (Inductive Logic) کی بنیاد ہے۔(۱۲۹) کیوں کہ اس علم کی بنیاد پر قوانین بنتے ہیں۔میؔر اپنے مذکورہ بالا شعر میں استقرائی منطق کے مشاہدے کے قائل نظر آتے ہیں۔

میؔر کا مشاہدہ نہایت وسیع ہے۔تاہم ان کا تصورِ مکاں صرف تنگئ ذات کو محیط ہے۔ (۱۳۰) مگر اس کے باوجود وہ کائنات کی وسعتوں کا ادراک رکھتے ہیں۔یہ ادراک ان کے یہاں ناقابلِ عبور فاصلوں کی صورت میں ابھر کر سامنے آتا ہے:

میں پا شکستہ جا نہ سکا قافلے تلک

آتی اگر چہ دیر صدائے جرس رہی (۱۳۱)

میرؔ ایک آزاد فلسفی کی طرح حیات کو مسلسل سفر مانتے ہیں۔ ایک ایسا سفر جو ازل سے جاری ہے:

نشمری سہل ز غیب ایں بہ شہود آمدہ را

رہ بسے طے شدہ باشد بہ وجود آمدہ را (۱۳۲)

(غیب سے اس شہود میں آئے ہوئے کو سہل مت جانو۔ وجود میں آئے ہوئے نے بہت راہ طے کی ہوگی)

میرؔ سفرِ حیات میں موت کو صرف ایک قلیل وقفہ تصور کرتے ہیں:

مرگ ایک ماندگی کا وقفہ ہے

یعنی آگے چلیں گے دم لے کر (۱۳۳)

کبھی کبھی میرؔ زندگی کو موت اور موت کو زندگی تصور کرنے لگتے ہیں۔ اُن کا یہ انداز فلسفے کے دائرے میں آتا ہے۔ وہ اس حقیقت کو نہ صرف تسلیم کرتے ہیں بلکہ ثابت بھی کرتے ہیں کہ موت ہی زندگی کی سب سے بڑی حقیقت ہے:

اس منزلِ جہاں کے باشندے رفتنی ہیں

ہر اک کے یاں سفر کا سامان ہو رہا ہے (۱۳۴)

صوفی ازم (Sufism) کے مکتبۂ فکر سے تعلق رکھنے والوں کا یہ نظریہ ہے کہ جذبۂ ظہور شوق تخلیق عالم کا سبب ہے۔ یہ کائنات شوقِ ظہورِ خداوندی کا نتیجہ ہے۔ علاوہ ازیں رومانیت پسند فلاسفہ کا نظریہ ہے کہ مطلق حقیقت کی ماہیت رومانی ہے نہ کہ مادی اور یہ مطلق حقیقت اظہار چاہتی ہے۔ چناں چہ کائنات کی ہر شے اس کے ظہور کا مظہر ہے۔ میر ان دونوں نظریات کی ترجمانی کچھ یوں کرتے ہیں:

لایا ہے مرا شوق مجھے پردے سے باہر

میں ورنہ وہی خلوتی رازِ نہاں ہوں (۱۳۵)

میرؔ کا خیال ہے کہ تجسسِ حق محض ایک فریب نفس ہے۔ جو خود حجاب حقیقت بن کر ہمیں حقیقت سے محروم کرتا ہے۔ ورنہ حقیقت ہر وقت ہمارے ساتھ ہے:

ہر قدم پر تھی اس کی منزل ایک

سر سے سودائے جستجو نہ گیا (۱۳۶)

جبر و قدر کا مسئلہ علم اخلاقیات کا نہایت وقیع مسئلہ ہے۔ اخلاقیات کی بحث اس وقت تک شروع نہیں ہو سکتی جب

تک یہ نہ سمجھ لیا جائے کہ انسان پر اس کے اعمال کی ذمہ داری کس حد تک ہے۔ جبر و قدر کے حوالے سے میرؔ جس راہ پر گامزن ہیں وہ جبریوں کا راستہ ہے۔ میرؔ انسان کو مجبور و مقہور سمجھتے ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ انسانی تقدیر پہلے سے متعین شدہ ہے اور اب اس میں ردّ و بدل کی کوئی گنجائش باقی نہیں۔ پس انسان لازمی جبریت کا شکار ہے:

ناحق ہم مجبوروں پر یہ تہمت ہے مختاری کا
چاہے ہیں سو آپ کرے ہیں ہم کو عبث بدنام کیا(۱۳۷)

آں سیہ کاسہ است چرخ کہ میر
غیر خونے نہ خورد مہمانش(۱۳۸)

(آسمان وہ بخیل ہے کہ اس کا مہمان خود کے علاوہ کچھ نہیں بنتا)

میرؔ کے نزدیک یہ عالمِ امکاں اپنی تخلیق سے پہلے ذاتِ مطلق کا حصہ تھا۔ ذاتِ مطلق نے اس پر اپنا عکس ڈال کر اسے الگ شناخت عطا کی۔ اس طرح مادہ اور ذاتِ حق کے درمیان صرف ایک باریک پردہ ہے جو یقین کا پردہ ہے:

جسم خاکی کا جہاں پردہ اُٹھا
ہم ہوئے وہ میرؔ، وہ سب ہم ہوا(۱۳۹)

وجودی فلاسفہ المیہ کو زندگی اور زندگی کو عین المیہ قرار دیتے ہیں۔ اس تناظر میں میرؔ کی شاعری کا مطالعہ کرتے ہوئے یہ حقیقت کھل کر سامنے آتی ہے کہ اُن کے یہاں انسانی زندگی کے المیہ کی تمام امکانی صورتوں کا اظہار ملتا ہے۔ ان کی شاعری میں انسانی زندگی میں موجود آہ، فغاں، قلق، اضطراب، رنج، غم، سوز، ذم وغیرہ جیسی اصطلاحات موجود ہیں۔ وہ دنیا کو ماتم خانہ قرار دے کر اس پر آنسو بہانے کی خواہش کرتے ہیں:

دیکھا ماتم خانۂ عالم کو ہم، مانند ابر
ہر جگہ پر جی میں یوں آیا، دمادم روئیے(۱۴۰)

مارٹن ہائیڈ یگر (Martin Heidegger) (۱۸۸۹ء-۱۹۷۶ء) کے تصورِ وجودیت کے مطابق ہبوطِ ہستی (Bieng-Fallen) سے مراد یہ ہے کہ موجود کو دنیا میں پھینک دیا گیا ہے اور وہ بہ حیثیت موجود دَر دنیا اپنے وجود کو برقرار رکھنے کی جدو جہد میں مصروف ہے۔(۱۴۱) وجود کو دنیا میں اطمینان میسر نہیں ہے۔ جس کے نتیجے میں کرب جنم لیتا ہے۔ میرؔ بھی اس وجودی کرب کا ادراک رکھتے ہیں۔ ان کے نزدیک اس کرب کی بنیادی وجہ آسودگی کی عدم دستیابی ہے:

ہو جہاں میرؔ اور غم اس کا

جس سے عالم کی جاں پر آئی ہے (۱۴۲)

نہ پوچھو کہ احوال ناگفتہ بہ ہے

مصیبت کا مارے ہوئے دل کا اپنے (۱۴۳)

میرؔ کو فطرت کے تمام مظاہر میں اپنی ہی تصویر نظر آتی ہے چناں چہ وہ اکثر فطرت کے استعارے میں اپنی ہی تصویر پیش کر جاتے ہیں اور کبھی کبھی تو یوں معلوم ہوتا ہے کہ فطرت میرؔ کا راز دار اور ہمدم ہے:

خوب ہی اے ابر! اک شب آؤ باہم روئیے

پر نہ اتنا بھی کہ ڈوبے شہر، کم کم روئیے (۱۴۴)

قدیم ماہرینِ کونیات کے نظریے کے مطابق زمین پر موجودات افلاک کی گردش سے وجود میں آتے ہیں۔ گویا افلاک کی حرکت تخلیقی نوعیت کی حامل ہے۔ اس حرکت کے نتائج زمین پر ظاہر ہوتے ہیں۔ میرؔ بھی انسان کو فلک کی تخلیقی گردش کا حاصل سمجھتے ہیں:

مت سہل ہمیں جانو، پھرتا ہے فلک برسوں

تب خاک کے پردے سے انسان نکلتے ہیں (۱۴۵)

### (x) مرزا محمد رفیع سوداؔ:

مرزا محمد رفیع سوداؔ (۱۷۰۶ء-۱۷۸۱ء) صحیح معنوں میں بڑے شاعر ہیں۔ آج بھی ان کی شعری عظمت مسلم ہے۔ ان کا شمار اردو زبان کے ان شعرا میں ہوتا ہے جن کا نام اردو شاعری کے ساتھ ہمیشہ زندہ رہے گا۔(۱۴۶) سوداؔ ایک پہلو دار شاعر اور گوناگوں صلاحیتوں کے مالک ہیں۔ یہی پہلو داری تنوع اور رنگارنگی ان کی شاعری کا خاص وصف ہے۔(۱۴۷) ان کی شاعری کو سامنے رکھ کر جب ہم بہ حیثیت مجموعی اس کا تجزیہ کرتے ہیں تو وہ ہمیں پیدائشی شاعر نظر آتے ہیں جنھیں شعر گوئی کا بے پناہ ملکہ ودیعت ہوا تھا۔(۱۴۸) حسن کے بارے میں فلاطینوس (Plotinus) (۲۰۴ء-۲۶۹ء) کا وجودی نظریہ ہے تمام کائنات میں حسنِ ازل ہی جلوہ افروز ہے۔ حسن خواہ جس بھی روپ میں ہو حسن ازل کا ہی کا عکس ہے۔(۱۴۹) سوداؔ کو بھی کائنات کے ہر ذرے میں نیّر اعظم کے جلوے نظر آتے ہیں:

مہر ہر ذرے میں مجھ کو ہی نظر آتا ہے
تم بھی ٹک دیکھو تو صاحب نظراں ہے کہ نہیں (۱۵۰)

اس قدر سادہ و پرکار کہیں دیکھا ہے
بے نمود اتنا نمودار کہیں دیکھا ہے (۱۵۱)

فلسفے کا یہ ایک نہایت دقیق مسئلہ ہے کہ انسان اپنے افعال میں مجبور ہے یا مختار۔ اس معاملے میں سوداؔ مشہور نفسیات دان سگمنڈ فرائڈ (۱۸۵۶ء-۱۹۳۹ء) کی طرح جبرِ مطلق کے قائل ہیں۔ وہ نہ صرف تقدیر کے جبر کے قائل ہیں بلکہ خود کو اس کی گتھی سلجھانے میں ناکام سمجھتے ہیں:

ایک عقدہ نہ کھلا رشتۂ تقدیر سے حیف
ہم نے فرسودہ بہت ناخنِ تدبیر کیا (۱۵۲)

سوداؔ کے اخلاقی تصورات میں سب سے نمایاں احساس انسانی ہمدردی کا جذبہ ہے۔ جسے ہم فلسفے کی اصطلاح میں انسان دوستی یا (Huminism) کہتے ہیں۔ ہر وہ مفکر جو تاریخ کی معنویت کا قائل ہے انسانی المیوں کو کوئی نہ کوئی فلسفیانہ مفہوم عطا کرنے پر مجبور ہیں۔ تاہم سوداؔ کا احساسِ عالم ایک وسیع تر انسان دوستی اور ایک کثیر انسانی ہمدردی میں بھر پور معنویت کے ساتھ تبدیل ہو جاتا ہے۔ (۱۵۳)

ہندو ہیں بت پرست، مسلمان خدا پرست
پوجوں ہوں میں اس کسی کو جو ہو آشنا پرست (۱۵۴)

ٹوٹے دل کو نہ بناتے میں کسی کو دیکھا
ظاہراً دہر میں یہ گھر نہیں تعمیر نصیب (۱۵۵)

## (xi) نظیرؔ اکبر آبادی:

ولی محمد نظیرؔ اکبر آبادی (۱۷۴۰ء-۱۸۳۰ء) اردو نظم کے معمار اوّل تسلیم کیے جاتے ہیں۔ وہ اردو زبان کے اوّلین عوامی شاعر ہیں۔ ان کی شاعری فطرت اور زندگی کے ہر رنگ کو محیط ہے۔ فطرت کے ہزار رنگِ حسن و جمال اور انسانی حیات کے گوناگوں پہلو ان کی شاعری میں پوری آب و تاب کے ساتھ نظر آتے ہیں۔ (۱۵۶) ان کے مشاہدے کی وسعت اور موضوعات کے تنوع کی بنیاد پر انھیں انگریزی زبان کے مشہور شاعر ولیم شکسپیئر (۱۵۶۴ء-۱۶۱۶ء) کا ہم پلہ قرار دیا جاتا ہے۔ نظیرؔ کی شاعری پر اظہار خیال کرتے ہوئے فاروق ارگلی لکھتے ہیں:

انھوں نے علم ہیئت ،منطق ، مذاہب ، فلسفہ اور تصوف جیسے علوم میں گہری دلچسپی لی ۔ان کی شاعری فکر و خیال کی گہرائی اور وسعت کا نمونہ ہے ۔ (۱۵۷)

حقائق کا علم مختلف ذرائع سے حاصل ہوسکتا ہے ۔تاہم حسی اور عقلی ادراک اس کے دو اہم ذرائع ہیں ۔لیکن صوفی ازم میں ''قلب'' کو حقیقت کے علم کی تحصیل کا منبع تصور کیا جاتا ہے ۔دل ایک طرح کی اندرونی بصیرت ہے جس کی مدد سے روحانی شعور کا ادراک ممکن ہوسکتا ہے ۔نظیر بھی بعینہٖ دل کی اس عظمت کا اقرار کچھ یوں کرتے ہیں:

سب کتابوں کے کھل گئے معنی
جب سے دیکھی نظیر، دل کی کتاب (۱۵۸)

مشہور و معروف فلسفی الکندی (۸۰۱ھ-۸۷۳ھ) کے نزدیک انسانی روح اور جسم کا تعلق کچھ اس طرح سے ہے کہ روح نا قابل جوہر ہے ۔اس کی اصل بلا واسطہ طور پر خدا سے ماخوذ ہے ۔اگر چہ یہ انسانی جسم میں مقید ہے لیکن یہ جسم پر حاوی اور متصرف ہے ۔جسم سے آزاد اور جدا ہے ۔اس کا جسم کے ساتھ ایک سطحی تعلق ہے اور جسم میں صرف اسے رہنمائی دینے اور اس کے اعمال کو کنٹرول کرنے کے لیے موجود ہے ۔روح جسم سے جدائی کی صورت میں الٰہی جہان کی طرف سفر کرتی ہے ۔ (۱۵۹) روح اور جسم کی مذکورہ بالا حقیقت کو نظیر نے یوں شعر میں سمو دیا ہے:

جسم کیا، روح کی ہے جولاں گاہ
روح کیا، اک سوارِ پا بہ رکاب (۱۶۰)

خدا کا علم ،علم بسیط (Omni Science) کی نوعیت کا حامل ہے جو Open Possibilities کی صفت سے متصف ہے ۔خدائی علم کا ادراک اور احاطہ حتمی ناممکنات میں سے ہے ۔اس حوالے سے نظیر کا تصور ملاحظہ ہو:

پڑے بھٹکتے ہیں لاکھوں دانا، کروڑوں پنڈت ہزاروں سیانے
جو خوب دیکھا تو یار آخر، خدا کی باتیں خدا ہی جانے (۱۶۱)

## (xii) خواجہ میر دردؔ:

خواجہ میر دردؔ (۱۷۲۱ء-۱۷۸۵ء) صوفی ازم کی دنیا سے تعلق رکھنے والے عظیم شعرا میں شمار ہوتے ہیں ۔ان کو اردو ادب کے نقادانِ سخن اردو کا بلند پایہ شاعر تسلیم کرتے ہیں ۔اردو میں دردؔ کے علاوہ کوئی دوسرا شاعر بہ طور مثال بھی ایسا موجود نہیں جس کا مکمل نظریۂ زندگی ان کی تخلیقات سے ہم آغوش ہو ۔ (۱۶۲) اپنے بلند پایہ نظریۂ تصوف اور علمی آگاہی کی بدولت وہ اردو کلاسیکی شاعری کی روایت میں ایک Pioneer کی حیثیت رکھتے ہیں ۔ (۱۶۳) کائنات، زندگی اور مظاہر فطرت کی

اصل حقیقت کیا ہے؟ یہ سوال علم فلسفہ کا بنیادی سوال ہے۔ مونوازم کے نظریے کے قائل فلاسفہ کہتے ہیں کہ کائنات کی اصل حقیقت ذہن ہے، نفس یا تصور ہے اور خارجی تمام اشیا صرف ذہنی کیفیت کا نام ہے۔ خواجہ میر دردؔ کا نظریۂ کائنات یہ ہے کہ یہ عالم عین حق ہے اور یہ تمام ظاہری وجود، وجودِ حق کے مختلف مظاہر ہیں۔ (۱۶۴) جو ہمیں متنوع صورتوں میں نظر آتے ہیں۔

ماہیتوں کو روشن کرتا ہے نور تیرا

اعیان ہیں مظاہر، ظاہر ظہور تیرا (۱۶۵)

دردؔ Pantheism کے اس بنیادی نظریے کے قائل ہیں کہ کائنات ایک ہی اصل اصول کارفرما ہے۔ کثرت جو ہمیں بہ ظاہر دکھائی دیتی ہیں ہماری اپنی نظر کا فریب ہے۔ وجود حقیقی ایک ہے اس کے سوا جو کچھ بھی اس کا وجود اعتباری ہے۔ (۱۶۶) اس نظریے یہ نظریہ بنیادی طور پر پارمینڈیز کا ہے اس نظریے کو دردؔ نے یوں موزوں کیا ہے:

متفق اپس میں ہیں اہل شہود

دردؔ آنکھیں دیکھ باہم ایک ہیں (۱۶۷)

وحدت نے ہر طرف تیرے جلوے دکھا دیے

پردے تعینات کے جو تھے اُٹھا دیے (۱۶۸)

سقراط (۴۷۰ق م-۳۹۹ق م) کے نزدیک عشق وسیع معنی میں ''خیر مطلق'' کا نام ہے۔ (۱۶۹) خیر مطلق دراصل وہ ہستی بے مثال ہے جو اس مادی دنیا میں Ultimate Ego کے نام سے موسوم ہے۔ دردؔ کا نظریۂ عشق اس خیر مطلق کی تجلیات کے اظہار کا نام ہے:

ہے عشق سے میرے، یہ ترے حسن کا شہرہ

میں کچھ نہیں پر گرمیِ بازار ہوں تیرا (۱۷۰)

علمائے فلسفہ وعلم الکلام کے مباحث میں سے ایک بنیادی بحث یہ بھی رہی ہے کہ عالم قدیم ہے یا حادث۔ اس بابت دردؔ کا نظریہ صوفی ازم کے مسلک والا ہے۔ وہ عالم کو حادث سمجھتے ہیں مگر ساتھ یہ عقیدہ بھی رکھتے ہیں کہ یہ ہر آن فنا ہونے والا ہے:

عالم ہو قدیم خواہ حادث

جس دم نہیں ہم، جہاں نہیں ہے (۱۷۱)

علم حسی ادراک کا نام ہے جس کی توضیح عقل کرتی ہے (۱۷۲) اور عقل کا انحصار حواس پر ہے۔ نیز عقل کا تعلق مادیت کی دنیا سے ہے۔ روحانی دنیا تک اس کی رسائی ناممکنات میں سے ہے۔ چناں چہ Ultimate Reality کے بارے میں ہم عقل کی مدد سے علم حاصل نہیں کر سکتے۔ دردؔ کا بھی یہی نظریہ ہے:

اس مسند عزت پہ کہ تو جلوہ نما ہے

کیا تاب گزر ہووئے تعقل کے قدم کا (۱۷۳)

وقت کے بارے میں ایک عام تصور یہ ہے کہ وقت ایک بہتے ہوئے دریا کی مانند ہے اور واقعات اس دریا کے دھارے میں پیچھے کی سمت بہتے جا رہے ہیں۔ تاہم علم فلسفہ میں وقت ایک اضافی شے ہے اور اس کا تعلق مکان سے ہے۔ دردؔ بھی وقت کو اضافی سمجھتا ہے۔ ان کا خیال ہے کہ وقت کائنات میں موجود ہر شے کو محیط ہے اور بڑے بڑے اہل رفعت بھی اس کے آگے جھکنے پر مجبور ہیں:

ہے زمانہ وہ کہ مثل آسماں

جس کے آگے اہل رفعت خم رہے (۱۷۴)

جبر و قدر کا مسئلہ علم اخلاقیات کا نہایت اہم مسئلہ ہے۔ اخلاقیات کی بحث اس وقت تک شروع نہیں ہو سکتی جب تک یہ نہ سمجھ لیا جائے کہ انسان پر اس کے اعمال کی ذمہ داری کس حد تک ہے۔ اس معاملے میں دردؔ کہیں کہیں تو جبریت (Determinism) کے قائل نظر آتے ہیں:

تھا عالم جبر کیا بتا دیں

کس طور سے زیست کر گئے ہم (۱۷۵)

مگر بنیادی طور پر دردؔ فلسفۂ جبر و قدر کے حوالے سے امام جعفر کے اس قول: ''لا خیــــرو لا قـــدر الامر بین الامرین''

(یہاں نہ جبر ہے نہ قدر بلکہ معاملہ دونوں کے درمیان ہے) کے قائل ہیں:

وابستہ ہے ہمیں سے گر جبر ہے و گر قدر

مجبور ہیں تو ہم ہیں، مختار ہیں تو ہم ہیں (۱۷۶)

فلسفۂ خیر و شر صوفی ازم سے تعلق رکھنے والوں کا ہمیشہ سے موضوعِ بحث رہا ہے۔ وہ سمجھتے ہیں کہ ''خیر'' اللہ کی طرف سے جب کہ ''شر'' مادے کی پیداوار ہے۔ روح جس کا تعلق ذاتِ مطلق سے ہے، منبع خیر ہے جب کہ جسم مواد کے اعتبار سے

مادی ہے۔اس کے طبعی تقاضے انسان کو شر کی طرف کھینچتے رہتے ہیں۔روح اور جسم کے انھی تقاضوں کے اختلاف سے انسان کے اندر خیر وشر کی کش مکش جاری رہتی ہے۔(۱۷۷)

عالم سے اختیار کی ہر چند صلح کل

پر اپنے ساتھ مجھ کو شب و روز جنگ ہے(۱۷۸)

دردؔ خیر وشر کی اضافی حیثیت کو بھی نہایت اہم تصور کرتے ہیں۔ان کے نزدیک ایک چیز ایک ہستی کے لیے خیر جب کہ دوسری کے لیے شر ہو سکتی ہے:

خیر و شر کو سمجھ کہ ہیں دو زہر

سانپ کو زیست ہے تجھے سم ہے(۱۷۹)

## (xiii) شیخ قیام الدین قائم چاند پوری:

شیخ قیام الدین قائم چاند پوری (۱۷۳۳ء-۱۷۹۳ء) کا شمار اٹھارویں صدی عیسوی کے معتبر ترین شعرا میں ہوتا ہے۔پیش رو، معاصر اور مابعد کے تقریباً تمام تذکرہ نگار قائم کی عظمت تسلیم کرتے ہیں۔ڈاکٹر جمیل جالبی لکھتے ہیں:

> انھوں نے اردو شاعری کی روایت کو پھیلانے اور آگے بڑھانے میں میرؔ و سوداؔ کی طرح کام کر کے شعر گوئی کا ایک معیار قائم کیا۔زبان کو اظہار کی توانائی دی۔شاعری کے نئے امکانات کو ابھارا اور اردو شاعری کو ایسے اشعار دیے جو اردو زبان کے تخلیقی سرمائے کی آج بھی آبرو ہیں۔(۱۸۰)

عظیم یونانی فلسفی زینو (Zeno) کا قول ہے: کہ ہم ندی میں دوبار پاؤں نہیں ڈال سکتے۔دوبارہ پاؤں ڈالیں گے تو دوسرا پانی ہوگا۔بہ قول اسلم انصاری، قائمؔ نے زینو سے قریب رہتے ہوئے ایک ایسی بات کہی ہے جس کی مثال اردو شاعری میں کہیں اور نہیں ملتی۔(۱۸۱)

موجِ دریا سے مماثل ہے جہاں کا احوال

پھر نہ دیکھا میں اسے یاں جو نظر سے گزرا(۱۸۲)

قائمؔ نظریاتی طور پر (Pantheism) کے ماننے والوں میں سے ہیں۔ان کے مطابق کائنات حقیقت مطلق کا ایک عکس ہے۔کائنات اور اس ذات مطلق کے درمیان صرف یقین کا پردہ حائل ہے:

اُٹھ جائے گر یہ بیچ سے پردہ حجاب کا
دریا ہی پھر تو نام ہے ہر اک حباب کا(۱۸۳)

قائمؔ نظریہ جبریت کے قائل ہیں۔ ان کا ماننا ہے کہ انسان اپنے اعمال میں بااختیار بالکل نہیں انسانی اختیار محض دھوکا ہے:

کیا میں کیا اعتبار میرا
خواری بس افتخار میرا(۱۸۴)

## (xiv) شیخ غلام ہمدانی مصحفیؔ:

شیخ غلام ہمدانی مصحفیؔ (۱۷۵۰ء-۱۸۲۴ء) اردو زبان کے ان چند باکمال اور قادرالکلام شعرا میں سے ہیں جن کی عظمت سے مجال انکار ممکن نہیں۔ ان کا کلام اپنی فنی قدر و قیمت اور موضوع دونوں کے اعتبار سے بے مثل ہے۔ ان کی شاعری دبستا دہلی اور دبستان لکھنؤ کے محاسن کا مرقع ہے اور اس بنا پر مصحفیؔ کی شاعری میں دہلی شاعری کی داخلیت اور لکھنؤ شاعری کی خارجیت کی طرف سفر ملتا ہے۔(۱۸۵) مصحفیؔ کی شاعری کا بہ نظر غائر مطالعہ کرنے سے یہ حقیقت کھل کر سامنے آتی ہے کہ ان کے کلام میں کہیں کہیں فلسفیانہ مباحث ملتے ہیں۔

Pan_En_Theism کے مطابق خدا ہر شے میں موجود ہے۔ مصحفیؔ بھی اس نظریے کے قائل ہیں۔ ان کے نزدیک ہستیِ مطلق کائنات میں ہر سُو موجود ہے بس کھوج لگانے والوں کی کمی ہے:

ہے چار طرف ہمارا جلوہ
ڈھونڈے جو کوئی کہاں نہیں ہم(۱۸۶)

نوفلاطونیت کے مکتبۂ فکر سے تعلق رکھنے والے فلاسفہ کا یہ نظریہ ہے کہ کائنات میں ذات احد کے ماسوا کسی اور شے کا وجود حقیقی نہیں۔(۱۸۷) اس نظریے کی رو سے ماسوائے ذاتِ مطلق ہر شے کی نفی ہو جاتی ہے۔ یہ نظریہ مصحفیؔ کچھ یوں شعر کے لبادے میں بیان کرتے ہیں:

گر دیدۂ غور سے تو دیکھے
ہستی جسے کہتے ہیں عدم ہے(۱۸۸)

وجودی باری تعالیٰ کے اثبات کے بارے میں کونیاتی دلیل (Cosmological Argument) کے مطابق جب ہر معلول (Effect) کی علت (Cause) چاہیے تو اس کائنات کی بھی علت (Cause) ہونی چاہیے اور

یہ علت (Cause) ایسی ہو کہ اسے علت کی ضرورت نہ ہو۔ کیوں کہ اگر علت و معلول (Cause and Effect) کا سلسلہ لا متناہی ہوگا تو یہ فلسفیانہ لحاظ سے ممکن نہیں۔ ایسی علت جس پر علت و معلول (Cause and Effect) کا سلسلہ ختم ہو جاتا ہے، خدا ہے [۱۸۹] اس باریک فلسفیانہ نکتے کو مصحفی نے یوں شاعری میں بیان کیا ہے:

پوچھا جو میں حکیم سے علت کن فکاں ہے کون؟
سوچ کے اس نے یہ کہا غیر خدا کوئی نہیں [۱۹۰]

افلاطون (۴۲۸ ق م۔ ۳۴۸ ق م) کے نزدیک آثار و حوادث کی اس دنیا میں ہر شے غیر یقینی ہے [۱۹۱] مصحفی بھی اس نظریے کی تائید کرتے ہیں۔ ان کے خیال میں مظاہر کی ہر شے گریز پا اور غیر یقینی ہے۔ اس عالم رنگ و بو کے میدان جنگ کا ہر شہسوار محض تصویر ہے اور تصویر حقیقت نہیں ہو سکتی:

شکل رزمیۂ عالم نہیں بت خانے سے کم
ہیں سوار اس کے جو تصویر تو گھوڑے پتھر [۱۹۲]

مصحفی کے مطابق وہ ذات مطلق متصل عالم بھی ہے اور منفصل عالم بھی۔ گویا وہ ذات لایزال عالم میں داخل بھی ہے اور خارج بھی:

خالق یہاں آ کے جبکہ مخلوق ہوا
موصول جو تھا بخود وہ مفروق ہوا [۱۹۳]

مصحفی حسن کے وجودی نظریے کی طرف میلان رکھتے ہیں، وہ کائنات کے تمام مظاہر میں حسن ازل ہی کی تجلیات دیکھتے ہیں۔ ان کے خیال میں کائنات کے اندر ہر روپ میں موجود حسن، حسن ازل سے صادر شدہ ہے اور حسن ازلی بذات خود لازوال ہے:

ہر چند ہے پردے میں نہاں وہ مہ تاباں
پر اس کے سب اوصاف نظر آتے ہیں ہم کو [۱۹۴]

اس حسن لا یزال کا عالم ہی اور ہے
یہ حسن وہ نہیں کہ کبھو ہو کبھو نہ ہو [۱۹۵]

ابن رشد کے نزدیک انفرادی روح موت کے بعد آفاقی روح (Universal spirit) میں ضم ہو جاتی

ہے۔[۱۹۶] مصحفی اس بنیاد پر کوئی خوف محسوس نہیں کرتے کیوں کہ وہ حیات کی تنگی کے مقابلے میں آفاقی روح کی قربت چاہتے ہیں:

عالم ہے زیرِ خاک گر تجھ کو سوجھ ہے
جس دن کروں گا عالمِ فانی سے میں سفر[۱۹۷]

فلسفہء جبر وقدر کے حوالے سے مصحفی جبریت (Determinism) کے مکتبۂ فکر والوں سے تعلق رکھتے ہیں۔ان کے نزدیک عام طور پر انسان کو مختار گردانا جاتا ہے۔مگر حقیقت اس کے برعکس ہے۔وہ مختاری میں بھی مجبور ہے انسانی اختیار برائے نام ہے۔بنیادی طور پر مجبور محض ہے:

فعل مختار آدمی کو گرچہ کہتے تو ہیں لیک
میں نے جو دیکھا یہ مختاری میں بھی مجبور ہے[۱۹۸]

## (xv) شیخ قلندر بخش جرأتؔ:

یحییٰ آمان شیخ قلندر بخش جرأتؔ (۱۷۴۹ء-۱۸۱۰ء) اردو شاعری کی تاریخ میں بڑی اہمیت رکھتے ہیں۔ان کا شمار گنتی کے ان شعرا میں ہوتا ہے،جنھوں نے اردو شاعری کو عظمت عطا کی۔وہ فطری شاعر ہیں اور ان کی غزلوں کا بیشتر حصہ عاشقانہ مضامین سے مالا مال ہے۔ڈاکٹر عبارت بریلوی لکھتے ہیں:

> جرأت اپنے زمانے کے باکمال شاعر تھے انھوں نے اردو شاعری میں ایک مخصوص رنگ ڈالا۔وہ اپنی شخصیت کے اعتبار سے بہ ذات خود ایک دنیا تھے۔ انھوں نے اردو شاعری میں ایک نئی دنیا پیدا کی۔[۱۹۹]

کلیات جرأتؔ کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ بہ ظاہر رنگ و مستی والا یہ شاعر انتہائی فطین اور بلیغ نظر بھی ہیں۔ ان کی شاعری میں جگہ جگہ علم فلسفہ کے نظریات اور بنیادی مباحث ملتے ہیں۔

مائی شٹر ایکہارٹ (۱۲۶۰۔۱۳۲۷ء) کہتا ہے کہ ہر چیز کا تعلق حقیقت مطلق سے ہے۔میں جب خود اپنی ذات سے بات کرتا ہوں تو خدا سے بات کرتا ہوں۔جب مجھے مشاہدہ ذات ہو جائے گا تو میں خدا میں ضم ہو جاوں گا[۲۰۰] جرات من وعن اس نظریے کو شاعری میں یوں موزوں کرتے ہیں۔

اس کا پانا ہمیں پھر کیا ہے محال
آپ جب اپنے تئیں پایئے گا[۲۰۱]

درد کی طرح جان جرأت کو
تو ہی نظر آیا جدھر دیکھا[۲۰۲]

برکلے (۱۶۸۵ء۔۱۷۵۳ء) کا یہ نظریہ ہے کہ ذہن ہی سب کچھ ہے جس کے ذریعے اشیا کا ادراک ہوتا ہے۔ اگر ذہن ہے تو ادراک ہے اور اگر ادراک ہے تو اشیا ہیں۔ اگر ذہن نہیں ہے تو اشیا کا ادراک نہیں ہے اور اگر ادراک نہیں تو چیزیں بھی نہیں ہیں۔ گویا برکلے یہ کہنا چاہتا ہے کہ چیزوں کا کوئی مادی وجود نہیں[۲۰۳] بہ الفاظ دیگر ہمارا کوئی حقیقی وجود نہیں ہم صرف اعیان ہیں۔ اس نکتے کو جرأت اس طرح بیان کرتے ہیں کہ جب ہمارا وجود حقیقی نہیں تو پھر بہتر یہ ہے کہ ہم عدم ہی میں ہوتے کیوں کہ ہمارے ہونے (پیدائش) نے تو ہمیں ڈبو دیا۔

نیستی بہتر تھی اس ہستی سے، کیوں اے زندگی
کس خرابی میں پھنسا یا تو نے یاں لا کر ہمیں[۲۰۴]

زینو (Zeno) کا کہنا ہے کہ دنیا پر خدا کی حکمرانی ہے۔ دنیا اور اس کی ہر چیز خدا کے ارادے سے وجود میں آئی ہے۔ دنیا میں جو کچھ ہوتا ہے۔ وہ خدا کی مرضی سے ہوتا ہے۔ کوئی واقعہ محض اتفاق سے پیش نہیں آتا اس اعتبار سے انسان کے تمام افعال ایسے عوامل کا نتیجہ ہیں جن پر انسان کا کوئی کنٹرول نہیں۔[۲۰۵] جرأت کا زاویہ نظر بھی یہی ہے وہ اپنے اعمال میں خود کو مجبورِ محض سمجھتے ہیں:

کیا کروں مجبور ہوں جی آگیا بے اختیار
اختیاری کچھ نہیں یاں دوڑ دوڑ آنا مرا[۲۰۶]

وقت گزرنے کی دو صورتیں ہیں۔ ایک خطی (Linear) اور دوسری دائروی (Cyclic)۔ پہلی صورت سے وقت کے آغاز وانجام کا تصور وابستہ ہے جبکہ دوسری صورت صرف انسان کی ذہنی کیفیت کے علاوہ اور کچھ نہیں۔ وقت کے دائروں کے تصور کی بابت جرأت کا خیال ہے کہ اس میں گزرنے اور لوٹ آنے کا عمل اس تسلسل سے جاری رہتا ہے کہ وقت گزرنے کے باوجود، فاصلے طے ہوتے نظر نہیں آتے:

گردش جنھیں مثل آسیا ہے
دائم انھیں ہے سفر وطن میں[۲۰۷]

معروف مسلم فلسفی محمود اشنوی کے نزدیک ہر شے کا اپنا ایک مکان ہوتا ہے۔ ٹھوس اجسام کا اپنا مکان ہے، مائع کا اپنا اور روشنی کا اپنا مکان۔ یہ تمام ایک دوسرے سے مزاحم نہیں ہیں۔[۲۰۸] اس نظریہ کی رو سے ایک مکان والی چیز دوسرے

مکان میں سما نہیں سکتی۔اس فلسفے کو جرأتؔ تسلیم کرتے ہیں۔وہ اس کا اظہار کچھ اس انداز سے کرتے ہیں:

آب و آتش ہے بہم جمع، تعجب ہے مجھے
شمع ساں کیوں کہ لگی دیدۂ تر کو آتش (۲۰۹)

جرأتؔ حسن کے موضوعی تصور کے قائل ہیں۔ان کے خیال میں حسن ایک خارجی شے ہے اور اپنی ذات کے اثبات کے لیے انسانی ذات کا محتاج ہے۔وہ یہ سمجھتے ہیں کہ حسن بہ ذات خود اکمل نہیں بلکہ دیکھنے یا چاہنے والے کا رہنِ منت ہے:

ہیں لازم و ملزوم بہم حسن ومحبت
ہم ہوتے نہ طالب جو وہ مطلوب نہ ہوتا (۲۱۰)

جرأتؔ کے نزدیک کائنات جامد اور ساکت نہیں اور نہ تکمیل شدہ صورت میں ہے بلکہ اس کے اندر تغیر و تبدل اور ارتقائی عمل ہر لمحہ جاری وساری رہتا ہے اور یوں اس عمل کی بدولت کائنات تبدیل ہوتی رہتی ہے:

دم بہ دم یاں نیا ہی عالم ہے
خوب عالم کو غور کر دیکھا (۲۱۱)

## (xvi) انشاؔءاللہ خان انشاؔء:

انشاؔءاللہ خان انشاؔء (۱۷۵۶-۱۸۱۷) ایک پر گو شاعر ہیں۔وہ غزل، نظم مثنوی، رباعی، مسدس اور مخمس وغیرہ میں طبع آزمائی کرتے ہیں۔ان کی ذہانت اور بزلہ سنجی نے ان کے کلام میں جو خوبیاں پیدا کیں، ان سے ان کی شاعرانہ عظمت کا پتہ چلتا ہے۔انشاؔء کے کلام میں صوفی ازم اور فلسفیانہ مسائل کی جھلکیاں ملتی ہیں۔

مشہور ومعروف مسلم فلسفی غزالی (۱۰۵۸ء-۱۱۱۱ء) کی طرح انشاؔء بھی اس نظریے کے قائل ہیں کہ خدا کے علاوہ اور کوئی شے موجود نہیں۔بلاشبہ اللہ کے سوا ہر چیز بالذات محض لا شے ہے۔اگر اسے وجود کے حوالے سے دیکھا جائے تو جو اس نے حقیقت اول سے حاصل کیا ہے، تو وہ موجود نظر آتی ہے لیکن اپنی ذات سے نہیں بلکہ اپنے بنانے والے کی نسبت سے۔(۲۱۲) ذات کے حوالے سے یہ محض اعتباری ہے:

محیط اسی میں ہے تمثال جلوۂ واجب
اگرچہ آئینہ ممکنات ہے ناسوت (۲۱۳)

انشاءPan-Etheism کے نظریے کے ماننے والوں میں سے ہیں۔ان کا نظریہ ہے کہ کائنات کے اندر صرف ایک ہستی مطلق(Absolute Reality)موجود ہےاور باقی ہر شےاس کا ظہور ہے:

جملہ اشیائے کائنات کے بیچ
ہر طرف جلوہ صمد دیکھو[۲۱۴]

جو کہے کعبے میں ہے فقط یہ غلط ہے محض اسی نمط
جدھر آنکھ اُٹھا کے نظر کروں نظر آئے مجھ کو وہ بر ملا[۲۱۵]

انشآء غیر وجود (Non-Being) کو وجود (Being) پر فوقیت دیتے ہیں۔ ان کے خیال میں نیست (Nothingness)وجود سے زیادہ حقیقی ہے۔وجہ یہ ہے کہ وجود(Being) کا تعلق تشویش(Anxiety)اور کرب (Anguish) سے ہے:

اس ہستی موہوم سے میں تنگ ہوں انشآء
واللہ کے اس سے بہ مراتب عدم اچھا[۲۱۶]

Fatalism یا تقدیر پرستی دراصل اس عقیدے کا نام ہے کہ جو کچھ ہوتا ہے وہ مقدر میں پہلے سے لکھا ہوتا ہے۔ اس میں جبریہ گروپ کا عقیدہ یہ ہے کہ انسان خدا کے ہاتھوں میں کھلونا ہے۔یہ خودمختیار اور آزاد نہیں بلکہ جبریت کے شکنجوں میں جکڑا ہوا ہے[۲۱۷] انشاء نظریاتی طور پر جبریہ گروپ سے تعلق رکھتے ہیں۔وہ خود کو تقدیر کے شکنجے میں جھکڑا ہوا قرار دیتے ہیں:

کر جبر جہاں تلک تو چاہے
میرا کیا، اختیار تیرا[۲۱۸]

ہے ظلم اس کو یار کیا، ہم نے کیا کیا
کیا جبر اختیار کیا، ہم نے کیا کیا[۲۱۹]

ہوتا اگر اختیار توانسان کھینچتا
آنکھوں پر اپنی صورت جبّار کی شبیہ[۲۲۰]

علم منطق (Logic) فلسفہ کی ایک اہم شاخ ہے۔اس علم کی ایک اصطلاح ''دور'' ہے۔جس کا مطلب یہ ہے

کہ ایک ہی قسم کی دلیل کو بار بار پیش کرنا۔ اس قسم کی دلیل کو اہل منطق باطل تصور کرتے ہیں۔ انشاؔ نے منطق کی اس اصطلاح کو یوں شعر میں سمویا ہے:

یاں جام و صراحی سے اب دور تسلسل ہے
منکر حکما سب ہیں گو دور، و تسلسل کے [۲۲۱]

### (xvii) شیخ امام بخش ناسخؔ:

شیخ امام بخش ناسخؔ (۱۷۷۲ء-۱۸۳۸ء) ایک ممتاز غزل گو شاعر ہیں۔ وہ شعوری طور پر جذبہ واحساس جو کہ شاعری کی جان ہے، کو خیر باد کہتے ہیں اور نئی شاعری کی بنیاد رکھ کر اسے اپنے دور کے مزاج سے ہم آہنگ کر کے، اپنے عصر کے رجحانات، اسکی جمالیات، سجاوٹ اور راگ سے اپنی شاعری کی لے ملاتے ہیں [۲۲۲] ناسخؔ کے رنگ سخن کی خوبی یہ ہے کہ وہ میرؔ کی شاعری کے برعکس، قابل تقلید ہے۔ ان کے طرز میں ایک توانائی ہے جو معنی آفرینی کی اُڑان کو فلک الافلاک تک لے جاتی ہے اور دنیا و کائنات کو اپنے دامن میں سمیٹ لیتی ہے [۲۲۳] ناسخؔ کا رنگ سخن اردو غزل کو اظہار اور اسالیب کی سطح پر ایک ایسا ڈھانچہ اور مضمون افرینی کا وہ رجحان عطا کرتا ہے کہ اس کے اثرات کا طوطی انیسویں صدی میں بولتا رہا [۲۲۴] وہ اردو غزل کے موضوعات کو وسعت دیتے ہوئے ان موضوعات میں فلسفیانہ رنگ شامل کر کے، اردو غزل کو نیا اعتماد دے جاتے ہیں۔ غیر مادی اشیا کے وقت کے مرور کی نوعیت کچھ اسطرح سے ہے کہ زمانی اعتبار سے مادی اجسام کا ایک سال غیر مادی (روحانی یا عدم) اجسام کی دنیا کے ایک دن سے زیادہ نہیں۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ مادی اجسام کا وقت تیز خرام ہے اور بہت جلد ہی کٹتا ہے۔ عدم یا روحانی دنیا کے حوالے سے وقت کی کمی بیشی کے اس تصور کو ناسخؔ کچھ یوں موزوں کرتے ہیں:

ہے عجب راہ عدم ہی جو چلا اس راہ میں
اک قدم میں بیش قدموں کی برابر ہوگیا [۲۲۵]

ناسخؔ فلسفہ ''اتحادالوجود'' کے قائل ہیں۔ اتحادالوجود کا مطلب یہ ہے کہ پہلے کائنات کے وجود کو تسلیم کیا جائے اور پھر یہ یقین کیا جائے کہ ذات مطلق اس کائنات میں جلوہ گر ہے۔ جدھر بھی ہماری نظر اٹھتی ہے اس کے جلوے ہی جلوے نظر آتے ہیں:

ہرگز مجھے نظر نہیں آتا وجود غیر
عالم تمام ایک بدن ہی میں دیدہ ہوں [۲۲۶]

ذات مطلق (Ultimate Realitty) تن میں روح کی طرح اور گل میں خوشبو کے روپ میں موجود ہے۔ وہ ہر ظاہر کا باطن اور ہر جسم کی روح ہے۔ گویا وہ ایک داخلی حقیقت ہے:

کون سا تن ہے کہ مثل روح اس میں تو نہیں

کون سا گل ہے جو تیرا مسکن بہ رنگ و بو نہیں [۲۲۷]

ناسخ کے نزدیک انسان اپنے خارج یعنی جسم کے حوالے سے حادث ہے لیکن اپنے باطن کے حوالے سے قدیم ہے [۲۲۸] جبکہ قدیم ہونا صرف صفت ذات مطلق ہے۔ دراصل انسان کے اندر موجود نور (روح) اس نور بسیط و بیکراں کا حصہ ہے جو حیات و کائنات کا تنہا خالق و مالک ہے:

یہ حدوث ظاہر کیا وہ باطن میں قدیم

کس طرح کہیے بھلا نور خدا پیدا ہوا [۲۲۹]

ناسخ حسن کے موضوعی نظریے کے حامی ہیں۔ وہ کائنات میں موجود حسن کے تمام جلووں کو اضافی سمجھتے ہیں۔ ان کے نزدیک کائنات میں ہرسو پھیلے حسن کا منبع ''حسن ازل'' ہے۔ جو اپنی ذات میں ہر لحاظ سے اکمل اور اظہار کا متمنی ہے:

جس شعلہ رو کو دیکھیے عالم ہے نور کا

ٹیلہ ہمارے شہر میں ہے نام طور کا [۲۳۰]

جو حسیں ہے گھر میں اسکا بیٹھنا ممکن نہیں

ماہ کنعاں کو پھر ایا حسن کے بازار میں [۲۳۱]

ناسخ رجائیت (Optimism) کے شیدائی ہیں۔ وہ زندگی کے تاریک پہلو میں بھی مسرت اور خوشی کے پہلوؤں کو تلاش کرنے کے درپے رہتے ہیں:

زندگی زندہ دلی کا نام ہے

مردہ دل خاک جیا کرتے ہیں [۲۳۲]

ابر ہے گلستاں ہے ،مطرب غزل خواں ہے

مست بادۂ جاناں ہے، لطف زندگانی ہے [۲۳۳]

تقدیر پرستی کے حوالے سے ناسخ ازل سے تقدیر کے لکھے جانے کے قائل ہیں۔ وہ سمجھتے ہیں کہ انسان کے اپنے اختیار میں کچھ بھی نہیں ہے۔ انسان اپنے افعال اور ارادوں میں مجبور محض ہے۔ وہ تقدیر کے آگے بالکل بے بس ہے:

دین و دنیا کی عبث فکر ہے تجھ کو ناسخ

وو ہی ہوگا جو ارادہ ہے مرے مولا کا(۲۳۴)

نیک یا بد کوئی دنیا میں ہوا مجھ سے نہ کام

سادہ کاغذ ہے مگر نامہ مری تقدیر کا(۲۳۵)

## (xviii) خواجہ حیدر علی آتش:

خواجہ حیدر علی آتش (۱۷۷۸ء-۱۸۴۷ء) اردو زبان کے شیریں کلام شعرا میں شمار ہوتے ہیں۔ ان کی شاعری میں زبان کا حسن اور جذبے کی صداقت دونوں گھل مل جاتی ہے اور یہی ان کا سب سے بڑا کارنامہ ہے۔(۲۳۶) آتش اپنے دور کے نمائندہ بھی ہیں اور پورے شاعر بھی۔(۲۳۷) وہ غزل کے شاعر ہیں اور ان کا کمال اس صنف میں نکھر کر سامنے آتا ہے(۲۳۸) آتش کے کلام میں صوفی ازم اور فلسفے کے عناصر بہ کثرت موجود ہیں۔

فلسفے کا ایک باریک نکتہ ہے کہ جسم ہم سے وجود میں آیا نہ کہ ہم جسم سے۔ گویا مادے کے مقابلے میں روح کی حیثیت اولین اور دائمی ہے۔ مادہ، روح کی تخلیق کا باعث نہیں بلکہ روح نے مادے کو تخلیق کیا۔ مادے کی اصلیت روحانی ہے۔ ایک نقطہ نوری (روح) اس مٹی کے نیچے موجود ہے جس کو عظیم مفکر اقبال نے خودیٔ متناہی (Infinite Ego) کا نام دیا ہے۔ اس حوالے سے آتش کا تصور ملاحظہ ہو:

جسم خاکی کے تلے جسم مثالی بھی ہے

اک قبا اور بھی ہم زیر قبا رکھتے ہیں(۲۳۹)

آتش کا خیال ہے کہ اگر ہم عالم ظاہر کو کثرت سے تعبیر کریں اور ذات باری تعالیٰ کو وحدت سے تو ہمیں وحدت ہی کے حوالے سے کثرت ہی کا مفہوم ملے گا اور کائنات کا ہر ذرہ نیر اعظم دکھائی دے گا:

چشم وحدت بیں سے سیر عالم کثرت جو کی

ذرّہ بھی اپنی نظر میں نیر اعظم ہوا(۲۴۰)

مشہور فلسفی برٹرینڈ رسل (۱۸۷۲ء-۱۹۷۰ء) کے نزدیک کسی بھی شے کے لیے بقا کی صرف ایک ہی صورت ہے اور وہ تغیر ہے۔ آتش کا بھی یہی نظریہ ہے کہ کائنات میں تغیر کا عمل جاری و ساری ہے۔ تغیر و تبدیل کا ایک طلسمی کھیل کائنات کے اندر جاری ہے، جس کی بدولت کائنات نہ صرف موجود ہے بلکہ مسلسل پھیلتی جا رہی ہے:

اک حال پر کبھی نہیں اس کو قیام ہے
دنیا کا کارخانہ طلسمی مقام ہے[۲۴۱]

درج بالا شعر میں صوفی ازم کی ایک اصطلاح ''تجدِ دِامثال'' کا مفہوم بھی موجود ہے: یعنی عالم موجودات ہر آن فنا ہوتا ہے اور پھر دوسرا ویسا ہی آ موجود ہوتا ہے۔

رجائیت (Optimism) کا فلسفہ زندگی یا دنیا میں خوشی کا پہلو دیکھنے سے عبارت ہے۔یعنی فلسفیانہ سوچ بچار کی بنیاد پر یہ نتیجہ اخذ کرنا کہ دنیا بہترین ہے، زندگی حسین ہے اور انسان کا انجام بخیر ہوگا۔انسان کو ہمیشہ مثبت امید رکھنا چاہیے[۲۴۲] آتش کی شاعری میں رجائیت بدرجہ اتم موجود ہے۔ وہ ہجر کے نہیں وصال کے شاعر ہیں۔ وہ اپنے لیے ایسے حسن کا انتخاب کرتے ہیں جس پر خزاں کا سایہ نہ آئے[۲۴۳] اور جس سے خوبصورتی کا سارا رس نچوڑ کر وہ خود کو سیراب کرنا چاہتے ہیں:

چمن دہر کا ہے ہر گل خوب
نسترن یا سمن سے بہتر ہے[۲۴۴]

موت انسانی حیات کی ضد ہے۔آتش موت کو ایک نئی زندگی اور ابتدا سمجھتے ہیں۔ وہ اسے نخل حیات کا خاتمہ نہیں مانتے وہ موت سے ہرگز خوفزدہ نہیں:

اے موت ! روز حشر کرے گا نہ پھر نمود
نخل حیات قطع نہ بنیاد سے ہوا[۲۴۵]

آتش جبر وقدر کے حوالے سے جبریت کے قائل ہیں۔ان کی نزدیک انسان مجبور محض ہے۔ وہ تقدیر کے ہاتھوں میں ایک کھلونا ہے۔اس کی اپنی کوئی حیثیت اور اختیار نہیں ہے۔

پھرتا ہوں ،پھیرتا ہے وہ پردہ نشیں جدھر
پتلی کی طرح سے نہیں میں اختیار میں[۲۴۶]

## (xix) شیخ محمد ابراہیم ذوقؔ:

شیخ محمد ابراہیم ذوقؔ (۱۷۸۸ء-۱۸۵۴ء) نہ صرف استاد شاہ ہیں بلکہ ایک مکتبہ فکر کے مطابق ذوقؔ اپنے دور کے سب سے بڑے مسلّم الثبوت ومقبول شاعر بھی ہیں۔[۲۴۷] ان کی شاعری تجربے کی بجائے روایت کی شاعری ہے۔جس میں جذبے سے زیادہ تخیل اور صنعت گری کو اہمیت حاصل ہے[۲۴۸] ذوقؔ کا زندگی اور کائنات کے بارے میں شعور خالص

فلسفیانہ نوعیت کا ہے۔

وجودیات (Onotology) علم فلسفہ کی وہ شاخ ہے جو حقیقت سے متعلق بحث کرتی ہے۔ وجودیات کا بنیادی نکتہ یہ ہے کہ حقیقت کیا ہے؟ حقیقت مادہ ہے یا ذہن یا کوئی اور شے۔ حقیقت ایک ہے یا زیادہ۔ ذات مطلق کے حوالے سے وجودیاتی فلاسفہ کا خیال ہے کہ وہ قدیم ہے اور ہمیشہ سے ہے۔ دوسری طرف وہ مادے کو بھی قدیم تصور کرتے ہیں۔ چنانچہ اس تصور سے قدمین کا نظریہ سامنے آتا ہے۔ جسے ہم بہ الفاظ دیگر یوں بیان کر سکتے ہیں کہ اللہ حقیقت مطلق ہے جبکہ کائنات بھی ایک حقیقت ہے۔ لیکن جو کچھ بھی اس کائنات میں ہے اس کی نسبت حقیقتِ مطلق سے ہے۔ ذوقؔ اس ادق فلسفیانہ بحث کو یوں شعر کا جامہ پہناتے ہیں:

لکھتا ہے شیخ مسئلۂ وحدت وجود

لیکن دوئی عیاں ہے قلم کے شگاف سے [۲۴۹]

رواقی (Stoics) مکتبۂ فکر سے تعلق رکھنے والوں کا نظریہ ہے کہ حقیقت مطلق کائنات سے الگ نہیں۔ وہ کائنات کی روح ہے اور ہر شے میں آفاقی نور (روح) کا عکس جلوہ گر ہے [۲۵۰] ذوقؔ کے نزدیک مظاہر کی کثرت دراصل وحدت ہی کا پرتو ہے۔ حسن ازل کے جلوے اس عالم رنگ و بو میں ہر طرف بکھرے ہوئے نظر آتے ہیں:

ٹک دیکھ اب تو چشم حقیقت سے اس کو ذوقؔ

ہر طرف جلوہ گر ہے اسی کا ظہور حسن [۲۵۱]

ذوقؔ وقت کے اضافی تصور کے قائل ہیں۔ اضافی صورت میں اگر وقت کو مکان کا پابند تصور کر لیا جائے تو اپنی رفتار کے اعتبار سے یہ مکان کے ایک حصے میں دوسرے سے مختلف ہوسکتا ہے۔ علاوہ ازیں وقت رفتار کی شدت کے زیر اثر پھیلاؤ یا (Dilation) کے مرحلے میں داخل ہو جاتا ہے۔ مادہ کثیف کے حامل اجسام اپنے وقت کا تصور گردش آیام سے کرتے ہیں۔ جبکہ اس کے مقابلے میں غیر مادی اشیا کے وقت کے مرور کی صورت مختلف ہے۔ غیر مادی اجسام کے مقابلے میں مادی اجسام کا وقت تیز خرام ہے۔ ذوق نے فلسفہ وقت کے اس تصور کا شعور کچھ شعر میں موزوں کیا ہے:

گزرتی عمر ہے یوں دورِ آسمانی میں

کہ جیسے جائے کوئی کشتی دُخانی میں [۲۵۲]

اگر ہم وقت کو خطی (Linear) تصور کریں تو پھر وقت کے آغاز و انجام کا تصور ابھر کر سامنے آتا ہے جس کے لیے فلسفے کی اصطلاح میں ''ازل'' اور ''ابد'' جیسے الفاظ مستعمل ہیں۔ لیکن وقت واجب الوجود نہیں بلکہ تغیر پذیر ہے اور وقت کا یہ تغیر مکان سے وابستہ ہے۔ ذوقؔ کے نزدیک عشق ایک ایسی حقیقت ہے جو ازل اور ابد دونوں آنات کو محیط ہے:

جسے کہتے ہیں بحر عشق اس کے دو کنارے ہیں

ازل نام اِس کنارے کا، ابد نام اُس کنارے کا [۲۵۳]

ذوقؔ تقدیری جبریت کوتسلیم کرتے ہیں۔ وہ سمجھتے ہیں کہ جو کچھ ہوتا ہے، ہوکر رہے گا۔ جو مقدر میں لکھا ہے مل ہی جائے گا۔ انسان تقدیر کے معاملے میں بالکل بے بس اور بے اختیار ہے:

لائی حیات آئے قضا لے چلی چلے

اپنی خوشی نہ آئے نہ اپنی خوشی چلے [۲۵۴]

## (XX) مومن خان مومنؔ:

مومنؔ خان مومنؔ (۱۸۵۹ء-۱۸۰۶ء) انیسویں صدی کے ممتاز غزل گوشعرا میں نمایاں مقام رکھتے ہیں۔ ان کی شاعری کا دائرہ حسن وعشق تک محدود ہے اور بہ قول ڈاکٹر جمیل جالبی: مومنؔ عشق کی دوسری سطح کا شاعر ہوتے ہوئے ''جان وجہان'' کے دائرے میں رہتے ہیں اور ''جانِ جہان'' کی طرف نہیں آتے۔ [۲۵۵] مومنؔ اپنی شاعری کو نئے امکانات سے متعارف کراتے ہیں اور آنے والے زمانے کے شعرا کے لیے نئی جہتوں کی نشاندہی بھی کرتے ہیں [۲۵۶] مومنؔ کی شاعری میں حسن وعشق کے علاوہ حقائق ومظاہر پر نظریاتی مباحث کی جھلکیاں ملتی ہیں۔

حرکت کے حوالے سے فلاسفہ کا ایک تصور یہ ہے کہ وقت کے بغیر حرکت کا تصور ناممکن ہے۔ کائنات اگر حرکت پذیر ہے تو اس کی نوعیت کچھ یوں ہے کہ یہ ایک وقت میں حرکت کرتی ہے تو بعد ازاں حالت سکون میں رہتی ہے۔ اس طرح زمان بھی جو کائنات کی حرکت ہی سے حرکت میں آتا ہے، رُک رُک کر چلتا ہے۔ جب کائنات رکتی ہے تو زمان بھی تعطل کا شکار ہوجاتا ہے۔ مومنؔ اس تصور کو یوں شعر کے پیکر میں پیش کرتے ہیں:

دن بھی دراز رات بھی کیوں ہے فراق یار میں

کا ہے سے فرق آگیا گردشِ روز گار میں [۲۵۷]

مومنؔ کے خیال میں یہ جہان رنگ وبو ایک ساکن وجود نہیں بلکہ واقعات وحوادث کی ایک ایسی ترکیب ہے جو تخلیقی اور مسلسل ہے۔ انقلاب یعنی ایک صورت سے دوسری صورت میں منتقل ہونے کا عمل اس کی تعمیر وتخریب کو محیط ہے:

اے حشر جلد کر تہ و بالا جہان کو

یوں کچھ نہ ہو امید ابھی انقلاب میں [۲۵۸]

حسن کی موضوعیت کے مدعی کہتے ہیں کہ حسن کوئی خارجی شے نہیں۔ اس لیے یہ معروضی یا خارجی موجودات میں

نہیں ملتا، بلکہ یہ تو انسان کی ایک موضوعی کیفیت کا نام ہے جو جذبہ وخواہش کے اظہار کے طفیل خارجی روپ اختیار کر لیتا ہے۔ [۲۵۹] وہ انسانی ذہن کی پیداوار ہے اور اس کی جبلّت خودنمائی ہے اور اس خوبی کی بدولت مومنؔ کے نزدیک مظاہر حسین اور دلکش بن جاتے ہیں:

اثر حسن و عشق تھا بے مثل
میں ترا تو مرا عدیل ہوا [۲۶۰]

خود بینی و بے خودی میں ہے فرق
میں تم سے زیادہ کم نماں ہوں [۲۶۱]

مومنؔ خان مومنؔ کے مطابق صرف ذات باری کا وجود اصل اور ذاتی ہے۔اس کے علاوہ کسی چیز کی ہستی اصل اور ذاتی نہیں، باقی تمام چیزیں اس معنی میں موجود ہیں کہ وہ ذات مطلق کی ہستی کے آثار و پرتو ہیں۔ [۲۶۲] مادی کائنات میں اشیاء صرف ظلال ہیں:

خدائی کا جلوہ ہے مومنؔ کہ تو
گر اس بت کو دیکھے تو ہو جائے غش [۲۶۳]

تقدیر کی انسان پر گرفت ہے۔اس کو مومنؔ تاریخی جبریت تصور کرتے ہیں۔ان کے خیال میں انسان تاریخی عوامل کے ہاتھوں کھلونا بنا ہے اور تقدیر کے جبر سے نجات صرف فنا کی صورت میں ممکن ہے ماسوائے فنا اور کوئی صورت تقدیر سے فرار کے لیے موجود نہیں:

جبیں یاں تک تو سنگِ آستاں پر تیرے گھستے ہیں
مٹا دیتے ہیں لفظ دفترِ تقدیر اکثر ہم [۲۶۴]

انسان صفحۂ ہستی پر ایک حرفِ غلط کی مانند ہے یہاں سے اٹھ جانے کے بعد اس کا نقش تاریخ کی صورت میں باقی رہ جاتا ہے جسے مابعد دوور کے انسان ماضی کی جھلک تصور کر کے یاد کرتا ہے:

گو کہ ہم صفحۂ ہستی پہ تھے اک حرفِ غلط
لیک اٹھے بھی تو اک نقش بٹھا کے اُٹھے [۲۶۵]

## (xxi) بہادر شاہ ظفؔر:

بہادر شاہ ظفؔر (۱۷۷۵ء-۱۸۶۲ء) کی شاعری ان کی آپ بیتی ہے۔ اس کے مطالعے سے ان کی زندگی اور رویوں کا کھوج لگایا جاسکتا ہے۔[۲۶۶] ظفؔر فطری شاعر ہیں۔ وہ اپنے قلب کے تاثرات اور احساسات کو سیدھے سادے الفاظ میں اپنی شاعری میں سموتے ہیں۔ ان کی شاعری میں صوفی ازم کے خیالات اور فلسفیانہ اندازِ نظر کا بھر پور اظہار ملتا ہے۔

ذات مطلق ایک عظیم ترین ہستی ہے۔ ہمارے ذہن میں صرف اس کی (Perception) ہے۔ تاہم اثبات باری تعالیٰ کے حوالے سے تمام عقلی دلائل یعنی: کونیاتی، وجودیاتی اور غائتی کمزور اور بودے ہیں۔ ظفؔر کے نزدیک خدا کی ذات (Intensive) ہے جس تک رسائی عقل کے لیے ناممکن ہے:

کیا پائے کنہ ذات کو اس کی کوئی ظفؔر
واں عقل کا نہ دخل نہ ہرگز دلیل کا[۲۶۷]

جبر و قدر فلسفے کے مسائل میں سے ایک بنیادی مسئلہ یہ ہے کہ وہ لوگ جو انسان کو مجبور محض مانتے ہیں۔ انھیں فلسفے کی اصطلاح میں جبریہ اور ان کے مسلکِ فکر کو جبریت کہتے ہیں۔[۲۶۸] ظفؔر مسلک جبریت کے ماننے والوں میں سے ہیں ۔ان کا خیال ہے کہ تقدیر کے آگے انسانی تدبیر ہیچ ہے:

وہی ہوتا ہے جو ہوتا ہے انساں کے مقدر میں
موافق دوستو! تقدیر کے تدبیریں ہوتی ہیں[۲۶۹]

رکھے ہے مجھ کو یوں زیرِ فلک تقدیر چکر میں
کہ فانوسِ خیال میں ہو جوں تصویر چکر میں[۲۷۰]

مسلم فلسفیانہ فکر میں حرکت کے حوالے سے موجود ''طفرۃ'' کا تصور دراصل حرکت مسلسل کے منطقی جواز سے عبارت ہے۔ ظفؔر نے اس تصور کو یوں شعر میں موزوں کیا ہے۔

یہ جو دم کی آمد وشد ہے اسی میں اے ظفؔر!
دم بہ دم اک سیر ہستی و عدم کرتے ہیں ہم[۲۷۱]

بہادر شاہ ظفؔر کی شاعری میں لا غائیت (Dysteleology) کے عناصر موجود ہیں۔ ان کی شاعری میں ناکامیوں اور محرومیوں کا تذکرہ ملتا ہے۔ وہ اکثر ناموافق ماحول اور مایوس کن صورت حال کو شاعری میں بیان کرتے ہیں:

روز معمورۂ دنیا میں خرابی ہے ظفؔر
ایسی بستی سے تو ویرانہ بنایا ہوتا(۲۷۲)

رنج و قلق ہے، درد و الم ہے، حسرت ہے، ناکامی ہے
دوری میں اس راحت جاں کی کیا کیا بے آرامی ہے(۲۷۳)

برگشتہ زمانہ ظفؔر ایسا ہوا ہم سے
جو یار موافق تھے وہ ہیں یار مخالف(۲۷۴)

بہادر شاہ ظفؔر بنیادی طور پر عینیت پسند نظر آتے ہیں۔ ان کے نزدیک اس مادی دنیا میں موجود کوئی بھی شے حقیقی نہیں بلکہ فریبِ محض ہے چناں چہ وہ دنیا میں انسان کی پیدائش اور زندگی کو صرف خواب سمجھتے ہیں۔ پارمینڈیز کی طرح ان کا نظریہ ہے کہ کائنات میں موجود اشیا کے بارے میں صرف اتنا کہا جا سکتا ہے کہ وہ کچھ بھی نہیں ہیں:

ہم نے دنیا میں آ کے کیا دیکھا
دیکھا جو کچھ سو خواب سا دیکھا(۲۷۵)

اردو شاعری میں فلسفیانہ شعور کی روایت کے اس اجمالی جائزے سے یہ نتیجہ آخذ کیا جا سکتا ہے کہ فلسفیانہ شعور کے حامل مذکورہ بالا شعرا نے فکر و فلسفہ اور جذبہ و تصور کی آمیزش سے ایسی دیرپا اور بلند پایا شاعری تخلیق کی ہے جس کے فکری منہاج کو سامنے رکھ کر یہ کہنا حق بہ جانب ہوگا کہ اُردو شاعری اور فلسفہ کی راہیں جدا نہیں بلکہ شاعری کی شرائط پوری کرنے کے بعد فلسفیانہ تصورات کو اُردو شاعری میں سمونے کی روایت نہایت جاندار ہے۔ فلسفہ اگر کائنات کے آغاز و انجام اور اس کی ماہیت پر غور و فکر سے عبارت علم ہے تو شاعری کائنات کی مقصدیت اور اس میں حضرت انسان کے مقام و جذبات و احساسات کی ترجمان ہے۔

## حوالہ جات


۱۔ اسلم انصاری، اُردو شاعری میں المیہ تصورات (لاہور: مغربی پاکستان اُردو اکیڈمی، ۲۰۰۸ء)، ص ۲۲۔

۲۔ الف۔ د۔ نسیم، اُردو شاعری کا مذہبی اور فلسفیانہ عنصر (لاہور: پنجاب یونیورسٹی، ۱۹۶۰ء) ص ۲۵، ۲۶۔

۳۔ اسلم انصاری، اُردو شاعری المیہ تصورات (لاہور: مغربی پاکستان اُردو اکیڈمی۔ ۲۰۰۸ء)، ص ۲۳۔

۴۔ علی عباس جلالپوری، روایات فلسفہ (لاہور: تخلیقات، ۲۰۱۳ء) ص ۲۔

۵۔ قاضی قیصر الاسلام، فلسفہ اور شاعری، مشمولہ: فلسفہ کیا ہے؟ مرتبہ: ڈاکٹر وحید عشرت (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۰ء) ۲۸۰۔

۶۔ میر ولی الدین، فلسفہ کیا ہے؟ (دہلی: ندۃ المصنفین، ۱۹۵۱ء)، ص ۳۰، ۳۱۔

۷۔ ظہیر رحمتی: غزل کی تنقیدی اصطلاحات (نئی دہلی: اے پی آفسیٹ پریس، ۲۰۰۵ء)، ص ۳۸۵۔

۸۔ جواز جعفری: تصورات (لاہور: فکشن ہاوس، ۲۰۱۰ء)، ص ۵۰۔

۹۔ شوکت سبزواری، فلسفہ کلام غالب (کراچی: انجمن ترقئ اُردو، ۱۹۶۹ء)، ص ۲۴۔

۱۰۔ عزیز ابن الحسن، ادب مسلمان فلا سفہ کی نظر میں، مشمولہ: معیار شمارہ: ۱۱، جنوری- جولائی، ۲۰۱۴ء (اسلام آباد، شعبہ اُردو، بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی)، ص ۸۵، ۸۷، ۸۸۔

۱۱۔ اردو دائرہ معارف اسلا میہ، جلد: دوم (لاہور: دانش گاہ پنجاب، ۱۹۶۴ء)، ص ۳۲۳۔

۱۲۔ حافظ محمود شیرانی، پنجاب میں اردو، مرتبہ: ڈاکٹر وحید قریشی (لاہور: کتاب نما، ۱۹۷۲ء)، ص ۶۳۔

۱۳۔ جمیل جالبی، تاریخ ادب اُردو، جلد نمبر: ۱ (لاہور: مجلس ترقی ادب، ۲۰۰۸ء)، ص ۲۳۔

۱۴۔ ایضاً، ص ۲۳۔

۱۵۔ اسلم انصاری، اُردو شاعری میں المیہ تصورات (لاہور: مغربی پاکستان اُردو اکیڈمی ۲۰۰۸ء)، ص ۵۸، ۵۹۔

۱۶۔ ایضاً، ص ۶۰۔

۱۷۔ جمیل جالبی:تاریخ ادب اُردو ،جلدنمبر:ا(لاہور:مجلس ترقی ادب،۲۰۰۸ء)،ص ۲۷۔

۱۸۔ ایضاً،ص ۲۷۔

۱۹۔ امین احسن اصلاحی،فلسفے کے بنیادی مسائل(لاہور:فاران فاونڈیشن،۱۹۹۷ء)،ص ۳۱۔

۲۰۔ گوپی چندنارنگ(مرتب)، امیر خسرو کا ہندوی کلام (دہلی:ایجوکیشنل پبلشنگ ہاوس،۱۹۹۲ء)،ص ۱۴۹۔

۲۱۔ امین احسن اصلاحی، فلسفے کے بنیادی مسائل (لاہور:فاران فاونڈیشن،۱۹۹۷ء)،ص ۲۸۔

۲۲۔ گوپی چندنارنگ(مرتب)، امیر خسرو کا ہندوی کلام (دہلی:ایجوکیشنل پبلشنگ ہاوس،۱۹۹۲ء)،ص ۱۴۹۔

۲۳۔ محمد علی اثر:غواصیؔ، شخصیت اورفن (حیدرآباد:اکسل فائن آرٹ لیتھواینڈ آفسٹ،۱۹۷۷ء) ،ص ۱۴۴۔

۲۴۔ ایضاً،ص ۱۴۴۔

۲۵۔ ایضاً،ص ۱۴۵۔

۲۶۔ ایضاً،ص ۱۶۳۔

۲۷۔ ایضاً،ص ۲۰۱۔

۲۸۔ جمیل جالبی، تاریخ ادب اردو،جلدنمبر:ا(لاہور:مجلس ترقی ادب،۲۰۰۸ء)،ص ۳۲۹۔

۲۹۔ ایضاً،ص ۳۳۰۔

۳۰۔ سیدہ جعفر، دکنی رباعیاں(حیدرآباد:ساہتیہ اکادمی،۱۹۶۶ء)،ص ۶۱۔

۳۱۔ مولوی عبدالحق، نصرتیؔ،(نئی دہلی:انجمن ترقی اردو،ہند،۱۹۸۸ء)،ص ۳۹۔

۳۲۔ ایضاً،ص ۳۵۔

۳۳۔ ایضاً،ص ۳۵۔

۳۴۔ امین احسن اصلاحی، فلسفے کے بنیادی مسائل(لاہور:فاران فاونڈیشن،۱۹۹۷ء)،ص ۳۰۔

۳۵۔ م-ن سعید ، حیات وجہی (نئی دہلی :موڈرن پبلشنگ ہاوس،۱۹۹۰ء)،ص۸۱۔

۳۶۔ ظفر انصاری، تصور عشق اور میر کی شاعری (دہلی: ایجوکیشنل پبلشنگ ہاوس،۲۰۱۲ء)،ص۱۰۱۔

۳۷۔ ایضاً،ص۱۰۲۔

۳۸۔ جاوید وششٹ ، ملا وجہی (دہلی: ساہتیہ اکادمی،۱۹۸۴ء)،ص۶۸۔

۳۹۔ محمد علی اثر، دکنی شاعری : تحقیق و تنقید (حیدرآباد: دائرۂ الکٹرک پریس،۱۹۸۸ء)،ص۸۱۔

۴۰۔ شائستہ نوشین، تفہیم ادب (علی گڑھ: ایجوکیشنل بک ہاوس،۲۰۰۷ء)،ص۱۱۔

۴۱۔ وزیر آغا، ولیؔ کی غزل،مشمولہ: ولی تحقیق وتنقید،مرتبہ: ڈاکٹر ثمینہ ندیم (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۱۱ء) ،ص۱۲۷۔

۴۲۔ قاضی قیصر الاسلام،تاریخ فلسفۂ مغرب (کراچی: نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۰۲ء)،ص۸۲۔

۴۳۔ ایضاً،ص۲۷۶۔

۴۴۔ ولیؔ دکنی، کلیات ولیؔ ،مرتبہ: نورالحسن ہاشمی (نئی دہلی: قومی کونسل برائے فروغ اُردو زبان،۲۰۰۸ء)،ص ۲۰۵۔

۴۵۔ قاضی قیصر الاسلام،فلسفے کے بنیادی مسائل (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۲ء)،ص۱۰۱۔

۴۶۔ ولی دکنی، کلیات ولیؔ،مرتبہ: نورالحسن ہاشمی (نئی دہلی: قومی کونسل برائے فروغ اُردو زبان،۲۰۰۸ء)،ص۲۰۶۔

۴۷۔ ایضاً،ص۱۶۱۔

۴۸۔ ایضاً،ص۷۵۔

۴۹۔ ایضاً،ص۲۶۹۔

۵۰۔ سعد اللہ کلیم،اُردو غزل کی تہذیبی و فکری بنیادیں ،جلد نمبر:۱(لاہور: الوقار پبلی کیشنز،۲۰۰۵)، ص۲۵۲،۲۵۳۔

۵۱۔ ولیؔ دکنی، کلیات ولیؔ ،مرتبہ: نورالحسن ہاشمی (نئی دہلی: قومی کونسل برائے فروغ اُردو زبان،۲۰۰۸ء)،ص۱۴۱۔

۵۲۔ ایضاً،ص۱۴۲۔

۵۳۔ عبدالقادرسروری،مقدمہ : حیات و شاعری ،مشمولہ: کلیات سراجؔ (نئی دہلی:قومی کونسل برائے فروغ اُردوزبان،۱۹۸۲ء)،ص۸۲۔

۵۴۔ ایضاً،ص۱۰۴۔

۵۵۔ سراجؔ اورنگ آبادی، کلیات سراجؔ،مرتبہ:عبدالقادرسروری(نئی دہلی:قومی کونسل برائے اُردوزبان، ۱۹۸۲ء)،ص۳۳۱۔

۵۶۔ سعداللہ کلیم، اُردو غزل کی تہذیبی و فکری بنیادیں ،جلدنمبر:۱ (لاہور:الوقارپبلی کیشنز،۲۰۰۵ء) ،ص۲۷۰۔

۵۷۔ سراجؔ اورنگ آبادی، کلیات سراجؔ ،مرتبہ:عبدالقادرسروری(نئی دہلی:قومی کونسل برائے فروغ اُردوزبان، ۱۹۸۲ء)،ص۲۸۵۔

۵۸۔ ایضاً،ص۲۷۹۔

۵۹۔ ایضاً،ص۴۳۳۔

۶۰۔ سعداللہ کلیم، اُردو غزل کی تہذیبی و فکری بنیادیں ،جلدنمبر:۱(لاہور :الوقارپبلی کیشنز،۲۰۰۵ء )،ص۲۶۶۔

۶۱۔ ایضاً،ص۲۶۱۔

۶۲۔ سراجؔ اورنگ آبادی، کلیات سراجؔ ،مرتبہ:عبدالقادرسروری (نئی دہلی:قومی کونسل برائےفروغ اُردوزبان ،۱۹۸۲ء)،ص۵۵۹۔

۶۳۔ سیدتبارک علی نقش بندی،مرزا مظہرؔ جان جاناں - ان کا عہد اور شاعری (نئی دہلی:انجمن ترقی اُردوہند،۱۹۸۸ء)،ص۱۹۰۔

۶۴۔ محمدقمراقبال،اقبال کا تصور حقیقت مطلق(لاہور:ادارہ ثقافت اسلامیہ،۲۰۱۷ء)،ص۳۸۔

۶۵۔ عبدالرزاق قریشی،مرزا مظہرؔجان جاناں اور ان کا اُردو کلام (ممبئی:ادبی پبلشرز،۱۹۶۱ء)،ص ۲۲۸۔

۶۶۔ ایضاً،ص۲۳۰۔

۶۷۔ ایضاً،ص۲۲۹۔

۶۸۔ پروفیسرعبدالحق،شیخ ظہور الدین حاتمؔ(دہلی: اُردو اکاؤمی، ۲۰۰۷ء)،ص۴۳۔

۶۹۔ محمدقمراقبال،اقبال کا تصور حقیقت مطلق (لاہور: ادارہ ثقافت اسلامیہ، ۲۰۱۷ء)،ص۴۲۔

۷۰۔ شیخ ظہورالدین حاتمؔ،دیوان زادہ ،مرتبہ:عبدالحق (دہلی: نیشنل میشن فارمینسکرپٹس،ادبی کتاب گھر،۲۰۱۱ء)، ص۲۲۵۔

۷۱۔ شیخ ظہورالدین حاتمؔ، انتخاب حاتمؔ ، مرتبہ:عبدالحق (دہلی: جمال پرنٹنگ پریس، ۱۹۷۷ء)،ص۱۶۱۔

۷۲۔ شیخ ظہورالدین حاتمؔ،دیوان زادہ ،مرتبہ:عبدالحق (دہلی: نیشنل میشن فارمینسکرپٹس، ۲۰۱۱ء)،ص۲۵۲۔

۷۳۔ ایضاً،ص۲۷۸۔

۷۴۔ ایضاً،ص۱۳۵۔

۷۵۔ ایضاً،ص۱۶۷۔

۷۶۔ شیخ الدین حاتمؔ،انتخاب حاتمؔ ،مرتبہ: ڈاکٹرعبدالحق (دہلی: جمال پرنٹنگ پریس، ۱۹۷۷ء)،ص۱۶۲۔

۷۷۔ شیخ ظہورالدین حاتمؔ،دیوان ذادہ،مرتبہ:عبدالحق (نئی دہلی: نیشنل میشن،فارمینسکرپٹس،۲۰۱۱ء)،ص۲۳۷۔

۷۸۔ شیخ ظہورالدین حاتمؔ،انتخاب حاتمؔ ،مرتبہ: ڈاکٹرعبدالحق (دہلی: جمال پرنٹنگ پریس، ۱۹۷۷ء)،ص۱۱۲۔

۷۹۔ عبادت بریلوی،میر تقی میر (لاہور: ادارۂ ادب وتنقید، ۱۹۸۰ء)،ص۱۵۰۔

۸۰۔ ڈاکٹرتحسین فراقی/ڈاکٹرعزیزابن الحسن (مرتبین) میر تقی میرؔ (اسلام آباد: مقتدرہ قومی زبان، ۲۰۱۰ء)،ص ۱۲۔

۸۱۔ خوشحال زیدی، میر تقی میر: شخصیت اور فن (نئی دہلی: بزم خضرراہ، ۱۹۹۵ء)،ص۱۶۳۔

۸۲۔ امین احسن اصلاحی، فلسفے کے بنیادی مسائل (لاہور: فاران بک فاؤنڈیشن، ۱۹۹۷ء)،ص۲۳۔

۸۳۔ میرتقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ: ڈاکٹرعبادت بریلوی (کراچی: اردودنیا، ۱۹۵۸ء)،ص۱۲۵۔

۸۴۔ ایضاً،ص۶۶۰۔

۸۵۔ ایضاً،ص۱۶۷۔

۸۶۔ ایضاً،ص۵۰۲۔

۸۷۔ میر تقی میرؔ، دیوانِ میرؔ(فارسی)،مرتبہ ومترجمہ:افضال احمد سید(کراچی:اوکسفرڈ یونیورسٹی پریس،۲۰۱۳ء)، ص۹۲۔

۸۸۔ میر تقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی(کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۲۷۱۔

۸۹۔ میر تقی میرؔ، دیوانِ میرؔ(فارسی)،مرتبہ ومترجمہ:افضال احمد سید(کراچی:اوکسفرڈ یونیورسٹی پریس،۲۰۱۳ء)، ص۲۰۰۔

۹۰۔ میر تقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی(کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۲۸۲۔

۹۱۔ ڈبلیو۔ٹی۔سٹیس،یونانی فلسفہ،مترجمہ:جاویدنواز(لاہور:مشتاق بک کارنر،۲۰۱۵ء)،ص۴۰۔

۹۲۔ میر تقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی(کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۸۹۰۔

۹۳۔ ایضاً،ص۱۵۹۔

۹۴۔ افلاطون،مکالماتِ افلاطون،مترجمہ:ڈاکٹرسیدعابدحسین(لاہور:تخلیقات،۲۰۰۰ء)،ص۱۶۔

۹۵۔ میر تقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی(کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۵۸۹۔

۹۶۔ میر تقی میرؔ،مثنویاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرسرشاہ محمدسلیمان(بدایون:نظامی پریس،۱۹۳۰ء)،ص۴۷۔

۹۷۔ ایضاً،ص۱۱۲۸۔

۹۸۔ میر تقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی(کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۸۴۷۔

۹۹۔ قاضی قیصرالاسلام،تاریخِ فلسفۂ مغرب،جلد:اوّل(اسلام آباد:نیشنل بک فاؤنڈیشن،۲۰۱۵ا،ء)،ص۳۔

۱۰۰۔ میر تقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی(کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۲۵۷۔

۱۰۱۔ ایضاً،ص۸۹۶۔

۱۰۲۔ قاضی قیصرالاسلام،تاریخِ فلسفۂ مغرب،جلد:اوّل(اسلام آباد:نیشنل بک فاؤنڈیشن،۲۰۱۵ا،ء)،ص۹۔

۱۰۳۔ میر تقی میرؔ، دیوانِ میرؔ(فارسی)،مرتبہ ومترجمہ:افضال احمد سید(کراچی:اوکسفرڈ یونیورسٹی پریس،۲۰۱۳ء)، ص۳۶۰۔

۱۰۴۔ افلاطون، شعریات ،مترجمہ:شمس الرحمان فاروقی (نئی دہلی:قومی کونسل برائے فروغِ اُردوزبان،۱۹۹۸ء)، ص۱۹۔

۱۰۵۔ میرتقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی (کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۶۵۹۔

۱۰۶۔ قاضی قیصرالاسلام،تاریخِ فلسفۂ مغرب،جلد:اوّل(اسلام آباد:نیشنل بک فاؤنڈیشن،۲۰۱۵ء)،ص۵۰۔

۱۰۷۔ میرتقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی (کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۴۴۶۔

۱۰۸۔ ڈاکٹرظفرحسن، سرسید اور حالی کا نظریۂ فطرت(لاہور:ادارۂ ثقافت اسلامیہ،۲۰۰۳ء)،ص۱۳۵۔

۱۰۹۔ میرتقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی (کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۲۸۸۔

۱۱۰۔ ایضاً،ص۳۵۳۔

۱۱۱۔ ایضاً،ص۴۷۷۔

۱۱۲۔ میرتقی میرؔ، دیوانِ میرؔ(فارسی)،مرتبہ ومترجمہ:افضال احمد سید(کراچی:اوکسفرڈ یونیورسٹی پریس،۲۰۱۳ء)، ص۱۵۲۔

۱۱۳۔ علی عباس جلال پوری،خردنامۂ جلال پوری (لاہور:تخلیقات،۲۰۱۳ء)،ص۱۱۹۔

۱۱۴۔ میرتقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی (کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۱۰۳۔

۱۱۵۔ ایضاً،ص۱۶۳۔

۱۱۶۔ ایضاً،ص۲۸۲۔

۱۱۷۔ اکبرلغاری، فلسفے کی مختصر تاریخ(فیصل آباد:مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۸۵۔

۱۱۸۔ ڈاکٹرخواجہ احمد فاروقی، میر تقی میرؔ: حیات اور شاعری(علی گڑھ:انجمن ترقی اُردو،۱۹۵۴ء)،ص۴۰۹۔

۱۱۹۔ میرتقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی (کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۱۵۱۔

۱۲۰۔ ایضاً،ص۱۴۰۔

۱۲۱۔ ایضاً،ص۲۹۰۔

۱۲۲۔ پروفیسرسی اے قادر/اکرم رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص

۳۳۲۔

۱۲۳۔ میرتقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی(کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۱۴۳۔

۱۲۴۔ میرتقی میرؔ، دیوانِ میرؔ(فارسی)،مرتبہ ومترجمہ:افضال احمدسید(کراچی:اوکسفرڈیونیورسٹی پریس،۲۰۱۳ء)، ص۳۰۹۔

۱۲۵۔ ایضاً،ص۳۰۶

۱۲۶۔ میرتقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی(کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۱۲۳۔

۱۲۷۔ ایضاً۱۳۸۔

۱۲۸۔ ایضاً،ص۱۵۰۔

۱۲۹۔ پروفیسرسی اےقادر/اکرم رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ(لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۳۲۰۔

۱۳۰۔ اسلم انصاری، اردو شاعری میں المیۂ تصورات (لاہور:مغربی پاکستان اردواکیڈمی،۲۰۰۸ء)،ص ۱۰۷۔

۱۳۱۔ میرتقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی(کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۲۸۲۔

۱۳۲۔ میرتقی میرؔ، دیوانِ میرؔ(فارسی)،مرتبہ ومترجمہ:افضال احمدسید(کراچی:اوکسفرڈیونیورسٹی پریس،۲۰۱۳ء)، ص۶۔

۱۳۳۔ میرتقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی(کراچی:اردودنیا،۱۹۵۸ء)،ص۱۸۶۔

۱۳۴۔ ایضاً،ص۲۹۴۔

۱۳۵۔ ایضاً،ص۲۲۶۔

۱۳۶۔ ایضاً،ص۱۲۲۔

۱۳۷۔ ایضاً،ص۱۰۵۔

۱۳۸۔ میرتقی میرؔ، دیوانِ میرؔ(فارسی)،مرتبہ ومترجمہ:افضال احمدسید(کراچی:اوکسفرڈیونیورسٹی پریس،۲۰۱۳ء)، ص۲۴۴۔

۱۳۹۔ میرتقی میرؔ،دیوانِ میر،مرتبہ:ڈاکٹراکبرحیدری(دہلی:ڈے لائٹ پرنٹنگ پریس،۱۹۷۳ء)،ص۷۔

۱۴۰۔ میر تقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹر عبادت بریلوی(کراچی:اردو دنیا،۱۹۵۸ء)،ص۲۹۹۔

۱۴۱۔ افتخار بیگ،وجودیت اور اردو شعری طرز اظہار(اسلام آباد:پورب اکادمی،۲۰۱۶ء)،ص۵۶،۵۷۔

۱۴۲۔ میر تقی میرؔ، کلیاتِ میرؔ،مرتبہ:ڈاکٹر عبادت بریلوی(کراچی:اردو دنیا،۱۹۵۸ء)،ص۲۵۱۔

۱۴۳۔ ایضاً،ص۳۲۲۔

۱۴۴۔ ایضاً،ص۲۹۹۔

۱۴۵۔ ایضاً،ص۲۱۸۔

۱۴۶۔ جمیل جالبی،تاریخ ادب اُردو ،جلد نمبر:۲(لاہور:مجلس ترقی ادب،۲۰۰۹ء)،ص۶۴۹۔

۱۴۷۔ ایضاً،ص۶۵۰۔

۱۴۸۔ ایضاً۱۰۷۔

۱۴۹۔ علی عباس جلالپوری،خردنامہ جلا لپوری(لاہور:تخلیقات،۲۰۱۳ء)،ص۱۱۹۔

۱۵۰۔ مرزا محمد رفیع سوداؔ، کلیات سوداؔ،جلد نمبر:۱(لکھنؤ:مطبع نولکشور،۱۹۳۲ء)،ص۱۱۳۔

۱۵۱۔ ایضاً،ص۱۹۵۔

۱۵۲۔ ایضاً،ص۲۸۔

۱۵۳۔ اسلم انصاری،اُردو شاعری میں المیہ تصورات (لاہور،مغربی پاکستان اُردو اکیڈمی،۲۰۰۸ء)،ص ۱۳۶،۱۳۷۔

۱۵۴۔ مرزا محمد رفیع سوداؔ، کلیات سوداؔ،جلد نمبر:۱(لکھنؤ:مطبع نولکشور،۱۹۳۲ء)،ص۴۷۔

۱۵۵۔ ایضاً،ص۴۲۔

۱۵۶۔ فاروق ارگلی، عرض مرتب،مشمولہ: انتخاب کلام نظیرؔ اکبر آبادی (نیودہلی:فرید بک ڈپو، ۲۰۰۳ء)،ص۳۔

۱۵۷۔ ایضاً،ص۱۴۔

۱۵۸۔ نظیرؔ اکبرآبادی، کلا م انتخاب نظیرؔ اکبر آبادی ،مرتبہ:فاروق ارگلی(نیودہلی:فرید بک ڈپو،۲۰۰۳ء)

،ص۳۵۶۔

۱۵۹۔ عبدالخالق،مسلم فلسفے کے مسائل ،مرتبہ:ڈاکٹرعلی رضا طاہر(لاہور،شعبہ فلسفہ،جامعہ پنجاب، ۲۰۱۵ء)،ص۱۰۰،۱۰۱۔

۱۶۰۔ نظیراکبرآبادی،کلام انتخاب نظیرؔ اکبر آبادی ،مرتبہ:فاروق ارگلی(نیودہلی:فرید بک ڈپو،۲۰۰۳ء)، ص۳۵۶۔

۱۶۱۔ ایضاً،ص۲۵۲۔

۱۶۲۔ قدیراحمد،خواجہ میر دردؔ اور ان کا ذکر و فکر(دہلی:انجمن ترقی اُردو ہند،۲۰۰۴ء)،ص۲۱۹۔

۱۶۳۔ ایضاً،ص۲۱۹۔

۱۶۴۔ میکش اکبرآبادی،مسائل تصوف (علی گڑھ،انجمن ترقی اُردو،ہند،۱۹۴۴ء)،ص۵۹۔

۱۶۵۔ خواجہ میردردؔ،دیوان خواجہ میر دردؔ ،مرتبہ:عبدالباری آسی(کراچی،اُردو اکیڈمی سندھ،۱۹۵۱ء)،ص ۱۹۔

۱۶۶۔ علی عباس جلالپوری،خردنامہ جلالپوری(لاہور:تخلیقات،۲۰۱۳ء)،ص۲۴۷۔

۱۶۷۔ خواجہ میردردؔ،دیوان خواجہ میردردؔ،مرتبہ:عبدالباری آسی(کراچی،اُردو اکیڈمی سندھ،۱۹۵۱ء)،ص۵۳۔

۱۶۸۔ ایضاً،ص۱۷۔

۱۶۹۔ سیدعابدحسین(مترجم)،مکالمات افلا طون(لاہور:تخلیقات،۲۰۰۰ء)،ص۱۶۔

۱۷۰۔ خواجہ میردردؔ،دیوان خواجہ میر دردؔ،مرتبہ:عبدالباری آسی(کراچی،اُردو اکیڈمی سندھ)۱۹۵۱ء)،ص۲۳۔

۱۷۱۔ ایضاً،ص۴۷۔

۱۷۲۔ محمدآصف اعوان،معارف خطبات اقبال(لاہور:نشریات،۲۰۰۹ء)،ص۳۱۔

۱۷۳۔ خواجہ میردردؔ،دیوان خواجہ میر دردؔ ،مرتبہ:عبدالباری آسی(کراچی،اُردو اکیڈمی سندھ،۱۹۵۱ء)،ص۱۹۔

۱۷۴۔ ایضاً،ص۷۶۔

۱۷۵۔ ایضاً،ص۴۶۔

۱۷۶۔ ایضاً،ص۵۳۔

۱۷۷۔ سعداللہ کلیم، اُردو غزل کی تہذیبی و فکری بنیادیں ،جلدنمبر:۱(لاہور:الوقار پبلی کیشنز،۲۰۰۵ء) ،ص۴۱۷۔

۱۷۸۔ خواجہ میر دردؔ،دیوان خواجہ میر دردؔ، مرتبہ:عبدالباری آسی(کراچی:اُردو اکیڈمی سندھ،۱۹۵۱ء)،ص ۱۷۔

۱۷۹۔ ایضاً،ص۷۸۔

۱۸۰۔ جمیل جالبی، تاریخ ادب اُردو،جلدنمبر:۱(لاہور:مجلس ترقی ادب،۲۰۰۹ء)،ص۸۲۷۔

۱۸۱۔ اسلم انصاری، اُردو شاعری میں المیہ تصورات (لاہور:مغربی پاکستان اُردو اکیڈمی،۲۰۰۸ء)،ص ۱۲۷۔

۱۸۲۔ شیخ قیام الدین قائمؔ چاند پوری، انتخاب غزلیات قائمؔ چاند پوری:مرتبہ:ڈاکٹر انیس اشفاق (لکھنو:اتر پردیش اُردو اکادمی،۱۹۸۳ء)،ص۵۴۔

۱۸۳۔ ایضاً،ص۴۵۔

۱۸۴۔ ایضاً،ص ۴۹۔

۱۸۵۔ اسلم انصاری،اُردو شاعری میں المیہ تصورات(لاہور:مغربی پاکستان اُردو اکیڈمی،۲۰۰۸ء)،ص ۱۹۳۔

۱۸۶۔ غلام ہمدانی مصحفیؔ، کلیات مصحفیؔ ،دیوان: چہارم،مرتبہ: ڈاکٹر نورالحسن نقوی (لاہور:مجلس ترقی ادب، ۱۹۷۴ء)،ص۲۵۸۔

۱۸۷۔ علی عباس جلالپوری،خرد نا مہ جلال پوری(لاہور:تخلیقات،۲۰۱۳ء)،ص۲۴۴۔

۱۸۸۔ غلام ہمدانی مصحفیؔ، کلیا ت مصحفیؔ،دیوان:سوم،مرتبہ:ڈاکٹر نورالحسن نقوی(لاہور:مجلس ترقی ادب، ۱۹۷۱ء)،ص۳۳۷۔

۱۸۹۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرم رانا،کشاف اصطلاحات فلسفہ(لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۱۳۰۔

۱۹۰۔ غلام ہمدانی مصحفیؔ، کلیات مصحفیؔ ،دیوان: چہارم،مرتبہ:ڈاکٹر نورالحسن نقوی(لاہور:مجلس ترقی ادب،

۱۹۷۴ء)،ص۲۷۰۔

۱۹۱۔ آمین احسن اصلاحی،فلسفے کے بنیادی مسائل(لاہور،فاران فاونڈیشن،۱۹۹۷ء)،ص۲۳۔

۱۹۲۔ غلام ہمدانی مصحفیؔ، کلیات مصحفیؔ،دیوان:سوم،مرتبہ:ڈاکٹرنورالحسن نقوی(لاہورمجلس ترقی ادب، ۱۹۷۱ء)،ص۱۳۶۔

۱۹۳۔ ایضاً،ص ۴۶۲۔

۱۹۴۔ غلام ہمدانی مصحفیؔ، کلیات مصحفیؔ،دیوان:چہارم،،مرتبہ:ڈاکٹرنورالحسن نقوی(لاہور:مجلس ترقی ادب، ۱۹۷۴ء)،ص۳۲۸۔

۱۹۵۔ غلام ہمدانی مصحفیؔ، کلیات مصحفیؔ،دیوان:دوم،مرتبہ:ڈاکٹرنورالحسن نقوی(لاہور:مجلس ترقی ادب، ۱۹۴۹ء)،ص۲۶۲۔

۱۹۶۔ صائمہ شمس،اُردو غزل میں مرگ و حیات کا تصور(اسلام آباد:ادارہ فروغ قومی زبان، ۲۰۱۲ء) ،ص۷۵۔

۱۹۷۔ غلام ہمدانی مصحفیؔ، کلیات مصحفیؔ،دیوان:دوم،مرتبہ:ڈاکٹرنورالحسن نقوی(لاہورمجلس ترقی ادب،۱۹۶۹ء) ،ص۴۷۔

۱۹۸۔ غلام ہمدانی مصحفیؔ، کلیات مصحفیؔ،دیوان:چہارم،مرتبہ:ڈاکٹرنورالحسن نقوی(لاہور:مجلس ترقی ادب ، ۱۹۷۴ء)،ص۴۱۲۔

۱۹۹۔ عبادت بریلوی، مقدمہ،مشمولہ:مراثی جرأت،مرتبہ:ڈاکٹرعبادت بریلوی(کراچی:اُردودنیا،۱۹۷۴ء) ،ص۷۔

۲۰۰۔ شیخ قلندر بخش جرأتؔ، کلیات جرأتؔ،مرتبہ:ڈاکٹراقتدا احسن،جلد:اول(لاہور:مجلس ترقی ادب۱۹۶۸ء)، ص۶۴۔

۲۰۱۔ ایضاً،ص۶۴۔

۲۰۲۔ ایضاً،ص۱۳۔

۲۰۳۔ اکبرلغاری، فلسفے کی مختصر تاریخ(فیصل آباد،مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۸۵۔

۲۰۴۔ شیخ قلندر بخش جرأت، کلیات جرأت ،مرتبہ: ڈاکٹر اقتدا احسن، جلد: اول (لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۶۸ء) ،ص۴۶۶۔

۲۰۵۔ آمین احسن اصلاحی، فلسفے کے بنیادی مسائل (لاہور: فاران فاونڈیشن، ۱۹۹۷ء) ص۱۴۱۔

۲۰۶۔ شیخ قلندر بخش جرأت، کلیات جرأت ،مرتبہ: ڈاکٹر اقتدا احسن، جلد: اول (لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۶۸ء) ،ص۲۲۔

۲۰۷۔ ایضاً، ص۴۶۱۔

۲۰۸۔ سعداللہ کلیم، اُردو غزل کی تہذیبی اور فکری بنیادیں ،جلد: اول (لاہور: الوقار پبلی کیشنز، ۲۰۰۵ء) ،ص۱۷۹۔

۲۰۹۔ شیخ قلندر بخش جرأت: کلیات جرأت ،مرتبہ: ڈاکٹر اقتدا احسن، جلد: اول (لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۶۸ء) ،ص۳۶۶۔

۲۱۰۔ ایضاً، ص ۱۶۳۔

۲۱۱۔ ایضاً، ص ۱۲۔

۲۱۲۔ شہزاد احمد، اسلامی فلسفے کی تاریخ ،مترجمہ: ماجد فخری (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۱۲ء) ،ص ۲۳۸۔

۲۱۳۔ انشاءاللہ خان انشاؔ، کلیات انشاؔء، مرتبہ: خلیل الرحمٰن داؤدی (لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۶۹ء) ،ص۹۱۔

۲۱۴۔ ایضاً، ص ۲۹۷۔

۲۱۵۔ ایضاً، ص ۲۔

۲۱۶۔ ایضاً، ص ۳۵۔

۲۱۷۔ روزنیتھال، لغات سماجی علوم و فلسفه ، مترجم: ڈاکٹر خیال امروہی (لاہور: یو پبلشرز، ۲۰۰۸ء)، ص۱۱۶

۲۱۸۔ انشاءاللہ خان انشاؔء، کلیات انشاؔء، مرتبہ: خلیل الرحمٰن داؤدی (لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۶۹ء) ،ص۳۱۔

۲۱۹۔ ایضاً، ص ۳۶۔

۲۲۰۔ ایضاً،ص ۲۲۰۔

۲۲۱۔ ایضاً،ص ۳۷۹۔

۲۲۲۔ جمیل جالبی، تاریخ ادب اُردو ،جلد:۲(لاہور:مجلس ترقی ادب،۲۰۰۹ء)،ص۷۰۵۔

۲۲۳۔ ایضاً،ص ۷۰۶۔

۲۲۴۔ ایضاً،ص ۷۰۸۔

۲۲۵۔ شیخ امام بخش ناسخ، کلیات ناسخؔ ،دیوان:دوم(لکھنو:مطبع نولکشور،سن ندادر)،ص۵۔

۲۲۶۔ ایضاً،ص ۱۰۱۔

۲۲۷۔ ایضاً،ص ۳۰۲۔

۲۲۸۔ سعداللہ کلیم، اُردو غزل کی تہذیبی و فکر ی بنیادیں ،جلد:دوم(لاہور:الوقار پبلی کیشنز،۲۰۰۵ء)
،ص۵۸۲۔

۲۲۹۔ شیخ امام بخش ناسخ، دیوان ناسخؔ ،جلد:دوم(لکھنو:مطبع نولکشور،سن ندارد)،ص۳۸۔

۲۳۰۔ ایضاً،ص ۱۰۔

۲۳۱۔ سعداللہ کلیم، اُردو غزل کی تہذیبی و فکر ی بنیادیں(لاہورالوقار پبلی کیشنز،۲۰۰۵ء)،ص۵۹۰۔

۲۳۲۔ شیخ امام بخش ناسخ، کلیات ناسخؔ ،دیوان:اول(لکھنو:مطبع نولکشور،سن ندارد)،ص۱۴۲۔

۲۳۳۔ محمد شمس الحق، اُردو کے ضرب المثل اشعار(لاہور:فکشن ہاوس،۲۰۱۰ء)،ص۴۳۔

۲۳۴۔ شیخ امام بخش ناسخ،دیوان ناسخؔ،جلد:اول(لکھنو:مطبع نولکشور،سن ندارد)،ص۱۴۔

۲۳۵۔ ایضاً،ص۲۶۔

۲۳۶۔ شائستہ نوشین ، تفہیم ادب(علی گڑھ:ایجوکیشنل بک ہاوس،۲۰۰۷ء)ص۲۱۔

۲۳۷۔ جمیل جالبی، تاریخ ادب اُردو،جلد:۲(لاہور:مجلس ترقی ادب،۲۰۰۹ء)،ص۱۸۵۔

۲۳۸۔ ایضاً،ص۳۳۷۔

۲۳۹۔ خواجہ حیدر علی آتش، کلیات آتشؔ(لکھنو:مطبع نولکشور،۱۹۲۹ء)،ص۱۸۵۔

۲۴۰۔ ایضاً،ص۹۳۔

۲۴۱۔ ایضاً،ص۳۸۶۔

۲۴۲۔ پروفیسرسی-اے قادر/اکرم رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ(لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۳۲۴۔

۲۴۳۔ شائستہ نوشین، تفہیم ادب(علی گڑھ:ایجوکیشنل بک ہاوس،۲۰۰۷ء)،ص۲۲۔

۲۴۴۔ خواجہ حیدر علی آتش، کلیات آتش (لکھنو:مطبع نولکشور،۱۹۲۹ء)،ص۲۴۴۔

۲۴۵۔ ایضاً،ص۲۷۔

۲۴۶۔ ایضاً،ص۱۷۹۔

۲۴۷۔ جمیل جالبی،تاریخ ادب اُردو،جلد:۴(لاہور:مجلس ترقی ادب،۲۰۱۲ء)،ص۲۳۹۔

۲۴۸۔ ایضاً،ص۲۳۹۔

۲۴۹۔ شیخ ابرہیم ذوق، دیوان ذوق،مولفہ:مولانا محمد حسین آزاد(دہلی:گرگ اینڈ کمپنی،سن ندارد)،ص۱۹۱۔

۲۵۰۔ اکبر لغاری،فلسفے کی مختصر تاریخ(فیصل آباد،مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۵۲۔

۲۵۱۔ شیخ ابراہیم ذوق،دیوان ذوق،مولفہ:مولانا محمد حسین آزاد(دہلی:گرگ اینڈ کمپنی،سن ندارد)،ص۲۱۷۔

۲۵۲۔ ایضاً،ص۱۳۰۔

۲۵۳۔ ایضاً،ص۳۷۔

۲۵۴۔ ایضاً،ص۲۱۹۔

۲۵۵۔ ڈاکٹر جمیل جالبی،تاریخ ادب اُردو ،جلد؛۴(لاہور:مجلس ترقی ادب،۲۰۱۲ء)،ص۳۵۹۔

۲۵۶۔ ایضاً،ص۳۶۵۔

۲۵۷۔ حکیم مومن خان مومن، کلیات مومن (لاہور: مکتبہ:شعروادب،سن اندارد)،ص۱۲۱۔

۲۵۸۔ ایضاً،ص۱۲۸۔

۲۵۹۔ نصیر احمد ناصر،تاریخ جمالیات،جلد:اول(لاہور:نیرورسنز لمیٹڈ،۱۹۹۰ء)،ص۲۱۶۔

۲۶۰۔ حکیم مومن خان مومن، کلیات مومن(لاہور: مکتبہ شعروادب،سن ندارد)،ص۷۸۔

۲۶۱۔ ایضاً،ص۱۲۶۔

۲۶۲۔ عبدالسلام،ابن عربی کا نظریہ وحدۃ الوجود(لاہور:ادارہ ثقافت اسلامیہ،۲۰۱۶ء)،ص۲۷۔

۲۶۳۔ حکیم مومن خان مومنؔ، کلیات مومن (لاہور: مکتبہ شعروادب،سن ندارد)،ص۷۹۔

۲۶۴۔ ایضاً،ص۱۰۸۔

۲۶۵۔ ایضاً،ص۱۴۸۔

۲۶۶۔ جمیل جالبی، تاریخ ادب اُردو،جلد۴(لاہور:مجلس ترقی ادب،۲۰۱۲ء)،ص۳۱۳۔

۲۶۷۔ ابولظفر سراج الدین بہادرشاہ، کلیات ظفرؔ،جلد:اول-دوم(لاہور:سنگ میل پبلی کیشنز،۱۹۹۴ء)،ص۶۔

۲۶۸۔ ابوالاعجاز حفیظ صدیقی، تفہیم و تحسین شعر(لاہور:سنگت پبلشرز،۲۰۰۶ء)،ص۴۰۱۔

۲۶۹۔ ابولظفر سراج الدین بہادرشاہ، کلیات ظفرؔ،جلد:اول-دوم(لاہور:سنگ میل پبلی کیشنز،۱۹۹۴ء)،ص ۵۶۳۔

۲۷۰۔ ایضاً،ص ۱۸۷۔

۲۷۱۔ ایضاً،ص۵۳۶۔

۲۷۲۔ بہادرشاہ ظفرؔ، دیوانِ ظفرؔ،مرتبہ:ابواللیث صدیقی (نئی دہلی:اعجاز پبلی کیشنز،سن ندارد)،ص۲۲۔

۲۷۳۔ ایضاً،ص۳۵۔

۲۷۴۔ ایضاً،ص۴۸۔

۲۷۵۔ ایضاً،ص۱۷۔

## یونانی فلسفہ: اجمالی تعارف:

تاریخِ انسانی میں چھٹی صدی قبل مسیح کو خاصی اہمیت حاصل رہی ہے۔اس صدی میں ایشیائے کوچک کے ملک یونان (Greece) کے ایک خطے ملطہ (Miletus) میں پہلی دفعہ اس طرز فکر نے جنم لیا ہے جسے آج ہم فلسفہ(Philosophy) کہتے ہیں۔یونانی فلسفے کا آغاز کائنات کی ابتدااور حتمی اجزا کے بارے میں شاعری اور اساطیر کے بطن سے جنم لینے والے سوالات سے ہوتا ہے۔تاہم تاریخی تناظر میں یونانی فلسفے کا آغاز اس دن سے ہوتا ہے جب حکما کے نام سے موسوم لوگ روایتی خداؤں کو قصہ کہانی قرار دے کر اصول وعلل سے نظریات کی توجیہہ شروع کر تے ہیں۔ جواہر( Subtances)، تعلیل(Causality)، تکوین(Becoming)، فضلیت(Virtue) اور تعمیم(Generalization) وہ بنیادی تصورات ہیں جو یونانی فلاسفہ کے ہاں روز اول سے موضوعِ بحث رہے ہیں۔ فلسفۂ یونان کے ارتقا کے دوادوار ہیں۔ پہلا دورطبع زادتخلیق کا زمانہ ہے جب کہ دوسرادوراعادۂ فکر واثبات کومحیط ہے۔ان ادوار کے بارے میں الفرڈ ویبر لکھتے ہیں:

> پہلے دور میں جومسئلہ ہرطرف چھایا ہوانظر آتا ہے وہ مبداء اشیا کا مسئلہ ہے جس کوتکوین کا مسئلہ بھی کہتے ہیں۔آیونیوں میں یہ فلسفہ مادی وحدۃ الوجود کی شکل اختیار کرتا ہے۔دوسرادور سوفسطائیوں کے اس مشہور مقولہ سے شروع ہوتا ہے کہ 'انسان معیارِ کائنات ہے'۔یہ دور اس اہم حقیقت کو پیدا کرتا ہے جس کی جھلک زینو، پارمینڈیز اور انکساغورث میں پائی جاتی ہے کہ ظہورات کی آفرینش میں فہم انسانی کا بھی معتد بہ حصہ ہے۔ (۱)

طالیس(Thales) (۶۲۴ق م-۵۵۶ق م) جسے روایتاً پہلا فلسفی مانا جاتا ہے اور جس کا شمار یونان کے سات دانش مندوں میں ہوتا ہے، کا خیال ہے کہ تمام چیزیں دراصل پانی سے بنی ہیں۔وہ یہ نظریہ قائم کرتا ہے کہ کائنات کا اساسی عنصر پانی ہے اور باقی تمام عناصر اور اجسام پانی کی بدلی ہوئی صورتیں ہیں۔ (۲) انسانی فکر کی تاریخ میں کائنات کی حقیقت کے حوالے سے یہ پہلی فلسفیانہ کوشش ہے۔اس بارے میں ڈاکٹر نعیم احمد لکھتے ہیں:

> طالیس کے ذہن میں یہ سوال پیدا ہونا کہ تمام چیزیں کیا ہیں؟ اس امر کا شاہد ہے کہ اس نے کائنات کو ایک کل کی حیثیت سے دیکھا تھا۔اس کا جواب کہ تمام اشیا پانی ہیں، اس امر کی دلالت کرتا ہے کہ طالیس نے پہلی مرتبہ اولمپائی اصنام کے طلسم سے آزاد ہو کر عقل وفکر کا آزادانہ استعمال کیا۔ (۳)

طالیس(Thalas) کی واٹر تھیوری اس مادی دنیا کی فطرت اور ماہیت کا مشاہدہ ہے۔علاوہ ازیں روح کے بارے میں اس کا نظریہ ہے کہ ہر وہ ذاتی طاقت(Inherent Power) جو حرکت کا باعث ہو، روح ہے۔ (۴)

انیکسی مینڈر (Anaximiander) (۶۱۱ ق م - ۵۴۷ ق م) کا خیال ہے کہ مبداء کائنات ایک ایسا جوہر ہے جو نامعلوم ہے، لامحدود (Limiteless)، بیکراں (Boundless) اور نا قابلِ فنا ہے۔ تمام چیزیں اس سے ابھرتی اور ختم ہوکر دوبارہ اس میں مل جاتی ہیں۔ (۵) بہ قول اس کے لامحدود کرّہ (Aperion,Boundless) سے تمام اشیا معرضِ وجود میں آئی ہیں۔ وہ سمجھتا ہے کہ حتمی کائناتی مادہ (Cosmic Matter) Aperion ہے۔ یہ لامتناہی ہے۔ (۶) یہ ایک ابدی حقیقت ہے، ایک ایسی حقیقت جو ہمارے تجربے کی حدود سے ماوراہے۔ (۷)

انکسی مینز (Aneximines) (۵۸۸ ق م - ۶۲۴ ق م) انیکسی مینڈر کا شاگرد ہے۔ اس کا نظریہ ہے کہ اشیا کی اصل ہوا یا سانس ہے۔ کائنات اور مادی دنیا کا بنیادی اصول ہوا ہے جو غیر متعین مادہ کی طرح کائنات میں ہر سو پھیلی ہوتی ہے۔ نیز یہ مسلسل حرکت پذیر بھی ہے۔ (۸) حرکت کی یہ خوبی ہوا کی بنیادی صفت اور یہی اصول کائنات میں ارتقا کا باعث ہے۔ وہ کہتا ہے کہ کائنات کے تمام عناصر یا تو مسلسل پیدا ہوتے رہتے ہیں یا فنا ہوتے رہتے ہیں۔ اشیا کی پیدائش اور فنا ہو جانا ایک نہ ختم ہونے والے سلسلۂ عمل کا نام ہے۔ (۹)

قبل از سقراط کے یونانی فلسفے کا بڑا نام فیثا غورث (Phythagorus) (۵۷۰ ق م - ۴۹۵ ق م) ہے۔ جس کا نظریہ علم الاعداد نہایت اہم ہے۔ وہ علم الاعداد کے مطالعے سے اس نتیجے پر پہنچتا ہے کہ اعداد اور ان کے درمیان تعلق ہی حتمی حقیقت ہے۔ ڈاکٹر نعیم احمد لکھتے ہیں:

> کائنات کی ہر چیز کی توضیح انھوں نے عدد کے تصور کی روشنی میں کی۔ ان کے نزدیک کائنات کی تمام اشیا کی بنیاد اور اہم پہلو عدد ہے۔ (۱۰)

موسیقی کی ہم آہنگی کے نظریے سے اسے معلوم ہوا کہ بعض عددی رشتوں کا مسلسل اعادہ ہوتا رہتا ہے۔ جس سے وہ یہ تصور لیتا ہے کہ کل کی حقیقت کو ریاضیاتی تعلق کی روشنی میں سمجھا جا سکتا ہے۔ فیثا غورث کے بعد ریاضیاتی علم اور اسی طرح علم الاعداد فلسفہ کے بنیادی مسائل بن جاتے ہیں۔

زینوفینیز (Xenophancs) (۵۷۵ ق م_ ۴۸۰ ق م) کا نظریہ ہے کہ تمام جاندار اشیا کا آغاز قدرت سے ہوتا ہے۔ (۱۱) وہ فلسفیانہ توحید کے بانیوں میں سے ہے۔ وہ اپنے خیالات کے اعتبار سے (Monotheism) کا قائل ہے۔ وہ خدا کی ذات کو نا قابلِ تغیر تصور کرتا ہے اور فیثا غورث کے نظریہ تبدیلئ ارواح کے مخالفین میں شمار ہوتا ہے۔

پارمنڈیز (Parmenides) (پیدائش: ۵۱۴ ق م) پہلا عظیم باطنی، مابعدالطبیعیاتی یونانی فلسفی ہے۔ وہ وحدت اور کثرت کے تصور کو متعارف کرتا ہے۔ یعنی نا قابلِ تغیر حقیقت اور عالم محسوس میں آنے والی گونا گوں صورتیں۔ اس کے نزدیک قابلِ ادراک اشیا کو جاننے کے بارے میں صرف اتنا کہا جا سکتا ہے کہ ''وہ کچھ نہیں ہیں'' اس کے علاوہ سب کچھ غیر حقیقی ہیں۔ پارمنڈیز کی مابعدالطبیعیات کا لب لباب یہ ہے کہ مطلق حقیقت تک رسائی ممکن نہیں۔ تغیر و تبدل اور تخریب و تعمیر

تمام اور وا ہمے ہیں۔کوئی چیز نہ بنتی ہے اور نہ مٹتی ہے۔حقیقت دراصل ایک غیر متغیر، غیر متحرک اور ازلی وابدی ہستی ہے۔ [۱۲]

الیائی زینو(Zeno of Elea)(۴۹۰ق م_ ۴۳۰ق م) پارمنڈیز کے شاگرد ہے۔اسے ارسطوئی جدلیات کا بانی کہا جاتا ہے۔ [۱۳] اس کے نزدیک بڑھنے یا پھیلنے کا تعلق مکان وزمان کے ساتھ وابستہ ہے۔

پانچویں صدی قبل مسیح سے تعلق رکھنے والے ہیراقلیتوس(Heraclitus)(۵۳۵ق م- ۴۷۵ق م) کا خیال ہے کہ کائنات کی ہر شے قانونِ تغیر کے تابع ہے۔تغیر کا یہ سلسلہ چلتا رہتا ہے۔وہ آگ کا استعارہ استعمال کرتے ہوئے کہتا ہے کہ ہر شے کی بنیاد آگ ہے۔

ایمپیڈوکلیز (Empedocles)(۴۹۵ق م- ۴۳۵ق م) کو ارتقا کے نظریات کا جدامجد قرار دیا جاتا ہے۔وہ پارمنڈیز کے نظریات کی نفی کرتے ہوئے یہ دریافت کرتا ہے کہ کرّہ ہوا محض خلا نہیں ہے اور نہ ہی پانی ہوا کی ایک کثیف شکل ہے۔وہ چار بنیادی عناصر یعنی آگ، ہوا، پانی اور مٹی کی شناخت کر کے یہ نظریہ پیش کرتا ہے کہ ان عناصر کے ملاپ سے تمام جاندار اشیا کی تشکیل ہوئی ہے۔اس کا تصور یہ ہے کہ دنیا کی اشیا کوئی زیادہ حتمی اور مسلسل تغیر پذیر ہیں اور نہ ہی زیادہ تخلیقی۔تاہم پھر بھی اشیا ابھرتی ہیں یا جنم لیتی ہیں اور فنا ہو جاتی ہیں۔ [۱۴] گویا وہ دنیا کے وجود میں آنے اور پھر نیا ہونے کے عمل کو ایک لحاظ سے دائروی قرار دیتا ہے۔یہ عمل ایک طرح سے مسلسل ہے۔نیز ابتداء اور انتہا کی قید سے آزاد ہے۔

دیمقراطیس(Democritus)(۴۶۰ق م-۳۷۰ق م) پہلا یونانی فلسفی ہے جو یہ نظریہ دیتا ہے کہ اشیا کے حتمی تخریب سے صرف جواہر( Atoms) کا پتہ چلتا ہے۔ اس کا نظریہ ہے کہ کائنات جواہر ہیں اور باقی سب خدا ہیں۔ [۱۵] اس کے نزدیک مادہ چھوٹے چھوٹے ذرّات پر مشتمل ہے۔

انکسا گوراس(Anaxagoras)(۵۰۰ ق م - ۴۲۸ق م) تغیر اور ارتقا کے تصور کو وسعت دے کر ’’Nous‘‘ کے تصور کو متعارف کرتا ہے۔اس کے مطابق ناوس’’Nous‘‘ کائنات میں نظم ونسق کا باعث ہے اور یہ بنیادی طور پر عقل ہے جو ہر شے کا علم رکھتی ہے۔وہ ذی حیات مادہ کی وحدیت کے مقابلے میں ثنویت کی حمایت کرتا ہے۔

سوفسطائی(Sophists) پانچویں صدی قبل مسیح کے وہ سیلانی فلاسفہ ہیں جو دوسرے شہروں سے آ کر ایتھنز میں رہائش اختیار کر جاتے ہیں۔ان کی بہ دولت یونان میں نظری اور علمی مسائل کی جگہ اخلاقیاتی مباحث کا آغاز ہوتا ہے۔کسی قضیہ کے حق میں دلائل دینا اور پھر اس کے خلاف دلائل پیش کرنا ان کی تعلیمات ہیں(۱۶)۔سوفسطائی اہل یونان کو علم فطرت اور حقائقِ کائنات سے ہٹا کر زندگی کے ہنگاموں میں دھکیل دیتے ہیں۔ان کے بارے میں خلیفہ عبدالحکیم لکھتے ہیں:

> ان معلموں نے جو سوفسطائی کہلاتے تھے علم کو دولت وجاہ کے حصول کا ذریعہ اور پیشہ بنا لیا۔اس قسم کے لوگ تمام اطراف سے ایتھنز میں جمع ہونے لگے اور تدریس کے لیے بڑی بڑی اجرتیں حاصل کرنے

لگے۔ (۱۷)

پانچویں صدی قبل مسیح کے آخر میں سقراط (Socrates) (۴۶۹ق م-۳۹۹ق م) یونانی فلسفے کو غور فکر سے نکال کر انسان اور اس کے اخلاقی مسائل کی طرف لے جاتا ہے۔ اس کا نظریہ ہے کہ ہم کیا جانتے ہیں؟ اور کیسے اس جاننے تک پہنچتے ہیں؟ علاوہ ازیں انسان کے لیے اچھائی کی معراج کیا ہے؟ ان سوالات کی مدد سے وہ نظریۂ علم اور اخلاقی فلسفہ کی بنیاد رکھتا ہے۔ وہ کٹر پن اور پر اسرار کشفی بیانات والے فلسفے کو استدلالی تبادلۂ خیال اور سوال و جواب سے روشناس کرتا ہے۔ اس کی عادت ہے کہ وہ نوجوانوں سے محتاط سوالات کے ذریعے ان کے عمومی عقائد کے پیچھے موجود مفروضات اور اصول اگلوا لیتا ہے۔ وہ اپنے شاگردوں کو دوران بحث قدم بہ قدم قطعی مثالوں سے مجرد اصولوں کی طرف لے جاتا ہے اور انھیں فلسفیانہ انداز وفکر اور مجرد طرز انداز اپنانے کی ترغیب دیتا ہے۔ سقراط کے بیانات ہمیشہ کسی فلسفیانہ سبق کا پیش خیمہ ثابت ہوتے ہیں۔ اس کے نزدیک مختلف اقسام کی نیکیوں کو واضح تصور بنا کر اور عمومی انسانی شرف کے بارے میں علم حاصل کر کے نوجوان اپنے عہد کی تشکیک (Scepticism) کی مزاحمت کر سکتے ہیں۔ اس کا مشہور و متنازعہ دعویٰ یہ ہے کہ نیکی علم کا نام ہے اور انسان کی گمراہی کی اصل وجہ نیکی کی اصل حقیقت سے لاعلمی ہے۔

سقراط جیسا تھا اور جس طرح عشروں بعد افلاطون نے اپنے مکالمات میں اسے پیش کیا، دونوں میں امتیاز کرنا بہت مشکل ہے۔ افلاطون نے امکاناً درج ذیل نظریات سقراط سے اخذ کیے ہیں:

۱۔ صحیح علم تک رسائی اس صورت میں ممکن ہے جب بحث کی وضاحت دوٹوک انداز میں ہو۔

۲۔ نیکی اور حکومتوں کی پالیسی عملی توضیحات کی بنیاد پر استوار ہونا چاہیے۔

۳۔ علم کا جدلیاتی اندازِ سوال و جواب اختیار کرنے سے اس کا حصول ممکن ہے۔

افلاطون (Plato) (۴۲۷ق م-۳۴۷ق م) نہ صرف یہ کہ یونانی فلسفے میں عظیم ترین طرز نگارش کا مالک ہے بلکہ آج تک پیدا ہونے والے فلاسفہ میں دو یا تین زرخیز ترین اذہان رکھنے والوں میں سے ایک ہے۔ مکالمات میں اپنے مسلسل بدلتے نظریات کے ساتھ ساتھ وہ سقراط کی تعلیمات سے بہت آگے نکل جاتا ہے۔ مکالمات کی ترتیب اور ان میں پیش کردہ افکار کہاں تک اس کے اپنے ہیں، ابھی تک متنازعہ فیہ ہے۔ اس کے نمایاں ترین نظریات یہ ہیں:

۱۔ ظاہر ہیئت اور حقیقت میں بہت فرق ہے۔

۲۔ حواس کی مدد سے انسانی علم میں آنے والی حقیقت وہ ناقابلِ تغیر امثال و اشکال ہیں جو حواس کے دائرۂ عمل سے پرے ہیں۔ انھیں خالص عقل وفہم سے سمجھا جاسکتا ہے۔

۳۔ خاص اشیا کے بارے میں ہم صرف رائے رکھ سکتے ہیں، حقیقی علم نہیں، اس لیے کہ ان کے لیے ناقابل تغیر اشیا

چاہییں۔

۴۔ علم ریاضی حقیقی علم کا نمونہ پیش کرتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ وہ نا قابل تغیر خصوصیات سے بحث کرتا ہے جو کہ ماورائی حواس کی اکائیاں ہیں اور خالصتاً عقل وفہم کے دائرے میں آتی ہیں۔

افلاطون (۴۲۷ق م-۳۴۷ق م) کی تحریروں میں امثال کے عمومی اشیا سے تعلق کو مختلف انداز میں پیش کیا گیا ہے۔ اس کے پورے فکری نظام میں ایک طرح کی مابعد الطبیعیاتی ثنویت کا غالب رجحان پایا جاتا ہے۔ اس کی فکر کا ایک رُخ تو وجودیاتی ہے جبکہ دوسرا واقعاتاً موجود مظاہرِ کائنات (Actually Existent) کا ہے، جسے وہ اصل کی نقل کہتا ہے۔ (۱۸) بعض اوقات اس کو عام خصوصیات کی صورت میں اجاگر کیا گیا ہے جنھیں بعد میں جوہر کہا گیا۔ اس کے مطابق جو کچھ ہم مشاہدہ کرتے ہیں وہ دراصل ماورائے حواس حقیقت کا ایک سایہ ہی ہوتا ہے۔

چوتھی صدی قبل مسیح میں جنم لینے والا ارسطو (Aristotle) (۳۸۴ق م-۳۴۲ق م) افلاطون کا شاگرد ہے۔ اس کے افکار کو تحریک تو افلاطون سے ملتی ہے لیکن اس کی فکری نشو ونما مخالف سمت میں ہوتی ہے۔ وہ زبردست ماہر مطالعۂ فطرت ہے۔ رسمی منطق کی بنیاد اس نے رکھی جو بعد میں یورپ کی تمام جامعات میں پڑھائی جاتی رہی۔ اس نے ذات اور صفات اور کسی شے کی بنیادی اور ارتقائی خصوصیات کے درمیان فرق کو واضح کیا۔ اس کا خیال ہے کہ تمام اشیائے قدرت کو قدرتی اقسام میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ جنس اور نوع کی توضیحات کسی خاص چیز کی بنیادی فطرت کو بیان کرتی ہے۔

ارسطو (Aristotle) (۳۸۴ق م-۳۴۲ق م) افلاطون کے نظریۂ امثال کو غلط قرار دے دیتا ہے۔ اس کے خیال میں مشاہدۂ قدرت، انسانی فطرت اور عقلی بصیرت کی مدد سے ہم اشیا کے اصل نظام کا علم حاصل کر سکتے ہیں۔ وہ زندگی بھر ذات وصفات، حقیقت، جوہر (مادہ) بالقوہ اور بالفعل کی توضیح وتشریح کرتا رہا۔ اس بارے میں ڈاکٹر ظفر حسن لکھتے ہیں:

> ارسطو کے نزدیک اعلیٰ ترین حقیقت وجود مطلق (Pure Bieng) ہے۔ وجود مطلق خود کو دو شکلوں میں ظاہر کرتا ہے۔ ایک تو ماہیت (Essence) اور دوسری مادہ (Substance)۔ ان کے نزدیک مادے کی دو قسمیں ہیں ایک تو مادہ اوّلین (Materia Prima) ہے جس سے پوری کائنات بنی۔ دوسری مادہ ثانوی (Second Meteria) جس سے انفرادی مظاہر بنے۔ ہر چیز بالقوہ سے بالفعل میں تبدیل ہوتی ہے۔ چنانچہ تغیر کا مطلب ہے فصل کی طرف آنا۔ (۱۹)

ارسطو کی بہ دولت یونانی فلسفے میں تین بڑی تبدیلیاں سامنے آئیں۔

۱۔ عالم وحدت کے ساتھ ساتھ عالم کثرت پر بھی توجہ مرکوز ہونے لگی۔

۲۔ وحدت اور کثرت دونوں صورتوں میں مرکزی حیثیت انسان کو حاصل ہوگئی۔

۳۔ علم کا ذریعہ عقلِ انسانی کو قرار دیا گیا۔

بعدازاں ارسطو یونانی فلسفے میں فردیت (Individualism) اور موضوعیت (Subjectivism) کا کافی اثر رہا۔ یونانی فلاسفۂ رواقین (Stoics)، اپیقوری (Epicureans) اور تشکیک پسند (Scepticeans) اخلاقی طرز ہائے زندگی کے ساتھ ساتھ کائنات کی ساخت کے بارے میں غور وفکر پر اپنی توجہ مرکوز کرجاتے ہیں۔

رواقیت (Stoicism) کا بانی زینو ہے۔ رواقیت کے نزدیک فطرت ایک ہمہ گیر عقل ہے۔ جو کائنات کے ذرّے ذرّے میں جاری وساری ہے۔ [۲۰] اُس کا نظریہ ہے کہ نیکی صرف فضلیت (Virtue) ہے اور جو آدمی فضائل کو اپنی زندگی میں سمولیتا ہے، وہ خوشی پالیتا ہے۔ نیک آدمی کی خود اپنی ذات خوشیوں کا منبع ہوتی ہے۔ [۲۱] رواقین نے اپنی بنیادی فکر کا ڈھانچہ کلبیوں کے ترکِ دنیا اور ضبطِ نفس کے نظریات کو پیشِ نظر رکھ کر تیار کیا ہے۔ وہ شر (Evil) کے تصور سے متعلق بھی اپنے مخصوص عقلی نظریات قائم کرتا ہے۔ [۲۲]

اپیقوریت کا بانی (Epicurus) (۳۴۱ق م - ۲۷۰ق م) ہے۔ اپیقوری فکر سرینی لذتیت اور دیمقراطیسی نفسیات سے عبارت ہے۔ اپیقورس نے سرینی لذت پرستوں سے یہ نظریہ مستعار لیا کہ ''لذت'' ہی کامل خیر ہے۔ [۲۳] اپیقوری فلاسفہ لذّت کو سب سے بڑی اخلاقی حقیقت تصوّر کرتے ہیں اور انسانوں کو ہمیشہ اِسی کے حصول کی تلقین کرتے تھے۔ اُن کے مطابق لذّت سلبی چیز ہے [۲۴] اور خوشیوں کا تعلق ذہن سے ہے نہ کہ جسم سے۔

تشکیک (Scepticism) کا بانی پرہو (Pyrrho) (۳۶۵ق م - ۲۷۵ق م) ہے۔ پرہو کی تشکیکی فکر دوسری صدی قبل مسیح کے اوّلین دور کی اکادمیاتی تشکیکیت (Academic Scepticism) کی اساس پر استوار ہوئی ہے اور اکادمی تشکیکیت افلاطون کے اکادمی سے ماخوذ ہے۔ [۲۵] پرہو کے نزدیک اشیا کی ماہیت تک پہنچنا انسان کے بس کی بات نہیں۔ تشکیک کے مکتبۂ فکر سے تعلق رکھنے والے متاخرینِ فلسفۂ یونان کا یہ نظریہ ہے کہ ہم صرف مظاہر کا علم حاصل کرسکتے ہیں۔ مظاہر کے پس پردہ حقیقت ہم پر کبھی منکشف نہیں ہوسکتی۔ [۲۶] علم خواہ سائنس کے متعلق ہو یا فلسفہ اور مذہب کے متعلق اس کی حقیقت ظنّی اور احتمالی ہے۔ [۲۷] چناں چہ تشکیک پسندوں کا یہ حتمی عقیدہ ہے کہ نتیجہ برآری کے عمل کو ملتوی کرکے کسی بھی عقیدے یا نقطۂ نظر کو درست مان لینے کی بہ جائے اس سے انکار کردینا چاہیے۔ [۲۸]

نوفلاطونی فلاسفہ کی طرف سے افلاطون اور ارسطوئی فلسفے کو مشرق کے افکار کے ساتھ ہم آہنگ کرنے کی کوشش سے افلاطونی وارسطوئی فکر کے سرّی وباطنی پہلوؤں کو نوفلاطونی فکر کی صورت میں مزید توسیع مل جاتی ہے۔ خصوصاً فلاطینوس (Plotinus) (۲۷۰ق م - ۲۰۴ق م) اِس کی خوب توضیحات پیش کرتا ہے۔ وہ افلاطون کے فلسفہ کے صرف اُن پہلوؤں پر توجہ مرکوز کرتا ہے جس میں صوفی ازم کا رنگ غالب ہے۔ فلاطینوس کا بنیادی نظریہ یہ ہے کہ خدا ہے، مگر وہ اس درجہ رارفع اور ماورا ہے کہ وہ ارسطو کے پیش کردہ ''تصورِ ناؤس'' سے بھی کہیں زیادہ ارفع واعلیٰ مقام تک جا پہنچا ہے۔ [۲۹] وہ کہتا ہے کہ خدا

ایک ایسی ہستی ہے کہ جسے ابداع یا مبداءاوّل کہیں، پھر بھی اس کی مکمل تعریف کا حق ادا نہیں ہوسکتا۔ہم ان کی صفات کو جس کا وہ حامل ہے، بیان نہیں کر سکتے۔ (۳۰) نوفلاطونی فلاسفہ کے نزدیک عقل وحکمت تلاشِ حقیقت میں ناکام ہیں۔ حقیقت تک رسائی کا واحد ذریعہ نورِ باطن ہے۔ نو فلاطونیت کو یونانی فلسفے کے اہم مکاتب فکر یعنی فیثا غورثیت (Pythagoreanism)، رواقیت (Stoicism)، فلاطونیت (Platonism) اور اسطاطالیت (Aristotelianism) کا مجموعہ کہا جاتا ہے۔

## غالبؔ: فلسفیانہ تناظر میں:

مرزا اسداللہ خان غالبؔ (۱۷۹۷ء-۱۸۶۹ء) اُردو زبان ہی کے نہیں بلکہ دُنیا کے بڑے بڑے اور عظیم شاعروں میں سے ایک ہیں۔ اُن کی شعری عظمت کا اعتراف اُن کی زندگی میں ہی ہوتا رہا اور وہ اطرافِ وطن یا پورے وطن میں مشہور ہوگئے تھے۔ اُن کی وفات کے بعد بھی اُن کی شہرت ہر لحہ بڑھتی چلی گئی اور آج یہ عالم ہے کہ اُردو کا کوئی بھی تذکرہ غالبؔ کے ذکر کے بغیر ممکن نہیں۔ غالبؔ سے پہلے میرؔ (۱۷۲۲ء-۱۸۱۰ء) اپنے آپ کو خدائے سخن کے نام سے متعارف کر چکے تھے۔ غزل کے میدان میں میرؔ سے آگے بڑھنا ممکن نہیں تھا لیکن یہ غالبؔ کی عظمت ہے کہ وہ فکر وفن اور شہرت تینوں میں میرؔ سے آگے نکل جاتے ہیں۔ غالبؔ کے بعد اقبالؔ کی صورت میں اُردو کے ایک بہت بڑے شاعر نمودار ہوتے ہیں۔ اقبالؔ کے سامنے کسی کا چراغ نہ جل سکا لیکن غالبؔ کا حاسئہ فکر اتنا مضبوط اور پائدار ہے کہ اُن کی عظمت کا اعتراف کرتے ہوئے سر عبدالقادر ''بانگِ درا'' (۱۹۲۴ء) کے دیباچے میں صاف اعلان کرتے ہیں کہ اقبالؔ کی صورت میں غالبؔ نے دوسرا جنم لیا ہے۔ غالب اپنے ماقبل اور مابعد شعرا کی عظمتوں کے باوجود اپنے مقام ومرتبے کی مسند پر پوری آب وتاب کے ساتھ جلوہ گر ہیں۔

غالبؔ کی عظمت کی ایک بہت بڑی امتیازی خصوصیت جو انھیں اہلِ علم میں ہر دل عزیز بناتی ہے، اُن کا حکیمانہ اندازِ تفکّر ہے (۳۱) اور اِس بنیاد پر ڈاکٹر عبادت بریلوی غالبؔ کو اُردو زبان کا پہلا فلسفی شاعر قرار دیتا ہے۔ (۳۲) غالبؔ اگر چہ بنیادی طور پر فلسفی نہیں ہیں لیکن فلسفیانہ شعور کے شاعر ہیں۔ وہ فلسفے کے مسائل سے پوری طرح آگاہ ہیں۔ اگرچہ اُنھوں نے کوئی نیا فلسفہ پیدا تو نہیں کیا مگر جو یونانی، مغربی، اسلامی اور ہندوستانی فلسفیانہ نظریے دُنیا میں موجود تھے، اُن کا گہرا شعور غالبؔ کے کلام میں بہ درجۂ اتم موجود ہے۔ سید مظفر حسین برنی لکھتے ہیں:

> غالبؔ اصطلاحی معنوں میں فلسفی تو نہیں مگر اُنھیں فلسفیانہ مسائل سے گہری دلچسپی ہے۔ وہ اِن مسائل کو ایسے دلچسپ انداز میں پیش کرتے ہیں کہ اِن مسائل کی پیچیدگی اور گہرائی کا ہمیں احساس بھی نہیں ہوتا لیکن اگر اُن کے اشعار کی تہیں کھولی جائیں، تو اندازہ ہوتا ہے کہ الفاظ کے پردے میں ایک جہانِ معنی چھپا ہوا تھا۔ (۳۳)

غالبؔ کا فلسفیانہ تفکّر اور ژرف بینی اُردو شاعری کو ایک نئی جہت عطا کرتی ہے۔ اُن کا زاویۂ نظر فلسفیانہ شعور کا حامل ہے۔ وہ اپنے مشاہدے میں آنے والی اشیا کے بارے میں صرف ''کیا ہے؟'' اور ''کس طرح ہے؟'' پر ہرگز اتفاق نہیں کرتے بلکہ ''کیوں ہے؟'' تک آگے بڑھتے ہیں (۳۴) اور یہی غالبؔ کے فلسفیانہ شعور کا بیّن ثبوت ہے۔ اُن کے فلسفیانہ شعور کے متعلق پروفیسر ممتاز حسین لکھتے ہیں:

> ہیگل لکھتا ہے کہ ہر بڑا اور اوریجنل شاعر ایک نیا تصوّرِ حیات اور بیکرانگی (Infinity) کا ایک نیا تصوّر پیش کرتا ہے اور اگر اِس پر فلابیر کے اِس خیال کا اضافہ کیا جائے کہ شاعر کی عظمت اس میں نہیں ہے کہ اُس نے کتنے بہت سے مسائلِ حیات حل کیے بلکہ اِس میں ہے کہ بیکرانگی کے پس منظر میں اُس نے کتنے بہت سے سوالات اُٹھائے ہیں اور کتنے مسلّم عقائد پر شکوک و شبے کی نظر ڈالی ہے تو میں یہ کہنے میں حق بہ جانب ہوں گا کہ مرزا غالبؔ کا شمار انھیں بڑے شعرا کی صف میں کرنا چاہیے کیوں کہ انھوں نے جہاں ایک طرف بیکرانگی کا ایک نیا تصور پیش کیا وہاں زندگی کے بارے میں اتنے بہت سے سوالات اُٹھائے ہیں کہ ان کی مدد سے ان کے فلسفیانہ شعور کی تشکیل کی جا سکتی ہے۔ (۳۵)

اقبالؔ (۱۸۷۷ء- ۱۹۳۸ء) کے یہاں فلسفہ شعر بنتا ہے جب کہ غالبؔ کے یہاں خود شاعری فکر بن جاتی ہے۔ (۳۶) غالبؔ، بیدلؔ (۱۰۵۴ھ-۱۱۳۳ھ) اور اقبالؔ کی طرح فلسفیانہ نظام کو اپنی شاعری کے ذریعے دنیا کو نہیں دیتے بلکہ فلسفہ کے بیشتر نظریات اپنے کلام میں نظم کرتے ہیں۔ (۳۷) ان کی شاعری دماغ کی شاعری ہے۔ ان کے یہاں فکر کی وہ اعلیٰ سطح نظر آتی ہے جو فلسفہ سے قریب تر ہے۔ (۳۸) اس بابت شیخ محمد اکرام لکھتے ہیں:

> غالب باقاعدہ ایک فلسفی نہ سہی لیکن انسانی زندگی کے مختلف پہلوؤں پر ان کے سیکڑوں اشعار فلسفیانہ نوعیت کے ہیں۔ ان کا آغاز خیال حکیمانہ تھا۔ بیدلؔ کے اثر سے قطع نظر انھوں نے اپنے سامنے جو مقصد حیات رکھا تھا وہ ایک حکیم اور مفکر کا تھا۔ (۳۹)

غالبؔ اگر چہ باقاعدہ تاریخ نگار نہیں ہیں لیکن تاریخ سے ان کی دلچسپی حد درجہ ہے اور اسی خوبی نے انھیں فلسفیانہ شعور کا حامل بنا دیا۔ ڈاکٹر تنویر احمد علوی لکھتے ہیں:

> غالب کو تاریخ سے دلچسپی تھی۔ وہ فلسفے اور ادبی شعور کو ہم آہنگ کر کے دیکھنا چاہتے تھے۔ اس لیے تو اپنے ایک خط میں لکھتے ہیں کہ فقہ پڑھ کر کیا کرو گے، تاریخ پڑھ، فلسفہ پڑھ۔ (۴۰)

فلسفہ، تصوف اور نفسیاتی حقائق کو غالبؔ اردو شاعری میں سموتے ہیں۔ حیات و کائنات کو وہ ایک فلسفی کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ ڈاکٹر شوکت سبزواری رقم طراز ہیں:

فلسفیانہ مباحث میں کائنات اور حیات دو اہم بحثیں ہیں۔ پھر ان کے تعلق سے فلسفۂ اخلاق وجود میں آتا ہے۔ یہ سب عصر حاضر کا مکمل نظام فلسفہ ہے جسے غالب نے پیش کیا۔ (۴۱)

اس تناظر میں نورالحق سلیم لکھتے ہیں:

غالب کا رجحانِ طبع فلسفیانہ تھا۔ ہمیں غالبؔ کے کلام میں تغزل کے علاوہ فلسفیانہ حقائق و معارف ملتے ہیں۔ یعنی حیات اور کائنات سے متعلق ان کا اپنا مخصوص نقطۂ نظر فلسفیانہ نوعیت کا حامل ہے۔ (۴۲)

کائنات کے آغاز و انجام اور حقیقت، روح اور مادے کی ماہیت، محسوساتِ مادی، تعلیل، تفہیم، داخلیت اور تشکیک وغیرہ جیسے فلسفے کے بنیادی تصورات کا شعور غالبؔ کی شاعری میں جا بہ جا جلوہ گر ہے۔ وہ حیات و کائنات کے مسائل کو ایک فلسفی کی نظر سے دیکھتے اور دکھاتے ہیں۔ ان کی نظر اور فکر آزادانہ طور پر اسرارِ کائنات کا مشاہدہ کرتی ہے اور اپنی عقلی بصیرت کے ذریعے زندگی کو متنوع زاویوں سے دیکھتی ہے۔ انھوں نے وجودیات (Ontology)، علمیات (Epistemology)، اخلاقیات (Ethics)، جمالیات (Aesthetics)، مابعد الطبیعیات (Metaphysics) اور منطق (Logic) کے دقیق مسائل کو جذبے کی آنچ کے ساتھ اپنی شاعری میں برتا ہے۔ وہ فلسفہ اور شعر کی یکجائی سے اس روایت کی بنیاد رکھتے ہیں جسے معراج تک اقبالؔ پہنچاتے ہیں۔ غالبؔ کے دیکھنے، سمجھنے، نتائج اخذ کرنے اور پیش کرنے کا انداز عامیانہ نہیں بلکہ خاص الخاص ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ان کے خیالات صرف خیالات ہی نہیں بلکہ فلسفیانہ نظریات معلوم ہوتے ہیں۔ مرزا غالبؔ ہر معاملے میں گہرے غور و فکر کے عادی ہیں۔ ان کا کلام اس بات کا شاہد ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اپنے قاری سے بھی گہرے فلسفیانہ شعور کا تقاضا کرتے ہیں۔ ان کی شاعری کا منہاج فلسفیانہ ہے۔ اسلوب احمد انصاری لکھتے ہیں:

ان کا امتیاز اس امر میں ہے کہ ان کے ہاں واقعاتی حقیقت کی سطح اور مابعدالطبیعیاتی حقیقت کی سطح دونوں بہ یک وقت ہم وجود ہے۔ گو اقبالؔ کے ہاں نسبتاً مؤخر الذکر کی اوّلیت زیادہ نمایاں ہے اور غالبؔ کے ہاں اوّل الذکر کی۔ جس طرح کائناتِ فطرت کی توانائیاں لامحدود، متنوع اور غیر مختتم ہیں اسی طرح غالبؔ کی شاعری کی افہام و تفہیم اور فلسفیانہ شعور کے امکانات بھی ہمارے ظن و تخمین کی صلاحیت کے لیے ایک مستقل اور کھلا ہوا چیلنج ہے۔ (۴۳)

اکثر فلاسفہ حقائق کے تضادات کو سلجھانے میں خود ہی تضادات کے شکار ہو جاتے ہیں۔ مگر غالبؔ ایسے شاعر ہیں جو زندگی کے تضادات کو اپنا کر اور متضاد حقائق میں ہم آہنگی پیدا کر کے، حقیقت کے ادراک کی منزل سے اور قریب ہو جاتے ہیں۔ چناں چہ وہ تضادات جو فلسفہ کے نظامِ فکر کی کمزوری کے باعث ختم ہوتے ہیں، غالبؔ کی شاعری کی عظمت کا سبب بن جاتے ہیں۔ یہی وہ خوبی ہے جس کی بہ دولت ان کی شاعری، شاعری سے زیادہ فلسفہ بن جاتی ہے۔ غالبؔ کی شاعری کے

فلسفیانہ تفکر کے حوالے سے مطلوب الحسن سید لکھتے ہیں:

"Ghalib's Urdu poetry consists mostly of Ghazals, in which all kinds of thoughts & moods are permitted to be expressed. He is, therefore occasionally philosophical & equal lyrical"(44)

درحقیقت اردو شاعری میں غالب ایک ایسی شخصیت ہیں جن کا نام آج بے خوف وخطر دنیا کے ممتاز ترین شعرا کے پہلو بہ پہلو اُن کے مد مقابل وہم سر کی حیثیت پیش کیا جا سکتا ہے۔(۴۵) ان کا دل مظہر نور الٰہی کے انعکاس کا آئینہ ہے۔ان کی زبان ترجمانِ حقیقت ہے۔ان کے پرکار تخیل کا دائرہ امکان سے ہم کنار ہے۔عالم کون وفساد میں ایک ذرے کی جنبش بھی ان کے حلقۂ غور سے باہر نہیں ہے۔(۴۶) گویا غالب ایسے فلسفی ہیں جو شاعری کا جامہ زیب تن کیے ہوئے ہیں۔ان کے فلسفیانہ مقام ومرتبے کے حوالے سے صدیقہ بیگم لکھتی ہیں:

غالبؔ جنھیں حالیؔ نے ایک عظیم شاعر کی حیثیت سے پیش کیا تھا، انھیں صلاح الدین خدا بخش نے ایک آفاقی شاعر کا درجہ دیا۔عبدالماجد دریابادی نے انھیں دنیا کے عظیم فلسفیوں اور مفکرین کا ہم پلہ بنایا اور ابوالکلام آزادؔ انھیں ایک قومی ہیرو کی حیثیت سے روشناس کرانے کی کوشش کی۔(۴۷)

عبدالرحمٰن بجنوری، غالبؔ کے فلسفیانہ شعور کی ہمہ گیریت کو بنیاد بنا کر انھیں عظمت کی بلندیوں پر پہنچاتے ہیں۔وہ لکھتے ہیں:

مرزا غالبؔ کی عبادت گاہ عرش وکرسی کے سائے میں ہے۔وہ تسبیح جس پر وہ اسمائے الٰہی کا وظیفہ پڑھتے ہیں صد ہزار دانہ ہے اور وہ دانے اجرام فلکی اور اجسام سماوی ہیں۔کعبہ ودیر، کلیسا اور کنشت اس وضع بارگاہ سے یکساں نظر آتے ہیں، جہاں عوام وخواص کا مذہب منتہی ہوجاتا ہے۔مرزا کے مذہب کا آغاز ہوتا ہے۔(۴۸)

بےخودؔ موہانی، غالبؔ سے متعلق کہتے ہیں کہ جو اوروں کا آسمان ہے وہ مرزا کی زمین ہے۔جو ان کے بدیہیات ہیں وہ اور کے نظریات بھی نہیں۔(۴۹) یہ دعویٰ کافی حد تک حقیقت پر مبنی ہے کیوں کہ غالبؔ ایک رمز شناس فلسفی شاعر ہیں۔ان کی شاعری میں فلسفی کی عقل وادراک، صوفی کی نگاہِ دور بین اور چابک دست مصور کا نازک ہاتھ ان تینوں چیزوں کا اجتماع موجود ہے۔(۵۰) وہ ایک جدت پسند اور فلسفہ طراز شاعر کی حیثیت سے ہمیشہ عظمت کی مسند پر براجمان رہیں گے۔

## کلامِ غالبؔ میں یونانی فلسفے کا شعور:

ملطی مکتبۂ فکر (Milesian School of Thoughts) سے تعلق رکھنے والے فلسفی

طالیس (Thales) (۶۲۴ ق م-۵۴۶ ق م) کو فکر انسانی کی تاریخ میں قابل قدر مقام حاصل ہے۔ وہ سب سے پہلے سورج گرہن کا تعین کرنے والا ہے۔ میدانی سایوں سے اہرامِ مصر کی بلندی معلوم کرنے کا شرف بھی اسے حاصل ہے۔ وہ سمندروں میں سفر کرنے والے جہازوں کے فاصلوں کے لیے ریاضیاتی طریقہ دریافت کرنے والوں میں شمار ہوتا ہے۔ طالیس اور دوسرے ایونی فلاسفہ جس نظریے پر یقین رکھتے ہیں وہ Hylopsychism کا نظریہ ہے۔ اس نظریے کی رو سے مادہ، حواس اور حیات کا حامل ہے اور ان دونوں کو ایک دوسرے سے علاحدہ نہیں کیا جا سکتا۔ ملطہ کے فلاسفہ حیات یا روح کو جوہر (Substance) سے منسوب کرتے ہیں۔ اس بنیاد پر طالیس کہتا ہے کہ خدا ہر شے میں موجود ہے یعنی مادے کی تمام تر صورتوں میں اسی کا ظہور ہے۔ (۵۱) غالبؔ بھی اس مادی کائنات کے اندر صرف ایک ذات مطلق کی جلوہ فرمائی کے قائل ہیں۔ وہ مذکورہ نظرے کو کچھ یوں شعر میں پیش کرتے ہیں:

موجہ از دریا، شعاع از مہر حیرانی چراست

محوِ اصلِ مدعا باش و بہ اجزائش مپیچ (۵۲)

(لہروں کا وجود سمندر سے ہے، شعاعوں کا سورج سے، پھر حیرانی کیسی، تو اصل حقیقت کی طرف مائل ہو اور اس کے اجزا کو چھوڑ دے۔)

ہے مشتمل نمودِ صور پر وجودِ بحر

یاں کیا دھرا ہے قطرہ و موج و حباب میں (۵۳)

ایونی فلاسفہ جس اہم فلسفیانہ مسئلے سے دوچار رہے وہ حقیقتِ مطلق (Ultimate Reality) کی شناخت کا مسئلہ ہے۔ اس اہم نکتے پر غور و فکر کرنے والوں میں ایک اہم نام زینوفینز (Xenophanes) (۵۷۵ ق م-۴۸۰ ق م) کا بھی ہے۔ وہ اپنے فکری دلائل کی بنیاد پر یہ نظریہ قائم کرتا ہے کہ Ultimate Reality دراصل حقیقتِ کلّی (Total Reality) کا نام ہے۔ (۵۴) اس نظریے سے معلوم ہوتا ہے کہ زینوفینز خدا کو کائنات اور کائنات کو خدا ہی سمجھتا ہے۔ غالبؔ بھی کائنات اور حقیقت مطلق کی دوئی کے قائل نہیں ہیں۔ ان کے نزدیک شاہد، شہود اور مشہود دراصل ایک ہی حقیقت کے مختلف نام ہیں:

دلِ ہر قطرہ، ہے ساز ''انا البحر''

ہم اس کے ہیں، ہمارا پوچھنا کیا (۵۵)

اصلِ شہود و شاہد و مشہود ایک ہے

حیراں ہوں، پھر مشاہدہ ہے کس حساب میں (۵۶)

یونان کے الیائی مکتبۂ فکر (Eleatic School of Thoughts) سے تعلق رکھنے والے فلاسفہ کا نظریہ ہے کہ ''All is one'' یعنی سب ایک ہی ہے۔ گویا وہ وجود (Being) کو ایک سمجھتے ہیں۔ غالبؔ بھی شعوری طور پر اس نظریے کے قائل ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ قطرہ اپنی حقیقت میں دریا ہی تو ہے اور قطرہ اپنے وجود کے اعتبار سے عین دریا ہے، صرف متعین شدہ تشخص کی بنیاد پر وہ خود کو بحر نہیں کہتا۔ ان کے نزدیک ہماری حیثیت اگر چہ قطرے کی ہے مگر ہم میں سمندر جتنا علم سمویا ہوا ہے۔ ہم اپنے راہنما خود ہیں۔ ہم کسی بھی منصور کے چھوٹے ظرف کی تقلید کرنے والے نہیں ہیں۔

قطرہ اپنا بھی حقیقت میں ہے دریا، لیکن
ہم کو تقلید تنک ظرفیِ منصور نہیں (۵۷)

پنہاں بہ عالم ایم، ز بس عین عالمیم
چوں قطرہ در روانیِ دریا گمیم ما (۵۸)

(ہم اس کائنات میں گم ہیں کیوں کہ ہم خود کائنات ہیں جس طرح قطرہ سمندر میں گم ہوتا ہے کہ وہ خود سمندر ہے۔)

از وہم قطرہ گیست کہ در خود گمیم ما
اما چو وا رسیم، ہماں قلزمیم ما (۵۹)

(ہم اس وہم میں مبتلا ہیں کہ ہم قطرہ ہیں اور قطرے کا بھی کوئی وجود ہوتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ہم خود میں ڈوب گئے ہیں ورنہ غور کرنے پر معلوم ہوتا ہے کہ ہم ہی سمندر ہیں۔)

مگر ایلیٹک مکتبۂ فکر سے تعلق رکھنے والے فلاسفہ بعد میں مادی دنیا کی توضیح کرتے ہوئے اسے عدم وجود (Non Being) کا نام دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ ایک فریب اور دھوکا ہے۔ چناں چہ غالب جیسے فطین شاعر کا مادی کائنات کے بارے میں نظریہ یہ ہے کہ اس مادی کائنات کا وجود حقیقی نہیں بلکہ صرف خیالی ہے۔ چناں چہ اس میں موجود اشیا کے وجود پر یقین نہیں کیا جا سکتا۔ گویا سارا عالم محض خواب و خیال ہے:

ہاں، کھائیوں مت فریبِ ہستی!
ہر چند کہیں کہ ''ہے'' نہیں ہے (۶۰)

غالبؔ ز گرفتاری اوہام بروں آ

باللہ جہاں ہیچ و بدونیک جہاں ہیچ[61]

(غالبؔ خدا کی قسم یہ جہاں اوراس جہاں کے نیک وبدسب ہیچ ہیں۔ان اوہام اور وہم پرستوں سے باہر آجا)

فیثاغورث (Phythagoras) (۵۷۰ق م-۴۹۵ق م) کا نظریہ ہے کہ سیاروں کی گردش میں سے نغمے نکلتے ہیں۔[62] نیز سیاروں کی حرکت بھی ریاضیاتی نوعیت کی حامل ہے۔جس طرح تناسب سے ساز کے تاروں کی حرکت نغمہ بن جاتی ہے۔اس طرح سیاروں کی گردش نغمہ آفرینی کرتی ہے۔علم نجوم کے مطابق ستارے خوش قسمتی یا بدقسمتی کے اثرات کے حامل ہوتے ہیں۔اگر ہر طالع ہی سے آواز نکلنی ضروری ہے تو غالب کے خیال میں یہ بات سمجھ لینی چاہیے کہ عاشقوں کے اندر سے ہمیشہ نالے کیوں نکلتے رہتے ہیں۔معلوم ہوتا ہے کہ وہ ان کے پیکر ناز ساز کے ساز ہیں۔[63] عشاق کا وجود مجسم بدبختی ہے۔ان کے وجود سے جو فریاد کی آواز نکلتی ہے وہ ان کے طالعِ ناساز کی آواز ہے:

پیکر عشاق، سازِ طالع ناساز ہے

نالہ گویا گردشِ سیارہ کی آواز ہے[64]

دیمقراطیس (Democritus) (۴۶۰ق م-۳۶۰ق م) کا نظریۂ تکوینِ کائنات یہ ہے کہ خلائی و ملائی شکل مخصوص ذرات کی ترکیب کا نتیجہ ہے۔غالبؔ اس مابعدالطبیعیاتی خلائی و ملائی تصور کے قائل ہیں۔وہ سمجھتے ہیں کہ حقیقت مطلق کی ذات خلا ہو یا ملا، ہنگامہ آفرینی کی خوگر ہے:

اے بہ خلاّ و ملا خوئے تو ہنگامہ زا

باہمہ در گفتگو، بے ہمہ با ما جرا[65]

(خدایا تیری ذات خلا ہو یا ملا، ہنگامہ آفرینی کی خوگر ہے سب کے موجود ہونے پر تو ان سے محوِ گفتگو ہوتا ہے، جب کچھ نہ ہو تو تیری ذات پھر بھی اپنی پوری شان میں ہوتی ہے۔)

یونانی فلسفے کا ایک بنیادی تصوّر یہ ہے کہ اشیا اپنی اضداد سے پیدا ہوتی ہیں۔[66] غالبؔ کا عقیدہ بھی تقریباً یہی ہے۔اُن کا اندازِ فکر جدلیاتی نوعیت کا حامل ہے۔وہ اثبات سے نفی اور نفی سے اثبات کی طرف بڑھتے ہیں۔وہ جوڑے دار اضداد (Binary Opposition) کو پہلو بہ پہلو رکھ کر اُنھیں ایک نیا اور مختلف تناظر عطا کرتے ہیں:

مری تعمیر میں مضمر ہے، اک صورت خرابی کی

ہیولٰی برقِ خرمن کا ہے، خونِ گرم دہقاں کا[67]

گار گاہِ ہستی میں لالہ داغ ساماں ہے

برق خرمن راحت، خوں گرم دہقاں ہے[۶۸]

ظالم ہم از نہاد خود آزار می کُشد

بر فرق ارّہ ارّۂ تشدید بودہ است[۶۹]

(ظالم اپنے وجود ہی سے ظلم کی سزا مل جاتی ہے۔ دیکھ لو آرے کے سر پر تشدید ہے، جو آرے کی طرح اِس پر چل رہی ہے۔)

یونانی فلاسفہ میں سے ہیراقلیتوس (Heraclitus) (۵۳۵ ق م-۴۷۵ ق م) حرکت اور تغیر کے فلسفے کا علم بردار ہے۔ اُس کا نظریہ ہے کہ کائنات تغیّر کا ایک سیلاب ہے۔ کوئی چیز ایک لمحے کے لیے بھی اپنی حالت پر قائم نہیں رہ سکتی۔[۷۰] اس کے مطابق کائنات کی ہر شے گزرانِ مسلسل (In State of Flux) کی حالت میں ہے۔ یعنی کائنات دائماً مستقل تغیر (State of Continue Change) کی زد میں ہے۔[۷۱] غالبؔ کا بھی یہی نظریہ ہے کہ کائنات ہر لمحہ بدلتی رہتی ہے اگرچہ اِس کی تبدیلی نمایاں طور پر نظر نہیں آتی:

در ہر مژہ بر ہم زدن ایں خلق جدید ایست

نظارہ سگالد کہ ہماں است و ہما نیست[۷۲]

(ہر بار آنکھ کے جھپکنے میں یہ کائنات نئی ہوتی ہے۔ ہماری نظریں سمجھتی ہیں کہ یہ کائنات وہی ہے لیکن وہی نہیں ہوتی۔)

ہیراقلیتوس کے مطابق زندگی کا مقصد یہ ہے کہ انسان قانونِ تغیّر کو سمجھ کر اس کے مطابق عمل کرے۔ سیّارے اپنے مداروں میں اِس قانون کے مطابق گردش کرتے ہیں۔ جو چیز اِس قانون سے باہر ہونا چاہے، گردن پکڑ کر اُس کو واپس لایا جاتا ہے۔[۷۳] غالبؔ بھی قانونِ تغیّر کے سامنے سرِ تسلیم خم کرنے کے حق میں ہیں:

گر چرخِ فلک گردی، سربر خط فرماں نہ

ورگوئے زمیں باشی وقفِ خم چوگاں شو[۷۴]

(اگر تو گردش کرنے والا سیّارہ ہے، تو قدرت کے فرمان پر سرِ تسلیم خم کر دے اور اگر تو گوئے زمیں ہے ،اپنے آپ کو چوگاں کے لیے وقف کر دے۔)

ہر چہ بینی بہ جہاں حلقۂ زنجیرے ہست

ہیچ جا نیست کہ ایں دائرہ باہم نرسد(۷۵)

(زنجیر میں کئی ایک حلقے ہوتے ہیں جو ایک دوسرے سے پیوست ہوتے ہیں۔ اِس کائنات میں جو کچھ تو دیکھتا ہے، حلقۂ زنجیر ہے۔ کوئی جگہ ایسی نہیں جو اس زنجیری دائرے کے احاطے سے باہر ہو۔)

ہیراقلیتوس کا ایک اور بڑا نظریہ یہ ہے کہ تمام اشیائے کائنات آگ سے وجود میں آئی ہیں۔ ہر چیز آگ کی مرہونِ منّت ہیں۔ ہر چیز اصل کے اعتبار سے آگ ہے اور آگ میں واپس مل جائے گی۔(۷۶) غالبؔ بھی خود کو کائناتِ اصغر اور سر تا پا آگ تصوّر کرتے ہوئے سوختنی کو نوتخلیق کا سبب مانتے ہیں:

کاشانۂ ہستی کے برانداختنی ہے

یا سوختنی، چارہ گر ساختنی ہے(۷۷)

دلے دارم کہ در ہنگامۂ شوق

سرشتش دوز خست و گوہر آتش(۷۸)

(مجھے اللہ نے وہ دل دیا ہے کہ عالمِ شوق میں اُس کی طبیعت دوزخ کی طرح ہوتی ہے اور اُس کی اصل آگ ہے۔)

آتشِ پا ہوں، گدازِ وحشتِ زنداں نہ پوچھ

موئے آتش دیدہ ہے حلقہ مری زنجیر کا(۷۹)

پوچھے ہے کیا وجودِ عدم اہلِ شوق کا

آپ اپنی آگ کے خس و خاشاک ہوگئے(۸۰)

ہیراقلیتوس اشیا کے تغیر کو کائنات کا قانونِ کلی قرار دیتا ہے۔ اس کے خیال میں تمام چیزیں تغیر کی زد میں ہیں اور کسی شے کو بھی ثبات حاصل نہیں ہے۔ ہر شے بدل کر کسی دوسری شے کی صورت اختیار کرتی رہتی ہے۔ غالبؔ ہیراقلیتوس کے اس نظریے کو تسلیم کرتے ہیں کہ ہر شے تغیر پذیر ہے۔ کسی شے کو ثبات حاصل نہیں اور یہ سچائی جدلیاتی مادیت کی روح ہے۔ ضدوں کی وحدت اور آویزش پر ہر شے بدلتی رہتی ہے۔(۸۱) قانونِ تغیر کی بدولت عرصۂ زیست انتہائی قلیل معلوم ہوتا ہے اور اس بنا پر انسان سرگرمِ عمل رہتے ہوئے اس قانون کو قبول کرتا ہے کہ زندگی تغیر کی زد میں ہے اور تغیر کی اس کشمکش کے

نتیجے میں قانونِ تغیر کو دوام حاصل ہے۔اس قانون کے تحت ہر چیز، ہر لحہ اپنی ضد میں تبدیلی ہوتی ہے۔Organic Life مذکر و مونث پیدا کرتی ہے۔اسی طرح اگر علالت نہ ہوتی تو صحت کی قدر نہ ہوتی،خطرے کا وجود نہ ہوتا تو حوصلہ کیسے پیدا ہوتا، بدی نہ ہوتی تو نیکی کیسے پیدا ہوتی اور موت نہ ہوتی تو زندگی کا تصور ناممکنات میں سے ہوتا:

ہوس کو ہے نشاطِ کار کیا کیا
نہ ہو مرنا، تو جینے کا مزا کیا؟(۸۲)

موت و حیات لازم و ملزوم تھیں نہ ہیں
ہر رنگ میں حیات مسلسل ہے پریشاں(۸۳)

ہیراقلیتوس کے نزدیک ''وجود'' اور ''عدم'' دونوں مسلسل تغیر کے عمل کا حصہ ہیں۔تغیر کا عمل ''وجود'' کو ''عدم'' کی طرف دھکیل دیتا ہے۔غالبؔ نے اس نظریے کو یوں موزون کیا ہے:

وحشتِ خوابِ عدم، شور تماشا ہے اسدؔ
جو مژہ جوہر نہیں، آئینہ تعبیر کا(۸۴)

بازی خورِ فریب ہے، اہل نظر کا ذوق
ہنگامہ، گرم حیرتِ بود و نبود تھا(۸۵)

عالم ہمہ مرأت وجود است عدم چیست
تا کار کند چشم، محیط است، کراں ہیچ(۸۶)

(یہ کائنات سرتاپا آئینہ حیات ہے۔عدم کیا ہے یعنی کچھ نہیں جہاں تک نظر کام کرتی ہے زندگی کا ایک سمندر ہے جس کا کوئی کنارہ نہیں)

ایمپی ڈوکلیز (Empedocles)(۴۹۵ق م-۴۳۵ ق م) کہتا ہے کہ انسانوں کے اندر پائی جانے والی نفرت اور محبت اس مادی دنیا میں پائی جانے والی کشش اور تنفر (Attractive & Repulision) کا پرتو ہے جس کے تحت عناصر باہم ہوکر اشیا کو وجود بخشتے ہیں یا پھر جدا ہوکر اسے بکھیر کر فنا کر دیتے ہیں۔وہ تکوین کو اتصال اور فنا کا نام دیتے ہیں۔ غالب اس تصور کو کچھ یوں اپنی شاعری میں موزوں کرتے ہیں کہ سورج کی شعاعیں شبنم کے لیے فنا کا پیغام لے کر آتی ہیں:

پرتو خور سے ہے شبنم کو فنا کی تعلیم

میں بھی ہوں ایک عنایت کی نظر ہوتے تک (۸۷)

شادی و غم ہمہ سرگشتہ تر از یک دگر اند

روز روشن بہ وداع شب تار آمد و رفت (۸۸)

(خوشی ہو یا غم سب ایک دوسرے سے بڑھ کر آوارہ مزاج ہیں۔ روز روشن کو دیکھو، سیاہ رات کو رخصت کرنے کے لیے آیا اور چلا گیا)

سقراط (۴۶۹ق م-۳۹۹ق م) کا نظریہ ہے کہ تمام حقائق کا دروازہ عرفانِ نفس سے کھلتا ہے۔ (۸۹) غالب کا بھی یہی نظریہ ہے کہ Ultimate Reality کا سراغ صرف عرفانِ ذات کے توسط سے ممکن ہے۔ انسان اور حقیقت مطلق تو ایک دوسرے کا عکس ہیں۔ لیکن دوئی کے وہم نے ہمیں ایک دوسرے سے گم کر دیا ہے:

ما ہماں عین خودیم اما خود از وہم دوئی

درمیانِ ما و غالبؔ، ما و غالب حائلست (۹۰)

(ہم سب ایک دوسرے کا عکس ہیں لیکن دوئی کے وہم میں ہر شخص خود کو اس سے الگ سمجھتا ہے۔ گویا ہم اور غالب کے درمیان ہم اور غالب کا تصور حائل ہو گیا ہے۔)

در نوردِ گفتگو از آگہی وا ماندہ ایم

پیچ و تاب رہ نشان دوری سر منزلست (۹۱)

(ہم بحث و مباحثے میں پڑ کر حقیقت سے آگاہی حاصل نہیں کر سکتے چناں چہ عاجز ہو کر رہ گئے ہیں۔ راستے کے پیچ و خم ہی منزل کی دوری کے نشان ہیں)

سقراط کا شاعری کے بارے میں نظریہ ہے کہ شاعر حکمت کے ذریعے سے شعر نہیں کہتے بلکہ ایک طرح کے الہام کے ذریعے شاعری کرتے ہیں۔ (۹۲) غالبؔ کا نظریۂ شاعری بالکل سقراطی مکتبۂ فکر والا ہے۔ وہ شاعری کے الہامی تصور کے حامی ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ شاعرانہ مضامین کسبی نہیں بلکہ غیب سے ذہن میں اترتے ہیں:

آتے ہیں غیب سے یہ مضامیں خیال میں

غالبؔ! صریرِ خامہ، نوائے سروش ہے (۹۳)

ما نبودیم بدیں مرتبہ راضی غالبؔ

شعر خود خواہش آں کرد کہ گردد فن ما(۹۴)

(غالبؔ! ہم تو اس منصب کے لیے آمادہ نہیں تھے شاعری نے خود خواہش کی کہ ہمارا فن بن جائے)

سقراط کا کمال یہ ہے کہ وہ روح (Soul) کو دریافت کرنے والوں میں سے ہے۔ وہ جسم کی بجائے روح کو اصل جوہر سمجھتا ہے۔ اس کے نزدیک روح غیر مرئی اور جسم مرئی چیز ہے۔ مرئی چیز متغیر ہوتی ہے جب کہ غیر مرئی متغیر۔ انسانی جسم ان دو چیزوں سے مرکب ہے۔ روح جو کہ غیر مرئی ہے، نے اپنی بقا کے لیے مرئی چیز کا سہارا لیا ہے۔(۹۵) جب جسم اور روح متحد ہو جائیں تو فطرت روح کو حاکم اور جسم کو محکوم قرار دیتی ہے۔(۹۶) غالبؔ بھی روح کی اوّلیت تسلیم کرتے ہوئے اس حقیقت کا اعتراف کرتے ہیں۔ کہ جسم (کثافت) کے بغیر روح (لطافت) کبھی جلوہ پیدا نہیں کر سکتی:

لطافت ، بے کثافت جلوہ پیدا کر نہیں سکتی

چمن، زنگار ہے آئینۂ بادِ بہاری کا(۹۷)

سقراطی فلسفیانہ بحث کا انداز مجرد ہے۔ وہ اپنے شاگردوں کو دورانِ بحث قدم بہ قدم قطعی مثالوں سے مجرد اصولوں کی طرف لے جاتا ہے اور انھیں مجرد انداز اختیار کرنے کی ترغیب دیتا ہے۔ غالبؔ کا زاویہ نظر زندگی کے بارے میں سقراط کی طرح مجرد ہے۔ ان کا رجحان تجسیم کی بہ جائے تجریدی ہے۔ وہ تجرید کی تجسیم اور پھر تجسیم سے تجرید کی طرف بڑھتے ہیں۔ چناں چہ ہم دیکھتے ہیں کہ وہ فرہاد کی موت کو تیشے کی جگہ معاشرتی رسوم و قیود کا شاخسانہ قرار دیتے ہیں:

تیشے بغیر مر نہ سکا کوہکن، اسدؔ

سرگشتۂ خمارِ رسوم و قیود تھا(۹۸)

سقراط حسن مطلق کو ہی اصل حقیقت سمجھتا ہے۔ اس کے بہ قول جن چیزوں کو ہم خوبصورت کہتے ہیں وہ اس حقیقی حسن کے مظاہر ہیں۔ حسن مطلق قائم بذات اور بے مثل ہے۔ حسن مطلق ہی تمام بھلائیوں کا سرچشمہ ہے۔(۹۹) غالبؔ بھی سقراط ہی کے ہم نوا ہیں اور سمجھتے ہیں کہ جہاں تک حسن کی حقیقت اور ماہیت کا تعلق ہے اس کا ماخذ ذات مطلق ہی ہے:

ہر ذرّہ محو جلوۂ حسن یگانہ ایست

گوئی طلسم شش جہت آئینۂ خانہ ایست(۱۰۰)

(کائنات کا ہر ذرّہ حسن ازلی کے نظارے میں ہمہ تن محو ہو کر رہ گیا ہے۔ یوں معلوم ہوتا ہے کہ یہ دنیا جو شش جہت کا طلسم ہے، ایک آئینہ خانہ ہے)

نیکی کی ماہیت کیا ہے؟ اس بابت یونانی فلاسفہ میں سے سب سے پہلے سقراط کہتا ہے کہ ''نیکی جانکاری کا نام ہے'' سقراط کے برعکس ارسطو نیکی کو افراط وتفریط کے بین بین میانہ روی کا نام دیتا ہے۔ غالبؔ فلسفۂ اخلاق کے اس اہم نکتے کو کچھ یوں شعر میں بیان کرتے ہیں:

بے اعتدالیوں سے، سبک سب میں ہم ہوئے

جتنے زیادہ ہوگئے، اتنے ہی کم ہوئے (۱۰۱)

ارسطو، زینو (Zeno) (۴۹۰ ق م-۳۳۰ ق م) کو جدلیات کا جدامجد کہتا ہے۔ لیکن جدلیات کو سوال و جواب کی شکل میں منظّم طریقے پر پیش کرنے والا سقراط ہی ہے۔ (۱۰۲) سقراطی جدلیاتی طرز انداز دعویٰ و جوابِ دعویٰ سے عبارت ہے۔ غالبؔ کا اندازِ دعویٰ و جوابِ دعویٰ بالکل سقراطی ہے:

جب کہ تجھ بن نہیں کوئی موجود

پھر یہ ہنگامہ اے خدا کیا ہے؟ (۱۰۳)

سقراط کا قول ہے کہ کسی فعل یا انفعال کی کوئی خاص حالت کسی سابقہ فعل یا انفعال پر دلالت کرتی ہے۔ کوئی چیز واقع اس لیے نہیں ہوتی کہ وہ حالتِ وقوع میں ہے بلکہ حالت وقوع میں اس لیے ہے کہ واقع ہوئی ہے اور اس پر کوئی فعل اس لیے نہیں گزرتا کہ وہ حالتِ انفعال میں ہے۔ (۱۰۴) سقراط کے اس قول کا لب لباب یہ ہے کہ کسی دوسرے کے فعل سے اثر پذیر ہونا انفعال کہلاتا ہے۔ زندگی میں فعلیت اور انفعال دونوں کیفیتیں پائی جاتی ہیں مثلاً دنیا کی بے ثباتی سے متاثر ہونا اور اس سے سبق حاصل کرنا ایک انفعال کیفیت ہے۔ (۱۰۵) اس حوالے سے غالبؔ انفعال کی جگہ فعلیت کے قائل ہوتے ہوئے کہتے ہیں کہ شرمندگی سبب ہے پستیٔ ہمت کی چناں چہ عبرت جو کہ ایک غیر مادی چیز ہے انسان کو اسے بھی حاصل کرنے سے گریز کرنا چاہیے:

ہنگامہ زبونیٔ ہمت ہے انفعال

حاصل نہ کیجیے دہر سے عبرت ہی کیوں نہ ہو (۱۰۶)

سقراط عشق کو خواہش کا نام دیتا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ خواہش کی دو قسمیں ہیں ایک وہبی اور دوسری کسبی۔ ان دونوں میں کبھی ہم آہنگی ہوتی ہے اور کبھی جنگ۔ اس جنگ میں کبھی ایک کی فتح ہوتی ہے اور کبھی دوسرے کی۔ (۱۰۷) غالبؔ عشق کی وہبی خواہش کے قائل ہیں۔ ان کے نزدیک عشق اس آگ کی طرح کی ہے کہ اگر ہم کسی کے دل میں لگانا چاہیں تو نہیں لگا سکتے اور کسی کے دل کی لگی ہوئی آگ کو بجھانا چاہیں تو بجھا نہیں سکتے کیوں کہ عشق ایک وہبی چیز ہے:

عشق پر زور نہیں، ہے یہ وہ آتش، غالبؔ!

کہ لگائے نہ لگے اور بجھائے نہ بنے(۱۰۸)

ان کے نزدیک عشق ایک طرف زندگی کے تمام تر مرکزوں کی آماجگاہ ہے تو دوسری طرف ہر درد کی دوا ہوتے ہوئے دردِ لا دوا بھی ہے۔ اگر چہ عشق کرنا انسان کی جبلت ہے اس وہبی جذبے میں دردِ آلام کا علاج انسان کے پاس نہیں ہے:

عشق سے طبیعت نے زیست کا مزا پایا

درد کی دوا پائی، درد بے دوا پایا(۱۰۹)

سقراط زندگی کو ایک تسلسل تسلیم کرتا ہے۔ اس کا خیال ہے کہ اگر موت اسے اپنی آغوش میں لے لے تو اس کی جگہ اور آجائیں گے۔(۱۱۰) یہ ارتقائی عمل تسلسل کے ساتھ جاری رہے گا۔ غالبؔ بھی سقراط کی طرح موت کو حیاتِ انسانی کے ارتقائی عمل کی ایک کڑی تصور کرتے ہیں اور اپنی ذات فنا کو سونپنے کے متمنی ہیں:

فنا کو سونپ، گر مشتاق ہے اپنی حقیقت کا

فروغِ طالع خاشاک، ہے موقوف گلخن پر(۱۱۱)

غالبؔ کا یہ عقیدہ ہے کہ اگر اپنی اصلیت معلوم کرنی ہے تو اپنی ذات کو موت کے حوالے کر دے۔ جس طرح گھاس پھونس خود کو ختم کر کے دوسروں کے لیے حرارت کا باعث ہے اس طرح موت ہی تمھیں حقیقت کی حرارت سے ہمکنار کر دے گی۔ لیکن مشکل یہ ہے کہ موت بھی وہبی چیز ہے:

مرتے ہیں آرزو میں مرنے کی

موت آتی ہے، پر نہیں آتی(۱۱۲)

وہ خود کو راہِ فنا کا مسافر سمجھتے ہیں اور وہ اس راہ کی تشریح کچھ یوں کرتے ہیں کہ فنا کا راستہ دراصل وہ شیرازہ ہے جس نے عالم بکھیرنے والے اجزا کو باہم مربوط کر رکھا ہے۔ گویا ہر شے کا انجام فنا ہے اور فنا کے اس عمل نے کائنات کی منتشر اشیا کو جوڑ کر باندھا ہے۔ اگر فنا کا عمل موجود نہ ہوتا تو شاید کائنات میں ہر کہیں انتشار کا منظر دیکھنے کو ملتا:

نظر میں ہے ہماری جادۂ راہِ فنا، غالبؔ
کہ یہ شیرازہ ہے عالم کے اجزائے پریشاں کا[۱۱۳]

سقراط کے زمانے سے تعلق رکھنے والے سوفسطائی پروڈیکس (Prodicus) موت کا عاشق ہے۔ وہ کہتا ہے کہ انسان کو موت کا متمنی ہونا چاہیے کیوں کہ موت ہی انسانی غم سے نجات دلا سکتی ہے۔[۱۱۴] غالبؔ من وعن اس نظریے کے قائل ہیں۔ وہ موت کو انسان کے غموں سے نجات کا واحد ذریعہ سمجھتے ہیں:

قیدِ حیات و بندِ غم، اصل میں دونوں ایک ہیں
موت سے پہلے آدمی غم سے نجات پائے کیوں؟[۱۱۵]

غمِ ہستی کا اسدؔ! کس سے ہو جز مرگ علاج
شمع ہر رنگ میں جلتی ہے سحر ہوتے تک[۱۱۶]

غالبؔ سقراط کی طرح انسان کو حسن مطلق کی جلوہ گری کو سمجھنے سے قاصر تسلیم کرتے ہیں۔ اُن کی رائے یہ ہے کہ حسن مطلق کا نظارہ، نظارہ ہوتے ہوئے بھی نقاب ہے۔ حسن کے پیچھے جو حقیقت ہے، وہ ظاہر ہوتے ہوئے بھی پوشیدہ ہے:

کہہ سکے کون کہ یہ جلوہ گری کس کی ہے
پردہ چھوڑا ہے وہ اس نے کہ اُٹھائے نہ بنے[۱۱۷]

محرم نہیں ہے تو ہی نوا ہائے راز کا
یاں ورنہ جو حجاب ہے پردہ ہے ساز کا؟[۱۱۸]

سقراط کا عقیدہ ہے کہ جسے ہم حقیقت کہتے ہیں وہ جزئیات میں نہیں ملتی بلکہ کلیات میں پائی جاتی ہے۔[۱۱۹] غالبؔ نے اس فلسفیانہ نکتے کو کچھ یوں اپنی شاعری میں پیش کیا ہے:

پنہاں بہ عالم ایم، زبس عین عالمیم
چوں قطرہ در روانیِ دریا گمیم ما[۱۲۰]

(ہم اس کائنات میں گم ہیں کیوں کہ ہم خود کائنات ہیں۔ جس طرح قطرہ سمندر میں گم ہوتا ہے کہ وہ خود سمندر ہے)

غالبؔ کے بہ قول سمندر میں قطرہ بہ ذاتِ خود سمندر ہی ہوتا ہے۔ قطرے میں سمندر کے سب راز پنہاں ہوتے ہیں، بالکل اس طرح جیسے انسان کے ہاں کائنات کے سارے راز پنہاں ہیں۔ گویا انسان ہی کائنات کا راز داں ہے۔

قطرہ اپنا بھی حقیقت میں ہے دریا، لیکن
ہم کو تقلیدِ تنک ظرفیِ منصور نہیں [۱۲۱]

افلاطون (۴۲۷ق م-۳۴۷ق م) کا نظریہ ہے کہ موجود عالم سے بالا ایک ''عالم خیالات'' بھی ہے۔ جہاں ہر شے کا ایک مثالی تصور (Ideal Image) موجود ہے جو ہر لحاظ سے مکمل ہے۔ یہ مثالی تصورات ازل سے ہیں اور ابد تک رہیں گے۔ [۱۲۲] عالمِ خیالات (World of Ideas) میں ایک مثالی شبیہ موجود ہے، جس کا مشاہدہ ہماری روح کر چکی ہے۔ [۱۲۳] اس کے اس نظریے کا خلاصہ یہ ہے کہ وہ اس دنیا میں موجود ہر شے کو عالم تصور میں موجود اشیا کی نقل تصور کرتا ہے۔ اس کے نزدیک دائمی اشیا صرف عالم خیالات (World of Ideas) میں موجود ہیں۔ باقی ہر شے محض نقل ہے، دھوکا ہے، فانی ہے اور محض فریب ہے۔ غالبؔ بھی افلاطون کی طرح عالم موجود کی ہر شے کو محض فریب سمجھتے ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ کائنات محض سایہ ہے۔ اس کی کوئی حقیقت نہیں ہے۔ وہ ناقابل تغیر تصورات کا عکس ہے لہٰذا اس کے فریب میں نہیں آنا چاہیے:

یارب! ہمیں تو خواب میں بھی مت دکھائیو!
یہ محشرِ خیال کہ دنیا کہیں جسے [۱۲۴]

ہستی کے مت فریب میں آجائیو اسدؔ
عالم تمام حلقۂ دامِ خیال ہے [۱۲۵]

ہاں کھائیو مت فریب ہستی
ہر چند کہیں کہ ''ہے'' نہیں ہے [۱۲۶]

صور کن نقوش است و ہیولیٰ صفحہ
صفحہ عنقاست چہ گوئی ز نقوش الواں [۱۲۷]

(ہیولیٰ کے صفحے پر اعیانِ ثابتہ کے عکس سے صورتیں بنتی ہیں لیکن جو صفحہ ہی عدم ہے اس پر جو نقوش ہوں گے ان کی ہستی کی کیا حقیقت ہوگی۔)

افلاطون کہتا ہے کہ زمان ومکان حدود سے باہر تصورات یا امثال کی دنیا ہے۔اس دنیا میں جتنے مظاہر وحوادث ہیں وہ سب انھیں ازلی نمونوں کے ناقص پرتو ہے۔ غالبؔ کے ہاں اس تصور کی ترجمانی موجود ہے۔ وہ بھی اس دنیا کے مظاہر کو حقیقتِ مطلق کے حسن بسیط کا پرتو سمجھتے ہیں:

ہے تجلی تری سامانِ وجود
ذرّہ بے پرتو خرشید نہیں (۱۲۸)

تمثالِ ناز، جلوۂ نیرنگ اعتبار
ہستی عدم ہے، آئینہ گر روبہ رو نہ ہو (۱۲۹)

افلاطون کے نزدیک کائنات کی چیزیں حقیقی نہیں بلکہ مجازی ہیں۔مجاز کا ایک عین ہے، جو اس عالم ہستی کے ماورا ایک ایسے عالم میں موجود ہے جسے عالم اعیان سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ یہ عالم اعیان مجموعی لحاظ سے بہ ذاتِ خود ایک ازلی و ابدی تصور ہے۔ (۱۳۰) غالبؔ بھی عالم موجودات کی ہر چیز کو مجازی سمجھتے ہوئے کہتے ہیں کہ جس طرح مشرقی عشقیہ روایت میں معشوق کی کمر معدوم سمجھی جاتی ہے بالکل اسی طرح عالم مادی معدوم ہے اگر چہ لوگوں کا یہ نظریہ ہے کہ یہ موجود ہے مگر ہم اس بات کو تسلیم نہیں کرتے، ہمارے نزدیک عالم مادی کا کوئی وجود نہیں ہے۔ یہ صرف انسانی ذہن کی پیداوار ہے:

شاہد ہستی مطلق کی کمر ہے عالم
لوگ کہتے ہیں کہ ''ہے'' پر ہمیں منظور نہیں (۱۳۱)

افلاطون کا صداقت کے بارے میں تصور یہ ہے کہ کسی شخص کو اشیا جس طرح نظر آتی ہیں یہی اس کی صداقت ہے۔ (۱۳۲) غالبؔ کی صداقت کے استنباط کا نظریہ بالکل افلاطونی ہے۔ وہ بہار کے حسن کا مشاہدہ کرنے سے حسن مطلق کی صداقت کا سراغ لگاتے ہیں:

نظارہ عرض جمالت ز نوبہار گرفت
شکوہ صاحب خرمن، ز خوش چیں پیداست (۱۳۳)

(ہماری نظروں نے تیرے حسن و جمال کا اندازہ بہار سے کرلیا۔خوشہ چیں سے خرمن کے مالک کا اندازہ ہوسکتا ہے۔)

افلاطون کے خیال میں حیرت فلسفہ کی ماں ہے۔ (۱۳۴) تحیر کا یہ انداز غالبؔ کے ہاں بہ درجہ اتم موجود ہے۔ وہ کائنات میں انسان کی حیثیت، مادے کی حقیقت اور انسانی ہستی جیسے موضوعات پر جواب طلب سوالات اُٹھاتے ہیں:

جب کہ تجھ بن نہیں کوئی موجود
پھر یہ ہنگامہ اے خدا! کیا ہے؟(۱۳۵)

یہ پری چہرہ لوگ کیسے ہیں
غمزہ و عشوہ و ادا کیا ہے؟(۱۳٦)

کہتے ہیں: ''جیتے ہیں امید پہ لوگ''
ہم کو جینے کی بھی امید نہیں(۱۳۷)

غالبؔ نہ عالم پر بھروسے کے قائل ہیں اور نہ عابد پر اعتبار کرنے کے حق میں:

تکیہ بر عالم و عابد نتواں کرد کہ ہست
آں یکے بیہدہ گو، ایں دگرے بیہدہ کوش(۱۳۸)

(عالم اور عابد پر بھروسہ نہیں کیا جاسکتا کیوں کہ عالم بیہودہ گوئی کرتا ہے اور عابد بیہودہ عمل میں مبتلا ہے۔)

اعیاں ثابتہ کا فلسفہ سب سے پہلے پیش کرنے والا افلاطون ہے۔ اس کے مطابق تصورات کا عالم، عالمِ ازلی ہے۔(۱۳۹) اس کی مثال وہ کچھ یوں پیش کرتا ہے کہ انسان پیدا ہوتے ہیں اور مرتے ہیں لیکن ان کا ازلی تصور یا عین ثابتہ تغیر وتبدل سے مبرا ہے۔(۱۴۰) غالبؔ کے ہاں یہ تصور کچھ اس طرح موجود ہے کہ انھوں نے لاتعداد قسم کے آب گینوں کے عین ثابتہ سنگ مرمر کو سمجھا ہے:

ہر سنگ عین ثابتہ آبگینہ ای
ہر برگ تاک قفل در شیرہ خانہ ایست(۱۴۱)

(ہر پتھر سرتاسر صراحی کا نمونہ بنا ہوا ہے۔ انگور کی بیل کا ہر پتا شیرہ خانہ کا قفل دکھائی دے رہا ہے بہار کی آمد نے ایک عجیب سماں پیدا کر رکھا ہے ہر سنگ ریزہ صراحی بن گئی ہے اور ہر انگور کے پتے سے شراب ٹپکتی نظر آتی ہے)

ہر ذرہ در طریق وفائے تو منزلے
ہر قطرہ از محیطِ خیالت کرا نہ ایست(۱۴۲)

(تیری وفا کی راہ میں ہر ذرہ نشانِ منزل بن گیا ہے اور ہر قطرہ تیرے خیال کے سمندر کا کنارہ)

جس طرح برگِ تاک میں شیرہ خانہ چھپا ہوا ہے اسی طرح ہر چیز ممکناتِ حیات سے معمور ہے۔ ہر ذرہ پابندی کے ساتھ اصل کی طرف منزل طے کرتا ہوا آگے بڑھ رہا ہے۔

افلاطون اس اصلیت سے آگاہ ہے کہ مادی دنیا کے اندر کوئی حقیقت موجود نہیں بلکہ حقیقت مادی کائنات سے ماورا ہے۔ چناں چہ اس بنیاد پر غالبؔ اپنا مسجود عالم امثال ہی کو تصور کرتے ہیں۔ وہ کعبہ کو قبلہ نما تصور کر کے اپنا مسجود عالم ماورا کو قرار دیتے ہیں:

ہے پرے سرحدِ ادراک سے اپنا مسجود

قبلے کو اہلِ نظر قبلہ نما کہتے ہیں (۱۴۳)

محسوسات کی دنیا میں پائی جانے والی اشیا چاہے وہ قدرتی ہو یا مصنوعی ، یہ (Ideas) کے ظلال (Reflection) ہیں۔ (۱۴۴) غالبؔ اس تصور کو بعینہٖ کچھ اس طرح اپنی شاعری میں بیان کرتے ہیں کہ یہ کائنات آئینہ خانہ ہے۔ جس میں تمام مظاہر عکس بن کر نظر آ رہے ہیں:

ہر ذرّہ محوِ جلوۂ حسنِ یگانہ ایست

گوئی طلسمِ شش جہت آئینہ خانہ ایست (۱۴۵)

(کائنات کا ہر ذرہ حسنِ ازلی کے نظارے سے ہمہ تن محویت ہو کر رہ گیا ہے۔ یوں معلوم ہوتا ہے کہ یہ دنیا جو شش جہت کا ایک طلسم ہے ایک آئینہ خانہ ہے)

غالبؔ افلاطون کی طرح حسنِ مطلق کے نظارے اور طلب و جستجو کے محرک کو Eros یا عشق کا نام دیتے ہیں جو اس بے رونق دنیا کی رونق ہے۔ گویا ہماری دنیا میں جو رونق اور چہل پہل موجود ہے وہ عشق کی بدولت ہے۔ عشق باعثِ رونق کائنات ہے:

رونقِ ہستی ہے عشقِ خانہ ویراں ساز سے

انجمن بے شمع ہے، گر برق خرمن میں نہیں (۱۴۶)

غالبؔ کے نزدیک عشق وہ محرک ہے جو وجود و عدم کی حدود میں سما نہیں سکتا۔ جس طرح خس و خاشاک آگ میں پڑ کر بھسم ہو جاتے ہیں اور پھر اسے معدوم کہا جا سکتا ہے نہ موجود۔ پس اہلِ عشق بھی عشق کی تپش کی وجہ سے وجود و عدم کی حدود و قیود میں نہیں سما سکتے:

پوچھے ہے کیا وجود و عدم اہل شوق کا
آپ اپنی آگ کے خس و خاشاک ہو گئے[(۱۴۷)]

عشق کے تغافل سے ہرزہ گرد ہے عالم
روئے شش جہتِ آفاق، پشتِ چشمِ رنداں ہے[(۱۴۸)]

افلاطون حواس کی اس مادی دنیا میں تغیر کا قائل ہے مگر وہ حقیقت مطلق کو ابدی اور غیر متغیر سمجھتا ہے۔[(۱۴۹)] غالبؔ بھی افلاطون کی طرح حقیقتِ مطلق کو غیر متغیر اور ابدی تسلیم کرتے ہیں۔ وہ سمجھتے ہیں کہ حقیقت مطلق غیر متغیر، یگانہ اور یکتا ہے نیز انسانی بصارت اس کا احاطہ نہیں کر سکتی:

اُسے کون دیکھ سکتا کہ یگانہ ہے وہ یکتا
جو دوئی کی بو بھی ہوتی، تو کہیں دوچار ہوتا[(۱۵۰)]

غالبؔ حقائقِ کائنات وحیات کی اصلیت جاننے اور اس تک پہنچنے کے لیے افلاطونی اندازِ نظر کے حامی ہیں۔ ان کے خیال میں پہلے تو جہالت یا لاعلمی کے دائرے سے قدم باہر نہیں نکالنا چاہیے۔ اگر انسان میں آزادنہ تحقیق کی ہمت ہے تو پھر افلاطون جیسے عظیم فلسفی کی طرح حقائق کائنات کو پرکھنا چاہیے۔ بہ صورت دیگر بین بین رہنے سے دھوکے کا سامنا کرے گا:

قدم بروں منہ از جہل یا فلاطوں شو
کہ اگر میانہ گزیں سراب و تشنہ لبی ست[(۱۵۱)]

(جہالت سے قدم باہر نہ رکھو اور اگر رکھنا ہے تو پھر افلاطون بن جاؤ۔ جہالت اور عقل کے درمیان رہو گے تو پھر تیرے علم کی پیاس نہیں بجھ سکے گی اور تو سراب میں رہے گا)

افلاطون وقت کو ایک اصلی عالم کی کیفیت تصور کرتا ہے۔ اس کے بہ قول وقت کا ادراک تغیر سے ہوتا ہے۔ تغیر خود غیر حقیقی چیز ہے۔ اسی لیے جو بھی وقت اس کے ساتھ وابستہ ہے، غیر حقیقی ہے۔[(۱۵۲)] اس کے برعکس پارمنڈیز (پیدائش: ۵۱۴ ق م) کے نظریے کی رو سے وقت غیر متغیر حقیقت کا نام ہے۔[(۱۵۳)] غالبؔ وقت کو ایک غیر متغیر حقیقت تسلیم کرتے ہیں۔ تاہم ان کے نزدیک کائنات کی ہر شے کے لیے وقت کے مختلف پیمانے اور مدارج ہیں اور وقت اضافی ہے۔ غالبؔ زمان کو ماضی، حال اور مستقبل کے خانوں میں تقسیم کرنے کے حق میں نہیں ہیں۔ کیوں کہ وہ وقت کو لمحۂ موجود سمجھتے ہیں:

رفتارِ عمر، قطع رہِ اضطراب ہے
اس سال کے حساب کو، برق آفتاب ہے (۱۵۴)

وجودیات (Ontology) جسے فلسفہ اوّل بھی کہا جاتا ہے، ارسطو (۳۸۴ق م-۳۲۲) کی مابعد الطبیعیات کی ایک فرع ہے۔ جس میں موجودات کا غیر مادی اور فوق الحسی جائزہ لیا جاتا ہے۔ یہ حقیقت سے متعلق بحث کرتی ہے اور یہ معلوم کرنے کی کوشش کرتی ہے کہ حقیقت ذہن ہے یا مادہ یا کوئی اور شے۔ حقیقت ایک ہے یا زیادہ۔ نیز خارجی مظاہر کی حقیقت کیا ہے؟ غالب کے نزدیک حقیقت مطلق (Absolute Reality) ایک ہے۔ وہی حتمی اور دائمی ہے۔ تمام موجودات خارجی تصور علمی کی صورت میں ہمارے علم میں موجود ہیں۔ حقیقت تمام موجودات میں شامل ہوتے ہوتے بھی ان کی بقا کی بنیاد ہے۔ وہ مظاہر کے اندر ہوتے ہوئے بھی ان سے ماورا ہے۔ مادے اور روح کے درمیان کوئی جھگڑا نہیں ہے۔ یہ بہ ظاہر دو نظر آتے ہیں مگر موجود صرف ایک ہی ہے:

اصلِ شہود و شاہد مشہود ایک ہے
حیراں ہوں، پھر مشاہدہ ہے کس حساب میں! (۱۵۵)

غالبؔ سمجھتے ہیں کہ کائنات میں ایک طرح سے یکجہتی اور یکتائی دکھائی دیتی ہے۔ جو شے دیکھی جائے اس کی اور جو اس کی شہادت ہو سب کی اصل ایک ہی ہے:

ہے غیب غیب، جس کو سمجھتے ہیں ہم شہود
ہیں خواب میں ہنوز، جو جاگے ہیں خواب میں (۱۵۶)

جلوہ و نظارہ پنداری کہ از ایک گوہر است
خویش را در پردۂ خلقے تماشا کردۂ (۱۵۷)

(تو جلوے اور نظارے کو ایک سلسلے کی دو کڑیاں سمجھتا ہے۔ اسی لیے تو کائنات (خلق) کے پردے میں آ کر خود ہی اپنے آپ کا نظارہ بھی کر رہی ہے)

غالبؔ کی شاعری میں مذکورہ بالا مابعد الطبیعیاتی تصور کے حوالے سے مجنوں گورکھپوری لکھتے ہیں:

ان کا نظریۂ وجودیات (Ontology) قدما اور خود اُن کے معاصرین کے ارتسامات سے قریب یا دور کی مشابہت رکھتے ہوئے بھی سب سے مختلف ہے۔ غالبؔ اس وحدت الوجود کے قائل تھے جو اشراقیت اور مشائیت یعنی فلسفۂ افلاطون اور فلسفۂ ارسطو کے امتزاج کا نتیجہ تھی۔ (۱۵۸)

یونانی فلاسفہ میں سے ارسطو کی مابعدالطبیعیات کا مرکزی نکتہ یہ ہے کہ کائنات میں جہاں بھی حرکت موجود ہے، اس کا محرک اوّل خدا ہے۔ [۱۵۹] ارسطو کہتا ہے کہ کائنات ابتداء میں بالکل ساکت اور جامد تھی۔ اس میں کسی طرح حرکت کا نام و نشان تک نہ تھا۔ اس ساکت و مادی کائنات کو متحرک کرنے والا ارسطو کے نزدیک ہے:

اس مادے کو متحرک کرنے والے کو اوّلین محرک (First Mover) کہہ سکتے ہیں۔ یہ اوّلین محرک بہ ذاتِ خود ساکت محض ہے۔ لیکن دائمی حرکت کا باعث ہے۔ [۱۶۰]

ارسطو کے نزدیک مادی کائنات کا اوّلین محرک ایک ایسی ہستی ہے جس کو نہ محسوس کیا جا سکتا ہے اور نہ فنا۔ گویا وہ ہر طرح سے مکمل ہے۔ غالبؔ کا بھی یہی نظریہ ہے کہ اس مادی کائنات کو متحرک کرنے والی ہستی ''خدا'' ہے:

ہے کائنات کو حرکت تیرے ذوق سے
پرتو سے آفتاب کے، ذرّے میں جان ہے [۱۶۱]

ارسطو کا نظریہ ہے کہ کائنات کی ہر شے کو کسی نہ کسی تصور نے متحرک کر رکھا ہے۔ ہر پودے کی نشو نما ایک تصور کی تخلیق سے ہوتی ہے۔ نشو نما جسمانی اور مکانی ہے لیکن وہ تصور مکانی نہیں، تمام ارتقائی تصورات کا منتہا خدا ہے۔ [۱۶۲] کائنات کا ہر ذرہ اس کے دم سے متحرک ہے۔ تمام ذرّات بے تابانہ حرکت کر رہے ہیں۔ سب کا رُخ خدا کی طرف پھرا ہوا ہے۔ غالبؔ بھی اس نظریے کے قائل نظر آتے ہیں:

ہے وہی بدمستی ہر ذرّہ کا خود عذر خواہ
جس کے جلوے سے زمیں تا آسماں سرشار ہے [۱۶۳]

ارسطو کے نزدیک خدا ایک ایسے وجود کی حیثیت سے جو (Pure Form) اور (Pure Act) ہے، مکمل طور پر ایک ہستیِ کامل ہے۔ خود کمال ہے اور محتاجِ کمال نہیں۔ خدا مطلق روحیتی جوہر ہے۔ [۱۶۴] غالب بھی خدا کو اکمل، یکتا، نا قابلِ ادراک اور دوئی کی بو سے بھی مبرا ہستی سمجھتے ہیں:

اسے کون دیکھ سکتا کہ یگانہ ہے وہ یکتا
جو دوئی کی بو بھی ہوتی، تو کہیں دو چار ہوتا [۱۶۵]

غالبؔ حقیقتِ مطلق کے ملنے میں آسانی اور دشواری کے قضیے کو Principal of Contriduction کی رو سے کچھ اس طرح واضح کرتے ہیں کہ اگر ایک طرف حقیقتِ مطلق کا ملنا آسان نہیں ہے یعنی دشوار ہے تو دوسری طرف دشوار بھی نہیں یعنی آسان ہے۔ کیوں کہ وہ جسے چاہتا ہے اپنی طرف کھینچ لیتا ہے:

ملنا تیرا اگر نہیں آساں، تو سہل ہے
دشوارا تو یہی ہے کہ دشوار بھی نہیں[۱۶۶]

(جو مادی مظاہر ہمارے سامنے موجود ہیں ان کا ادراک آنکھیں کر سکتی ہیں مگر جو حقائق سینے کے اندر چھپے
ہوتے ہیں یعنی آنکھوں سے اوجھل ہیں انہیں نشانات کی مدد سے دریافت کیا جا سکتا ہے۔)

ارسطو ذاتِ مطلق کے حوالے سے کونیاتی دلیل (Cosmological Argument) کا حامی ہے۔اس کے نزدیک جب ہر معلول کی ایک علت چاہیے تو اس کائنات کی بھی علت ہونی چاہیے۔ یہ علت ایسی ہو کہ خود اسے علت کی ضرورت نہ ہو۔ایسی علت جس پر علت اور معلول کا سلسلہ ختم ہو جاتا ہے، محرکِ اوّل یا خدا ہے۔[۱۶۷] غالب بھی کونیاتی دلیل کے قائل ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ ہر علت کے اندر اس کا معلول مضمر ہوتا ہے۔علت کو دیکھ کر معلول کے متعلق نتیجہ نکالنا یا مقدم پر نظر کر کے مؤخر کو دریافت کرنا ایک منطقی استدلال ہے:

ہر چہ در دیدۂ عیانست نگاہش دارند
ہر چہ در سینہ نہانست ز سیما بینند[۱۶۸]

ارسطوئی منطق کا ایک اہم اصول ''Principal of the Excluded Middle'' ہے۔اس اصول کی رو سے کسی بھی قضیے کو یا تو صادق ہونا چاہیے یا کاذب۔ غالبؔ اس اصول سے متفق ہیں اور سمجھتے ہیں کہ درماندگی میں فریاد کا صادر ہونا اس قضیے کی صداقت کی دلیل ہے۔اس کی مثال وہ یہ پیش کرتے ہیں کہ جب پانی آگ کی حرارت سے کھولتا ہے تب اس میں سے آواز صادر ہوتی ہے:

آگ سے پانی میں اُٹھتے وقت، اُٹھتی ہے صدا
ہر کوئی درماندگی میں نالے سے مجبور ہے[۱۶۹]

ارسطوئی منطق کے مطابق اشیا و اقسام کلیات سے مشتق ہوتی ہیں۔[۱۷۰] اس کی منطق کلیات سے جزئیات کی طرف اترنے کا نام ہے۔غالبؔ کل سے جزو کی طرف آنے کے عملِ معکوس کو کچھ اس طرح بیان کرتے ہیں:

جز نام، نہیں صورت عالم مجھے منظور
جز وہم، نہیں ہستیِ اشیا مرے آگے[۱۷۱]

قطرے میں دجلہ دکھائی نہ دے اور جزو میں کل
کھیل لڑکوں کا ہوا، دیدۂ بینا نہ ہوا[۱۷۲]

غالبؔ کے نزدیک Regress کے اصول پر عمل پیرا ہونے کی صورت میں مختلف اجزا آخر کار کلیات کے منتہا پر ختم ہو جائیں گے۔

ارسطو علم منطق کو Analytic کہتا ہے۔اس کے نزدیک یہ وہ علم ہے جس کا موضوع تصورات کی تحلیل ہے۔ ارسطوئی منطق استخراجی نوعیت کی حامل ہے۔اس میں کلیات، جزئیات کی طرف آتے ہیں۔استخراجی طریقِ استنباط کی صحت کا دارومدار قضیہ کی صحت سے مربوط ہوتا ہے۔غالبؔ کا ذہن استخراجی منطقی نوعیت کا حامل ہے:

کیا شمع کے نہیں ہیں ہوا خواہ اہلِ بزم
ہو غم ہی جاں گداز تو غمخوار کیا کریں!(۱۷۳)

شمس الرحمان فاروقی کے نزدیک اس شعر میں استخراجی منطق کے اصول یعنی مقدمۂ کبریٰ سے، مقدمۂ صغریٰ کی طرف صعود موجود ہے (۱۷۴) یعنی جب غم جاں گداز ہو تو غم خوار مجبور ہوتے ہیں۔جس طرح شمع جلنے کے عمل سے گھلتی رہتی ہے اور ایسا نہیں کہ اہل بزم اس کے غم خوار نہیں ہیں لیکن وہ بے بس ہیں۔شمع کا درد ایسا ہے کہ اس پر کسی کا بس نہیں چلتا۔

ارسطوئی منطق کی اصطلاح Principal of Contriduction کی رو سے کوئی بھی قضیہ بہ یک وقت صادق اور کاذب دونوں نہیں ہوسکتا۔غالبؔ بھی اس قضیے کو تسلیم کرتے ہیں۔ان کا خیال ہے کہ دل اور جگر کے زخموں اور درد پر انسان بہ ذاتِ خود ایک ساتھ نہیں رو سکتا۔لہٰذا وہ دل کے غم پر خود اور جگر کے زخم پر ماتم کرنے کے لیے بہ شرط مقدور نوحہ گر رکھنے کے متمنی تھے:

حیراں ہوں، دل کو روؤں، کہ پیٹوں جگر کو میں
مقدور ہو، تو ساتھ رکھوں نوحہ گر کو میں(۱۷۵)

غالبؔ، ارسطو کی طرح اندھی تقلید سے بے زار ہیں۔وہ آوازِ حق سننے کے لیے خود کوہِ طور کی سیر کرنے کے خواہاں ہیں۔وہ تقلیدِ محض کو عقل و فہم کی موت سمجھتے ہیں:

کیا فرض ہے کہ سب کو ملے ایک سا جواب
آؤ نہ، ہم بھی سیر کریں کوہِ طور کی(۱۷۶)

غالبؔ منقولات پر ہمیشہ معقولات کو ترجیح دیتے ہیں۔وہ فلسفہ اور منطق کے عاشق ہیں۔وہ یونانی فلسفیانہ روایت میں سے ارسطوئی عقلِ اوّل کا تصور قبول کرتے ہیں:

نخستیں نمودار ہستی گرائے
خرد بود کامد سیاہی زدائے (۱۷۷)

(عقل ہی تھی جس نے سب سے پہلے عالم وبود میں قدم رکھا اوراس نے تاریکی کو صاف کیا)

غالبؔ عقل کومعقول بالذات (Noumenon) سمجھتے ہیں۔ان کے نزدیک حقیقت کا علم صرف عقل کے ذریعے ممکن ہے: (۱۷۸)

فروغِ خرد فترۂ ایزدیست
خدا ناشناسی ز نا خریدیست (۱۷۹)

(عقل کا نور خدا کی شان ہے۔اگر آدمی خدا کو نہ پہچانے تو یہ بے عقلی ہوئی)

ارسطو اپنی کتاب ''اخلاقیات'' میں اپنی خوبیوں پر طنز کرنے کو سقراط کا نام دیتا ہے۔گویا ارسطو کے نزدیک اپنی تخفیف قدر کرنے والے طنز کے حامل انسان قابل ترجیح ہیں۔غالبؔ کے ہاں یہی طنز موجود ہے:

زندگی اپنی جب اس شکل سے گزری غالبؔ
ہم بھی کیا یاد کریں گے کہ خدا رکھتے تھے (۱۸۰)

غالبؔ، ارسطوئی فلسفۂ جمال کے حُرکی Dynamic تخلیقی وارتقائی عمل کے قائل ہیں۔ان کا خیال ہے کہ خدا جلیل وجمیل ہے اور تخلیق حسن کا عمل حرکی ہے:

آرائشِ جمال سے فارغ نہیں ہنوز
پیشِ نظر ہے آئینہ دائم نقاب میں (۱۸۱)

قدیم یونانی فلاسفہ میں سے فلاطینوس (Plotinus) (۲۷۰ق م_ ۲۰۴ق م) جو فلسفہ کی تاریخ میں افلاطونِ ثانی کے نام سے مشہور ہے، کے فلسفے کا ماحصل یہ ہے کہ کائنات اوراس میں موجود متنوع تغیرات اس ہستیِ مطلق کے مختلف شیون ہیں جن میں کثرت اور تعداد کے باوجود اس کی وحدت جھلک رہی ہے۔ (۱۸۲) اس حوالے سے ڈاکٹر ظفر حسن لکھتے ہیں:

> فلاطینوس کے نزدیک عالم کثرت میں ہمیں جتنی اشیا نظر آتی ہیں ان کا وجود محض فریبِ نظر ہے۔اصل حقیقت واحد ہے۔ یہ واحد حقیقت مختلف شکلوں میں ظاہر ہوتی ہے جن سے عالم کثرت پیدا ہوتا ہے۔ (۱۸۳)

غالبؔ اس حوالے سے فلاطینوس کے ہم نوا ہیں۔ ان کے مطابق خدا تمام موجودات کا منبع ہے۔ وہ لامحدود ہے۔ وہ ابدی اشراق (Emanation) کا سر چشمہ ہے:

چشم بکشاں کہ جلوۂ دیدار
متجلی ست از در و دیوار
کل شئی محیط می بینم
آنکہ می بینیش بہ نقش و نگار (۱۸۴)

(آنکھیں کھول دیں کہ در و دیوار سے ذاتِ مطلق کے جلوے عیاں ہیں۔ اس کا علم کائنات کی ہر چیز کو محیط ہے۔ اس کی ذات کے علاوہ اے انسان جو تمہیں نظر آ رہا ہے وہ صرف نقش و نگار ہے)

فلاطینوس بنیادی طور پر وحدۃ الوجودی فلسفے کا حامی ہے۔ اس کے مطابق موجوداتِ کائنات حقیقت مطلق سے اس طرح پیدا ہوتے ہیں جس طرح آفتاب سے روشنی۔ خدا خود نور ازل ہے اور جب اسے اپنی صورت کا مشاہدہ منظور ہوا تو کائنات وجود میں آ گئی۔ (۱۸۵) غالبؔ کا بھی یہی عقیدہ ہے:

منظور تھی یہ شکل، تجلی کو نور کی
قسمت کھلی ترے قد و رُخ سے ظہور کی (۱۸۶)

فلاطینوس انسانی روح کو روحِ عظیم کا ایک حصہ مانتا ہے۔ اس کے نظریے کے بہ موجب انسانی روح، روحِ اعظم کا پرتو ہے۔ روحِ اعظم کو جب منظور ہوا کہ اپنی صورت کا مشاہدہ کرے تو کائنات وجود میں آئی:

دہر جز جلوۂ یکتائی معشوق نہیں
ہم کہاں ہوتے اگر حسن نہ ہوتا خود بیں (۱۸۷)

گویا کائنات حسنِ مطلق کے حسن کی یکتائی کے سوا کچھ اور نہیں ہے۔ کائنات حسن کی شکل میں عیاں ہے۔ حسن خود اپنے آپ کو دیکھنے کا مشتاق ہے۔ اگر حسن خود کو دیکھنے کا متمنی نہ ہوتا تو مخلوق میں حسن پرستی کی صلاحیت بھی موجود نہ ہوتی۔

فلاطینوس جبر و اختیار کے مسئلے میں مادی جبریت کا قائل ہے۔ اس کا نظریہ ہے کہ مادہ اور حرکت کے قوانین اٹل ہیں۔ جو کچھ کائنات میں رونما ہوتا ہے وہ انھیں اٹل قوانین کے عین موافق رونما ہوتا ہے۔ غالبؔ کا تصورِ تقدیر بھی فلاطینوس کی طرح مادی جبریت والا ہے:

بر دست و پائے بند گرانے نہادۂ

نازم بہ بندگی کہ نشانے نہادۂ (۱۸۸)

(ہاتھ پاؤں پر تو نے بھاری زنجیریں ڈال دی ہیں۔ میں اس بندگی میں ہونے پر ناز کرتا ہوں کہ اس سے ایک امتیازِ جبریت تو حاصل ہوا۔)

نو فلاطونی فلاسفہ حقیقت کی تاویل کچھ اس طرح کرتے ہیں کہ حقیقت مطلق نور تو ضرور ہے مگر وہ اپنے اظہار کے لیے مادے کا محتاج نظر آتا ہے۔(۱۸۹) غالبؔ بھی یہی نظریہ رکھتے ہیں کہ نور کی جلوہ گری کے لیے اعیانِ ثابتہ کا وجود ضروری ہے یعنی پوری مادی کائنات کثیف ہے مگر اس کی اہمیت اس سے ظاہر ہے کہ لطافت اس کے بغیر خود کو ظاہر کرنے سے عاجز سمجھتی ہے:

لطافت، بے کثافت جلوہ پیدا کر نہیں سکتی

چمن زنگار ہے آئینۂ بادِ بہاری کا (۱۹۰)

فیلو (Philo) (۵۰ ق م۔ ۳۰ ق م) کے بہ قول خدا اپنی عظمت، قدرت، رحمت اور کمال کے لحاظ سے اتنا عظیم اور بلند ہے کہ انسان نہیں جان سکتا کہ وہ کیا ہے۔ لیکن یہ بات یقینی ہے کہ خدا موجود ہے۔ خدا علت العلل (Cause of Cause) ہے۔ جس طرح شمع پورے ماحول کو روشن کرتی ہے اس طرح خدا کے نور سے پوری کائنات منور ہے۔ (۱۹۱) غالبؔ کے نزدیک ذاتِ مطلق نہ صرف علت العلل ہے بلکہ وہ تخلیق کائنات سے پہلے بھی اور آج بھی ابدی ہے اور اس کا احاطہ کرنا دور از قیاس ہے۔ مخلوق کا حقیقتِ مطلق سے تعلق کی نوعیت صدور یا Emanation کی ہے:

دل ہر قطرہ ہے ساز 'انا البحر'

ہم اس کے ہیں، ہمارا پوچھنا کیا (۱۹۲)

اقلیدس کہتا ہے کہ خیر ہی لایزال اور ابدی حقیقت ہے۔ نیز یہ صداقت، عقل اور خدا جیسے ناموں سے موسوم ہے۔ اس کے مقابلے میں کثرت کی کوئی حقیقت نہیں۔ یہ عارضی اور فانی ہے۔ (۱۹۳) غالبؔ بھی کثرت عالم کی حقیقت سے صاف انکاری ہیں:

اے کہ نبوی، ہر چہ نبود در تماشایش مپیچ

نیست غیر از سیمیا عالم بہ سودایش مپیچ (۱۹۴)

(اے وہ جس چیز کا کوئی اپنا وجود نہ ہو اس کے نظارے میں مت الجھ۔ عالم وہم ہے اس کے سودا میں مت

(الف)

ہے غیب غیب، جس کو سمجھتے ہیں ہم شہود
ہیں خواب میں ہنوز، جو جاگے ہیں خواب میں [(۱۹۵)]

سوفسطائی فلاسفہ میں ایک اہم نام گارجیاس (Gorgias) (۴۸۳ق م۔۳۷۵ق م) کا ہے۔ وہ اپنے فلسفہ عدمیت (Philosophy of Nihilism) کی وجہ سے کافی معروف ہے۔[(۱۹۶)] اس کے فلسفۂ عدمیت کے تین اہم نکات یہ ہیں:

۱۔ کوئی شے موجود نہیں۔

۲۔ اگر موجود ہے تو ہرگز ضروری نہیں کہ وہ معلوم بھی ہو۔

۳۔ اگر اتفاقاً اس شے کا علم کہیں سے حاصل ہو بھی جائے تو اس کا ابلاغ ممکن نہیں۔ [(۱۹۷)]

عدمیت کا مطلب ہے کہ اگر کوئی شے موجود ہے تو بھی اس کا علم ممکن نہیں اور اگر علم ہو بھی جائے تو اس کا ابلاغ نہیں ہوسکتا۔ غالبؔ مظاہر میں موجود جلوہ گری کے ابلاغ کے بارے میں تقریباً یہی نظریہ رکھتے ہیں:

وحشت کہاں کہ بے خودی انشا کرے کوئی
ہستی کو لفظِ معنیٔ عنقا کرے کوئی [(۱۹۸)]

کہہ سکے کون کہ یہ جلوہ گری کس کی ہے
پردہ چھوڑا ہے وہ اس نے کہ اُٹھائے نہ بنے [(۱۹۹)]

رواقین (Stoics) کے مطابق اس کائنات کو چلانے والا ایک خلاق اور حیّ القیوم (Creator & Sustainer of Universe) ہستی ہے۔[(۲۰۰)] رواقین کا نظریہ ہے کہ خدا کا دنیا سے وہی تعلق ہے جو روح کا جسم سے ہے۔ جس طرح بیج سے بے شمار پھول پھوٹتے ہیں اسی طرح روح سے ہر قسم کی زندگی نمو پاتی ہے۔[(۲۰۱)] ان کے نزدیک کائنات حسن ازل کا پرتو ہے۔ غالبؔ رواقین کی طرح ذاتِ مطلق کو کائنات کے اندر جلوہ افروز تصور کرتے ہوئے یہ اعتراف بھی کرتے ہیں کہ اس کی مثل کہیں بھی موجود نہیں:

ہر چند ہر ایک شے میں تو ہے
پر تجھ سی کوئی شے نہیں ہے [(۲۰۲)]

غالبؔ فلسفۂ غم کے حوالے سے رواقی مکتبۂ فکر سے کافی متاثر نظر آتے ہیں۔ان کا خیال ہے کہ غم والم سے خوگر ہونے کے باعث تکلیفیں آسان ہوسکتی ہیں۔لہٰذا غم ورنج کے خود ضبطی کا رویہ اپنانا چاہیے:

رنج سے خوگر ہوا انساں تو مٹ جاتا ہے رنج
مشکلیں مجھ پر پڑیں اتنی کہ آساں ہوگئیں (۲۰۳)

اپیقوری (Epicurus) (۳۴۱ق م-۲۷۰ق م) کا فلسفۂ لذتیت (Hedonism) کا بنیادی تصور یہ ہے کہ لذتوں کے حصول کے ساتھ ساتھ الم سے اجتناب کرنا چاہیے۔انسان کو عمدہ قسم کی خوشیاں حاصل کرنی چاہیے اور تمام خوشیوں کا تعلق ذہن سے ہے نہ کہ جسم سے۔ (۲۰۴) غالبؔ لذتیت کے اس نظریے کے قائل ہیں کہ مسرت ذہنی کیفیت کا نام ہے:

جائے استہزا ہے عشرت کوشیٔ ہستی اسدؔ
صبح و شبنم فرصت نشو و نمائے خندہ ہے (۲۰۵)

بزم قدح سے عیش تمنا نہ رکھ، کہ رنگ
صیدِ ز دام جستہ ہے اس دام گاہ کا (۲۰۶)

عشرت صحبت خوباں ہی غنیمت سمجھو
نہ ہوئی غالبؔ! اگر عمر طبعی، نہ سہی (۲۰۷)

اپیقوری علمیات (Epicurean Epistemology) کا ایک بنیادی نکتہ یہ ہے کہ حسی علم ہی جذبات کو منکشف کرنے کا ذریعہ ہوتا ہے۔ (۲۰۸) غالبؔ حسی علم کے ایک فرعی بصری انکشاف کا اظہار کچھ یوں کرتے ہیں:

گو ہاتھ کو جنبش نہیں، آنکھوں میں تو دم ہے
رہنے دو ابھی ساغر و مینا مرے آگے (۲۰۹)

ارسطو کے نزدیک شاعری فطرت کی نقل کا نام ہے نہ کہ ان کے متشابہ کا۔چناں چہ شاعر کو محاکات کچھ اس طرح دکھلا دینی چاہیے جس طرح چشمِ تخیل ان کو دیکھتی ہے۔غالبؔ کے محولہ بالا شعر میں یہ نکتہ موجود ہے۔

متاخرینِ فلسفۂ یونان میں سے پرہو (Pyrrho) کو تشکیک (Scepticism) کا بانی کہا جاتا ہے۔اس کا نظریہ ہے کہ نقص اور شک وشبہ سے پاک علم محال اور ناممکن ہے۔ (۲۱۰) علم خواہ سائنس کے متعلق ہو یا فلسفہ اور مذہب کے

متعلق، اس کی حقیقت ظنی اور احتمالی ہے۔ [۲۱۱] غالبؔ کے مزاج میں تشکیک کا عنصر بہ درجہ اتم موجود ہے۔ وہ کسی بھی قسم کی حقیقت میں یقین نہیں رکھتے۔ غالب کی تشکیک پسندی کے متعلق اُسلوب احمد انصاری لکھتے ہیں:

> غالبؔ تعہدیعنی Commitement کے شاعر نہیں ہیں بلکہ تفتیش اور تفحص کے شاعر ہیں۔ وہ حقائق کو بہ جنسہٖ قبول کرنے کی طرف میلان نہیں رکھتے بلکہ ان کے اندرون میں غوطہ زنی کر کے انھیں از سرِ نو دیکھنا اور پہچاننا چاہتے ہیں۔ اس عمل کے دوران ان کے دل میں تشکیک کے کانٹے چبھتے ہیں۔ وہ مقدمات اور مفروضاتِ ماقبل کا اپنے نقطۂ نظر سے جائزہ لینا چاہتے ہیں۔ اس میں شبہ نہیں کہ غالب نے یونانی فلسفۂ تشکیک کو اپنے دل و دماغ میں رچا بسا رکھا تھا۔ [۲۱۲]

غالبؔ اشیا و مظاہر، ذاتِ مطلق، مادے کی حقیقت اور انسانی ہستی پر تشکیک کا اظہار کرتے ہوئے سوالات اٹھاتے ہیں۔

جب کہ تجھ بن نہیں کوئی موجود
پھر یہ ہنگامہ اے خدا کیا ہے؟ [۲۱۳]

عبرت طلب ہے حلِّ معمائے آگہی
شبنم گداز آئینۂ اعتبار ہے [۲۱۴]

جز نام، نہیں صورتِ عالم مجھے منظور
جز وہم، نہیں ہستیِ اشیا مرے آگے [۲۱۵]

ہستی ہے، نہ کچھ عدم ہے غالبؔ
آخر تو کیا ہے اے "نہیں ہے" [۲۱۶]

وجود کا مسئلہ غالب کے لیے قابلِ غور ہے اور اس حوالے سے جب بھی ان کی فکر میں الجھاؤ پیدا ہوتا ہے وہ تشکیک کی طرف بڑھتے ہیں۔

پکڑے جاتے ہیں فرشتوں کے لکھے پر ناحق
آدمی کوئی ہمارا دمِ تحریر بھی تھا؟ [۲۱۷]

تا کجا اے آگہی! رنگِ تماشا باختن

چشمِ وا گردیدہ، آغوشِ وداع جلوہ ہے [۲۱۸]

مذہب کے بارے میں بھی مرزا غالبؔ کا رویہ تشکیک اور بے یقینی والا ہے:

جانتا ہوں ثوابِ طاعت و زہد

پر طبیعت ادھر نہیں آتی [۲۱۹]

ہم کو معلوم ہے جنت کی حقیقت لیکن

دل کے خوش رکھنے کو غالبؔ! یہ خیال اچھا ہے [۲۲۰]

کلبیت پسند فلاسفہ کا نظریۂ زندگی کی اقدار سے بےزاری عدم دلچسپی کے عمل کو متلازم قرار دیتے ہیں۔کلبیت پسند فلاسفہ عشرت افلاس (Happiness of Poverty) پر یقین رکھتے ہیں۔[۲۲۱] کلبیت (Cynicism) اور تشکیک دونوں لازم وملزوم ہیں۔کلبیت کے حامی چیزوں کو ہیچ سمجھتے ہیں یعنی تمام اشیا سے بے نیازی کے بعد انسان چین سے رہ سکتا ہے۔:

بنا کر فقیروں کا ہم بھیس غالبؔ

تماشائے اہلِ کرم دیکھتے ہیں [۲۲۲]

کائنات کی تخلیق کے بارے میں طالیس کا نظریہ ہے کہ کائنات پانی سے بنی ہے۔اس کے برعکس انکسی مینڈرس کا خیال ہے کہ خلائے بسیط میں جو Ather موجود ہے اس سے کائنات وجود میں آئی ہے۔تاہم غالبؔ کا نظریہ تخلیقِ کائنات ان دونوں فلاسفہ کے برعکس کچھ یوں ہے:

عالم کہ تو چیز دیگرے می دانی

ذاتے ست بسیط منبسط دیگر ہیچ [۲۲۳]

(عالم کو جو تو نے دوسری ہی شے سمجھ لیا ہے وہ تو ایک بسیطِ ذات ہے اس کے علاوہ دوسری کوئی حقیقت موجود نہیں)

ارسطو جیسا عظیم فلسفی یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ چیزوں میں تغیر وتبدل ہمیشہ جاری رہتا ہے۔مگر اصلی عناصر کبھی فنا نہیں ہوتے۔بلکہ ایک نئی ترتیب میں پھر سے ظاہر ہوجاتے ہیں۔انکسی غورث (Anaxagoras) (۵۰۰ ق م-۴۲۸ ق م) مادے کے متعلق کہتا ہے کہ مادہ ناقابلِ فنا (Cognative Ablity) کا حامل ہے۔[۲۲۴] غالبؔ ان دونوں باتوں سے

سوفی صد متفق ہیں۔ ان کے خیال میں کہ مادی اشیا تبدیل ہوسکتی ہیں مگر کبھی بھی فنا نہیں ہوسکتیں۔ وہ اس نظریے کو یوں موزوں کرتے ہیں:

سب کہاں! کچھ لالہ و گل میں نمایاں ہوگئیں

خاک میں، کیا صورتیں ہوں گی کہ پنہاں ہوگئیں (۲۲۵)

یعنی مرنے والی مادی مخلوقات میں سے کچھ تغیر کی صورت میں لالہ وگل کی ایک نئی صورت میں پیدا ہوگئیں۔

یونانی فلاسفہ میں سقراط واحد فلسفی ہے جس نے انسان کو معیارِ کائنات سمجھا۔ پروتاغورث (ایبڈرا) (۴۸۱ق م-۴۱۱ق م) (Protagoras of Abdera) کا بھی یہ قول ہے کہ اس کائنات میں انسان ہی تمام اشیا کا پیمانہ (کسوٹی) ہے۔ (۲۲۶) سقراط کی طرح غالبؔ بھی انسان ہی کو کائنات کا معیار اور غایت سمجھتے ہیں۔ ان کے نزدیک انسان ہی اس کائنات کی تخلیق اور ذات مطلق کے اثبات کی دلیل ہے:

ز آفرینش عالم غرض جز آدم نیست

بہ گرد نقطۂ ما دور ہفت پرکارست (۲۲۷)

(اس کائنات کی غرض وغائیت سوائے انسان کے اور کچھ نہیں ہمارے نقطے کے گرد سات پرکاریں چکر کاٹ رہیں ہے)

برہ آدم از امانت ہر چہ گردوں بر نتافت

ریخت می بر خاک چوں در جامِ گنجیدن نداشت (۲۲۸)

(امانت کے سلسلے میں آسمان جس چیز کی تاب نہ لا سکا وہ آدم نے لے لی۔ جام میں جو شراب پیاں نہ سکی وہ کاک پر گئی)

گویا غالبؔ کے نزدیک انسان ہی کائنات کی قوتوں اور اس کے اسرار کا مرکز ومحور ہے۔

یونانی فلسفے کی تاریخ پر گہری نظر ڈالنے سے یہ حقیقت سامنے آتی ہے کہ بیشتر فلاسفۂ یونان زندگی کی ابتداء کے بارے میں مختلف نظریات پیش کرتے ہیں۔ اس سلسلے میں سب سے قوی اور مدلل نظریہ ایمپی ڈوکلیز کا ہے کہ آگ، ہوا، پانی اور مٹی سے تمام جاندار اشیا کی تشکیل ہوئی ہے۔ بعد میں ارسطو نے اپنی کتاب ''تاریخِ حیوان'' میں ان چار عناصر کو قابل توجہ گردانا ہے۔ زندگی عدم سے کس طرح وجود میں آسکتی ہے۔ یونانی فلسفے کے اس اہم نکتے کی بابت غالبؔ کا نظریہ کچھ یوں ہے کہ روح عدم میں موجود تھی مگر وجود پذیری کی خواہش وکوشش اسے عدم سے باہر لے آتی ہے اور اگر یہ خواہش موجود

نہ ہوتی تو روحِ آدم عدم ہی میں ہمیشہ کے لیے خوابیدہ رہتی۔ گویا غالبؔ کا نظریۂ ارتقا (Evolution) یہ ہے کہ زندگی وجود پذیری کی خواہش سے جنم لیتی ہے:

نیست با غنودن ہا برگ پر کشودن ہا

از عدم بروں آمد سعیِ آدم از من پرس (۲۲۹)

(اُونگھنے میں پر کھولنے اور اُڑنے کا کوئی ساز و سامان نہیں ہے۔ انسان جو عدم سے باہر آیا تو اس کی کوشش کے بارے میں مجھ سے پوچھ)

غالبؔ اپی کیورس کے اس نظریے کے قائل ہیں کہ انسان کی مصیبتوں کا سب سے بڑا سبب یہ ہے کہ اس نے اپنے گرد جنت، دوزخ اور جزا و سزا کے تصورات کا ایک غیر یقینی ہالہ بنایا ہے۔ (۲۳۰) چناں چہ غالبؔ کے کلام میں مذکورہ مذہبی اقدار پر بے یقینی اور ان سے بےزاری کا رویہ ملتا ہے:

طاعت میں تا، رہے نہ مے و انگبیں کی لاگ

دوزخ میں ڈال دو کوئی، لے کر بہشت کو (۲۳۱)

ہنگامہ دلکش ست، نویدم بہ خلد چیست

اندیشہ بے غش ست، نیازم بہ پند نیست (۲۳۲)

(دنیا کے ہنگامے دلکش ہیں، پھر جنت کی خوشخبری کے کیا معنی؟ میرے خیالات صاف اور پاکیزہ ہیں۔ میں پند و نصیحت کا نیازمند نہیں ہوں۔)

ارسٹی پس (Aristipus) (۴۳۵ق م-۳۶۰ق م) لذت پرست (Cyreaniacs) مکتبۂ فکر کی بنیاد رکھنے والا ہے۔ اس کا خیال ہے کہ مسرت اعلیٰ ترین اچھائی کا نام ہے۔ (۲۳۳) غالبؔ خود کو عیش و نشاط سے وابستہ کر کے خوشیاں منانے اور اپنے دکھوں کی حالت پر رقص کرنے کی تلقین کرتے ہیں:

غالبؔ بہ دیں نشاط کے وابستۂ کہ ای

بر خویشتن ببال و بہ بند بلا برقص (۲۳۴)

(غالبؔ تو نے اپنے آپ کو اس طرف سے کیا وابستہ کر لیا ہے۔ اپنے آپ سے خوشی کی بالیدگی حاصل کر اور اپنے غموں پر رقص کر۔)

رواقین اس بات پر زور دیتے ہیں کہ تمام فطری عمل کاریاں جیسے موت یا بیماری، فطرت کے ناقابلِ شکست قوانین کی پابندی کرتی ہیں۔ چناں چہ انسان کو اپنی تقدیر قبول کرنا سیکھنا چاہیے۔ (۲۳۵) غالبؔ تقدیر کے حوالے سے اس اہم نکتے کو سمجھ چکے ہیں۔ پس وہ اپنی تقدیر کو قبول کرتے ہوئے کہتے ہیں:

یہ نہ تھی ہماری قسمت کہ وصالِ یار ہوتا
اگر اور جیتے رہتے یہی انتظار ہوتا (۲۳۶)

نذیر احمد، غالبؔ کے چند اشعار کا انگریزی زبان میں ترجمہ کرتے ہوئے، ان کے کلام میں یونانی فلسفے کے شعور کی عکاسی کچھ اس طرح بیان کرتے ہیں:

"The sky is nothing but the smoke of imagination;

The world is a bewildered dream.

The wilderness is the accumulation of dust of fancy;

A melted drop has been given the name of limitless ocean."(237)

غالبؔ اردو زبان کے وہ پہلے شاعر ہیں جن کے کلام میں یونانی فلسفے کا گہرا شعور موجود ہے۔ اُن کا حاسۂ فکر خاصا مضبوط ہے۔ اُن کے ہاں فکر و جذبہ باہم مل کر فلسفیانہ نہج کی صورت اختیار کر لیتے ہیں۔ اُن کا تصورِ حقیقت (Hegelian) ہے۔ وجود و عدم، حیات و کائنات، ذات و صفات، مابعد الطبیعیات اور جمالیات جیسے فلسفیانہ مباحث اُن کی دلچسپی کے محور رہتے ہیں۔

تاریخِ فکرِ انسانی میں دو طرح کے فلاسفہ گزرے ہیں۔ ایک وہ جن کا فکر و فلسفہ تخلیقی ہے اور دوسرے وہ جو مختلف فلسفیانہ نظریات میں ارتباط پیدا کر کے ایک نئے فلسفے کی تشکیل کرتے ہیں۔ غالبؔ کے یہاں تخلیقی و ارتباطی یونانی فلسفے کی جہتوں کا گہرا شعور موجود ہے۔ وہ منطق کا ابدی ذوق رکھتے ہیں اور اس بنیاد پر وہ اپنے آپ کو ایک بے مثل فلسفی سمجھتے ہیں:

ہمچو من شاعر و صوفی و نجومی و حکیم
نیست در دہر قلم مدعی و نکتہ گوا است (۲۳۸)

(میرے قلم کے نکات گواہ ہیں کہ اس دنیا میں مجھ جیسا شاعر، صوفی، نجومی اور فلسفی موجود نہیں ہے۔)

## حوالہ جات


۱۔ الفرڈ ویبر، تاریخ فلسفہ، مترجمہ: ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم (لاہور: الحمد پبلی کیشنز، ۲۰۱۴ء)، ص ۱۳۔

۲۔ خلیفہ عبدالحکیم، داستان دانش (لاہور، تخلیقات، ۲۰۱۰ء)، ص ۱۶۔

۳۔ نعیم احمد، تاریخ فلسفۂ یونان (لاہور: علمی کتب خانہ، ۱۹۸۹ء)، ص ۲۴۔

۴۔ ڈبلیو۔ٹی۔ سٹیس، یونانی فلسفۂ: مترجمہ: جاوید نواز (لاہور: مشتاق بک کارنر، ۲۰۱۵ء)، ص ۱۲۔

۵۔ ظفر سپل، ورثۂ دانش یونان (لاہور: بک ہوم، ۲۰۱۳ء)، ص ۱۸۔

۶۔ قاضی قیصر الاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن، ۲۰۱۵ء)، ص ۳۔

۷۔ ایضاً، ص ۴۔

۸۔ ڈبلیو۔ٹی۔ سٹیس، یونانی فلسفہ، مترجم: جاوید نواز (لاہور: مشتاق بک کارنر، ۲۰۱۵ء) ص ۲۰۔

۹۔ قاضی قیصر الاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل: بک فاونڈیشن، ۲۰۱۵ء) ص ۶۔

۱۰۔ نعیم احمد، تاریخ فلسفہ یونان (لاہور: علمی کتب خانہ، ۱۹۸۹ء) ص ۳۰، ۳۱۔

۱۱۔ پروفیسر سی۔اے قادر/ اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء) ص ۴۳۷۔

۱۲۔ نعیم احمد، تاریخ فلسفۂ یونان (لاہور: عملی کتب خانہ، ۱۹۸۹ء) ص ۳۷۔

۱۳۔ ڈبلیو۔ٹی۔ سٹیس، یونانی فلسفۂ، مترجم: جاوید نواز (لاہور: مشتاق بک کارنر، ۲۰۱۵ء)، ص ۵۲۔

۱۴۔ ایضاً، ص ۹۱۔

۱۵۔ پروفیسر سی۔اے قادر/ اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)، ص ۱۴۴۔

۱۶۔ ایضاً، ص ۳۹۴۔

۱۷۔ خلیفہ عبدالحکیم، داستان دانش (لاہور: تخلیقات، ۲۰۱۰ء)، ص ۵۵۔

۱۸۔ قاضی قیصر الاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن، ۲۰۱۵ء)، ص ۱۰۰۔

۱۹۔ ظفر حسن، سر سید او رحالی کانظریہ فطرت (لاہور: ادارہ ثقافت اسلامیہ، ۲۰۰۳ء)، ص ۱۳۰، ۱۳۱۔

۲۰۔ ڈاکٹر نعیم احمد، تاریخ فلسفۂ یونان (لاہور: علمی کتب خانہ، ۱۹۸۹ء)، ص ۱۸۵۔

۲۱۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)، ص ۴۰۱۔

۲۲۔ قاضی قیصر الاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب: جلد اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن، ۲۱۰۵ء)، ص ۱۷۔

۲۳۔ ایضاً، ص ۸۲۔

۲۴۔ نعیم احمد: تاریخ فلسفہ یونان (لاہور: علمی کتب خانہ، ۱۹۸۹ء)، ص ۱۹۱۔

۲۵۔ قاضی قیصر الاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن، ۲۰۱۵ء)، ص ۸۹۔

۲۶۔ نعیم احمد، تاریخ فلسفۂ یونان (لاہور: عملی کتب خانہ، ۱۹۸۹ء)، ص ۱۹۵۔

۲۷۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)، ص ۳۸۰۔

۲۸۔ قاضی قیصر الاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن، ۲۰۱۵ء)، ص ۸۸۔

۲۹۔ ایضاً، ص ۱۵۶۔

۳۰۔ ایضاً، ص ۱۵۶۔

۳۱۔ خلیفہ عبدالحکیم، افکار غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۹۹ء)، ص ۲۴۔

۳۲۔ عبادت بریلوی، غزل اور مطالعۂ غزل (کراچی: انجمن ترقی اُردو، ۱۹۵۵ء)، ص ۵۶۳۔

۳۳۔ سید مظفر حسین برنی، پیش لفظ، مشمولہ: افکار غالبؔ، مصنفہ: ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ ۱۹۹۹ء)، ص نمبر ندارد۔

۳۴۔ سعداللہ کلیم، اردو غزل کی تہذیبی و فکری بنیادیں، جلد: دوم (لاہور: الوقار پبلی کیشنز، ۲۰۰۵ء)، ص ۶۸۷۔

۳۵۔ پروفیسر ممتاز حسین، غالب ایک آفاقی شاعر، مشمولہ: تنقیدات، مرتبہ: پروفیسر نذیر احمد (نئی دہلی، غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۹۷ء)، ص ۸۔

۳۶۔ وحید اختر، فلسفہ اور ادبی تنقید (لکھنو: نصرت پبلشرز، ۱۹۷۳ء)، ص ۳۵۳۔

۳۷۔ رشید احمد گوریجہ، غالبؔ فہمی (ملتان: بیکن بکس، ۲۰۰۲ء)، ص ۱۰۲۔

۳۸۔ شمس بدایونی،نقد واثر (دہلی:انجمن ترقی اُردو، ہند،۲۰۰۴ء)،ص۳۱۔

۳۹۔ شیخ محمد اکرام ، حکیم فرزانہ(لاہور:ادارۂ ثقافت اسلامیہ،۲۰۱۰ء)،ص۱۰۵۔

۴۰۔ تنویراحمد علوی،غالبؔ اور ذہن جدید،مشمولہ:جہات غالبؔ :مرتبہ:ڈاکٹرعقیل احمد(نئی دہلی:غالب اکیڈمی،۲۰۰۴ء)،ص۱۰۷۔

۴۱۔ شوکت سبزواری، فلسفہ کلام غالب(کراچی،انجمن ترقی اُردو،۱۹۶۹ء)،ص۲۰۔

۴۲۔ نورالحق سلیم، غالبؔ کا فلسفہ،مشمولہ:الماس: غالب نمبر(میسور:گورنمنٹ مہارانی ویمنس کالج، ۱۹۶۹ء)،ص۱۰۸۔

۴۳۔ اسلوب احمد انصاری،غالب:جدید تنقیدی تناظرات،(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۴ء)،ص۲۴۔

۴۴۔ مطلوب الحسن سید،منتخب کلام غالبؔ(لاہور:الوقار پبلی کیشنز،۲۰۰۰ء)،ص۲۱۔

۴۵۔ حدیقہ بیگم،نقد بجنوری (دہلی:مکتبۂ جامعہ لمیٹڈ،۱۹۸۴ء)،ص۲۵۔

۴۶۔ مالک رام، تذکرۂ معاصرین ,جلد:اول(دہلی:مکتبۂ جامعہ لمیٹڈ،۱۹۷۲ء)،ص۲۵۔

۴۷۔ حدیقہ بیگم، نقد بجنور ی(دہلی:مکتبۂ جامعہ لمیٹڈ،۱۹۸۴ء)،ص۲۵۔

۴۸۔ عبدالرحمٰن بجنوری، محاسن کلام غالبؔ(علی گڑھ:انجمن ترقی اُردو ہند،۱۹۵۲ء)،ص۴۵۔

۴۹۔ بیخود دہلوی،غالبؔ کی شرحوں پر ایک سرسری نظر،مشمولہ: گنجینہ تحقیق(لکھنو:یوپی اُردو اکادمی،۱۹۷۹ء)،ص۳۔

۵۰۔ سید صباح الدین عبدالرحمٰن، غالبؔ مدح وقدح کی روشنی میں :مشمولہ: بین الا قوامی غالب سمینار (دہلی غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۶۹ء)،ص۳۱۹۔

۵۱۔ قاضی قیصرالاسلام،تاریخ فلسفۂ مغرب،جلد:اول(اسلام آباد:نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۵ء)،ص۳۔

۵۲۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ:کلیات غالبؔ (فارسی)،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹرسید تقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ۲۰۰۸ء)،ص۳۳۱۔

۵۳۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، دیوا ن غالبؔ (نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۸۰۔

۵۴۔ قاضی قیصرالاسلام،تاریخ فلسفۂ مغرب،جلداول(اسلام آباد،نیشنل بک فاونڈیشن۲۰۱۵ء)،ص۹۔

۵۵۔ ایضاً،ص۹۔

۵۶۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء)،ص۸۰۔

۵۷۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء)،ص۸۳۔

۵۸۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالب (فارسی) جلد: اول، مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۲۰۰۸ء)،ص۲۳۴۔

۵۹۔ ایضاً،ص۲۳۴۔

۶۰۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء)،ص۱۵۴۔

۶۱۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) جلد: اول، مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۲۰۰۸ء)،ص۳۳۱۔

۶۲۔ خلیفہ عبدالحکیم، افکار غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۹۹ء)،ص۲۱۸۔

۶۳۔ ایضاً،ص۲۱۹۔

۶۴۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء)،ص۱۱۹۔

۶۵۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) جلد: اول، مرتبہ: ڈاکٹر میر تقی عابد ( نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۲۰۰۸ء)،ص۲۱۱۔

۶۶۔ افلاطون، مکالمات افلاطون، مترجمہ: ڈاکٹر سید عابد حسین (لاہور: تخلیقات، ۲۰۰۰ء)،ص۱۷۴۔

۶۷۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء)،ص۱۷۔

۶۸۔ ایضاً،ص۱۲۴۔

۶۹۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) جلد: اول مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۲۰۰۸ء)،ص۲۹۳۔

۷۰۔ قاضی قیصر الاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن، ۲۰۱۵ء)،ص۱۱۔

۷۱۔ خلیفہ عبدالحکیم، داستان دانش (لاہور: تخلیقات، ۲۰۱۰ء)،ص۲۸۔

۷۲۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی)، جلد: اول مرتبہ، ڈاکٹر سید تقی عابد (نئی دہلی: غالب انسٹی

ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۳۰۲۔

۷۳۔ خلیفہ عبدالحکیم،داستان دانش (لاہور:تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۲۹۔

۷۴۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی ) جلد:اول مرتبہ،ڈاکٹر سید تقی عابد( نئ دہلی : غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۵۴۵۔

۷۵۔ ایضاً،ص۳۸۳۔

۷۶۔ ڈبلیو-ٹی سٹیس ،یونانی فلسفہ،مترجمہ:جاوید نواز(لاہور:مشتاق بک کارنر،۲۰۱۵ء)،ص۸۴۔

۷۷۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نسخۂ حمیدیہ)(لاہور:مجلس ترقی ادب،۱۹۹۲ء)،ص۲۶۵۔

۷۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی ) جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹر سید تقی عابد(نئ دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۴۴۶۔

۷۹۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ،غالبؔ کا منسوخ دیوان، مرتبہ:مسلم ضیائی(کراچی:ادارۂ یاد گار غالب،۲۰۱۴ء)،ص۱۔

۸۰۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ (نئ دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۶۵۔

۸۱۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلات فلسفہ (لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۱۸۷۔

۸۲۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ(نئ دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۲۶۔

۸۳۔ غیاث چودھری،وقت اور معرفت،مشمولہ:کائنات اور ہم (لاہور:ٹیکنیکل پبلشرز،۱۹۹۴ء)،ص۷۰۔

۸۴۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، غالبؔ کا منسوخ دیوان ،مرتبہ:مسلم ضیائی(کراچی،ادارہ یادگار غالب، ۲۰۱۴ء)،ص۱۔

۸۵۔ ایضاً،ص۳۔

۸۶۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی ) جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹر سید تقی عابد(نئ دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۳۳۱۔

۸۷۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، دیوان غالبؔ(نئ دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۶۷۔

۸۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،کلیات غالبؔ (فارسی ) ،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹر سید تقی عابد( نئ دہلی : غالب

انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۹۴۔

۸۹۔ خلیفہ عبدالحکیم،داستان دانش(لاہور:تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۷۳۔

۹۰۔ مرزااسداللہ خان غالب، کلیات غالب (فارسی )جلد:اول مرتبہ،ڈاکٹرسید تقی عابد( نئی دہلی : غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۹۴۔

۹۱۔ ایضاً،ص۲۹۴۔

۹۲۔ افلاطون، مکالمات افلاطون،مترجمہ:ڈاکٹرسید عابد حسین(لاہور:تخلیقات،۲۰۰۰ء)،ص۷۷۔

۹۳۔ مرزااسداللہ خان غالب،دیوان غالب(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۳۵۔

۹۴۔ مرزااسداللہ خان غالب، کلیات غالب (فارسی)جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹرسید تقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۲۳۔

۹۵۔ افلاطون ، مکالمات افلاطون،مترجمہ:ڈاکٹرسید عابد حسین(لاہور:تخلیقات،۲۰۰۰ء)،ص۱۴۵۔

۹۶۔ ایضاً،ص۱۴۶۔

۹۷۔ مرزااسداللہ خان غالب ، دیوان غالب (نسخۂ حمیدیہ)(لاہور:مجلس ترقی ادب،۱۹۹۲ء)،ص۶۵۔

۹۸۔ ایضاً،۲۹۔

۹۹۔ ڈاکٹرنصیراحمد ناصر،تاریخ جمالیات،جلد:اول(لاہور:فیروزسنز پرائیوٹ لمیٹڈ،۱۹۹۰ء)،ص۴۳۔

۱۰۰۔ مرزااسداللہ خان غالب، کلیات غالب (فارسی ) جلد:اول،مرتبہ،ڈاکٹرمیرتقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۸۲۔

۱۰۱۔ مرزااسداللہ خان غالب، دیوان غالب(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۳۲۔

۱۰۲۔ پروفیسرسی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلات فلسفہ(لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۱۵۱۔

۱۰۳۔ مرزااسداللہ خان غالب، دیوان غالب (نئی دہلی:غالب،انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۲۸۔

۱۰۴۔ افلاطون،مکالمات افلاطون،مترجمہ:ڈاکٹرسید عابد حسین(لاہور:تخلیقات،۲۰۰۰ء)،ص۶۰۔

۱۰۵۔ خلیفہ عبدالحکیم، افکار غالب(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۲۰۶

۱۰۶۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب،انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۹۸۔

۱۰۷۔ افلاطون،مکالمات افلاطون ،مترجمہ:ڈاکٹرسیدعابد حسین (لاہور:تخلیقات،۲۰۰۰ء)،ص۲۶۹،۲۷۰۔

۱۰۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۵۱۔

۱۰۹۔ ایضاً،ص۱۲۔

۱۱۰۔ صائمہ شمس ، اُردو غزل میں مرگ وحیات کا تصور (اسلام آباد:ادارہ فروغِ قومی زبان،۲۰۱۲ء)،ص۱۶۔

۱۱۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۵۸۔

۱۱۲۔ ایضاً،ص۱۲۸۔

۱۱۳۔ ایضاً،ص۱۷۔

۱۱۴۔ ظفر سپل، ورثہ دانش یونان (لاہور: بک ہوم،۲۰۱۳ء)،ص۴۵۔

۱۱۵۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۹۵۔

۱۱۶۔ ایضاً،ص۶۷۔

۱۱۷۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۵۱۔

۱۱۸۔ ایضاً،ص۱۸۔

۱۱۹۔ خلیفہ عبدالحکیم،داستان دانش (لاہور:تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۴۳۔

۱۲۰۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، کلیات غالب (فارسی) ،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۳۴۔

۱۲۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۸۳۔

۱۲۲۔ اکبرلغاری ، فلسفے کی مختصر تاریخ (فیصل آباد: مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۳۵۔

۱۲۳۔ ایضاً،ص۳۶۔

۱۲۴۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،غالب کا منسوخ دیوان ،مرتبہ:مسلم ضیائی (کراچی:ادارہ یادگارغالب،

۲۰۱۴ء)،ص۱۶۸۔

۱۲۵۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۱۷۔

۱۲۶۔ ایضاً،ص۱۵۴۔

۱۲۷۔ خلیفہ عبدالحکیم ، افکار غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۶۵۔

۱۲۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۷۷۔

۱۲۹۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نسخہ حمیدیہ)(لاہور: مجلس ترقی ادب،۱۹۹۲ء)،ص۱۶۶۔

۱۳۰۔ نصیراحمد ناصر،غالب کے چند جمالیاتی تصورات ،مشمولہ:راوی -غالب نمبر: جلد:۶۲،شمارہ: ۲(لاہور: گورنمنٹ کالج، اپریل۱۹۶۹ء)،ص۴۰۔

۱۳۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۸۲۔

۱۳۲۔ ظفر سپل،ورثہ دانش یونان(لاہور: بک ہوم،۲۰۱۳ء)،ص۴۳۔

۱۳۳۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، کلیات غالبؔ (فارسی ) ،جلداول،مرتبہ:ڈاکٹر میر تقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۹۲۔

۱۳۴۔ خلیفہ عبدالحکیم،داستان دانش(لاہور: تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۱۹۵۔

۱۳۵۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۲۸۔

۱۳۶۔ ایضاً،ص۱۲۸۔

۱۳۷۔ ایضاً،ص۷۷۔

۱۳۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، کلیات غالبؔ (فارسی) جلد:اول مرتبہ،ڈاکٹر میر تقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۴۴۲۔

۱۳۹۔ خلیفہ عبدالحکیم،افکار غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۳۹۳۔

۱۴۰۔ ایضاً،ص۳۹۳۔

۱۴۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی ) جلد:اول مرتبہ،ڈاکٹر میر تقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۸۲۔

۱۴۲۔ ایضاً،ص۲۸۲۔

۱۴۳۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۷۱۔

۱۴۴۔ افلاطون ، شعریات،مترجمہ:شمس الرحمٰن فاروقی (نئی دہلی: قومی کونسل برائے فروغ اُردو زبان،۱۹۹۸ء)، ص۱۹۔

۱۴۵۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، کلیات غالبؔ (فارسی)،جلداول،مرتبہ:ڈاکٹر سید تقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۸۲۔

۱۴۶۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالب(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۴۷۔

۱۴۷۔ ایضاً،ص۱۶۵۔

۱۴۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ،دیوان غالبؔ (نسخہ حمیدیہ)(لاہور:مجلس ترقی ادب،۱۹۹۲ء)،ص۲۵۹۔

۱۴۹۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ(لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۶۴۔

۱۵۰۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۲۵۔

۱۵۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی)،جلداول،مرتبہ:ڈاکٹر سید تقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۳۲۳۔

۱۵۲۔ خلیفہ عبدالحکیم ، افکار غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۲۲۰۔

۱۵۳۔ ڈبلیو-ٹی-سٹیس، یونانی فلسفہ،مترجم:جاوید نواز(لاہور:مشتاق بک کارنر،۲۰۱۵ء)،ص۴۰۔

۱۵۴۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۲۲۔

۱۵۵۔ ایضاً،ص۸۰۔

۱۵۶۔ ایضاً،ص۸۱۔

۱۵۷۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،شرح کلیاتِ غالبؔ(فارسی)، متشرحہ:ڈاکٹر خواجہ حمید یزدانی(لاہور: مکتبہ دانیال،۲۰۰۴ء)،ص۵۸۱۔

۱۵۸۔ مجنوں گورکھپوری،غالب شخص اور شاعر(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۵ء)،ص۴۲۔

۱۵۹۔ خلیفہ عبدالحکیم،افکار غالبؔ (نئی دہلی: غالبؔ انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۲۱۵۔

۱۶۰۔ اکبرلغاری،فلسفے کی مختصر تاریخ (فیصل آباد: مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۴۱۔

۱۶۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۱۳۔

۱۶۲۔ ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم،افکار غالبؔ (نئی دہلی: غالبؔ انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۲۱۶۔

۱۶۳۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نسخۂ حمیدیہ) (لاہور: مجلس ترقی ادب،۱۹۹۲ء)،ص۲۳۳۔

۱۶۴۔ قاضی قیصرالاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب،جلد:اول(اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۵ء)،ص۱۳۳۔

۱۶۵۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالبؔ انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۲۵۔

۱۶۶۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، دیوان غالبؔ(نئی دہلی: غالبؔ انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۹۱۔

۱۶۷۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلا حاتِ فلسفہ(لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۱۳۰۔

۱۶۸۔ خلیفہ عبدالحکیم ، افکار غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۲۹۳۔

۱۶۹۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، غالبؔ کا منسوخ دیوان ،مرتبہ: مسلم ضیائی (کراچی: ادارۂ یادگار غالب،
۲۰۱۴ء)،ص۱۷۳۔

۱۷۰۔ خلیفہ عبدالحکیم ، افکار غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۱۳۳۔

۱۷۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۶۲۔

۱۷۲۔ ایضاً،۲۷۔

۱۷۳۔ ایضاً،ص۸۵۔

۱۷۴۔ شمس الرحمٰن فاروقی، تفہیمِ غالبؔ (لاہور: اظہار سنز،۲۰۰۵ء)،ص۱۷۳۔

۱۷۵۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص
۳۳۶۔

۱۷۶۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۷۷۔

۱۷۷۔ انور معظم،غالب کی فکری وابستگیاں (لاہور: الوقار پبلی کیشنز،۲۰۱۵ء)،ص۲۵۶۔

۱۷۸۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلا حاتِ فلسفہ(لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۳۱۶۔

۱۷۹۔ انور معظم، غالبؔ کی فکری وابستگیاں (لاہور: الوقار پبلی کیشنز، ۲۰۱۵ء۹)، ص۲۵۹۔

۱۸۰۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء)، ص۱۲۰۔

۱۸۱۔ ایضاً، ص۸۱۔

۱۸۲۔ شوکت سبزواری، فلسفۂ کلامِ غالبؔ (کراچی: انجمن ترقی اردو، ۱۹۶۹ء)، ص۵۶۔

۱۸۳۔ ظفر حسن، سرسید اور حالی کا نظریۂ فطرت (لاہور: ادارۂ ثقافت اسلامیہ، ۲۰۰۳ء)، ص۱۳۵۔

۱۸۴۔ شوکت سبزواری، فلسفۂ کلامِ غالبؔ (کراچی: انجمن ترقی اردو، ۱۹۶۹ء)، ص۵۷۔

۱۸۵۔ نصیر احمد ناصر، غالبؔ کے چند جمالیاتی تصورات، مشمولہ: راوی۔ غالبؔ نمبر، جلد نمبر: ۶۳، شمارہ: ۲ (لاہور: گورنمنٹ کالج، اپریل ۱۹۶۹ء)، ص۶۴۔

۱۸۶۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء)، ص۱۷۶۔

۱۸۷۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ، مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)، ص ۲۴۰۔

۱۸۸۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، شرح کلیاتِ غالبؔ (فارسی)، مترجمہ: ڈاکٹر خواجہ حمید یزدانی (لاہور: مکتبہ دانیال، ۲۰۰۴ء)، ص۵۸۸۔

۱۸۹۔ اسلوب احمد انصاری، کلام غالبؔ کا ایک رُخ، مشمولہ: تنقید غالب کے سو سال، مرتبہ: گروپ کیپٹن سید فیاض محمود (لاہور: پنجاب یونیورسٹی، ۱۹۶۹ء)، ص۴۹۳۔

۱۹۰۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ، مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)، ص۱۴۹۔

۱۹۱۔ امین احسن اصلاحی، فلسفے کے بنیادی مسائل (لاہور: فاران فاؤنڈیشن ۱۹۹۷ء)، ص۲۵۔

۱۹۲۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء)، ص۲۶۔

۱۹۳۔ انور معظم، غالبؔ کی فکری وابستگیاں (لاہور، الوقار پبلی کیشنز، ۲۰۱۵ء۹)، ص۱۶۷۔

۱۹۴۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیاتِ غالبؔ (فارسی)، جلد اوّل، مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد، (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۲۰۰۸ء)، ص۲۳۲۔

۱۹۵۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء) ص ۸۱۔

۱۹۶۔ قاضی قیصرالاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن، ۲۰۱۵ء)، ص ۵۰۔

۱۹۷۔ ایضاً، ص ۵۰۔

۱۹۸۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، غالبؔ کا منسوخ دیوان، مرتبہ: مسلم ضیائی (کراچی: ادارۂ یادگار غالب، ۲۰۱۴ء) ص ۱۶۱۔

۱۹۹۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء) ص ۱۵۱۔

۲۰۰۔ قاضی قیصرالاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن، ۲۰۱۵ء) ص ۷۵۔

۲۰۱۔ امین احسن اصلاحی، فلسفے کے بنیادی مسائل (لاہور: فاران فاؤنڈیشن ۱۹۹۷ء) ص ۲۵۔

۲۰۲۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء) ص ۱۵۴۔

۲۰۳۔ ایضاً، ص ۹۱۔

۲۰۴۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء) ص ۱۶۹۔

۲۰۵۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء) ص ۲۱۹۔

۲۰۶۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نسخہ حمیدیہ)، (لاہور: مجلس ترقی ادب، ۱۹۹۲ء) ص ۶۶۔

۲۰۷۔ ایضاً، ص ۲۱۷۔

۲۰۸۔ قاضی قیصرالاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن، ۲۰۱۵ء)، ص ۸۷۔

۲۰۹۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء) ص ۱۶۳۔

۲۱۰۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحاتِ فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء) ص ۳۸۰۔

۲۱۱۔ ایضاً، ص ۳۸۰۔

۲۱۲۔ اسلوب احمد انصاری، غالبؔ کے ہاں تشکیک، مشمولہ: غالب نامہ، جلد: ۱۷، شمارہ: ۲، (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، جولائی ۱۹۶۹ء) ص ۲۳۔

۲۱۳۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء)، ص ۱۲۸۔

۲۱۴۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، غالبؔ کا منسوخ دیوان، مرتبہ: مسلم ضیائی (کراچی: ادارۂ یادگار غالب، ۲۰۱۴ء)، ص ۱۶۶۔

۲۱۵۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء)، ص ۱۶۲۔

۲۱۶۔ ایضاً، ص ۱۵۴۔

۲۱۷۔ ایضاً، ص ۳۷۔

۲۱۸۔ ایضاً، ص ۱۶۶۔

۲۱۹۔ ایضاً، ص ۱۲۸۔

۲۲۰۔ ایضاً، ص ۱۳۹۔

۲۲۱۔ قاضی قیصرالاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن، ۲۰۱۵ء)، ص ۶۷۔

۲۲۲۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء)، ص ۷۸۔

۲۲۳۔ خلیفہ عبدالحکیم، حکمت رومی (لاہور: ادارۂ ثقافت اسلامیہ، ۱۹۹۷ء)، ص ۱۰۔

۲۲۴۔ قاضی قیصرالاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن، ۲۰۱۵ء)، ص ۶۸۔

۲۲۵۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء)، ص ۸۹۔

۲۲۶۔ قاضی قیصرالاسلام، تاریخ فلسفۂ مغرب، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن، ۲۰۱۵ء)، ص ۴۷

۲۲۷۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیاتِ غالبؔ (فارسی)، جلد اوّل، مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد، (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۲۰۰۸ء)، ص ۲۷۹۔

۲۲۸۔ ایضاً، ص ۳۰۵۔

۲۲۹۔ ایضاً، ص ۴۳۷۔

۲۳۰۔ ظفر سپل، ورثہ دانش یونان (لاہور: بک ہوم، ۲۰۱۳ء)، ص ۱۲۰۔

۲۳۱۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۸۶ء)، ص ۹۷۔

۲۳۲۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیاتِ غالبؔ(فارسی)،جلداوّل،مرتبہ:ڈاکٹرسیدتقی عابد،(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۸۷۔

۲۳۳۔ یاسرجواد،عالمی انسائیکلوپیڈیا(لاہور:الفیصل ناشران وتاجرانِ،۲۰۰۹ء)،ص۱۲۷۔

۲۳۴۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،شرح کلیاتِ غالبؔ(فارسی)،جلداوّل،مرتبہ:ڈاکٹرسیدتقی عابد،(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۴۵۴۔

۲۳۵۔ جوسٹین گارڈ، صوفی کی دنیا،مترجمہ:شاہدحمید(لاہور:اردوسائنس بورڈ،۲۰۰۵ء)،ص۱۹۹،۲۰۰۔

۲۳۶۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۲۴۔

۲۳۷۔ یوسف حسین خان(Yousuf Husain Khan)،Persian Ghazal of Ghalib (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۰ء)،ص۱۰۔

۲۳۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، کلیاتِ غالبؔ(فارسی)،جلداوّل،مرتبہ:ڈاکٹرسیدتقی عابد،(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۳۵۔

## مغربی فلسفہ: اجمالی تعارف

عیسائیت کے دورِ اوّل سے نشاۃ الثانیہ تک مغربی فلسفے کا سب سے بڑا قضیہ مذہب اور عقل کے درمیان رشتہ تھا۔ عقل کی شناخت عموماً فلسفے اور بالخصوص ارسطو (۳۴۸ ق م۔ ۳۲۲ ق م) کی تشکیل کردہ تکنیک سے ہوتی تھی۔ عیسائیت کی توضیح ارسطو کی ساختہ اصطلاحات سے کی جاتی تھی۔ اس کے بیان کردہ جوہر، عرض، استخراج، ہیئت اور مادہ جیسی اصطلاحات کو استعمال کیا جاتا تھا۔ نقطۂ ہائے نظر میں شدید اختلاف کے باوجود عیسائیت کی صداقت سے انکار ممکن نہ تھا۔ اس دور کے مکاتبِ فکر سے تعلق رکھنے والے فلاسفہ میں سے سینٹ آگسٹائن، جان اسکاٹس اریگنا، سینٹ انسلیم کنٹربری، روزی لینس، پیٹر ابیلارڈ، تھامس ایکوائی نیس اور ولیم اوخام شامل ہیں۔

سینٹ آگسٹائن (Saint Augustine) (۳۵۴ء۔۴۳۰ء) کوئی منظّم اور واحد انداز کا فلسفی تو نہیں ہے لیکن وہ ایک نابغۂ روزگار مصنف ضرور ہے۔ وہ ذہنی طور پر جدت پسند ہے اور اپنے ذاتی اعتقادات کی فلسفیانہ کھوج کے لیے اپنے شعوری وجود کا تجزیہ کرتا ہے۔ وہ نوفلاطونی فکر سے بے حد متاثر ہے۔ انسانی شعور، تشکیک، ارادہ اور وقت کے بارے میں فلسفیانہ مباحث اس کا موضوع رہا ہے۔ وہ اثباتِ باری تعالیٰ کے لیے روایتی عیسائی استخراجی تکنیک سے بے زار ہے۔ اس کے فلسفیانہ نظام میں کلیسا کی بالادستی اور ضمیر کے تیقن جیسے معیارات کو خاص اہمیت حاصل رہی ہے۔ ضمیر کے تیقن سے اس کی مراد ایسے انسانی علم کا حصول ہے جو مطلق اور یقینی ہو اور یہ یقینی علم انسان ہی کا باطنی تجربہ ہے۔[۱] وہ اخلاقیات میں فلاطونیت کا علم بردار ہے۔ اس کی دلچسپی کا مرکز فلسفۂ خیر وشر ہے۔ اس کا نظریہ ہے کہ اگر خدا خیرِ مطلق ہے تو پھر دنیا میں شر کیوں پایا جاتا ہے۔[۲] اس کے مطابق دنیا میں پائی جانے والی ہر چیز خدا نے بنائی ہے لیکن وہ شر کا خالق ہرگز نہیں۔

جان اسکاٹس اریگنا (John Scot Erigena) (۸۱۰ء۔۸۷۷ء) کا محورِ طبقہ نوع یا مثل ہے۔ اس کا خیال ہے کہ کلیہ ہی حقیقت کا جوہر ہے۔ ہر منفرد جزو، مخصوص معروضی کلیے کے بطن میں شامل رہتا ہے۔[۳] اس کا تصورِ غیر فنائیت یہ ہے کہ یہ ایک ایسا سلسلۂ عمل ہے جس میں اشیا اپنے کلی جوہر کی طرف مراجعت کرتی ہیں۔ غیر فنائیت یا بقا اشیا کی خدا کی جانب مراجعت کا دوسرا نام ہے۔[۴] یہ نظریہ ایک طرح سے Pantheism ہی ہے۔ فلسفۂ خیر وشر کے حوالے سے اریگنا کا نظریہ یہ ہے کہ خیر کی عدم موجودگی کا دوسرا نام شر ہے۔[۵]

سینٹ انسلیم (ST. Anselm of Canterbury) (۱۱۰۹ء۔۱۱۳۳ء) ارسطوئی سوچ کا علمبردار ہے۔ ذاتِ مطلق کے اثبات کے بارے میں اس کا نظریہ ہے کہ خدا کے بارے میں سوچنے سے ہم جان سکتے ہیں کہ وہ موجود ہے۔[۶] وہ اثباتِ باری تعالیٰ کے لیے وجودیاتی استدلال کے اصول کا قائل ہے۔ وہ کہتا ہے کہ انسانوں کے ذہنوں میں ایک ایسے وجودِ کامل کا تصور ہر وقت موجود رہتا ہے، جس وجودِ کامل سے بڑھ کر وجود کا احاطہ ہمارا محدود ذہن کر ہی نہیں سکتا۔ چناں چہ ایک کامل ہستی کا موجود ہونا لازمی امر ہے۔ نیز وصف کاملیت وجود سے ہی مشروط ہے[۷] اور وجود عدم وجود

سے اعلیٰ تر ہے۔ اس استدلال کو بعد میں ڈیکارٹ (۱۵۹۶ء-۱۶۵۰ء) اور سپائی نوزا (۱۶۳۲ء-۱۶۷۷ء) قبول کر لیتے ہیں۔ سینٹ انسلیم حسن کو ''خیر اعلیٰ'' قرار دیتا ہے۔ اس کے خیال میں ''خیر اعلیٰ'' دراصل حسن ارفع ہے جو خدا کے نام سے موسوم ہے۔

روزی لینس (Rocellinus) (۱۰۵۰ء-۱۱۲۵ء) فلسفۂ اسمیت کا بانی ہے۔ اس کا خیال ہے کہ کلیات محض منفرد اشیا کے نام ہیں جو اشیا کی نمائندگی کرتے ہیں۔ (۸) اس نظریے کی رو سے حقیقت منفرد اشیا پر مشتمل ہوتی ہے جب کہ کلیات صرف اور صرف اسما ہیں جو انسانی ذہن میں موجود ہوا کرتے ہیں۔ (۹) بعد میں وہ خود یہ قضیہ تسلیم کرتا ہے کہ کلیہ مخصوص شے کے بعد آتا ہے چناں چہ حقیقت کا تعلق عالم خیال سے نہیں بلکہ عالم محسوسات سے ہے۔

پیٹر ابیلارڈ (Peter Abelard) (۱۰۷۹ء-۱۱۴۲ء) کے فلسفیانہ تصورات میں عقل کی بالا دستی کو فوقیت حاصل رہی ہے۔ انسلیم عقیدے کو عقل پر فوقیت دیتا رہا لیکن اس کے برعکس پیٹر ابیلارڈ عقل ہی کو عقیدے پر قابل فوقیت تصور کرتا ہے۔ اس کے نزدیک کسی نظریے پر صرف اس بنیاد پر عقیدہ نہیں رکھا جاتا کہ وہ خدا کی طرف سے اعلان شدہ ہے بلکہ اس پر ایمان لانے کی بڑی وجہ عقل ہی ہوتی ہے۔ اُس کے مطابق اخلاقیات کسی بھی شخص کے اعمال کے پسِ پشت اصل ارادے کی کارفرمائی کی نشاندہی کرنے کا علم ہے۔

سینٹ تھامس ایکوائی نیس (ST. Thomas Aquinas) (۱۲۲۵ء-۱۲۷۴ء) مابعد الطبیعیاتی فلسفہ میں ارسطوئی سوچ کا علمبردار ہے۔ (۱۰) بنیادی طور پر Theology سے تعلق رکھتا ہے۔ اس کا نظریہ ہے کہ ہمیں فلسفہ یا عقل جو کچھ سکھاتی ہے اس کے اور اس کے مابین جو ہمیں عیسائی مکاشفہ سکھاتا ہے، کوئی کشمکش نہیں ہونا چاہیے۔ اکثر عیسائیت اور فلسفہ ایک ہی بات کہتے ہیں۔ (۱۱) وہ عیسائی ارسطوئیت کے ایک علاحدہ نظام کا قائل ہے۔ ارسطو کی پیروی کرتے ہوئے وہ یہ خیال پیش کرتا ہے کہ عالم مادی مختلف البنیاد انواع واقسام پر مشتمل کثیر المراتب نظم میں جکڑا ہے۔ اس نظم کل کی قیادت انسانی شعور کے پاس ہے۔ اس کا پورا فلسفہ ارسطو کے پیش کردہ اشیا میں موجود جوہر اور وجود، شکل اور مادہ کے درمیان امتیاز کی توضیح سے عبارت ہے۔

جان ڈنس اسکاٹس (John Duns Scotus) (۱۲۶۶ء-۱۳۰۸ء) ارادے پر عقل کی برتری کو یکسر مسترد کر کے یہ دعویٰ کرتا ہے کہ ارادے کو ہر لحاظ سے عقل پر فوقیت حاصل ہے۔ عقل ارادے کے تابع رہ کر کام کر سکتی ہے۔ (۱۲) اس کے نزدیک فطری عقل الہام کے بغیر نامکمل ہے۔ فلسفۂ خیر وشر کے حوالے سے اس کا نظریہ ہے کہ کوئی شے اچھی اس لیے ہوا کرتی ہے کہ خدا کا مطلق ارادہ اس شے کو ''جیسی کہ وہ ہے'' برقرار رکھنے میں ایک حکم کا درجہ رکھتا ہے۔ چیز کا ہونا یا نہ ہونا خدا کی مرضی کے مرہون منت ہے۔ (۱۳)

ولیم اوخام (William of Ockhan) (۱۲۸۰ء-۱۳۴۷ء) عظیم اسمیت پسند فلسفی ہے۔ اس کی منطق اور

نظریۂ علم سے جدید تجربیت کے خدوخال متعین ہو جاتے ہیں۔ اس کے نزدیک اشیا کا ذہن سے باہر وجود نہیں اور ذہن میں بھی یہ اس وقت جنم لیتے ہیں جب ہم چند ہم شکل افراد کا یک ساتھ خیال کرتے ہیں اور ان سب کو ایک عام نام سے منسوب کرتے ہیں۔ (۱۴) اس کا اصول ریز راس نظریے کو محیط ہے کہ حقائق سے متعلق آسان ترین توجیہہ ہی ایک بہترین توجیہہ کا درجہ رکھتی ہے۔ (۱۵) کیوں کہ اس طرح توضیح کے عمل میں الجھن کا امکان بالکل ختم ہو جاتا ہے۔

احیائے علوم کی تحریک سے افلاطون اور افلاطونی روحانیت کی مختلف اقسام کا از سرنو چرچا شروع ہوتا ہے۔ تاہم جدید مغربی فلسفے کا عظیم عہد سولھویں صدی میں گلیلیو، فرانسس بیکن (۱۵۶۱ء-۱۶۲۶ء) اور ریاضیاتی طبعیات کے ساتھ شروع ہوتا ہے۔ ہر نئے سائنسی طریقے کے ساتھ ما بعد الطبعیات کے روایتی سوالات کو نئے معانی مل جاتے ہیں۔ گلیلیو (Galileo Galilei)(۱۵۶۴ء- ۱۶۴۲ء) بطلیموس اور کوپرنیکس (Nicolaus Copernicus) (۱۴۷۳ء- ۱۵۴۳ء) کے نظامِ فکر پر اپنے مکالمے میں حقیقت کے قابلِ پیائش اور ناقابلِ پیائش خصوصیات میں امتیاز کرنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ وہ محسوس کرتا ہے کہ روزمرہ قابلِ قبول کیفیتیں تقسیم و تجزیہ کی جگہ سائنسی اطوار کے ارتقا کے ساتھ قوانینِ فطرت کو کیمیاتی تجزیے سے بدلنا پڑے گا۔ گلیلیو کا اہم کارنامہ یہ ہے کہ وہ قوانینِ فطرت کو ایک آفاقی ریاضیاتی صورت میں ڈھال دیتا ہے۔ (۱۶) اس کا بڑا مفروضہ یہ ہے کہ تمام اشیا کششِ ثقل کے باعث زمین پر یکساں رفتار سے گرتی ہیں۔ اس مفروضے کو بعد میں آئزک نیوٹن ثابت کرتا ہے۔

فرانسس بیکن (Francis Bacon)(۱۵۶۱ء-۱۶۲۶ء) فلسفے کی دنیا میں تجربیت کا علمبردار ہے۔ اس کا دعویٰ ہے کہ سائنس کو لازمی طور پر مذہب سے الگ رکھنا چاہیے تاکہ علم کا حصول تیز تر اور آسان تر ہو سکے۔ (۱۷) اس کا نظریہ ہے کہ لوگ فطرت کے مفسر ہیں۔ نیز علم تجربے کا ماحصل نہیں بلکہ علم کا مقصد فطرت پر انسان کے اختیارات میں اضافہ کرنا ہے۔ (۱۸) اس کے نزدیک مادہ ذرات کے امتزاج کا دوسرا نام ہے جس کی بڑی خصوصیت حرکت ہے۔

مغربی فلسفے کی تاریخ میں فیصلہ کن للکار رینے ڈیکارٹ (Rene Descartes)(۱۵۹۶ء-۱۶۵۰ء) کی طرف سے آئی۔ جو بیکن کے مقابلے میں جدید فلسفی کہلائے جانے کا مستحق ہے۔ وہ اس بات پر اصرار کرتا رہا کہ سائنس کے لیے استقرائی اندازِ تحقیق و تجربہ کو بنیاد بنا لینا چاہیے۔ یہ ڈیکارٹ ہی ہے جو طبعیات کو ریاضی میں ڈھالنے کی کاوش کرتا ہے۔ اپنی کتابوں میں وہ مروجہ تدریسی فلسفیانہ نظام اور اس دور کے مروجہ فلسفے کا خوب مذاق اُڑاتا ہے۔ اس کا خیال ہے کہ کوئی مناسب علم اس وقت تک حاصل نہیں ہو سکتا جب تک اس کی بنیادیں مستحکم نہ ہوں۔ چناں چہ وہ اس مفروضے کو دور کرنے کے لیے تیار ہے جو اس کے پیمانۂ عقل پر پورا اتر کر خود کو صحیح ثابت نہ کر سکے۔ اس کا خیال ہے کہ خدا کے وجود کو استخراجی انداز سے ثابت کیا جا سکتا ہے۔ وہ ثنویت پسند ہے اور حقیقت کو دو الگ الگ نظاموں پر مبنی سمجھتا ہے۔ ان دونوں نظاموں کا نقطۂ اتصال اس کے بہ قول کسی فرد کے ذہن و جسم کے اتحاد میں کہیں ہوگا لیکن وہ یہ بتانے سے قاصر ہے کہ ظاہراً ذہن و جسم کا کامل تعامل کیسے ممکن ہے۔ وہ ریاضیاتی حقیقتوں کی طرح فلسفیانہ صداقتیں ثابت کرتا ہے۔ وہ تصورِ خدا کو خلقی سمجھتا ہے۔

اپنی صدی کے فلسفے پر ڈیکارٹ کی حکمرانی رہی۔اس کی فکری بنیادوں پر مزید کام کرنے والوں میں نمایاں ترین نام اسپائی نوزا (Bruch Spinoza)(۱۶۳۲ء- ۱۶۷۷ء) کا ہے۔ اس کے مابعد الطبیعیاتی نظام کا خاکہ اقلیدس کی جیومیٹری سے مستعار ہے اور یہ بات اس کے بعد از موت طبع شدہ کتاب ''Ethics'' (۱۶۷۷ء) سے عیاں ہے۔ وہ یہودی فکر سے متاثر ہے۔ وہ یہ ثابت کرنے کی کوشش کرتا ہے کہ خالق ومخلوق کے درمیان کوئی امتیاز نہیں اور یہ ایک ہی ممکن وجود ہے۔ خدا یا فطرت لامحدود بلاشرکت غیرے ایک خودمختار وجود کا نام ہے اور بس۔ خیال اور توسیع دو مختلف خصوصیات ہیں جن کی روشنی میں ہم فطرت کا تصور کرتے ہیں۔ وہ اس نظریے کا قائل ہے کہ ذہن اور جسم دو جداگانہ چیزیں نہیں ہیں بلکہ ایک شخصیت کے دو ناقابل تقسیم پہلو ہیں۔ اس حوالے سے قاضی قیصرالاسلام لکھتے ہیں:

> اسپائی نوزا کا خیال یہ ہے کہ دراصل ذہن وجسم دو علاحدہ جواہر نہیں بلکہ یہ دونوں ایک ہی واحد جوہر کے دو مختلف رُخ ہیں اور یہی جوہر واحد ایک مطلق وجودیاتی حقیقت ہے۔ (۱۹)

اس کے خیال میں فطرت کے ارادۂ خودمختاری کے بارے میں ہمارا یقین صرف اسباب وعلل سے ہماری بے خبری کا نتیجہ ہوتا ہے۔ انسانی نجات اس کی خوشی اور ممکنہ آزادی کی صرف ایک ہی صورت ہے کہ وہ فطرت میں اسباب وعلل کے نظام میں بصیرت پیدا کر کے اس میں اپنے مقام پر مطمئن ہونا سیکھ لے۔ سپائی نوزا کا فلسفہ غیر مشروط عقلیت پر مبنی ہے۔ اس میں ایمان اور مافوق الفطرت علل کے لیے کوئی جگہ نہیں۔ اس لیے اس کے ہم عصران کو دہریہ سمجھتے ہیں۔

مغربی فلسفے سے تعلق رکھنے والے تین بڑے عقلیت پسندوں میں ایک بڑا نام Gottfried wilhelm Liebniz (۱۶۴۶ء-۱۷۱۶ء) کا ہے، جو مسیحی دینیات کو سائنس کے ساتھ موافق کرنے کی کوشش کرتا رہا۔ اس کا دعویٰ ہے کہ فطرت میں موجود ہر شے کی سائنسی توضیح مختلف ہے۔ اس کے برعکس اسپائی نوزا اس بات سے انکار کرتا رہا کہ عالم فطرت میں کوئی بھی چیز جیسی ہے اس سے مختلف بھی ہوسکتی ہے۔ ممکنہ دنیا صرف وہی ہے جو ہے۔ اس لیے خالق کے لیے آزادانہ دست درازی کا استعمال ممکن نہیں لیکن Leinbniz اپنے نظام فکر میں خدا کو ممکنہ دنیاؤں میں بہترین تخلیق کی رعایت دیتا ہے۔ اس کے نزدیک ہمیں معلوم ہے کہ خدا نے اپنی ہر تخلیق کے لیے مناسب ترین اسباب سے کام لیا ہوگا۔ اس لیے ہم پورے اعتماد کے ساتھ مظاہر فطرت کی جامع اور سادہ ترین توضیحات معلوم کرسکتے ہیں۔ اسپائی نوزا کی طرح لیبینز بھی جوہر ذات کے تصور سے اپنے فلسفے کا آغاز کرتا ہے لیکن کائنات کو ایک خودمختار اکائی ماننے کے برعکس اسے متنوع خودمختار جوہروں پر مشتمل تصور کرتا ہے، جنھیں وہ آخری اکائی یا جزو لا یتجزی بھی کہتا رہا۔

لائبنیز علامتی منطق کو ریاضی کی ایک ممکنہ شاخ بننے کی پیش بینی بھی کرتا ہے۔ اس کا حتمی نظریہ ہے کہ زمان و مکان محض ظاہری چیزیں ہیں جن کا کوئی حقیقی وجود موجود نہیں۔ وہ تمام چیزوں کی بنیاد صرف قوت کو قرار دیتا ہے۔ (۲۰)

مغرب کے نیچرل فلسفے کی بنیاد نیوٹن کی فکر پر استوار ہے۔ مشہور فلسفی جان لاک (John Locke)(۱۶۳۲ء-

۱۷۰۴ء) نیچرل فلسفے کے استخراج کے مقابلے میں تجربیت پر زیادہ زور دیتا ہے۔وہ نیچرل فلسفے کا نظریہ علم اور مابعدالطبیعیات کی تشکیل نو کرتا ہے۔لاک مغربی فلسفے کی تاریخ میں ایک عہد ساز فلسفی گزرا ہے۔اس کو تجربیت کا بانی سمجھا جاتا ہے۔[۲۱] اس کا نظریہ ہے کہ ہمارے سارے تصورات بالواسطہ یا بلا واسطہ ہمارے تجربات کا حاصل ہوتے ہیں۔ بلا تجربہ پیدائشی تصورات کا کوئی وجود نہیں۔ ذہن سادہ طریقے سے حواس کی مدد سے تصور وصول کر لیتا ہے۔پھر از خود ان کے تقابل اور جوڑنے کے عمل سے گزرتا ہے اور اسی طرح عام تصورات کی تشکیل کرتا ہے۔

سترھویں اور اٹھارویں صدی کے دیگر فلاسفہ کی طرح لاک بھی اس مفروضہ پر یقین رکھنے والا ہے کہ ذہنی ادراک میں ذہن بلا واسطہ طور پر حقیقت سے آگاہی نہیں رکھتا۔وہ ڈیکارٹ کی طرح تصورات کو دو حصوں میں تقسیم کرتا ہے۔اس کے نزدیک ایک قسم کے تصورات وہ ہوتے ہیں جو حقیقی دنیا کا عکس ہوتے ہیں جبکہ دوسرے مادی حقیقت کے۔ وہ اس بات پر زور دیتا ہے کہ جن اشیا کا ہم ادراک کر سکتے ہیں وہ مادی تحسسات ہیں اور بس۔

تصورات کے بارے میں جان لاک کا نقطۂ نظر اٹھارویں صدی میں فرانس اور برطانیہ ہر دو جگہوں پر فکر مقدم کے لیے تسلیم شدہ شکل اختیار کر لیتا ہے۔ چناں چہ فلسفہ،فلسفیانہ نفسیات کی صورت میں مختلف النوع تصورات کی اصلیت کا کھوج لگانے کی طرف قدم بڑھاتا ہے۔ ۱۷۱۰ء میں لاک کے تصورات کے مخرج و منبع اور ذہن کے کام پر جارج برکلے (Georgr Berkeley) (۱۶۸۵ء-۱۷۵۳ء) نے اپنی کتاب میں تباہ کن حملے کیے۔ برکلے کا استدلال یہ ہے کہ مادہ کے روپ میں کوئی جوہر نہیں۔اساسی خصوصیات اور ثانوی خصوصیات دونوں کا انحصار ذہن پر ہے۔اصل جوہر اذہان اور ارواح ہیں۔نام نہاد و مادی اشیا کا وجود صرف اتنا ہے کہ ہم ان کا شعور رکھتے ہیں۔نا قابل تصور اشیا کا وجود برکلے کے خیال میں خدا کے ذہن میں ہونے پر منحصر ہے۔

جان لاک کے مادے کے بارے میں مجرد خیال پر تنقید سے ہیوم (David Hume) (۱۷۱۱ء-۱۷۷۶ء) کی مکمل تشکیک کا راستہ کھل جاتا ہے۔ ہیوم مورخ اور فلسفی دونوں حیثیتوں سے مشہور ہے۔ وہ برطانیہ کے تین اہم فلاسفہ میں شمار ہوتا ہے۔ ہیوم اپنی کتاب ''Enquiry Concerving Human Understading'' (۱۷۴۸ء) میں لکھتا ہے کہ ہمارے تجربے کا مجموعہ، تاثرات اور تصورات کی تشکیل کے سوا کچھ بھی نہیں۔ہم جو بھی بیان دیتے ہیں بالآخر انھی تاثرات و تصورات کی چوکھٹ پر پہنچتے ہیں۔اس طرح ذہن توقعات کی عادت بنا لیتا ہے جو کہ بار بار تجربات کا نتیجہ ہوتا ہے۔اشیا پر مشتمل خارجی دنیا کے وجود پر ہمارا تیقن اور ان کے درمیان علت و معلول کے رشتے صرف اور صرف ان توقعات کا اظہار ہیں۔

ہیوم کے نزدیک اخلاقیات ایسے اقدار پر مشتمل نظام ہے جسے افرادِ معاشرہ اپنے انداز میں تشکیل دیا کرتے ہیں۔[۲۲] اس کے استدلال کا نتیجہ کامل ارتیابیت و تشکیک ہے۔[۲۳] واضح رہے کہ علم خارج اور داخل کے ربط باہم سے

تشکیل پا تا ہے۔اگر صرف خارجی پہلو پر زور دیا جائے گا تو تشکیک ہی جنم لے گی اور یہی کانٹ کے نظام فکر کا انجام ہوا۔وہ برکلے کی اس دلیل کو منطقی حد تک پہنچاتا رہا کہ کسی شے کی موجودگی مدرکات پر مشتمل ہوتی ہے۔

مغربی فلسفے میں اس وقت ایک انقلاب برپا نظر آتا ہے جب جرمنی فلسفی عمانویل کانٹ (Immanuel Kant) (۱۷۲۴ء-۱۸۰۴ء) ہیوم کو پڑھ کر اپنی استخراجی نیند سے بیدار ہو جاتا ہے۔ہیوم عقلی استدلال کو بے مصرف قرار دیتا رہا جب کہ کانٹ اس کے برعکس عقل کے اصل مقام کو بحال کرنے کا بیڑا اٹھاتا ہے۔[۲۴] وہ فلسفے کے لیے نئی بنیادیں تلاش کرتا ہے۔وہ ہیوم کے ساتھ اس بات پر اتفاق کر لیتا ہے کہ حقیقت اور مابعد الطبیعیاتی امور کے لیے استخراجی امور ناممکن ہے۔لیکن وہ سمجھتا ہے کہ بہ ہر صورت چند ایسے اصول ہیں جن کے ذریعے سے ذہن اپنے تجربے اور علم کی تنظیم و تدوین کرتا ہے۔علم اور تجربے کی ان ضروری صورتوں کی شہادت کو ریاضی میں دیکھا جا سکتا ہے۔اس لیے کہ علم ریاضی کی صداقتیں منطقی لحاظ سے لازمی اور تجربے میں مستعمل ہیں اس حوالے سے کلیمنٹ سی- جے ویب لکھتے ہیں:

> کانٹ کی رائے تھی کہ محض ریاضیاتی استدلال کے واقعات اس امر کے ثبوت کے لیے کافی ہیں کہ ذہن اپنے ذرائع سے حقیقی اقسام کا علم پیدا کر سکتا ہے۔[۲۵]

استخراجی مابعد الطبیعیات اور قیاسی فلسفہ اس کی تنقید سے جان بر نہیں ہو پاتا۔اس طرح وہ اخلاقی فلسفے کی نئی بنیادیں تلاش کرتے ہوئے انسانی ارادہ کی آزادی کو نئے معانی دیتا ہے۔وہ اس امر پر بھی اصرار کرتا ہے کہ زمان و مکان کے تصورات محسوسات سے قبل پیش آنے والے ایسی ادنیٰ شئون ہیں جو ہمارے نفسی تجربے کے عمل کے دوران ہمیں حاصل ہوتے ہیں۔[۲۶] اس کے فلسفے میں ارادیت، لاادریت، تجربیت اور موجودیت کے رجحانات ملتے ہیں جنھیں بعد میں مستقل مکاتب فکر کی حیثیت مل جاتی ہے۔[۲۷]

کانٹ کے بعد مغربی فلسفے کی تاریخ میں تین بڑے رجحانات سامنے آتے ہیں۔ان میں مرکزی رجحان کلاسیکی جدید فلسفے کی روایت ہے۔اس رجحان کا آغاز بیکن، ڈیکارٹ، ہیوم اور کانٹ سے شروع ہوا۔اس رجحان میں ایک تسلسل کے ساتھ علم کی اصلیت اور استدلال نیز ذہن کی ماہیت اور وہ دنیا جو فکر اور تجربے کے نتیجے میں معروضی و موضوعی صورتوں میں موجود ہے، کو موضوع بنایا جاتا ہے۔کانٹ کے بعد یہ رجحان پہلے سائنسی اور بعد میں منطقی و لسانی شکل اختیار کر لیتا ہے۔یہ بنیادی طور پر تجزیاتی خصوصیات کا حامل رجحان ہے۔

کانٹ سے ایک دوسرا رجحان بہ راستہ George Wilhelm Friednieh Hegal (۱۷۷۰ء-۱۸۳۱ء) جدا ہوتا ہے جس کی فکر کافی حد تک قیاسی انداز والی ہے۔لیکن بعد میں وہ بہت ہی مستحکم رنگ اختیار کر لیتا ہے۔اس رنگ کی خاصیت یہ رہی کہ اس میں دنیا اور ہمارے درمیان رشتے کے بنیادی راستوں کا کھوج لگایا جاتا رہا۔جس کے نتیجے میں جو بنیادی ڈھانچے سامنے آتے ہیں وہ بہ یک وقت عقلیت کے تصور کے حامل بن جاتے ہیں۔

تیسرا رجحان بہت ہی متنوع روپ میں سامنے آیا۔ یہ چند ایک ردعملوں پر مشتمل تھا جو بالعموم زندگی اور بالخصوص انسانی زندگی کو محور بناتے ہوئے ان خصوصیات کو چھیڑتا رہا جو غیر عقلی اور غیر سماجی ہیں۔

مذکورہ تینوں رجحانات میں سے پہلا رجحان انیسویں صدی کے نصف اوّل میں قبل از کانٹ فکر کے احیا اور بقا کی نمائندگی کرتے ہوئے آگے آتا ہے۔ جس کے زیر اثر برطانیہ اور امریکہ میں اسکاچ کی عقل سلیم پر مشتمل فلسفے کا چرچا جاری رہا اور بعد میں برطانیہ میں جی۔ای مور (G.E Moore) (۱۸۷۳ء-۱۹۵۸ء) کے توسط سے جبکہ امریکہ میں نوعینیت کے نام سے اس کی بازگشت سنائی دینے لگتی ہے۔

(Auguste Comte) کا اثباتی فلسفہ فرانس میں خاصی پذیرائی حاصل کرتا ہے۔ جہاں مادیت پرستی کی مضبوط روایت اسے مدد فراہم کرتی ہے۔ برطانیہ میں جان اسٹورٹ مل (John Sturat Mill) (۱۶۸۰ء-۱۸۷۳ء) کو یہ فلسفہ بہت زیادہ متاثر کرتا ہے۔ جرمنی میں بھی ایسا ہی ہوتا ہے جہاں (Ludwing Feuerbach) اور دیگر مادیت پرستی اور اثباتیت کی مختلف اقسام کو ہوا دیتے ہیں جو Ernst Mach کی شکل میں سامنے آتا ہے اور جس کے نقطۂ نظر کو برطانیہ میں پسندیدگی کی نظر سے دیکھا جاتا ہے۔

انیسویں صدی کے آخر اور مابعد تک اثباتی رجحانات کے اثرات برقرار رہتے ہیں۔ مرکزی یورپ (ویانا سرکل) میں جرمنی فلسفی ہرمان لوٹزے (Hermann Lotze) (۱۸۱۷ء-۱۸۸۱ء) کی قیادت میں کانٹ کی فکر کا احیا ہوتا رہا۔ نتیجتاً جرمنی میں ہی نہیں فرانس میں بھی New Kantian تحریک کا غلبہ رہا۔ اس دور میں برطانیہ میں ہیوم کو بھی از سر نو دریافت کیا گیا۔ ہیگل کے فلسفے کو جو کہ انیسویں صدی کے نصف اوّل میں جبکہ دوسرے نصف ثانی میں برطانیہ اور امریکہ میں غلبہ حاصل تھا، ماقبل ہیگل فکر کا دوبارہ احیا اسے بے دخل کر دیتا ہے۔ بعد ازاں اس منطق البنیاد فکر کی وجہ سے یہ مزید ارتقائی صورتیں اختیار کرتا ہے۔ آگسٹس (Augustus)، ڈی مارگن (De-Margin)، فرانز برینٹانو (Franz Brentano) (۱۸۳۸ء-۱۹۱۷ء)، الیکسس میونانگ (Alexius Meinang) اور گاٹلاب فریجے (Gottlab Frege) (۱۸۴۸ء-۱۹۲۵ء) جیسے مختلف فلاسفہ کی کوششوں سے منطق کے از سر نو ظہور کے لیے سٹیج تیار ہو جاتا ہے اور اسے فلسفیانہ دلچسپی کا مرکز قرار دے کر ساری کوششیں اس کی ترویج و توضیح پر صرف کی جاتی ہیں نیز اس بنیاد پر بیسویں صدی میں اسے بے حد ترقی مل جاتی ہے۔

برٹرینڈ رسل (Bertrand Russel) (۱۸۷۲ء-۱۹۷۰ء) اور ایڈمینڈ ہسرل (Edmand Husserl) (۱۸۵۹ء-۱۹۳۸ء) دونوں اپنا بڑا ابتدائی کام منطق اور ریاضی کے لبادے میں پیش کرتے ہیں۔ اس نئی دلچسپی کو فلسفے کی کلاسیکی جدید روایات سے جوڑا جاتا ہے۔ منطق اور ریاضی کے اثرات واضح طور پر تجزیاتی اور مظہریاتی مہموں میں قابل شناخت ہیں۔ ہسرل کی کوشش رہی کہ وہ ڈیکارٹ کی مہم کی تجدید کرے اور اس کی اساس میں انقلاب لائے تا کہ فلسفے کو

سائنس اور ریاضی کی سی قوت میسر ہو جائے۔ اس کے خیال میں مظہریات ہر قسم کے تجربات اور ان میں موجود مقاصد نیز ذہنی مدارج کا تجزیہ کر سکتا ہے۔ اگر چہ ہائیڈیگرے کے زیر قیادت مظہریاتی فلسفہ ایک اور رُخ اختیار کر لیتا ہے کیوں کہ وہ مظہریاتی علم الوجود کا بڑا حامی رہا ہے۔ پھر بھی برٹرینڈ رسل اور جی۔ای مور کی شروع کردہ تجزیاتی فلسفیانہ تحریک پوری بیسویں صدی میں اپنے مرکزی رو کے تابع رہتی ہے۔ مور تجربہ اور علمیاتی حقیقت پسندی کا جھنڈا اٹھاتا ہے جس میں حسی مواد کو بنیادی اہمیت حاصل رہی جبکہ رسل منطقی جوہریت کی وکالت کرتا رہا۔

دو عظیم جنگوں کی درمیانی دہائیوں میں تجزیاتی فلسفہ آہستہ آہستہ سائنس کے قریب آ جاتا ہے اور یوں مرکزی یورپ پر اثباتیت کا اثر بڑھ جاتا ہے۔ جس کے نتیجے میں منطقی اثباتیت (Logical Positivism) کی تحریک سامنے آتی ہے۔ اس تحریک سے وابستہ فلاسفہ کا پروگرام دو مقاصد پر مشتمل رہا۔ ایک یہ کہ مابعد الطبیعیات کو فلسفیانہ دائرے سے خارج کر دینا چاہیے اور دوسرا یہ کہ تمام علوم کو بلا امتیاز وحدت کی لڑی میں پرو دینا چاہیے۔ منطقی اثباتیت پسند فلاسفہ میں سے وٹگن اسٹائن ن، ٹریکٹیٹس میں اس کائنات سے زبان کا تعلق بتانے کی کوشش کرتا ہے۔ وہ زبان کی ساخت اور اس کی معنویت کا تعین کرتا ہے۔[۲۸] زبان کا تجزیہ کرتے ہوئے وہ کہتا ہے کہ زبان کے صرف وہی الفاظ بامعنی ہیں جن کا کوئی خارجی وجود ہے۔ برطانیہ اور مغربی جرمنی میں دوسری جنگ عظیم کے بعد فلسفہ وٹگن اسٹائن کی قیادت میں چلنے کی روش اختیار کر لیتا ہے۔

تاہم کلاسیکی جدید فلسفے کی روایت پر مبنی رجحانات بھی قائم رہے۔ نیز تجزیاتی فلسفیانہ سوچ متنوع بن جاتی ہے۔ برطانوی فلاسفہ جیسے Jhon Austin (۱۷۹۰ء-۱۸۵۹ء)، Gilbert Ryle (۱۹۰۰ء-۱۹۷۶ء)، Peter Strawson (۱۹۱۹ء-۲۰۰۶ء) اور Elizabeth Anscombe (۱۹۱۹ء-۲۰۰۱ء) امریکی فلاسفہ جیسے W.V.O Quine (۱۹۰۸ء-۲۰۰۰ء) اور Donald Davidson (۱۹۱۷ء-۲۰۰۳ء)، جرمن فلاسفہ جیسے Wolfgang Stegmuller (۱۹۲۳ء-۱۹۹۱ء) اور Ernst Tugendhat (پیدائش: ۱۹۳۰ء) ایک دوسرے سے کئی فلسفیانہ مسائل پر الجھتے رہے اور اپنی مختلف رائے اپناتے رہے۔ ان تینوں ممالک کے اخلاقی فلاسفہ کے بارے میں یہ بات بالکل حقیقت پر مبنی ہے کہ R.M Hare (۱۹۱۹ء-۲۰۰۲ء)، John Rawls (۱۹۲۱ء-۲۰۰۲ء) اور Jurgen Habermas (پیدائش: ۱۹۲۹ء) مختلف نقطۂ ہائے نظر رکھنے کے باوجود ایک مشترکہ فلسفیانہ ورثہ اور آگاہی کی وجہ سے فلسفیانہ سطح پر باہمی تعلق قائم رکھتے ہیں۔

مذکورہ تین ممالک کے فلاسفہ پر "تجزیاتی" کا لیبل لگا دیا جاتا ہے۔ ان کے اصولوں کے اطلاق کا مظاہرہ بیسویں صدی میں ہوتا رہا۔ ان کے مطابق فلسفے کی اصل غرض و غائیت دنیا کے بارے میں بنیادی سچائیوں، فطرت، اخلاقیات اور دیگر امور کی دریافت نہیں بلکہ حاصل شدہ تجربے اور علم کی بنیاد پر قائم تصورات کی توضیح اور تجزیہ ہے۔

ہیگل اور اس کے ساتھ منسوب فکری رجحان مغربی فلسفے کی تاریخ میں ایک اور رُخ بھی اختیار کرتا ہے۔ جرمنی اور بعض دوسری جگہوں پر ہیگل کا کانٹ سے نقطۂ اختلاف اس کی ذہنی اساسی عقلیت اور تجربہ سازی میں عملی کردار کی ادائیگی کے معاملے پر ہوتا رہا۔ ہیگل، کانٹ کی ایسی دنیا جہاں ''چیزیں از خود'' جو کہ تجربہ اور علم کے امکان کی دنیا سے ماورا راہوں کے تصور کو مسترد کرتا ہے۔ وہ عقلیت کے تصور کو وسعت دے کر کہتا ہے کہ ذہن اور دنیا کا ایک ہی عقلی ڈھانچہ ہے۔ وہ مظاہر کی تمام صورتوں کو 'روح کل' جب کہ علم کی ہر صورت کو 'علم کل' کے نام سے موسوم کر دیتا ہے۔

ہیگل کے فلسفے کو مرکزی یورپ میں انیسویں صدی کے نصف اوّل کے دوسرے حصے میں حمایت ملنا شروع ہو جاتی ہے جو کسی نہ کسی صورت میں اب تک برقرار ہے۔ مذکورہ صدی کے نصف ثانی میں برطانیہ اور امریکہ میں اسے غلبہ حاصل رہا۔ F.H Bradley(۱۸۴۶ء-۱۹۳۴ء)، John Me Taggart(۱۹۲۷ء-۲۰۱۷ء) اور Josiah Ryce(۱۸۵۵ء-۱۹۱۶ء) جیسے عینیت پسندوں کی فکر کو متاثر کرتے ہوئے وہ کافی حد تک کامیاب رہے۔ ماحول بدلنے کے بعد وائٹ ہیڈ کے فلسفۂ طریق کی شکل میں اس کے اثرات برقرار رہے۔ اگرچہ کارل مارکس ہیگل کی تصوریت کو مسترد کرتا ہے لیکن پھر بھی اس کے وارثوں میں گردانا جاتا ہے اور اس کی فکر ہیگل کے جدید فلسفے کے رجحان کے حامل گردانی جاتی ہے۔ مارکس، ہیگل کی تاریخی جدلیات کے تصور اور حیات انسانی کی اس کی سماجی تعبیر سے بھرپور استفادہ کرتا ہے۔ وہ ابتداً ہماری اساسی فطرت کے ہیگل کی تفہیم سے اختلاف کرتے ہوئے اس کی فطری تشکیل نو کر لیتا ہے۔ وہ معاشی اور دیگر مادی عناصر کو انسانی زندگی کے واقعات میں بہت اہمیت دیتا ہے۔

بیسیوں صدی کے نصف اوّل کے دوسرے ربع میں مارکس کی فکر کی بے لچک ''جدلیاتی اور تاریخی مادیت'' علامتی خاکہ پرستی سے باہر نکل آتی ہے جہاں Engels(۱۸۲۰ء- ۱۸۹۵ء)، Plekhano(۱۸۵۶ء-۱۹۲۴ء)، Lenin(۱۸۷۰ء-۱۹۲۴ء) و دیگر اسے محصور کر کے ایک مکمل معاشی نظام بنا دیتے ہیں۔ مارکسزم کی اس سے زیادہ ترقی یافتہ صورت کی نقش گری Louis Althusser(۱۹۱۸ء-۱۹۹۰ء) اور دیگر کرتے رہے۔

مارکسی فکر کی جب Georg Luckacs(۱۸۸۵ء-۱۹۷۱ء) اور Ernst Bloch(۱۸۸۵ء-۱۹۷۷ء) جیسے فلاسفہ از سر نو توضیح و ترجمانی کرتے ہیں تو اس میں ان کا میلان سائنس کی بہ جائے فلسفے کی جانب زیادہ رہا۔ نتیجتاً اس فکر کو پہلے یورپ اور پھر امریکہ و برطانیہ میں رواج ملنا شروع ہو جاتا ہے۔ مارکسی فلسفے کا ارتقا فرائیڈ کے تصورات وجودیت، سماجی سائنسز اور ہیگل کی فکر کی آمیزش سے ہوتا ہے۔ اس ضمن میں Frankfurt School سے وابستہ Max Horkheirmer(۱۸۹۵ء-۱۹۷۳ء) کا تنقیدی سماج کا نظریہ خاص کر قابل ذکر ہے۔ فرانس میں سارتر اور دیگر کا وجودی مارکسزم اور کئی مشرقی یورپی فلاسفہ جیسے Leszek Kolakowski(۱۹۲۷ء-۲۰۰۹ء) اور Gajo Petrovic(۱۹۲۷ء-۱۹۹۳ء) کی انسان دوست مارکسزم اس کی مثالیں ہیں۔

ہیگل کا فکری رجحان بیسویں صدی کے آغاز میں جرمنی میں Wihelm Dilthey (۱۸۳۳ء-۱۹۱۱ء) اور دیگر فلاسفہ میں از سرنو سامنے آتا ہے۔ وہ انسانی، سماجی، ثقافتی زندگی اور تاریخ کے بارے میں ہیگل کے نقطۂ نظر کو ایک ترمیم شدہ شکل میں پیش کرتے ہیں۔ وٹگن اسٹائن کے عہد آخر کی فکر کے ساتھ برطانیہ کے اندر مغربی فلسفہ ایک اور رُخ اختیار کر جاتا ہے جس کے نتیجے میں کانٹ کے زیر اثر زبان، سائنس، اس کی تاریخ اور اخلاقیات کے بارے میں موجود اثباتی رویوں کو ہیگل کی فراہم کردہ بنیادی فکر سے بدلا جاتا ہے۔ فرانس میں Alexander Kojeve (۱۹۰۲ء- ۱۹۲۸ء) کے زیر اثر ہیگل کی فکر کا یہ پہلو سارتر اور دیگر پر بہت بڑا اثر ڈالتا ہے۔ جیسے جیسے وہ مارکسی فلسفے کی طرف مائل ہوتے رہے اس اثر میں کافی اضافہ سامنے آتا ہے۔ اس سیاق وسباق میں Claude Levi-Struss (۱۹۰۸ء- ۲۰۰۹ء) کے نام سے منسوب ساختیات پھلتی پھولتی ہے نیز پس ساختیاتی فکر کے فلاسفہ جیسے مشل فو (۱۹۲۶ء-۱۹۸۴ء) کو اور ژاک دریدہ (۱۹۳۰ء-۲۰۰۴ء) کو بھی ان ثابت قدم رجحانات سے مربوط سمجھا جا سکتا ہے جو کہ ہیگل کے موضوعات کی تبدیل شدہ صورتوں میں نطشے اور ہائیڈیگر کے طریق اپناتے ہوئے حاصل کی جاتی ہیں۔

متذکرہ مغربی فلاسفہ فلسفے کی اس روایت سے تعلق رکھتے ہیں جس میں انسانی فکر وعمل کی سماجی، ثقافتی اور تاریخی جہتوں پر زیادہ توجہ مرکوز رہی اور جنھیں وہ فلاسفہ تقریباً نظر انداز کرتے رہے جو علم اور عقلیت کے مشاہداتی، سائنسی اور ریاضیاتی طریقوں اور نمونوں کی جانچ کے حامی رہے۔ انسانی زندگی کی کچھ دیگر جہتوں اور مشاغل جنھیں فلاسفہ کے یہ دونوں گروہ یکسر نظر انداز کر دیتے ہیں، وہ کانٹ کے بعد وہ فلاسفہ اہمیت کے اثباتی بلند مقام اور مرکزی حیثیت تک پہنچاتے ہیں جو مغربی فلسفے کے تیسرے رجحان سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان فلاسفہ کے نظریات مرکزی یورپ میں نمایاں رہے۔ ان میں Johann Gottleb Fichte، Friedrich Whilhelm Nietzsche (۱۸۴۴ء-۱۹۰۰ء) اور Joseph Von Schelling (۱۷۷۵ء-۱۸۵۴ء) کانٹ اور ہیگل سے ان اصولوں کی بنیاد پر جو عقلیت کی ہر شکل پر فوقیت کے قائل ہوتے ہوئے بھی زندگی میں مرکزی اہمیت کو تسلیم کرتے تھے، سے اختلاف رکھتے ہیں۔ اس ضمن میں Fichte کا معاملہ خاص معروضیت سے تعلق رکھتا ہے۔ جبکہ Schelling کی ساری توجہ تخلیقی صلاحیت پر مرکوز ہے۔ دونوں مابعد الطبیعیاتی نظاموں کو از سرنو مرتب کر کے انتہائی اعلیٰ مقام تک پہنچاتے ہیں۔ ان کا دعویٰ ہے کہ حقیقت کلی کے جوہر کا اظہار عین ہے۔

ارتھر شوپن ہار (۱۷۸۸ء-۱۸۶۰ء) ساری توجہ انسانی زندگی اور عمومی حیات پر مرکوز کرتے ہوئے پوری سچائی چاہے وہ مادی ہو یا روحانی، کی تعبیر وتشریح کرتا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ زندگی میں جو اصول کارفرما ہے، وہ ''ارادہ'' یا ''مرضی'' ہے جسے وہ مابعد الطبیعیاتی قطعی حقیقت قرار دیتا ہے۔ شوپن ہار کی نظر میں زندگی گوناگوں صورتوں، واقعات اس ایک اندرونی غیر منطقی ''ارادۂ حیات'' کی کاوشوں کا اظہار ہے جس کے اندازکار کی بصیرت ہمارا ارادہ ہمیں دیتا ہے۔ شوپن ہار کو نقطۂ رخصت قرار دے کر نطشے تقریباً زندگی اور دنیا کی ایسی ہی تعبیریں تشکیل دیتا ہے جنھیں وہ ایک مخصوص نظر میں 'قوت ارادی' کا

نام دیتا رہا۔اس حوالے سے وہ تمام نظم ونسق ساخت اور عقلیت کو ماخوذ مظہر قرار دیتا ہے۔نطشے اس بات پر اپنے تمام پیش روؤں سے ناتا توڑ لیتا ہے۔اس کے خیال میں اصل فلسفیانہ فکر توضیحی وتشریحی ہے۔وہ مابعد الطبیعیاتی مقصد کو مسترد کرتا ہے۔ اس کی تمام تر کوششیں حقیقت کلی کی دریافت کے مقابلے میں دنیاوی زندگی کی عمومی خصوصیات کو محیط رہیں۔فرانس میں اس نظریے کو برگساں مستحکم بنیاد فراہم کرتا ہے جبکہ برطانیہ میں اس کا آغاز چارلس ڈارون کے نظریات میں دلچسپی سے ہوتا ہے۔

جرمنی میں جنگ عظیم اوّل کے بعد مغربی فلسفے میں ایک اور صورت سامنے آئی۔ جہاں Max Scheler (۱۸۷۴ء-۱۹۲۸ء)، Helmut Plessner (۱۸۹۲ء- ۱۹۸۵ء) اور Arnold Gehlen (۱۹۰۴ء-۱۹۷۴ء) جیسے فلاسفہ فلسفیانہ علم البشری کا آغاز کرتے ہوئے اس کی صورت گری کرتے ہیں۔وہ انسانی فطرت کے ایک جامع روئداد بیان کرنے کے خواہاں ہیں۔حیات انسانی کو ایک حیاتیاتی مظہر جانتے ہوئے اس کی توضیح کرتے ہیں۔اس فکر کا امریکی فلاسفہ George Santayane (۱۸۶۳ء-۱۹۵۲ء)، John Dewy (۱۸۵۹ء-۱۹۵۲ء) اور Alfred North Whitehed (۱۸۱۶ء- ۱۹۴۷ء) کی فکر پر بھی اطلاق ہوتا ہے جن میں سے ہر ایک زندگی کے بارے میں ایک عام تصور کو نقطۂ رخصت جان کر اس کے کسی حیاتیاتی پہلو پر اپنی مکمل توجہ مرکوز کرتا ہے۔ان میں سے بعض ہیگل کی فکر کو مدنظر رکھتے ہوئے بہت جانچ پرکھ سے کام لیتے ہیں۔مزید برآں اس فلسفۂ جدید کی تاریخ میں C.S. Peirce (۱۸۳۹ء-۱۹۱۴ء) اور WilliamJames (۱۸۴۲ء-۱۹۱۰ء) جیسے مفکرین کے ساتھ شروع ہونے والی تجربیت کی تحریک تیسرے رجحان کی ایک الگ صورت ہے۔

متذکرہ فلسفیانہ مباحث سے دوسری طرف سورن کیر کیگارڈ (۱۸۱۳ء- ۱۸۵۵ء) کی فکر کی پہچان ہو جاتی ہے جو حیاتِ انسانی کی تعبیر میں تجربیت پسندوں سے بھی زیادہ بنیادی حوالے کی بنیاد پر حاتیاتی پہلو سے انحراف کرنے لگتا ہے۔ تاہم وہ اس سے ایک مذہبی تناظر میں نبٹتا ہے۔وہ بہ ذریعہ ''Leap of Fath'' خدا سے تعلق جوڑنے کی بات کرتا ہے۔وہ کہتا ہے کہ انسان کا وجود موضوعیت کے معنی میں تمام حیاتیاتی، مادی، عقلی، سماجی اور ثقافتی صورت حال سے ماورا ہے۔اس کی سوچ بیسویں صدی میں وجودی فلسفے کے ارتقا کا باعث ہے جس کے زیر اثر ہائیڈیگر (۱۸۶۹ء-۱۹۷۶ء) اور کارل جیسپر (۱۸۰۳ء-۱۹۶۹ء) جیسے فلاسفہ کی فکر دو عظیم جنگوں کے درمیانی عرصے میں جرمنی میں وجودی فلسفے کے ارتقا کی صورت میں سامنے آتی ہے۔انسانی فردیت اور امکانات کے بارے میں ان کا تجزیاتی کھوج کیر کیگارڈ کے تصور موضوعیت سے ماخوذ ہے۔جیسپر، کیگارڈ سے زیادہ تر قریب رہا۔وہ اس کے تصور خدا اور ''Leap of Fath'' کے عوض کچھ تبدیل شدہ تصور پیش کر کے صداقت کے لیے ہماری صلاحیت سے کام لیتا ہے۔وہ کیر کیگارڈ کی طرح انسانی ناتسہیل پذیری کا قائل ہے یعنی اس کے خیال میں صرف معروضی چیزوں کے بارے میں جانا جا سکتا ہے ہائیڈیگر زیادہ انقلابی ہے۔''وجود کا مطلب؟'' یہ سوال سب سے پہلے وہ اُٹھاتا رہا۔وہ وجود کو ماورائے حقیقت شے تسلیم کرنے کو تیار نہیں ہے۔اپنی اہم کتاب 'وجـود اور وقـت' میں وہ اپنی تمام تر کوششوں کی منتہا انسانی حقیقت کی خصوصیات اور ساخت کے ایک عجیب تجربے کو

بنا تا ہے۔ یہی تجربہ، انسانی تجزیے کی مختلف مجرد صورتوں جیسے اشیا کے ساتھ ہمارے معاملات، ایک دوسرے سے تعلقات، پریشانی، ہمارا وجود، موت کی طرف گامزنی ایک طرح سے تفصیلی معائنے کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ جیسپرز ہی کی طرح وہ بھی حقیقی اور غیر حقیقی وجود کے فرق کو بہت اہم تصور کرتا ہے۔

موجودہ دور میں مغربی فلسفے کا زبان اور ادب کے ساتھ تعلق قائم ہے۔ Hans George Gadmer (۱۹۰۰ء۔۲۰۰۲ء) کا توضیحی فلسفہ اور Ernst Cassirer (۱۸۷۴ء- ۱۹۴۵ء) کی علامتی اشکال کا فلسفہ اس تعلق کی عمدہ مثالیں ہیں۔ اب انسانی پیرایۂ اظہار کو انسانی فہم کے لیے کلید کے طور پر تصور کیا جاتا ہے۔ اس نئی ارتقائی صورت اور وٹگن اسٹائن کے دور آخر کے تجزیاتی فلسفے کی فکر کو آج کے مغربی فلسفے میں خاص اہمیت حاصل ہے۔

## غالب کی شاعری میں مغربی فلسفے کا شعور:

غالبؔ کا درجہ ہمارے کلاسیکی ادب میں بہت ممتاز ہے۔ وہ ہماری کلاسیکی روایت کی ایک مضبوط کڑی ہیں۔ انھوں نے صرف اپنے زمانے ہی کے ادبی فکر پر نقش نہیں چھوڑے بلکہ مستقبل کی گزرگاہوں کو بھی روشن کر دیا۔ ای ایم فاسٹر (Edward Morgan Forster)(۱۸۷۹ء-۱۹۷۰ء) نے کہا ہے کہ اگر قیامت کے دن حضور باری تعالیٰ میں یورپ کی نمائندگی یا جواب دہی کے فریضے کو ادا کرنے کا مسئلہ اٹھا تو ہم بلا تکلف شیکسپیئر (William Shakespeare) (۱۵۶۴ء-۱۶۱۶ء) اور گوئٹے (Gohann Wolfgang Von Goethe) (۱۷۴۹ء-۱۸۳۲ء) کا نام پیش کریں گے جبکہ اس بابت رشید احمد صدیقی (۱۸۲۹ء- ۱۹۷۷ء) لکھتے ہیں کہ اگر اس آزمائش سے ہم دوچار ہوں تو شاید اتنے ہی وثوق سے غالبؔ اور اقبالؔ کا نام لیں گے۔[۲۹] غالبؔ فکر و فن دونوں حوالوں سے اردو کے عظیم شعرا میں شمار ہوتے ہیں۔ دنیائے شاعری میں غالبؔ ایسے شاعر ہیں جن پر فلسفی شاعر کا لقب پوری طرح زیب دیتا ہے۔ ان کا کلام دنیائے ادب کا ایک بے مثال نمونہ ہے ان کی شاعری میں فلسفے کا گہرا شعور موجود ہے۔ ان کا تعلق شعرا کے اس گروہ سے ہے جنھیں ہم فرد تخیلی (Imaganative Rational) کا نام دے سکتے ہیں۔ ان کے فلسفیانہ افکار کا دائرہ بہت وسیع ہے۔ ان کی فکر مشرق و مغرب کے فلسفیانہ نظریات کو محیط ہے۔ ان کی شاعری میں سینٹ آگسٹائن (Saint Augustine) (۳۵۴ء- ۴۳۰ء) سے لے کر عصر حاضر کے فلسفی برٹرینڈ رسل (Betrand Russel) (۱۸۷۲ء- ۱۹۷۰ء) تک بیشتر مغربی فلاسفہ کے نظریات کا گہرا شعور موجود ہے۔ ان کے کلام میں مغرب میں ابھرنے والی فلسفیانہ تحریکوں سے جنم لینے والے نظریات کی لاشعوری طور پر بازگشت سنائی دیتی ہے۔

اعمانویل کانٹ (Immanuel Kant) (۱۷۲۴ء-۱۸۰۴ء) کے نزدیک یہ مادی کائنات اور اس میں موجود اشیا بہ ذات خود کیا ہیں؟ ہمیں ان کا کبھی ادراک نہیں ہو سکتا۔[۳۰] غالبؔ بھی اس نظریے کی تائید کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ یہ کائنات بذات خود کیا ہے؟ کوئی نہیں بتا سکتا البتہ اس کی صرف یہ تعبیر کی جاتی ہے کہ یہ محض جلوہ گری ہے۔ جس کی جلوہ گری

ہے وہ خوداس کے پردے میں پوشیدہ ہےاوراس پردے کا ہٹانا یاختم کرناانسان کے بس سے باہر ہے:

کہہ سکے کون کہ یہ جلوہ گری کس کی ہے

پردہ چھوڑا ہے وہ اس نے کہ اٹھائے نہ بنے(۳۱)

غالبؔ نے بیشتر مغربی فلاسفہ کی طرح اس مادی کائنات کی ماہیت اور حقیقت پر غور وفکر کرنے کی کوشش کی ہے۔وہ کہتے ہیں کہ جب میں نے اس مادی کائنات کی حقیقت کے بارے میں کچھ لکھنا چاہا تو مجھ پہ یہ حقیقت عیاں ہوئی کہ ان اشیائے عالم کا صرف نام تو ہے مگر وجود نہیں۔گویا کائنات اور اس میں موجود اشیا کو ہم نے صرف نام دے رکھے ہیں جب کہ ان کا وجود عنقا ہے:

تا فصلے از حقیقت اشیا نوشتہ ایم

آفاق را مرادف عنقا نوشتہ ایم(۳۲)

(جب میں نے اشیائے عالم کی حقیقت کے بارے میں کچھ لکھا تو کائنات کو عنقا کے ہم معنی قرار دیا)

غالبؔ مشہور مغربی فلسفی جارج برکلے (George Berkeley) (۱۶۸۵ء-۱۷۵۳ء) کی طرح Idealism کے قائل ہیں۔ان کا فلسفیانہ عقیدہ یہ ہے کہ نفس خارجی فطرت کی پیداوار ہے جبکہ خارج میں جو کچھ نظر آتا ہے وہ نفس ہی کی کیفیات ہیں۔محسوسات اور معقولات کی دنیا اور تصورات کا عالم سب انسانی نفس کے جلوے ہیں۔(۳۳) گویا فطرت اور اس کے تمام کوائف آئینہ یا خواب کی ایک شکل ہیں۔آئینے میں ہم طرح طرح کی شکلیں دیکھتے ہیں مگر ان کی حقیقت کچھ بھی نہیں ہوتی۔اس طرح خواب میں رنگ برنگ واقعات سے ہمارا واسطہ ضرور پڑتا ہے مگر بیداری میں ان سب کی حقیقت بالکل بے معنی ہوتی ہے:

غالبؔ چو شخص و عکس در آئینۂ خیال

با خویش یکے و دو چار خودیم ما(۳۴)

(اے غالبؔ! یہ دنیا عالم خیال ہے۔اس میں جو کچھ ہمارے روبرو ہے وہ ہم سے الگ نہیں۔جس طرح آئینہ دیکھنے والا اور اس کا عکس ہر چند کہ ایک دوسرے کے مقابل نظر آتے ہیں۔لیکن فی الحقیقت ایک ہی ہوتے ہیں۔)

جارج برکلے کے نزدیک اگر ہم کائنات میں معروضی طور پر موجود اشیا کو اپنے تجربے کی زد میں لانے سے قاصر

بھی رہیں تب بھی وہ اپنا وجود رکھتی ہیں۔ [۳۵] غالب بعینہٖ اس نظریے کو دوسرے الفاظ میں کچھ یوں بیان کرتے ہیں کہ اگر وجودِ مطلق ہمیں اپنا جلوہ نہیں دکھاتا تو نہ سہی اپنے آپ کو ہی جلوہ دکھا دے تا کہ ہم آئینہ کی مانند اس وجود کے عکس میں اپنا وجود پا سکیں۔

تا آئینۂ حسرت دیدارِ تو ایم
جلوہ بر خود کن و ما را بہ نگاہے دریاب [۳۶]

(اگر تو ہمیں اپنا جلوہ نہیں دکھاتا تو نہ سہی، اپنے آپ ہی کو اپنا ایک جلوہ دکھا، تا کہ ایک نظر میں تمھیں ہماری حالت کا اندازہ ہو جائے کہ ہم تیرے دیدار کی حسرت میں کس طرح سرتاپا آئینہ بنے بیٹھے ہیں۔)

ڈیکارٹ (Rene Descartes) (۱۵۹۵ء-۱۶۵۰ء) کے نزدیک وجودیاتی حقیقت جوہر پر مبنی ہے اور جوہر وہ شے ہے کہ جسے اپنے وجود کے لیے اپنے آپ سے ماورا کسی اور چیز کی ضرورت نہیں ہوتی۔ [۳۷] غالب اس وجودیاتی حقیقت کو تسلیم کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ کائنات میں قطرے اور سمندر کا وجودیاتی حقیقت ایک ہی ہے۔ اگرچہ بہ ظاہر قطرہ اور سمندر ایک دوسرے سے الگ نظر آتے ہیں مگر قطرے کو کسی وجود کی ضرورت نہیں، وہ اپنے وجود میں واجب الوجود ہے:

پنہاں بہ عالم ایم، زبس عین عالمیم
چوں قطرہ در روانی دریا گمیم ما [۳۸]

(ہم اس کائنات میں گم ہیں کیوں کہ ہم خود کائنات ہیں۔ جس طرح قطرہ سمندر میں گم ہوتا ہے کہ وہ قطرہ خود سمندر ہے)

غالب ڈیکارٹ کی طرح حقیقت مطلق (Ultimate Reality) کو ایک کامل ہستی تسلیم کرتے ہیں۔ ایک ایسی ہستی جس کی کاملیت بجائے خود اس میں موجود ہونے پر دلالت کرتی ہے۔ اس کی قدرتِ کاملہ (Omnipotence) اور علم بسیط (Omniscience) کا اندازہ انسان ہرگز نہیں لگا سکتا۔ چناں چہ اس کی یہ کاملیت اس کی بے مثالیت کا ایک ارفع ثبوت ہے۔ مگر اس صفت کاملیت کے باوجود انسان اسے دیکھ نہیں پاتا:

اُسے کون دیکھ سکتا، کہ یگانہ ہے وہ یکتا
جو دوئی کی بو بھی ہوتی، تو کہیں دوچار ہوتا [۳۹]

فرانسس بیکن (Francis bacon) (۱۶۲۶ء- ۱۵۶۱ء) کہتا ہے کہ وفاداری تمام فضائل کی بنیاد ہے۔ وفاداری کا فلسفہ یہ ہے کہ جب تغیر ہی زندگی کا قانون ہے تو کسی ایک حال سے وفاداری غیر فطری ہے۔ [۴۰] مگر اس اہم

فلسفیانہ نکتے کے حوالے سے اہلِ وفا کا دعویٰ یہ ہے کہ حقیقت دراصل اس کا نام ہے کہ تغیرات کے اندر اثبات کا وجود قائم رہے۔ غالبؔ بھی اس نظریے کے حامی ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ تمام مذاہب کے شعار محض پھندے نہیں تصور کر لینے چاہیے بلکہ یہ شیخ و برہمن کے امتحان کے پیمانے ہیں کہ وہ اپنی وفاداری کو کس طرح اور کس شکل میں نبھاتے ہیں:

وفاداری بہ شرطِ استواری، اصل ایماں ہے
مرے بت خانے میں، تو کعبے میں گاڑ برہمن کو[۴۱]

مشہور مغربی فلسفی جارج ہیگل (George Wilhelm Friedrich Hegel)(۱۷۷۰ء-۱۸۳۱ء) کا نظریہ ہے کہ ہر اثبات کے اندر سے اس کی نفی صادر ہوتی ہے۔ ہر وجود اپنے اندر تناقص کے عناصر رکھتا ہے۔ وجود کے تخریبی پہلو اس کے تعمیری پہلو سے صادر ہوتے ہیں۔ کائنات کے ہر شعبے کا ارتقا اس اصولِ نفی در اثبات کی بدولت ممکن ہے۔[۴۲] نیز جدلیت کے مطابق فطرت جامد چیزوں کا مجموعہ نہیں بلکہ اس کے اندر تبدیلیاں رونما ہوتی رہتی ہیں۔ وہ لگاتار اور ارتقا پذیر ہے۔ اس کے اندر کئی چیزیں بڑھتی اور ترقی پذیر رہتی ہیں، کئی چیزیں بگڑتی اور برباد ہوتی رہتی ہیں۔ گویا فطرت کے اندر اثبات و نفی کا اصول کارفرما ہے۔ مرزا غالبؔ ہیگل کے اس نظریے کے قائل ہیں۔ وہ سمجھتے ہیں کہ کائنات میں ہر چیز تعمیر اور تخریب کا عمل جاری و ساری رہتا ہے۔ کسی بھی شے کی تعمیر کے اندر کچھ عرصہ بعد اس میں تخریب کا عمل شروع ہو جاتا ہے۔ گویا تعمیر کے اندر تخریبی عناصر مضمر ہوتے ہیں۔ ہر جاندار کے اندر پیدائش اور نشو و نما کے ساتھ ساتھ تخریبی عناصر بھی کارفرما ہوتے ہیں جو اسے نہ صرف فنا کرتے ہیں بلکہ ایک اور صورت میں بدل دیتے ہیں:

مری تعمیر میں مضمر ہے، اک صورت خرابی کی
ہیولیٰ برقِ خرمن کا ہے، خونِ گرمِ دہقاں سے[۴۳]

اس شعر میں غالبؔ یہ حقیقت بیان کرتے ہیں کہ سرمایہ دارانہ نظام کی تعمیر میں اس کی تباہی کے عناصر موجود تھے۔ دہقاں کا گرم خون ایسی بجلیاں پیدا کر رہا ہے جو جاگیردارانہ خرمن کو جلا دیتے ہیں۔

عظیم مغربی فلسفی ولیم جیمز کا خیال ہے کہ فریاد کا جسمانی اظہار ہی کا جذبہ آفرینی کرتا ہے۔[۴۴] غالبؔ ولیم جیمز کے اس خیال کی تائید کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ میں نے نالہ و زاری اور آہ و فغاں اس لیے کی ہے کہ یہ غم کا ایک فطری انداز میں اظہار ہے اور ایسا کرنے سے میرا غم کسی حد تک ہلکا ہو جائے گا۔ مگر اس خیال کو میرے تجربے نے رد کر دیا۔ وجہ یہ ہے کہ آہ و زاری کرنے سے میرا اندرونی غم اور درد مزید بڑھ گیا۔ مجھے اگر اندازہ ہوتا کہ اظہارِ غم سے غم میں مزید اضافہ ہوگا تو میں کبھی غم کا اظہار نہ کرتا:

نہ کرتا کاش نالہ، مجھ کو کیا معلوم تھا، ہم دم
کہ ہوگا باعثِ افزائشِ دردِ دروں، وہ بھی [۴۵]

جز بہ اندوہِ دل و رنج تنم نفزاید
نالہ ہر چند ز اندوہِ دل و رنج تن است [۴۶]

(اگر چہ میں دل کے غم اور جسم کے رنج کی وجہ سے مجبور ہوکر فریاد کرتا ہوں مگر فریاد کرنے سے اس رنج میں اضافہ ہوجاتا ہے، کمی نہیں ہوتی۔)

ہنری برگساں (Henri Bergson)(۱۸۵۹ء-۱۹۴۱ء) کا قول ہے کہ زمان حقیقی زندگی کے بے تابانہ تغیر کا وجدان ہے۔[۴۷] وہ کہتا ہے کہ گردش آفتاب کے پیمانے اس عالمِ مادی میں بے معنی ہیں۔ غالبؔ جو انسانی حیات کو ایک خاص قسم کا اضطراب تصور کرتے ہیں اور اس اضطراب کو ماپنے کے لیے ان کے نزدیک سورج کی گردش کا پیمانہ بے کار ہے کیوں کہ مذکورہ پیمانہ صرف مادی حرکت کو ماپنے کے کام آسکتا ہے۔ جبکہ اضطراب حیات کو صرف ایک پیمانہ ماپ سکتا ہے اور وہ ہے برق کا پیمانہ:

رفتار عمر، قطع رہ اضطراب ہے
اس سال کے حساب کو، برق، آفتاب ہے [۴۸]

برگساں نے یہ نظریہ قائم کیا ہے کہ حیات کی اصلیت تیز رو تخلیقی ارتقا کا نام ہے۔ جس کے مقابلے میں برق بھی سست رفتار ہے۔[۴۹] لیکن اس تیز رو میں ہستی کے کچھ حصے پس ماندہ رہ گئے ہیں۔ آگے بڑھنے کے بجائے وہ ایک مقام پر گردش پذیر ہیں اور اپنے وجود کے اعتبار سے درماندہ ہیں۔ غالبؔ جیسے تیز حاسا فکر رکھنے والے شاعر نے بھی وہی نظریہ قائم کیا جو ہنری برگساں نے قائم کیا ہے۔ انھوں نے اس درماندگی کی وجہ عشق کو ٹھہرایا ہے:

عشق کی راہ میں، ہے چرخِ مکوکب کی وہ چال
سست رو جیسے کوئی آبلہ پا ہوتا ہے [۵۰]

مغرب کے دو بڑے فلاسفہ برگساں اور وائٹ ہیڈ (Alfred North Whitehead) (۱۸۶۱ء-۱۹۴۷ء) دونوں کا نظریہ ہے کہ روح و مادہ کی دوئی محض فریبِ ادراک ہے۔ اصل میں ہستی اور زندگی مترادف ہیں۔ زندگی سراسر حرکت و فعلیت کا نام ہے اور حرکت و فعلیت ہر جگہ شعور سے وابستہ ہے۔ پس جو کچھ نظر آرہا ہے یہ گویا آئینہ ہے اور جسے ہم جہاں سمجھتے ہیں وہ صرف آئینے کی پشت ہے۔[۵۱] غالبؔ کا بھی یہی نظریہ ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ وہ بھی

آئینہ ہے اور دہر بھی جب کہ ان تمام آئینوں کی پشت پر ایک ازلی استاد بیٹھا ہے جو تمام ارواح کو بول سکھا رہا ہے:

از مہر تا بہ ذرّہ دل و دل ہے آئینہ
طوطی کو، شش جہت سے، مقابل ہے آئینہ (۵۲)

ہنسی غم کو چھپانے کا ایک اہم پردہ ہے۔ برگساں کا خیال ہے کہ قہقہہ زندگی کے سمندر کا کف ہے۔ (۵۳) غالبؔ بھی برگساں کے ساتھ متفق ہیں۔ محبوب کی ہنسی ہو یا دوستوں کے اجتماع میں پیدا ہونے والی ہنسی، یہ ایک غنیمت ہے۔ کیوں کہ یہ غم کو دبانے کا ایک وسیلہ ہی تو ہے:

عرضِ نازِ شوخی دنداں برائے خندہ ہے
دعویٰ جمعیتِ احباب، جائے خندہ ہے (۵۴)

لوٹ زے اور برگساں دونوں اس نظریے کے قائل ہیں کہ اس عالمِ مادی کی کیفیت یہ ہے کہ جس طرح بیج رفتہ رفتہ ارتقائی منازل طے کر کے نمو پذیر ہو کر تن آور درخت بن جاتا ہے یہ مادی عالم بھی اس کی مثل ہے۔ (۵۵) یہاں حیات بذات آمادہ ارتقا ہے۔ غالبؔ نے بھی حیات کو جو تمام عالم میں جاری و ساری ہے بذات آمادہ ارتقا تسلیم کرتے ہوئے شاعری میں کچھ اس طرح بیان کیا ہے:

آرائش جمال سے فارغ نہیں ہنوز
پیش نظر ہے آئینہ دائم نقاب میں (۵۶)

برگساں کے نزدیک عشق بذات خود خدا ہے اور تخلیق عشق کے ذریعے یہ کائنات عالم وجود میں آئی ہے بالالفاظ دیگر یہ دنیا عشق الٰہی کا اظہار ہی تو ہے۔ (۵۷) غالبؔ بھی اس کائنات کی تخلیق کو عشق کا مرہون منت سمجھتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ اگر اس کائنات نے عشق سے جنم نہ لیا ہوتا تو یہ مظاہر بغیر شمع انجمن کا منظر پیش کرتے نظر آ رہے ہوتے:

رونق ہستی ہے، عشقِ خانہ ویراں ساز سے
انجمن بے شمع ہے، گر برق خرمن میں نہیں (۵۸)

غالبؔ برگساں کی طرح ان نظریے کے قائل ہیں کہ زندگی اور مادہ دونوں ہر لحظہ تغیر پذیر رہتے ہیں۔ چناں چہ وہ مادی کائنات کو جامد اور ساکن تسلیم نہیں کرتے۔ ان کے نزدیک کائنات تغیر پذیر ہے اگر چہ وہ تغیر نمایاں طور پر نظر نہیں آتا۔ انسان اپنے ادنیٰ سے ادنیٰ تجربے سے بدلتا رہتا ہے اور اس بدلنے پر جب وہ کائنات کا مشاہدہ کرتا ہے تو وہ بظاہر وہی نظر آتی ہے لیکن حقیقت میں وہ پہلے والی نہیں ہوتی:

در ہر مژہ برہم زدن ایں خلق جدید است

نظارہ سگالد کہ ہماں است و ہماں نیست(۵۹)

(ہر بار آنکھ کے جھپکنے میں یہ کائنات نئی ہوتی ہے۔ ہماری نظریں سمجھتی ہیں کہ کائنات وہی ہے لیکن وہی نہیں ہوتی۔)

ایمرسن(Ralph Waldo Emerson)(۱۸۰۳ء-۱۸۸۲ء) لکھتا ہے کہ ساری کائنات، ہر ایک قطرۂ شبنم میں موجود ہے۔ انسان جو اس وسیع کائنات کے مقابلے میں ایک معمولی ذرہ دکھائی دیتا ہے مگر اس کے حوالے سے بھی یہ کہا جاسکتا ہے کہ عالم صغیر ہوتے ہوئے یہ سارے عالم کبیر کو اپنے اندر سمیٹے ہوئے ہے۔(۶۰) غالبؔ بھی انسان کے بارے میں یہی نظریہ رکھتے ہیں۔ انسان چاہے ظاہری اعتبار سے ذرے کی مانند کیوں نہ ہو مگر اپنے باطن کے اعتبار سے صحرا جتنی وسعت کا حامل ہے۔ ایک معمولی قطرہ ہو کر بھی اپنے اندرون میں ایک پر اسرار و پر آشوب سمندر ہے:

شوق ہے سامان طرازِ نازشِ اربابِ عجز

ذرّہ صحرا دست گاہ و قطرہ دریا آشنا(۶۱)

معروف مغربی فلسفی سپائی نوزا(Bruch Spinoza)(۱۶۳۲ء-۱۶۷۷ء) کہتا ہے کہ خدا ہی دنیا ہے اور دنیا خدا ہی ہے۔(۶۲) غالبؔ بھی انسانی حقیقت کی تشریح کرتے ہوئے تقریباً مذکورہ نظریے کے ہم نوا بن جاتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ اگر کوئی انسان کی حقیقت دریافت کرنے کے درپے ہے تو وہ جان لیں کہ جو خدا ہے وہ ہم ہیں۔ یعنی اس کی ذات پر غور کرو تو غیریت ہے لیکن وجود کا اعتبار کرو تو عینیت ہے۔ قطرہ کیا ہے دراصل بحر ہی تو ہے۔ یہ دنیا تعینات کی صورت میں وقوع پذیر ہے۔ تعینات سے قطع نظر کرتے ہوئے یہ صرف وجود مطلق ہی تو ہے:

دلِ ہر قطرہ، ہے ساز انا البحر

ہم اس کے ہیں، ہمارا پوچھنا کیا؟(۶۳)

سپائی نوزا کے نزدیک اس دنیا کا ہر واقعہ آزادانہ طور پر ظہور میں نہیں آتا۔ چوں کہ انسان کو یہ تمام کڑیاں نظر نہیں آتیں اس لیے وہ اس خوش فہمی میں مبتلا رہتا ہے کہ اسے ارادے اور اختیار کی آزادی حاصل ہے۔(۶۴) گویا اختیار معدوم ہے۔ بقا کی ضروریات جبلت کی تشکیل بھی کرتی ہیں اور اس کا تعین بھی۔ غالبؔ مذکورہ حقیقت سے واقف ہیں۔ ان کی نظر میں انسان مجبور محض ہے۔ وہ اپنی مرضی کا مالک نہیں ہے۔ وہ اپنے ارادے میں با اختیار نہیں، بے بس ہے۔ اس کا دعویٰ آزادی قطعی بے معنی ہے:

کس سے محرومیِ قسمت کی شکایت کیجیے؟

ہم نے چاہا تھا کہ مر جائیں، سو وہ بھی نہ ہوا(۶۵)

رہ میں ہے رخشِ عمر کہاں، دیکھیے، تھمے

نے ہاتھ باگ پر ہے نہ پا ہے رکاب میں(۶۶)

سپائی نوزا کے نزدیک جبریت ہمیں مسلک رضا سے آگاہ کرتی ہے۔ چناں چہ انسان سوختہ اختر ہو یا با اقبال، یہ یقین قائم کر لیتا ہے کہ ہر چیز خدا کے ابدی احکام کی پابند ہیں۔ غالبؔ جیسا عظیم فکری منہاج کا حامل شاعر جبریت کے زیر اثر ناامیدی کی بجائے تسلیم و رضا اور پرامیدی پر یقین رکھتا ہے:

نو اُمیدی از تو کفر و تو راضی نہ ای بہ کفر

نومیدیم دگر بہ تو امیدوار کرد(۶۷)

(میں ہوں تو ناامید مگر تجھ سے ناامید ہونا کفر ہے اور تو کفر سے راضی نہیں۔ اس لیے میں مجبوراً اپنے آپ کو پرامید رہنے والوں میں شامل تسلیم کرتا ہوں۔)

مصیبت، تکالیف اور درد ماندگی کے وقت انسان تنہا رہ جاتا ہے۔ اس تناظر میں شوپن ہار(Arthur Schopenhauer)(۱۷۸۸ء-۱۸۶۰ء) کہتا ہے سایہ گرے ہوئے انسان کا ساتھ دیتا ہے۔ غالبؔ اس نظریے کو من وعن قبول کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک انسان جب کھڑا ہوتا ہے تو اس کا سایہ زمین پر ہوتا ہے لیکن جب وہ گر پڑے تو اس کا سایہ اس سے لپٹ جاتا ہے:

دہ بہ فرو ماندگی دادِ فرو ماندگاں

سایہ در افتادگی وقفِ ہر افتادہ است(۶۸)

(عاجزوں اور خستہ حالوں کی خستگی کی داد دو۔ دیکھو کہ سایہ کس طرح گرے ہوؤں کا ساتھ دیتا ہے۔)

شوپن ہار مسرت کو منفی شے قرار دیتا ہے۔ اس کی دانست میں مسرت غم کے فقدان کا نام ہے اور اصل چیز غم ہے۔(۶۹) غالبؔ بھی غم کو انسانی زندگی کا ایک لازمی جز مانتے ہیں۔ وہ سمجھتے ہیں کہ جب تک انسانی زندگی قائم ہے تب تک غم کو ایک غنیمت تصور کر لینا چاہیے۔ یہ نغمۂ غم ہی تو ہے جس کی بدولت سازِ ہستی خاموشی (موت) کے نرغے سے دور ہے:

نغمہ ہائے غم کو بھی، اے دل، غنیمت جانیے!

بے صدا ہوجائے گا، یہ ساز ہستی ایک دن(۷۰)

غالبؔ انسانی زندگی اور غم کو لازم وملزم تصور کرتے ہیں۔ان کے نزدیک دنیاوی زندگی میں جب انسان ایک غم کا ماتم کرتا ہے تو دوسرا غم سامنے کھڑا نظر آتا ہے اور یہ سلسلہ صرف موت کے ساتھ ختم ہوسکتا ہے:

غم دنیا سے گر پائی بھی، فرصت سر اٹھانے کی

فلک کا دیکھنا، تقریب تیرے یاد آنے کی(۷۱)

غالبؔ کا نظریۂ غم یہ ہے کہ غم ہی سے انسان کی خوابیدہ صلاحیتیں بیدار ہوتی ہیں اور انسانی زندگی سنور جاتی ہے۔نیز اس کی بدولت انسانی شخصیت کی تکمیل ہوتی ہے:

بے غم، نہاد مرد گرامی نمی شود

زنہار قدر خاطر اندوہگیں شناس(۷۲)

(غم کے بغیر انسان کا وجود کوئی مقام نہیں حاصل نہیں کرسکتا۔پس غمگین دل کی قدر و قیمت کو پہچان)

شوپن ہار انسان کو خواہش کا آلۂ کار سمجھتا ہے۔وہ خواہش جس کی کبھی تسکین نہیں ہوسکتی۔جب انسان خواہش کے اشاروں پر ناچتا رہے گا اسے کبھی ابدی مسرت حاصل نہیں ہوسکتی۔غالبؔ اس نظریے کے حامل ہیں۔وہ کہتے ہیں کہ انسانی خواہشات بے حساب ہیں جس قدر پوری ہوتی ہیں اس سے بڑھ کر اور جنم لیتی ہیں۔چناں چہ خواہشات کبھی پوری نہیں ہوتیں اور اس وجہ سے انسان حسرت جیسی نعمت سے محروم رہتا ہے:

ہزاروں خواہشیں ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے

بہت نکلے مرے آرمان، لیکن پھر بھی کم نکلے(۷۳)

سپائی نوزا کہتا ہے کہ ہم خواہش کرنے پر مجبور ہیں اور ہم چیزوں کی خواہش اس لیے نہیں کرتے کہ ان کے حصول سے ہمیں لذت حاصل ہوتی ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ ہمیں لذت صرف اس لیے حاصل ہوتی ہے کہ ہماری خواہش پوری ہوتی ہے۔(۷۴) جب کہ غالبؔ کے نزدیک ایک خواہش پوری ہونے کے بعد دوسری جنم لیتی ہے چناں چہ ہمارا مستقبل سراسر تمنا اور ماضی حسرت وغم کا نام ہے۔علاوہ ازیں غالبؔ خواہش زندگی کے لیے ایک لازمی عنصر بھی سمجھتے ہیں۔وہ کہتے ہیں کہ خواہش ہی سے زندگی میں جان ہے اگر یہ ختم ہوجائے گی تو زندگی ختم ہوجائے گی:

قطع خواہش ہا زما صورت نداشت
ہمت از غالبؔ ہما نا خواہستم (۷۵)

(خواہش کو چھوڑ نا ہمارے بس کی بات نہیں، ہم نے غالبؔ سے اس ہمت کا تقاضا کیا۔)

فلسفیانہ نقطۂ نظر سے قنوطیت کی رو سے دنیا اور دنیا کی زندگی بدترین شے ہے۔ کیوں کہ دنیا کی زندگی میں غم والم کا اس قدر وفور ہے کہ انسان بقا کی بجائے فنا کو ترجیح دینے لگتا ہے۔ غالبؔ بھی اپنی زندگی کو دنیاوی آلام کی وجہ سے دنیا میں جہنم کے جلنے سے تعبیر کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ میں غم کی آگ میں اس طرح مسلسل جلتا رہتا ہوں کہ جہنم کو جلنے کا موقع ہی نہیں ملتا:

نیست وقتے کہ بما کاہشے از غم نرسد
نوبت سوختن ما بہ جہنم نرسد (۷۶)

(کوئی وقت ایسا نہیں ہوتا جب ہمیں غم کے ہاتھوں کوئی تکلیف نہ پہنچے۔ ہمارے جلنے کی باری دوزخ تک نہیں پہنچتی۔)

شوپن ہار کے فلسفۂ قنوطیت کی رو سے لذت ومسرت ایک سلبی چیز ہے۔ مسرت ہمیشہ کسی خواہش کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے، خواہش یعنی احتیاج ہر لذت سے پہلے پائی جاتی ہے۔ اس حوالے سے غالبؔ کا نظریہ ہے کہ ضروریات زندگی کا حاصل ہونا ایک طرف آسائش تو ہے لیکن حوائج زندگی اگر حد سے بڑھ جائیں تو بجائے مسرت کے زحمت بن جاتی ہیں۔ پس بدنصیب انسان دنیاوی حوائج سے نجات حاصل کرنے کے لیے دنیاوی وسائل کی زحمت اٹھاتا ہے اور اس کی ہر خواہش احتیاج کی صورت میں سامنے آتی ہے:

زشت آں کہ تاز زحمتِ پشت و شکم دہد
ہم رنج کارِ سازی پشت و شکم کشد (۷۷)

(کتنا بدنصیب ہے وہ انسان جو دنیاوی حوائج سے نجات حاصل کرنے کے لیے دنیاوی وسائل کی خواہش کی زحمت اٹھاتا ہے۔)

آئندہ و گذشتہ تمنا و حسرت است
یک ''کاشکے'' بود کہ بہ صد جا نوشتہ ایم (۷۸)

(ہماری زندگی مستقل سرتا پا تمنا ہے اور ماضی سراپا یاس وحسرت ، یوں تصور کر لیجیے کہ ایک ہی لفظ'' کاش کہ'' ہے جو ہم نے سو جگہ لکھا ہے۔)

اہل مغرب کے فلسفے میں یہ ایک بڑا نظریہ رہا ہے کہ ہر چیز ایک خاص حد تک پہنچتے ہی اپنے بعد میں تبدیل ہو جاتی ہے۔(۷۹) اس نظریے کی توضیح غالب نے کچھ یوں اپنی شاعری میں کی ہے کہ غم کی شدت کا لازمی نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ خودی کی کیفیت انسان کے شعور سے غم کے احساس کو ختم کر دیتی ہے۔ مشکلات ومصائب جب انتہا پر پہنچتے ہیں تو اپنی ضد یعنی آسانی میں تبدیل ہو جاتے ہیں:

رنج سے خو گر ہوا انساں تو مٹ جاتا ہے رنج
مشکلیں مجھ پر پڑیں اتنی کہ آساں ہوگئیں (۸۰)

مغربی فلسفے کا ایک حکیمانہ نکتہ یہ ہے کہ سعی لا حاصل میں بھی لذت موجود ہوتی ہے۔(۸۱) غالبؔ اس فلسفیانہ نکتے کے راز سے آگاہ ہیں۔ وہ زندگی کو مسلسل کوشش سمجھتے ہیں ان کے نزدیک فطرت کا مقصد یہی ہے کہ انسان امید کے بل بوتے پر جدوجہد کرتا رہے۔ اگر حصول مقصد کی کاوش رائیگاں بھی چلی جائے تو بھی ایک فائدہ ضرور ہوسکتا ہے کہ انسان میں کاوش کی عادت برقرار رہتی ہے:

بس ہجوم نا امیدی، خاک میں مل جائے گی
یہ جو اک لذت ہماری سعی بے حاصل میں ہے (۸۲)

شوپن ہار کی قنوطیت (Pessimism) اپنی انتہائی شکل میں Pandiabolism کہلاتی ہے۔ جس کی رو سے کائنات کی انتہائی حقیقت شر ہے(۸۳) اور شر پیش خیمہ ہے تباہی و بربادی کا۔ چناں چہ غالب بھی اس دنیا کی ہر چیز کو تباہی وبربادی کی زد میں دیکھ کر فنائیت کو اس کا مقدر بتاتے ہیں:

ہیں زوال آمادہ اجزا آفرینش تمام
مہ گردوں ہے چراغِ رہ گزار باد یاں (۸۴)

یک نظر بیش نہیں فرصتِ ہستی غافل
گرمیٔ بزم ہے اک رقصِ شرر ہوتے تک (۸۵)

در عالمِ خرابی از خیل منعما نم

سلیم برخت شوئی، برقم بخوشہ چینی است (۸۶)

(جہاں تک بربادی اور تباہی دنیا کا تعلق ہے، میں اس دنیا کے بڑے بڑے امرا میں سے ہوں۔ میرا سیلاب، ساز و سامان کو بہالے جانے میں مصروف رہتا ہے اور میری برق، خرمن کو برباد کرنے میں۔)

ہربرٹ اسپنسر (Herbert Spencer) (۱۸۲۰ء-۱۹۳۰ء) کا نظریہ ہے کہ ہماری کل کائنات سادہ تر سے پیچیدہ تر کی طرف سرگرم عمل رہتی ہے۔ (۸۷) کائنات کی ماہیت کے بارے میں غالبؔ کا نظریہ تقریباً ہربرٹ سپنسر والا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ ہر ایک وجود عدم میں پناہ آمادہ ہے۔ بہار کی رو میں بہہ کر ہم ابھرتے اور پھلتے پھولتے ضرور ہیں مگر اس کے بعد فنا ہو جاتے ہیں اور خاتمۂ وجود ایک پیچیدہ معما ہے۔ کیوں کہ ہمارا ارتقائی سفر سادہ سے پیچیدگی کی طرف جاری رہتا ہے:

سبزۂ ما در عدم تشنۂ برق بلاست

در رہ سیل بہار شرح دمیدن دہیم (۸۸)

(ہماری ہستی عدم میں فنا آمادہ ہے۔ ہماری ہستی جو عدم کی خاک سے سبزے کی طرح ابھرتی ہے اور بہار آنے پر اپنا جوبن دکھاتی ہے لیکن خزاں آنے پر برق کے گرنے سے فنا ہوتی ہے۔)

جارج بشپ برکلے مادے کی ماہیت کے بارے میں کہتا ہے کہ مادہ محض ایسی من گھڑت یا فرضی شے ہے جو اپنا حقیقی وجود نہیں رکھتی۔ اس مادی کائنات کا کوئی آزادانہ وجود نہیں (۸۹) ہے۔ غالبؔ کا عقیدہ مادہ اور اس مادی کائنات کے بارے میں برکلے سے مشابہت رکھتا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ جب میں نے اشیائے موجودات کی حقیقت و ماہیت کے بارے میں کچھ لکھنے کے لیے قلم اٹھایا تو صرف لفظ ''عنقا'' لکھ بیٹھا۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ اس مادی کائنات کا نام تو ہے مگر وجود ہر گز نہیں:

تا فصلے از حقیقت اشیا نوشتہ ایم

آفاق را مرادف عنقا نوشتہ ایم (۹۰)

(جب ہم نے اشیائے عالم کے موجودات کے بارے میں کچھ لکھا تو کائنات کو عنقا کا ہم معنی قرار دیا)

زندگی عدم سے کس طرح وجود پذیر ہوسکتی ہے اس بابت مغربی فلاسفہ اپنے نظریات کی بنیاد علت و معلول (Cause & Effects) کے اصولوں پر استوار کرتے ہیں۔ اس اہم فلسفیانہ نکتے کے بارے میں مرزا غالبؔ کا نظریہ یہ

ہے کہ عدم میں بھی روح عدم موجود تھی اور وجود پذیری کی خواہش اسے عدم سے باہر لے آئی۔ جس چیز کو اکثر ارادہ کہا جاتا ہے اسے دراصل خواہش کہنا چاہیے۔ یہی چیز انسانی زندگی کا اصل سبب ہے۔ پس زندگی تو وجود پذیری کی خواہش کا دوسرا نام ہی تو ہے:

نیست باغنودن ہا برگ پر کشودن ہا

از عدم بروں آمد، سعی آدم از من پرس (۹۱)

(یہ انسان ہی کی کوشش کا نتیجہ ہے کہ وہ عدم سے عالم وجود میں آیا ورنہ عدم میں وہ ایسا ہی تھا جیسے کوئی اونگھ رہا ہے اور یہ حقیقت مجھ سے پوچھ لیں)

زندگی کی ماہیت کے بارے میں اہل مغرب کے فلاسفہ میں سے بیورلے لکھتا ہے کہ زندگی کی ماہیت جاننے کے لیے میں نے تمام فلسفے چھان مارے، تمام مذاہب کی کتابیں پڑھ ڈالیں لیکن بے سود۔ ناامید ہو کے میں نے یہ مسئلۂ لاینحل سمجھ کر چھوڑ دیا۔ مگر جب بہار آئی اور ہر طرف پھول کھلنے لگے تو پھولوں کی خوشبو اور رنگینی سے معمور فطرت نے مجھ پر زندگی کا راز افشاں کر دیا۔ (۹۲) غالبؔ جیسے نابغائے روزگار شاعر بھی فطرت ہی سے زندگی کی ماہیت دریافت کرنے والوں میں سے ہیں۔ وہ فصل گل کی خوشبو سے زندگی کے حسن کا راز پانے کے دعویدار ہیں:

ہمچو رازے کہ بہ مستی ز دل آید بروں

در بہاراں ہمہ بویت ز صبا می آید (۹۳)

(اس راز کی طرح جو مستی میں دل سے باہر آجاتا ہے۔ فصل بہار میں تیری بو صبا کے ذریعے پھیل جاتی ہے)

وجودیات کائنات کی حقیقت اور ساخت پر بحث کرتی ہے۔ کائنات مادہ ہے، ذہن یا کوئی اور شے؟ جہاں تک غالبؔ کے نظریۂ کائنات کا تعلق ہے تو اس حوالے سے وہ مشہور مغربی فلسفی جارج برکلے کی طرح موضوعیت کے قائل ہیں۔ وہ کائنات کو صرف ذہن کی پیداوار سمجھتے ہیں۔ ان کے خیال میں یہ کائنات عالم خیال سے بڑھ کر کچھ بھی نہیں:

ہستی کے مت فریب میں آجائیو، اسدؔ

عالم تمام، حلقۂ دامِ خیال ہے (۹۴)

خطے بر ہستی عالم کشیدیم از مژہ بستن

ز خود رفتیم و ہم با خویشتن بر دیم دنیا را(۹۵)

(ہم نے آنکھ بند کی اور اس سے وجود عالم پر لکیر کھینچ دی یعنی عالم کا وجود ختم ہو گیا۔ ہم اپنے آپ سے گئے اور اپنے ساتھ دنیا کو بھی لے گئے۔)

غالبؔ کے نزدیک اس کائنات میں اوہام میں مبتلا سوائے انسان کے اور کوئی نہیں۔ انسان نے اپنے وہم کے باعث ہستی یعنی وجود کا اطلاق اپنی ذات پر اور اپنی ذات سے باہر اشیا پر کر کے، اس تصور کو کائنات کی اصلیت سمجھا۔ مگر حقیقت میں کائنات وہم انسانی میں وجود پانے والی شے ہی تو ہے:

جز نام نہیں صورت عالم مجھے منظور

جز وہم نہیں، ہستیِ اشیا مرے آگے(۹۶)

اس مادی کائنات کے آغاز کے بارے میں اکثر مغربی فلاسفہ کا خیال ہے کہ یہ Itegrated Unity کی ایک شکل ہے جو مسلسل پھیلتی چلی گئی اور آخر کار ایک خاص ہیئت اختیار کر گئی۔ اس حوالے سے غالبؔ کا نظریہ بالکل مختلف ہے وہ مادی کائنات کو اعتباری نوعیت کے سوا اور کچھ نہیں مانتے۔ وہ کہتے ہیں کہ انسانی مشاہدے میں ایک طرح سے اعتباریت کا عنصر موجود ہوتا ہے۔ چناں چہ مشاہدے کو وجود کائنات کی دلیل تسلیم کر لینا بالکل غیر منطقی ہے۔ ان کے نزدیک اس مادی کائنات کی تخلیق میں اگر کوئی توجہ طلب عنصر موجود ہے تو وہ اعتبار امتیاز Relative Difference ہے۔

آں آب کہ ز خاک ہمیں سبزہ دماندہ

در طنیت آہن ہمہ زنگار بر آمد(۹۷)

ہربرٹ اسپنسر نے کہا ہے کہ مادہ متحد الحسن اشیا سے مختلف اشیا کی تکوین کے لیے آزاد حالات سے لازم کیفیت کی طرف چلتا ہے۔(۹۸) لطیف شے کثیف وجود کی محتاج ہوتی ہے۔ غالبؔ اس نظریے کی توضیح کچھ اس طرح کرتے ہیں کہ اگر لطافت جلوہ پیدا کرنے کا خواہاں ہے تو یہ کثافت کے بغیر ممکن نہیں۔ کیوں کہ چمن کی زنگاری ہی باد بہاری کے وجود کی دلیل ہے:

لطافت، بے کثافت، جلوہ پیدا کر نہیں سکتی

چمن، زنگار ہے آئینۂ بادِ بہاری کا(۹۹)

گوئٹے کا قول ہے کہ موت نئی تعمیر کا بلا واسطہ نتیجہ ہے۔(۱۰۰) چناں چہ غالبؔ سمجھتے ہیں کہ انسان کی تخلیق میں خزاں

کا جوعنصر موجود ہے وہ دراصل ایک نئی حیات کے بعداز موت کی ایک شکل ہے۔اس بنا پر وہ اپنی منزل کے تیقن کا ادراک حدود سے بہت دور تصور کرتے ہیں:

ہے کہاں تمنا کا دوسرا قدم، یارب!
ہم نے دشتِ امکاں کو ایک نقشِ پا پایا(۱۰۱)

اہلِ مغرب کے فلاسفہ میں سے نطشے وہ واحد فلسفی ہے جو مسیحی اخلاقیات پر حملہ کر کے یہ دعویٰ کرتا ہے کہ اس نے انسانوں میں زبونیٔ قسمت کی خرابی کو فروغ دیا ہے۔ غالبؔ کے ہاں اس فلسفیانہ نکتے پر شاعرانہ اظہارِ خیال کے بارے میں ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم لکھتے ہیں:

''میرے خیال میں ہمارے لٹریچر میں صرف یہی ایک شعر ہے جس میں مشرق کے زمانۂ انحطاط کا ایک شاعر غالبؔ الفعال کے خلاف آواز بلند کرتے ہوئے مغرب کے ایک انقلابی فلاسفر کا ہم نوا ہو گیا۔''(۱۰۲)

غالبؔ کے نزدیک عبرت حاصل کرنا اگرچہ ایک مذہبی اخلاقیات کی فضیلت میں شمار ہوتا ہے اور ایک لحاظ سے غیر محسوس اور غیر مادی صفت ہے مگر اسے بھی حاصل کرنے سے گریز کرنا چاہیے۔

ہنگامۂ زبونیٔ ہمت ہے انفعال
حاصل نہ کیجیے دہر سے، عبرت ہی کیوں نہ ہو(۱۰۳)

اہلِ مغرب کے عینیت پسند دنیا کو غیر حقیقی اور سراب قرار دے کر نہ صرف اس کی اہمیت کو ختم کرتے ہیں بلکہ دنیا میں عدم دلچسپی اور زندگی کے بے اعتباری جیسے نظریات کو بھی فروغ دیتے ہیں۔ چناں چہ زندگی کو فنا کی زد میں مان کر غالبؔ کے ہاں فنا کا احساس بہت شدید صورت میں موجود رہا ہے۔ ان کے ہاں احساسِ فنا دو صورتوں میں نظر آتا ہے۔ اولاً ایذا طلبی جسے فلسفہ نفسیات کی اصطلاح میں Masochism کہتے ہیں اور ثانیاً خواہشِ مرگ جسے ہم فنا ہونے کی خواہش کا نام دے سکتے ہیں:

عشرتِ پارۂ دل، زخمِ تمنّا کھانا
لذتِ ریشِ جگر، غرقِ نمک داں ہونا(۱۰۴)

عمر بھر دیکھا کیا مرنے کی راہ
مر گئے پر، دیکھیے، دکھلائیں کیا؟ (۱۰۵)

غالبؔ المیہ تجربے کی جمالیاتی تشکیل کے قائل نظر آتے ہیں۔ وہ المیہ احساسات کو جمالیاتی تجربے میں بدل کر اس سے راحت و آسائش کا احساس پیدا کرنے کی کوشش کرتے ہیں:

جوئے خوں آنکھوں سے بہنے دو کہ ہے شامِ فراق
میں یہ سمجھوں گا کہ شمعیں دو فروزاں ہوگئیں (۱۰۶)

غالبؔ مغربی فلاسفہ کی مانند زندگی کو مادے کی ارتقائی شکل مانتے ہیں۔ ان کے مطابق مادہ زندگی کی کسی نہ کسی صورت میں رونما ہونے کے بعد فنا کی طرف بڑھتا ہے۔ یہ دراصل فلسفۂ موت و حیات ہی ہے۔ اگر کائناتی حوالے سے اس فلسفیانہ نکتے پر غور کیا جائے تو موت و حیات کوئی اور شے نہیں بلکہ یہ صرف مادے کی ہیئت تبدیل ہونے کا عمل ہے جو ہر دم جاری رہتا ہے۔ غالبؔ کی نظر میں موت و حیاتِ انسان کا نقصان نہیں بلکہ اس کا ارتقا ہے۔ اس لیے وہ اپنے آپ کو فنا کے حوالے کرنے کے خواہاں ہیں:

فنا کو سونپ، گر مشتاق ہے اپنی حقیقت کا
فروغِ طالعِ خاشاک، ہے موقوف گلخن پر (۱۰۷)

کانٹ کے نزدیک یہ عالم ہمارے ذہن کا پیدا کردہ ہے۔ اس کا کوئی حسی معروض نہیں۔ یہ عالم ایک ایسا عالم ہے جو انسان فکر کے آئینہ خانہ میں خالص فہم کے حوالے سے ظہور میں آتی ہے۔ (۱۰۸) غالبؔ بھی کانٹ کی طرح اس عالم موجود کو خیالی تصور کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ انسان کا ذہن ہی اس عالم کے نشانات گنتا رہتا ہے جبکہ یہ حسی معروضی کے علاوہ کوئی حتمی حیثیت نہیں رکھتا:

سبحہ گرداں اثر ہائے وجود است خیال
ہر چہ گل کرد تو گوئی بشمار آمد و رفت (۱۰۹)

(انسان کا وہم خیال ہی وجود کائنات کے نشانوں کو تسبیح کے دانوں کی طرح شمار کرتا چلا جا رہا ہے۔ جو شے سامنے آئی اسے شمار کر لیا اور وہ غائب ہوگئی)

ز وہم نقشِ خیالی کشیدہ ای ورنہ
وجودِ خلق چو عنقا بدہر نایاب است(۱۱۰)

(تو نے اپنے وہم میں ایک نقشِ خیالی بنالیا ہے ورنہ اس دنیا کا وجود عنقا کی طرح نایاب ہے۔)

ہاربرٹ اسپنسر (۱۸۲۰ء-۱۹۰۳ء) اس بات پر یقین رکھتا ہے کہ خدا خود کو مظاہر کے روپ میں ظاہر کرتا ہے(۱۱۱)۔ غالبؔ من وعن اس نظریے کے پرچارک ہیں۔ ان کی نظر میں کائنات کے مظاہر ایک ایسے آئینے کی مانند ہیں جس میں ہر لمحہ راز حقیقت منعکس ہوتا رہتا ہے۔ اگر انسان مظاہر کے آئینے پر نظر ڈالیں تو اسرارِ حقیقت اس پر منکشف ہو سکتے ہیں:

عالم آئینۂ راز است چہ پیدا، چہ نہاں
تاب اندیشہ نداری بہ نگاہے دریاب(۱۱۲)

(اس کائنات کے دو پہلو ہیں، ایک ظاہر اور ایک باطن۔ بہر حال یہ عالم ظاہر ہو یا باطن ایک ایسے آئینے کی طرح ہے جس میں راز حقیقت منعکس ہوتا ہے۔ اگر تجھ میں اس کائنات میں غور کرنے کی کوئی طاقت نہیں تو کم از کم اس پر ایک نظر ہی ڈال لے کیوں کہ یہ عالم اسرارِ حقیقت کا مظہر ہے)

فلسفۂ لا ادریت (Agnosticism) کے نظریے کے بانی ہکسلے (Aldous Leonard Huxley) (۱۸۹۴ء-۱۹۶۳ء) کا دعویٰ ہے کہ حقیقت مطلق (Ultimate Reality) ناقابل دریافت ہے۔ غالبؔ بھی ذات مطلق کے حوالے سے اس نظریے کے حامی ہیں۔ ان کے بہ قول ذات مطلق نے اپنی ذات کو کائنات کے پردے میں پوشیدہ کر رکھا ہے۔ جس کی دریافت انسانی پہنچ اور ادراک سے باہر ہے:

کہہ سکے کون کہ یہ جلوہ گری کس کی ہے؟
پردہ چھوڑا ہے وہ اس نے کہ اٹھائے نہ بنے(۱۱۳)

غالبؔ کانٹ کے نظریہ لا ادریت کے قائل ہوتے ہوئے کہتے ہیں کہ ہم حقیقت مطلق کا کما حقہٗ ادراک نہیں کر سکتے۔ اس کی موجودگی اس کی تجلی کی مدد سے ثابت کرنے کا دعویٰ ہرگز نہیں کر سکتے کیوں کہ اس کی کوئی متعین صورت ہمیں کہیں پر بھی نظر نہیں آتی:

باوجود تو دم طاووس از جلوہ گری نتواں زد
در گلستان تو طاوس بہ عنقا ماند(۱۱۴)

(تیرے موجود ہوتے ہوئے بھی تیرے جلوے سے ہم کنار ہونے کا دعویٰ نہیں کیا جا سکتا۔ تیرے گلستان میں طاوس بھی عنقا ملتا جلتا ہے۔)

مغربی فلسفے کی ایک اہم اصطلاح لا غائیت (Dysteleology) ہے۔ جس سے مراد ناکامیاں اور محرومیاں ہیں۔ غیر موافق ماحول، امراض، موت، کشاکشِ حیات اور مایوس کن حالات ہیں۔[۱۱۵] اگر مرزا غالبؔ کی اردو فارسی شاعری کا بہ نظر غائر مطالعہ کیا جائے تو ہمیں وہ لا غائیت کے قائل نظر آتے ہیں۔ ان کے کلام میں اس فلسفیانہ نظریے کے بیشتر عناصر منظوم صورت میں موجود ہیں:

غیر لیں محفل میں بوسے جام کے
ہم رہیں یوں تشنہ لب پیام کے[۱۱۶]

مضمحل ہوگئے قویٰ، غالبؔ
وہ عناصر میں اعتدال کہاں؟[۱۱۷]

یا خودش افتاد کار، باک ز غالبؔ مدار
ذوقِ فغانش ز دل، ورزش تاثیر برد[۱۱۸]

(غالبؔ اب اپنی الجھنوں میں پڑا ہے۔ اب اس سے ڈرنے کی ضرورت نہیں۔ اب اس کی پیہم فریادوں سے اثر انگیزی چھین گئی ہے۔)

تقدیر کے حوالے سے مغرب سے تعلق رکھنے والے فلسفی سینٹ آگسٹائن کا نظریہ Pre-destination والا ہے۔ اس نظریے کی رو سے قدرت کے مظاہر، ذہن، افعال اور انسانی کردار- ازل سے متعین ہو چکے ہیں۔[۱۱۹] غالبؔ بھی اس نظریے کے حامی ہیں۔ وہ بھی انسانی کردار اور افعال کو پہلے سے متعین سمجھتے ہیں۔ وہ انسان کو Pre-destination کے ہاتھوں مجبورِ محض اور اختیارِ معدوم کا حامل مانتے ہیں:

یہ نہ تھی ہماری قسمت کہ وصال یار ہوتا
اگر اور جیتے رہتے یہی انتظار ہوتا[۱۲۰]

خانۂ زنبور شد کلبہ ام از دستِ چرخ
بسکہ ز آب وگلم، رغبتِ تعمیر برد[۱۲۱]

(آسمان نے میری آب وگل سے تعمیر کی صلاحیت چھین لی اور میرا گھر خانۂ زنبور بن کر رہ گیا۔)

Leibnitz کے نزدیک اس کائنات کی ساخت Monads سے بنی ہے یعنی باریک ترین Particals سے اور ان Monads کے اندر ہی قدرت نے حسن کے خزانے پوشیدہ کر رکھے ہیں۔ غالبؔ ان پوشیدہ خزانوں میں صرف حسن کا ذکر کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ اس مادی کائنات کے اندر پتہ نہیں کتنے ہی اور حسن کے خزانے پوشیدہ ہیں جو منظر عام پر آئیں گے، گل لالہ اور گلاب کے پھول تو ان حسن کے خزانوں کی صرف دو مثالیں ہیں:

سب کہاں، کچھ لالہ و گل میں نمایاں ہوگئیں
خاک میں کیا صورتیں ہوں گی کہ پنہاں ہوگئیں (۱۲۲)

مغربی جمالیاتی فلاسفہ کا نظریہ فطرت یہ ہے کہ وہ سب سے پہلے سبب (Cause) پیدا کرتا ہے اور اس میں سے علت (Effict) پیدا ہوجاتی ہے۔ مگر ان دونوں کی تخلیق سے پہلے فطرت علتوں کی پیدائش کا سامان فراہم کرتی ہے۔ انسان کو حسن کی طلب عطا کرنا اور اس کی علت کے لیے زمین کو حسن کے خزانوں سے بھر دینا ایک نرالا قانونِ فطرت ہے۔ غالبؔ اس نظریۂ فطرت کو تسلیم کرتے ہیں۔ ان کے خیال میں زمین کے شکم میں حسن کے جتنے بھی خزانے پوشیدہ ہیں جن کی دریافت کی علت ہی انسان ہے، وہ انھیں منظر عام پر لا رہا ہے:

ہوں گرمیِ نشاطِ تصور سے نغمہ سنج
میں عندلیب گلشن نا آفریدہ ہوں (۱۲۳)

مرزا غالبؔ بیشتر مغربی فلاسفہ کی طرح حسن کو کسی خاص وجود تک محدود نہیں سمجھتے بلکہ وہ حسن کو ایک آفاقی عنصر مانتے ہیں۔ ان کی نظر میں حسن موضوعی بھی ہے اور معروضی بھی۔ حسن دیکھنے والے کی آنکھ میں بھی ہے اور اپنی ذات میں بھی:

صد جلوہ رو بہ رو ہے جو مژگاں اٹھائیے
طاقت کہاں، کہ دید کا احساں اٹھائیے (۱۲۴)

مشہور جمالیاتی فلسفی ولیم ہوگارتھ (۱۶۹۷ء-۱۷۶۴ء) کا نظریۂ حسن یہ ہے کہ ٹیڑھا ترچھا پن حسن آفرینی کا اصل سبب بنتا ہے۔ غالبؔ کا نظریہ حسن بھی تقریباً یہی ہے۔ وہ سمجھتے ہیں کہ اگرچہ میری صورت سے آئینے نے ناک بھوں چڑھائی ہے جس کی وجہ سے میرے دوستوں کے دل میں ہمارا نقش ٹیڑھا بیٹھ گیا مگر یہ ٹیڑھا پن حسن کا جلوہ ہی تو ہے:

نقش ما در خاطر یاراں دژم صورت گرفت
بسکہ رو درہم کشید آئینہ از تمثال ما (۱۲۵)

(چوں کہ ہماری صورت سے آئینے نے ناک بھوں چڑھائی، ہمارے دوستوں کے دل میں ہمارا نقش
ٹیڑھا بیٹھ گیا۔)

ہیوم (Divid Hume)(۱۷۱۱ء-۱۷۷۶ء) کا خیال ہے کہ حسن سے جو آسودگی حاصل ہوتی ہے وہ احساساتی نوعیت کی ہوتی ہے۔ غالبؔ بھی احساساتی حسن کی اہمیت کو تسلیم کر لینے والوں میں سے ہیں۔ وہ ایسے حسن کی تاثیر کے قائل ہیں جس کی رعنائی حسیاتی نوعیت کی حامل ہو:

من و ذوق تماشائے کسے، کز تاب رخسارش
جگر بر تا بہ چسپد، آفتاب عالم آرا را[۱۲۶]

(میں ایسے حسن کے نظارے میں محو ہوں کہ جس کے رخسار کی تابانی اور گرمی آفتاب جہاں تاب کو یوں
محسوس ہوتا ہے کہ اس کا جگر کسی تپتے ہوئے توے کے ساتھ چسپاں ہو گیا ہے۔)

ونکل مان (J.J.Winckelmann)(۱۷۱۷ء-۱۷۶۸ء) کے نزدیک حسن اعلیٰ و برتر کا مسکن ذات الٰہی ہے اور حسن اعلیٰ میں جلال کی خوبی بہ درجہ اتم موجود ہے۔[۱۲۷] غالبؔ بھی حسن کے اس جلالی نظریے کے قائل ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ محبوب حقیقی کے حسن کو برملا دیکھنا تو دور کی بات ہے اس کے بلا حجاب دیکھنے کے تصور سے بھی انسان غش کھا جاتا ہے:

ندانم تا چہ برقِ فتنہ خواہد ریخت بر ہوشم
تصور کردہ ام بگستن بند نقابش را[۱۲۸]

(محبوب کے حسن کو برملا دیکھنا تو درکنار اس کے بے نقاب چہرے کے تصور سے بھی عاشق کے ہوش
جاتے رہتے ہیں۔)

غالبؔ کے نزدیک مظاہرِ فطرت، حسنِ ازل ہی کے مظاہر ہیں۔ وہ ان میں مختلف صورتوں میں جلوہ گر ہے۔ اس نے اپنے مکھڑے سے نقاب ہٹا دیا ہے اور اس کے حسن کی جلوہ گری ہر طرف عام ہے لیکن اس کے باوجود وہ نظر نہیں آتا گویا اس کا نقاب اتارنا بھی ایک طرح کا نقاب ہی ہے:

تا غالبؔ مسکین چہ تمتع برد از تو
برداشتۂ آنچہ خود از چہرہ، نقاب است[۱۲۹]

(مسکین غالبؔ تیرے حسن کے جلوے سے کیا لطف اندوز ہو سکتا ہے۔ تو نے اپنے چہرے سے جو نقاب
ہٹایا ہے، وہ ایک اور نقاب بن گیا ہے۔)

کروچے کے مطابق جمالیاتی فعل داخلی نوعیت کا حامل ہوتا ہے اور اظہار ذات سے تعلق رکھتا ہے۔[۱۳۰] گویا حسن کی ایک بڑی خوبی اظہار ذات ہے۔ غالبؔ حسن کی ماہیئت کے حوالے سے اس نظریے کے حامی نظر آتے ہیں۔ ان کی نظر میں حسن اپنا جلوہ دکھانے کے لیے ہر دم بے تاب رہتا ہے۔ ذات حقیقی جو کلیۂ کامل حسن ہے اس کا تقاضا یہ ہے کہ وہ اپنا جلوہ دکھائے:

مشتاقِ عرضِ جلوۂ خویش است حسنِ دوست
از قرب، مژدہ دہ نگہ نا رسائے را[۱۳۱]

(حسنِ دوست اپنے جلوے کی نمائش کا مشتاق ہے۔ اس لیے تو اپنی نگاہوں کو جنھیں تو نارسا کہتا ہے اس کے قرب کی خوشخبری سنا دے۔)

Winkle Mann حسن انفرادیت کو حسن کل کا جلوہ سمجھتا ہے۔ وہ کائنات کے ذرّے ذرّے میں حسن ازل کی جلوہ گری کا دعویدار ہے۔ مرزا غالبؔ بھی کائنات کے اندر موجود حسن کی تجلیات کو خالقِ کائنات کے حسن کا پرتو مانتے ہیں اور یہی وہ مقام ہے جہاں پر غالبؔ کا تصور حسن آفاقی سطح کو چھو لیتا ہے:

دہر جز جلوۂ یکتائی معشوق نہیں
ہم کہاں ہوتے اگر حسن نہ ہوتا خود بیں[۱۳۲]

ایلیسن کے مطابق حسن کلیتاً 'اصول تلازم' کے اثر ونفوذ کا مرہون منت ہوتا ہے۔[۱۳۳] چناں چہ حسن فطرت سے مکمل طور پر محظوظ ہونے کے لیے 'مہلت تماشا' حسن کا ایک اہم تلازمہ ہے۔ لیکن یہ تلازمہ حسن کو میسر نہیں۔ غالبؔ بھی یہ گلہ کرتے ہیں کہ ان کا جی چاہتا ہے کہ دنیا کے حسین نظارے سامنے رہیں اور ان سے جی بھر کے محظوظ ہو سکوں۔ مگر دوسری طرف ان کی فرصت کہاں:

تا دل بہ دنیا دادہ ام در کشمکش افتادہ ام
اندوہ فرصت یک طرف، ذوقِ تماشا یک طرف[۱۳۴]

(جب سے میں نے دنیا سے دل لگایا ہے عجب کشمکش میں پڑ گیا ہوں۔ ایک طرف ذوقِ تماشا کا جذبہ ہے اور دوسری طرف مہلت تماشا)

سوگلر (U.W.F Solger) (۱۷۸۰ء-۱۸۱۹ء) کا نظریہ حسن یہ ہے کہ حسن حقیقت مطلق کے جلوۂ ذات سے منسوب ہے اور عین حسن کی معرفت اس وقت حاصل ہو سکتی ہے جب ہم اسے ذات مطلق کی کلیت میں دیکھتے

ہیں۔[۱۳۵] غالبؔ بھی حسن کے حوالے سے یہی نقطۂ نظر رکھتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ باغ کائنات میں موجود ہر ایک پھول حقیقتِ مطلق کا جلوۂ حسن ہوتے ہوئے دوسرے پھول کی جستجو میں ہے۔ کیوں کہ ہر پھول بہ ذاتِ خود ذاتِ مطلق کے حسن کل کا مظہر ہے۔

تا گل بہ رنگ و بوئے کہ ماند کہ در چمن
گل در پس گل آمدہ در جستجوئے گل[۱۳۶]

(باغ میں پھول کس کا رنگ و بو لے کر آیا ہے کہ ایک پھول دوسرے پھول کی جستجو میں ہے۔)

گوئٹے کا حسن کے بارے میں نظریہ ہے کہ حسن ایک ازلی مظہر ہے جو مختلف عناصر کے ملنے سے ہرگز نہیں بن سکتا بلکہ سیکڑوں مختلف مظاہر میں دکھائی دیتا ہے۔[۱۳۷] غالبؔ اپنی شاعری میں اس نظریے کے پرچارک نظر آتے ہیں۔ ان کے بہ قول ذات باری تعالیٰ نے دونوں جہانوں کے حسن کے جلوے سامنے لا رکھے ہیں۔ اب اگر وہ ان سے لطف اندوز ہونے کی مہلت دے گا تو میں ان سب سے دل برداشتہ ہو سکتا ہوں مگر انسان کے پاس مہلت زیست کہاں:

اے متاعِ دو جہان رنگ بعرض آوردہ
ہائے صلائے کہ ازیں جملہ دلے بردارم[۱۳۸]

(تو نے دونوں جہانوں کے جلوہ ہائے رنگا رنگ سامنے لا رکھے ہیں۔ ذرا ان سے لطف اندوز ہونے کی دعوت تو دے اور دیکھ کہ میں ان سب سے کیسے دل برداشتہ ہوتا ہوں۔)

کروچے کے نظامِ فکر میں روح بنیادی حیثیت رکھتی ہے۔ اِس لیے وہ اپنے فلسفے کو ''فلسفۂ روح'' کے نام سے موسوم کرتا ہے۔ یہ روح اِس کائنات اور زندگی میں ہر لحہ رواں دواں اور متشکل نظر آتی ہے۔[۱۳۹] غالبؔ کروچے کی اِس فلسفۂ روح کو حسن سے تعبیر کرتے ہیں۔ اُن کے نزدیک یہ روح (حسن) کسی بھی حالت میں آسائش سے غافل نہیں رہتی اور ہر لحہ ایک نئی ارتقائی شکل میں متشکل ہو کر سامنے آتی ہے۔

ندارد حسن در ہر حال از مشاطگی غفلت
بود تہ بندی خط، سبزۂ خط درتالب ہا[۱۴۰]

(حسن کسی حالت میں بھی آرائش سے غافل نہیں ہوتا۔ چنانچہ سبزہ خط کے ظاہر ہونے سے بھی ارائش کا پہلو موجود ہے۔)

شلر (۱۷۵۹ـ۱۸۰۵) کے نزدیک حسن اِس لیے بلاشبہ ہمارے لیے معروضی یا خارجی شے ہے کہ ہمیں اس کا ادراک غور وفکر کے طفیل ہوتا ہے اور غور وفکر احساس کے لیے ایک ضروری شرط ہے۔ (۱۴۱) اِس حوالے سے غالبؔ کا نظریہ یہ ہے کہ بلاشبہ حسن ایک معروضی شے ہے اور اس کے احساس کے لیے غور وفکر ایک لازمی شرط ہے تاہم حسن کو برملا دیکھنے میں ہوش اُڑ جاتے ہیں اور غور وفکر کا مادہ انسان کے اندر ناپید ہو جاتا ہے۔ پس وہ کس طرح حسن سے لطف اندوزی کا ادراک کر سکے گا۔

ندانم تا چہ برقِ فتنہ خواہد دریخت برہد شم
تصور کردہ ام بگستن بند نقاش را (۱۴۲)

(محبوب کے حسن کو برملا دیکھنا تو درکنار اس کے بے نقاب چہرے کے تصور سے بھی عاشق کے ہوش جاتے رہتے ہیں۔)

غالبؔ حسن کی ماہیت کو ایک جادوئی خزانہ مانتے ہیں ان کے نزدیک گنجینۂ حسن ایک ایسی جادوئی گورکھ دھندہ ہے جسے کھول کر دیکھنا انسان کے بس میں نہیں چناں چہ وہ ہر لمحہ اس کے بوجھنے کی ٹوہ میں رہتا ہے:

گنجینۂ حسن است طلسمی کہ کس از وے
چوں عقدہ نیارد گہر از تار کشیدن (۱۴۳)

(حسن کا خزانہ ایک طلسم ہے کہ اسے کھول کر دیکھا نہیں جا سکتا کہ وہ کیا ہے؟ جس طرح الجھے ہوئے دھاگے میں سے موتی تاروں سے الگ نہیں کیے جا سکتے۔)

ٹالسٹائی کے بہ قول حقیقی فنی اثر لینے والا شخص فن کار سے کافی حد تک متفق ہو جاتا ہے اور اسے یہ احساس ہونے لگتا ہے کہ جیسے فن پارہ اس کے دل کی آواز ہی تو ہے۔ نیز جس شے کا وہ اظہار کرتا ہے بالکل یہ تو وہی ہے جسے اظہار کا جامہ پہنانے کی اُسے مدّتوں انتظار تھا۔ (۱۴۴) غالبؔ اِس فلسفیانہ نکتے کو کچھ یوں شاعری میں موزوں کرتے ہیں۔

دیکھنا تقریر کی لذّت، کہ جو اس نے کہا
میں نے یہ جانا کہ گویا یہ بھی میرے دل میں ہے (۱۴۵)

غالبؔ مغربی فلاسفہ کی طرح کائنات کی حرکت کے نظام کو مہمل اور بے معنی خیال کرتے ہیں۔ اُن کا خیال ہے کہ کائنات میں موجود نظامِ حرکت سے کوئی چیز حاصل ہونے والی نہیں اور جس حرکت کو میری ہستی اور زندگی کی بنیاد بنا دیا گیا ہے اس کا End تو Define ہے لیکن Achievable نہیں۔ میری ہستی کے لیے متعین حرکت کی نوعیت دوری کو قائم

کرنے والی تو ہے مگر دوری کو کم کرنے والی ہرگز نہیں۔

ہر قدم، دوری منزل ہے نمایاں مجھ سے
میری رفتار سے بھاگے ہے بیاباں مجھ سے (۱۴۶)

فرائڈ (Sigmund Freud) (۱۸۵۶ء-۱۹۹۳ء) کہتا ہے کہ مذہبی عقائد آرزو بھری فریب نظری (Wishful illusion) کے سوا کچھ نہیں۔ (۱۴۷) غالبؔ اپنے جنت کے تصور کے حوالے سے فرائڈ کے اس نظریے کے حمایت کنندہ نظر آتے ہیں۔ اُن کے نزدیک جنت کا کوئی وجود نہیں بلکہ یہ تو دل کو خوش رکھنے کے لیے ایک طرح سے فریب نظری کا نام ہے۔ انسان سمجھتا ہے کہ دُنیا میں وہ جس قدر تکالیف اُٹھائیں گے اور جتنی آزمائشوں سے گزرے گا ان کا بدلہ جنت کی صورت میں ملنے والا ہے مگر یہ صرف آرزو بھری فریب نظر ہے، حقیقت اس کے برعکس ہے:

ہم کو معلوم ہے جنت کی حقیقت، لیکن
دل کے خوش رکھنے کو، غالبؔ یہ خیال اچھا ہے (۱۴۸)

جدید مغربی تصوریت پسندوں کے نزدیک کائنات کی ماہیت روحانی ہے۔ اِس اہم نظریے کی وضاحت کرتے ہوئے جارج ایدورڈ مور کہتا ہے کہ کائنات واقعی اس سے بہت مختلف ہے جیسے کہ وہ نظر آتی ہے۔ (۱۴۹) غالبؔ نظریاتی طور پر اس عقیدے کے تسلیم کنندہ ہیں۔ ان کے نزدیک یہ کائنات جس شکل میں موجود ہے اس کی اصلیت اس وجودیاتی شکل سے بالکل مختلف ہے۔ یہ جس وجودیاتی صورت میں ہمیں نظر آتی ہے، اصلاً اس کی صورت یک سر دیگر ہے۔ نیز یہی نظریہ اُن کا اپنے وجود کے بارے میں بھی ہے:

ہاں! کھائیو مت فریب ہستی
ہر چند کہیں کہ ''ہے'' نہیں ہے (۱۵۰)

ہستی ہے، نہ کچھ عدم ہے غالبؔ
آخر تو کیا ہے، ''اَے نہیں ہے؟'' (۱۵۱)

نوبل انعام یافتہ اسکالر ایڈنگٹن کہتا ہے کہ کائنات شے یا مادہ نہیں بلکہ اب تو کائنات مادہ سے زیادہ خیالی معلوم ہوتی ہے۔ یہی فلسفیانہ نظریہ غالبؔ کائنات کی حقیقت اور ماہیت کے بارے میں پیش کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ کائنات

مادی سے زیادہ اعتباری یا خیالی ہے۔اس کا کوئی مادی وجود نہیں چنانچہ اسے مادی وجود کی حامل سمجھنا سوائے خودفریبی میں مبتلا ہونے کے اور کچھ بھی نہیں۔

ہستی کے مت فریب میں آ جائیو، اسدؔ
عالم تمام، حلقۂ دامِ خیال ہے (۱۵۲)

مغرب کے بعض فلاسفہ کے حوالے سے یہ تاثر عام رہا ہے کہ ان کے متعلق حتمی طور پر یہ رائے قائم کرنا آسان نہیں کہ آیا وہ عاقل ہیں یا دیوانے۔اِس حوالے سے ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم لکھتے ہیں:

''مغرب کے بعض حکماء کے متعلق یہ شک پیدا ہوتا ہے کہ وہ عاقل ہیں یا دیوانے۔نطشے جو آخیر عمر میں دیوانہ ہو گیا تھا، پھر بھی ان کی تصانیف میں غیر معمولی بصیرت موجود ہے۔ نیوٹن خورد ونوش اور گردوپیش کی زندگی سے کبھی ایسا بے نیاز اور بے خود ہو جاتا تھا کہ لوگ اُسے پاگل سمجھنے لگتے۔'' (۱۵۳)

غالبؔ بھی اگر چہ اہلِ فلاسفہ میں سے نہیں تھے مگر وہ خود کو اہلِ فلاسفہ کی صف میں شامل گردانتے نظر آتے ہیں۔وہ خود کو نہ تو مکمل دیوانہ تصور کرتے ہیں اور نہ فرزانہ:

دیکھا اسدؔ کو خلوت و جلوت میں بارہا
دیوانہ گر نہیں ہے، تو ہشیار بھی نہیں (۱۵۴)

مغربی فلاسفہ میں سے چارلس ڈارون (Charles Robert Darwin) (۱۸۰۹ء-۱۸۸۲ء) نظریہ ارتقا کا بانی ہے۔نطشے فوق البشر کا تصور پیش کرتا ہے۔ برگساں زمان کی نظریاتی گھتیاں سلجھانے والا ہے۔ مارکس معاشی جدلیاتی تھیوری کا پیش کنندہ ہے۔فرائڈ انسانی سائیکی کا ماڈل پیش کرتا ہے۔آئن سٹائن زمان ومکان کی ماہیت پر بحث کرتا ہے۔ اِن تمام فلاسفہ کے نظریات ایک دوسرے سے میل نہیں کھاتے اور ایک دوسرے سے متضاد ہیں۔اِس تناظر میں غالبؔ جیسا فلسفیانہ شعور رکھنے والا شاعر ایک طرح کی کشمکش میں مبتلا نظر آتے ہیں۔وہ اہلِ فلاسفہ میں سے کسی ایک کے ساتھ تھوڑی دور تک نظریاتی سفر کر کے واپس مڑ جاتے ہیں کیوں کہ اس کے نظریات میں انھیں تضاد نظر آنے لگتا ہے۔ پھر وہ کسی دوسرے کا دامن پکڑ کر چند قدم آگے بڑھتے ہیں کہ اس کے نظریات کے حوالے سے تشکیک اس کی دامن گیر ہو جاتی ہے۔اِس کشمکش کی کیفیت کو وہ یوں اپنی شاعری میں بیان کرتے ہیں:

چلتا ہوں تھوڑی دور، ہر اک تیز رو کے ساتھ
پہچانتا نہیں ہوں، ابھی راہبر کو میں (۱۵۵)

غالبؔ چارلیس ڈارون کے اس نظریے کے حامی ہیں کہ حیات کی تہ میں ظلم کا عنصر دائمی طور پر موجود ہے۔ جاندار اور نباتات میں جوانواع اس وقت روئے زمین پر موجود ہیں وہ دیگر انواع کو ختم کر کے باقی بچی ہیں۔ یہ زندگی کی جنگ اپنی جیسی دیگر انواع کو شکست دے کر خود فنا سے بچ گئی ہیں۔ بقائے قانون میں کوئی رنج وغم کا عنصر موجود نہیں۔ حیات کے اندر حال کی پیدائش خون ریزی کے بغیر ممکن نہیں:

آرائشِ زمانہ ز بیداد کردہ اند
ہر خوں کہ ریخت غازۂ روئے زمیں شناس (۱۵۶)

(زمانے کی آرائش ہمیشہ ظلم وستم ہی کی بدولت سامنے آتی ہے۔ یہ خون جو زمین پہ بہا دیا جاتا ہے اسے روئے زمین کا غازہ کہنا چاہیے۔)

غالبؔ نظریہ تنازالبقا (Striggle for Existence) کو تسلیم کرنے والوں میں سے ہیں۔ وہ زندگی کو ایک کشاکش مانتے ہیں۔ ایک ایسی کشاکش جس میں سے نکلنا بڑا مشکل ہے۔ ان کے نزدیک ہم جس چیز کو آزادروی کا نام دیتے ہیں وہ سراسر دھوکا ہے۔ اس کی خوبصورت مثال امواج کی روانی ہے جن میں سے کوئی بھی موج آزاد نہیں۔ ایک موج دوسری موج کو اچھال رہی ہے۔ کوئی موج اپنی طرف سے اپنا رُخ بدل نہیں سکتی۔ الغرض مجبوریوں کی زنجیریں موجوں کے پاؤں میں پڑی ہیں:

کشاکش ہائے ہستی سے کرے کیا سعی آزادی
ہوئی زنجیر، موجِ آب کو، فرصت روانی کی (۱۵۷)

مغرب میں ابھرنے والی فلسفیانہ تحریکوں میں جدیدیت (Modernism) کی تحریک نے شاعروں کے ذہن پر دیرپا اثرات ڈالے۔ شعروادب کی روایت کے تناظر میں جدیدیت ایک ذہنی اور تخلیقی رویّے کا اشاریہ ہے جس کے مضمرات تاریخی اور مذہبی نوعیت کے حامل ہیں۔ جدیدیت کی تحریک عقلیت پر استوار رہی۔ معروضیت اور کارل مارکس کا فلسفہ اس تحریک کی اساس ہے۔ اُردو شاعری میں جدیدیت کے حوالے سے ابھرنے والی پہلی آواز کی تلاش ہمیں غالبؔ تک لے جاتی ہے۔ غالبؔ رائج اعتقادی نظام کے خلاف ہمیشہ آواز بلند کرتے ہیں۔ ان کے یہاں جدیدیت کی فکری منہاج کے حوالے سے دانیال طریر لکھتے ہیں:

''جدیدیت بنے بنائے اور طے شدہ نظام کے استراد کے مقابلے میں جس اعتمادِ ذات کو دیکھنے کی آرزو مند ہے وہ غالبؔ میں بدرجہ اتم موجود تھا۔ پابندیِ مذہب ہو یا معاشرتی، اُنھوں نے کسی زنجیر کی اسیری قبول نہیں کی۔'' (۱۵۸)

غالبؔ نے نفیِ ذات کے مروج تصور کا استرداد کرتے ہوئے خود کو ہر حال میں روایت شکن ثابت کرنے کی کوشش کی ہے:

اپنی ہستی ہی سے ہو، جو کچھ ہو
آگہی گر نہیں، غفلت ہی سہی (۱۵۹)

واضح رہے کہ جدیدیت کی ایک بڑی خصوصیت یہ ہے کہ وہ ادب کے کسی متعین اور پابند معیار کو ہرگز قبول نہیں کرتی اور اس معیار پر جب غالبؔ کی شاعری کو ہم پرکھتے ہیں تو یہ حقیقت سامنے آتی ہے کہ وہ بھی فرد کی انفرادیت اور اس کی ذات کی بازیافت پر بے انتہا زور دیتے نظر آتے ہیں۔ وہ زندگی، ادب اور لکھاری پر کسی نظریاتی لیبل لگانے کے سخت مخالف ہیں۔ وہ خود کو کسی ایک نظریے سے وابستہ کرنے کو قبول نہیں کرتے اور یہی وجہ ہے کہ وہ خود کو عندلیب گلشن نا آفریدہ مانتے ہیں:

ہوئی گرمی نشاط تصور سے نغمہ سنج
میں عندلیب گلشنِ نا آفریدہ ہوں (۱۶۰)

جدیدیت کی تحریک کا حامی ہر شاعر سیکولر ہوتا ہے۔ وہ مذہبی امور سے زیادہ دنیاوی معاملات سے دلچسپی رکھتا ہے۔ (۱۶۱) وہ مذہب کی روائتی توضیحات کے برعکس ذاتی ادراک پر اعتماد رکھتا ہے۔ غالبؔ بھی کافی حد تک ایک سیکولر شاعر نظر آتے ہیں کیوں کہ وہ مذہب کے برعکس روائتی تصورات و تعبیرات سے قطعاً انکاری ہیں:

جانتا ہوں ثوابِ طاعت و زہد
پر طبیعت ادھر نہیں آتی (۱۶۲)

ہم کو معلوم ہے جنت کی حقیقت لیکن
دل کے خوش رکھنے کو، غالبؔ یہ خیال اچھا ہے (۱۶۳)

طاعت میں تا رہے نہ مئے و انگبین کی لاگ
دوزخ میں ڈال دو کوئی لے کر بہشت کو (۱۶۴)

غالبؔ اہم مذہبی تصور یعنی کراماً کاتبین کو بھی محض ایک خیال سمجھ کر ان پر صریحاً اعتراض کر جاتے ہیں:

پکڑے جاتے ہیں فرشتوں کے لکھے پر ناحق

آدمی کوئی ہمارا دمِ تحریر بھی تھا[۱۶۵]

جدیدیت کے اساسی عناصر میں تغیر پسندی کو خاص اہمیت حاصل ہے۔ جدیدیت کے فلسفے سے وابستہ فلاسفہ کائنات کو جامد نہیں مانتے۔ غالبؔ بھی کائنات کو کوئی جامد شے تصور نہیں کرتے۔ وہ سمجھتے ہیں کہ کائنات ہر لمحہ تغیر پذیر ہے اور یہی تغیر کائنات کی روح ہے۔ انھوں نے کائنات کے اندر تغیر وتبدل کے عمل کو ''آرائشِ جمال'' کے نام سے موسوم کیا ہے:

آرائش جمال سے فارغ نہیں ہنوز

پیش نظر ہے آئینہ دائم، نقاب میں[۱۶۶]

غالبؔ کا نظریہ ہے کہ فرد کی ذات مسلسل تغیر وتبدل کی زد میں ہے۔ زندگی کی اقدار مسلسل تبدیل ہو رہی ہیں۔ انسانی سماج میں موجود رشتوں کا نظام، عقیدے، تصورات اور میلانات سبھی تغیر کے عمل سے دوچار ہیں:

وہ فراق اور وہ وصال کہاں

وہ شب و روز و ماہ و سال کہاں؟[۱۶۷]

برٹرینڈ رسل کے نزدیک جدیدیت کی اساس مطلقیت پر یقین نہ رکھنے پر استوار ہے۔ غالبؔ بھی اپنے عہد کے واحد شاعر ہیں جنھوں نے مطلقیت کے حامل نظریات وتصورات سے سریحاً انکار کیا ہے۔ وہ اپنی انفرادیت پسندی کی وجہ سے تقلیدی عمل کی حوصلہ شکنی کرتے ہوئے نظر آتے ہیں:

تیشے بغیر مر نہ سکا کوہکن اسدؔ

سر گشتۂ خمارِ رسوم و قیود تھا[۱۶۸]

لازم نہیں کہ خضر کی ہم پیروی کریں

جانا کہ اک بزرگ ہمیں ہم سفر ملے[۱۶۹]

مغربی جدیدیت پسندوں کا سب سے بڑا نعرہ تھا کہ: Man is the measure of all things

گویا انسان ہی ہر چیز کا پیمانہ ہے اور اس نعرے کے زیر اثر ''فلسفۂ انسان دوستی'' نے جنم لیا۔ غالبؔ کے ہاں فلسفۂ انسان دوستی کا شعور موجود ہے۔ وہ خود بڑے وسیع المشرب انسان ہیں اور انسان کی عظمت وفضیلت کے قائل ہیں۔ ان کے

ہاں Greatness of man as man کا فلسفہ موجود ہے۔ وہ ہر لمحہ انسانی زوال پر سراپا اعتراض کنندہ ہیں:

ہیں آج کیوں ذلیل؟ کہ کل تک نہ تھی پسند
گستاخیِ فرشتہ، ہماری جناب میں (۱۷۰)

آلبرٹ آئن سٹائن نے کہا ہے کہ وہ انسان جو کائنات پر اظہارِ تعجب کے لیے نہیں ٹھہرتا وہ مر چکا ہے۔ (۱۷۱) غالبؔ کا اندازِ نظر بھی تقریباً یہی ہے وہ کائنات کے سربستہ رازوں کی تہہ تک پہنچنے کے لیے ایک ماہر اور زیرک فلسفی کی طرح فلسفیانہ سوالات اُٹھاتے ہیں۔ وہ ذات اور موجودات کی دوئی پر سراپا محوِ حیرت ہیں:

جب کہ تجھ بن نہیں، کوئی موجود
پھر یہ ہنگامہ ، اے خدا، کیا ہے؟ (۱۷۲)

سبزہ و گل کہاں سے آئے ہیں
ابر کیا چیز ہے؟ ہوا کیا ہے؟ (۱۷۳)

آئن سٹائن کے نظریۂ اضافیت کی رو سے کائنات میں وقوع پذیر ہونے والے واقعات مطلق نہیں ہوتے، سب کے سب اضافی ہوتے ہیں۔ (۱۷۴) اِس نظریے کے تناظر میں غالبؔ کہتے ہیں کہ اِن دنوں ان کی عمر اضطراب کی حالت میں گزر رہی ہے جو اُنھیں بڑی طویل معلوم ہوتی ہے، اِس لیے عمر کے اِس سال کا حساب سورج کی جگہ بجلی سے کرنا ضروری ہے:

رفتارِ عمر، قطعِ رہِ اضطراب ہے
اس سال کے حساب کو، برق، آفتاب ہے (۱۷۵)

نظریۂ اضافیت کے مطابق مکان اضافی ہے۔ (۱۷۶) غالبؔ بھی مکان کو اضافی سمجھتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ جنوں کے جوش میں انسان کو کچھ بھی نظر نہیں آتا اور بڑی چیزیں بھی چیز چھوٹی چیز معلوم ہونے لگتی ہیں۔ یہاں تک کہ صحرائے عظیم بھی مٹھی بھر خاک کی طرح دکھائی دیتا ہے:

جوشِ جنوں سے کچھ نظر آتا نہیں اسدؔ
صحرا ہماری آنکھ میں ایک مشتِ خاک ہے (۱۷۷)

مغرب سے تعلق رکھنے والے وجودیت پسند فلاسفہ فرد کی انفرادیت کے قائل ہیں۔ کیرکیگارڈ (Soren

(Aabye Kierkegaard)(۱۸۱۳ء-۱۸۵۵ء)، سارتر(Jean Paul Sartre)(۱۹۰۵ء-۱۹۸۰ء)اور ہائیڈیگر(Martin Heidgger)(۱۸۸۹ء-۱۹۷۶ء) جیسے وجودیت پسند فلاسفہ فرد کی انفرادیت وانتخاب کے قائل ہیں۔ غالبؔ بھی فرد کی انفرادیت، آزادی اور انتخاب کے قائل ہیں۔ وہ نہ صرف خود کو دوسروں سے منفرد تصوّر کرتے ہیں بلکہ عبادت میں بھی آزادی اور انتخاب کا نعرہ بلند کرتے ہیں:

بندگی میں بھی وہ آزادہ و خودبیں ہیں کہ ہم
الٹے پھر آئے، درِ کعبہ اگر وا نہ ہوا (۱۷۸)

ہیں اور بھی دنیا میں سخن ور بہت اچھے
کہتے ہیں کہ غالبؔ کا ہے اندازِ بیاں اور (۱۷۹)

وجودیت ایک ایسا رجائیت پسندانہ فلسفہ ہے جس نے ادب پر دوررس اثرات مرتب کیے ہیں اور وجودیت کے علمبردار سارتر تو یہاں تک کہتا ہے کہ ادب انسانی زندگی کا آئینہ نہیں بلکہ انسانی وجود کو ثابت کرنے کا وسیلہ ہے۔ فلسفۂ وجودیت کی رو سے ''وجود'' پہلے اور ''جوہر'' بعد میں ہے۔ یعنی انسان کا وجود پہلے اور جوہر بعد میں آتا ہے۔ انسان اس دنیا میں بنا بنایا جوہر لے کر نہیں آتا۔ اس کو اس دنیا میں پھینک دیا گیا ہے۔ اس کے پاس صرف ''وجود'' ہے، ''جوہر'' اس نے خود بنانا ہے۔ مغربی وجودیت پسند فلسفی سارتر کا بھی یہی نظریہ ہے کہ انسان کا وجود، جوہر پر مقدم ہے۔ غالبؔ اس نظریے کے داعی ہیں۔ ان کا عقیدہ ہے کہ انسان کے پاس ''وجود'' تو ہے مگر جوہر اس نے خود بنانا ہے۔ بلکہ اکثر تو وہ بنا بنایا ''جوہر'' لے کر دنیا میں وارد ہوتا ہے۔ انسان کے پاس ''وجود'' تو ہے مگر ''جوہر'' بنانے میں وہ خود مختار نہیں:

تم سے بے جا ہے، مجھے اپنی تباہی کا گلہ
اس میں کچھ شائبۂ خوبیِ تقدیر بھی تھا (۱۸۰)

نالے، عدم میں، چند ہمارے سپرد تھے
جو واں نہ کھنچ سکے، سو وہ یاں آکے دم ہوئے (۱۸۱)

غالبؔ مغربی وجودیت پسند فلاسفہ کی طرح وجود کی اہمیت اس حد تک تسلیم کرتے ہیں کہ وہ اِس کائنات کی رنگینی اور رونق کا انحصار انسانی وجود کا رہینِ منت سمجھتے ہیں:

نگہ گرم سے اک آگ ٹپکتی ہے اسدؔ

ہے چراغاں، خس و خاشاکِ گلستاں مجھ سے (۱۸۲)

غالبؔ اپنی انفرادی صلاحیتوں پر بھروسہ کرتے ہیں۔ وہ دوسروں کی تقلید اور انتخاب کو کسی صورت میں قبول نہیں کرتے۔

قطرہ اپنا بھی، حقیقت میں، ہے دریا، لیکن

ہم کو تقلیدِ تنک ظرفی منصور نہیں (۱۸۳)

کیرکیگارڈ، ہائیڈیگر اور سارتر سبھی مغربی وجودی فلاسفہ کے ہاں کرب (Anxiety) تشویش (Care)، اکتاہٹ (Bordan) اور کراہت (Nausea) جیسی کیفیات کا گہرا تجزیہ ملتا ہے۔ غالبؔ کے یہاں وجودیت کی ان کیفیات کی ترجمانی موجود ہے۔ وہ اکثر تذبذب اور گومگو جیسی کیفیات میں خود کو جھگڑا ہوا محسوس کرتے ہیں۔ وہ خود کو اس وقت تشویش میں پاتے ہیں جب وہ تذبذب سے دوچار ہوں:

چلتا ہوں تھوڑی دور ، ہر اک تیز رو کے ساتھ

پہچانتا نہیں ہوں، ابھی راہبر کو میں (۱۸۴)

انسان کو بے بس اور مجبور بنانے والا سب سے بڑا خوف موت کا ہے۔ غالبؔ اپنی بے چارگی اور مختصر زندگی کی وجہ سے موت سے خوف محسوس کرتے ہیں۔ کیوں کہ وہ سمجھتے ہیں کہ یہی موت ان سے آزادی اور انتخاب کی صلاحیت چھین لیتی ہے۔ موت کا خوف انھیں ہر لحہ بے یقینی کی کیفیت میں مبتلا رکھتا ہے۔ اس کا شعور ہمیں عام طور پر بے چینی کی صورت حال سے دوچار رکھتا ہے۔ ہمارا رنگ زرد پڑ جاتا ہے اور نیندیں اُڑ جاتی ہیں:

تھا زندگی میں مرگ کا کھٹکا لگا ہوا

اُڑنے سے پیش تر بھی، مرا رنگ زرد تھا (۱۸۵)

ہائیڈیگر کہتا ہے کہ جب انسان غور کرتا ہے کہ اس کی زندگی ایک دن ختم ہو جائے گی ۔ یعنی جب اس کے اندر Being into death کا احساس پیدا ہوتا ہے، تو وہ دہشت زدہ ہو جاتا ہے۔ اس احساس سے اس کے اندر اپنی زندگی اور وجود کو بے معنی بنانے کی تحریک پیدا ہوتی ہے۔ (۱۸۶) غالبؔ کی شاعری کا بہ نظرِ غائر مطالعہ کرنے سے یہ حقیقت کھل کر سامنے آتی ہے کہ ان کے ہاں مذکورہ احساس اور تحریک کی ترجمانی موجود ہے۔ وہ موت، زندگی کی ناپیداری اور مصائب کو زندگی کے ساتھ منسلک سمجھتے ہیں۔ وہ زندگی کو کسی صورت کھو دینے کے لیے تیار نہیں۔ یہاں تک کہ وہ دنیاوی زندگی کے

بدلے میں جنت کو کم تر سمجھنے لگتے ہیں۔

نغمہ ہائے غم کو بھی، اے دل غنیمت جانیے!
بے صدا ہوجائے گا، یہ سازِ ہستی، ایک دن (۱۸۷)

دیتے ہیں جنت، حیات دہر کے بدلے
نشہ بہ اندازۂ خمار نہیں ہے (۱۸۸)

وجودی حوالے سے فرد کے لیے خود اپنی ذات کی تفہیم و تعبیر سب سے بڑا مسئلہ رہا ہے۔فرد ہر وقت کمی کے احساس سے دوچار رہتا ہے۔اپنی کم دامنی کے احساس کی گرفت سے وہ آزاد نہیں ہو پاتا۔ (۱۸۹) یہی رویّہ غالبؔ کے ہاں خاصہ نمایاں ہے۔وہ اپنی زندگی کے مسائل میں الجھاؤ کا شکار رہتے ہوئے بھی ان کی خواہش کرتے ہیں:

رنج سے خوگر ہوا انساں تو مٹ جاتا ہے رنج
مشکلیں مجھ پر پڑیں اتنی کہ آساں ہوگئیں (۱۹۰)

غالبؔ کے نزدیک موجود ہمیشہ وجود کے تقاضوں کی تکمیل چاہتا ہے اور اس کیفیت میں ایک طرح سے صبر کا اسیر بن جاتا ہے۔ (۱۹۱) چنانچہ وجود کے لیے یہ کوشش اکثر انسان کے لیے مستقل کرب کا پیش خیمہ بن جاتی ہے:

عشرتِ پارۂ دل زخم تمنا کھانا
لذتِ ریشِ جگر غرق نمکداں ہونا (۱۹۲)

غالبؔ کے نزدیک وجودی فلسفہ انسان کو اپنی ذات پر انحصار اور بھروسے کا درس دیتا ہے۔جس کے نتیجے میں وہ خود کو کسی بھی خارجی صورتِ حال کا اسیر سمجھنے کی بجائے ہر مایوسی کے دوران داخلیت کی طرف رجوع کرنے لگتا ہے۔

ہے آدمی، بجائے خود اِک محشر خیال
ہم انجمن سمجھتے ہیں، خلوت ہی کیوں نہ ہو (۱۹۳)

فلسفۂ وجود کا المیہ یہ ہے کہ وہ انسان کو ہر دم معدومیت کی طرف متوجہ کرتا ہے۔ (۱۹۴) غالبؔ کو بھی ہر لحہ معدومیت کا کھٹکا لگا رہتا ہے۔وہ خود کو لوحِ جہاں پر حرفِ مکرر سمجھنے کے لیے ہر گز راضی نہیں ہیں:

یارب! زمانہ مجھ کو مٹاتا ہے کس لیے

لوحِ جہاں پہ حرفِ مکرر نہیں ہوں میں [۱۹۵]

سارتر کا نظریہ ہے کہ موت ہی انسانی زندگی کا دشمن ہے۔ یہ انسان سے اس کی لامحدودی آزادی چھین لیتی ہے۔[۱۹۶] غالبؔ بھی زندگی کی فنا پذیری کو ہر انسان کے لیے کرب کا باعث سمجھتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ نیندیں اُڑ جانا دراصل موت جیسے زندگی کے دشمن کے خوف کا نتیجہ ہی تو ہے:

موت کا ایک دن معین ہے

نیند کیوں رات بھر نہیں آتی [۱۹۷]

وجود کے عذاب کو فرانسیسی زبان میں Enmi کہتے ہیں۔ اس عذاب سے بچنے کے لیے انسان درد وغم تک بڑھنا پسند کرتا ہے۔ اس حوالے سے شوپن ہار کہتا ہے کہ ارادہ وکوشش انسان کی اصل ہے۔ لیکن ارادے کی بنیاد احتیاج پر ہے۔ چناں چہ انسان کی فطرت میں غم والم ابتدا سے مضمر ہے۔[۱۹۸] شوپن ہار کی اس فلسفیانہ بصیرت کی تائید غالبؔ اپنے مخصوص انداز میں کچھ اس طرح کرتے ہیں:

غمِ ہستی کا اسدؔ، کس سے ہو جز مرگ علاج

شمع ہر رنگ میں جلتی ہے سحر ہوتے تک [۱۹۹]

مابعد جدیدیت نہ صرف جدیدیت سے مختلف ہے بلکہ کسی حد تک جدیدیت کا ردِّعمل بھی ہے۔ یہ فلسفیانہ تحریک عقلیت پسندی کے تمام مقبولِ عام نظریات کو یکسر مسترد کرتا ہے۔ اس تحریک کے زیرِ اثر موضوعیت اور ثقافتی اختلاف پر زور دیا جاتا ہے۔ مابعد جدیدیت کی بدولت مرکزیت کی بجائے لامرکزیت اور تشکیک کا رجحان سامنے آتا ہے۔ کیوں کہ یہ تحریک ہر طرح کے تصورات جن کی بنیاد آفاقیت اور کلیت پر استوار تھی کو رد کرتا ہے۔ مابعد جدیدیت کی رو سے کوئی نظریہ یا تصور حتمی نہیں۔ ہر دور کا ذہن یا قاری اپنے ذہن کے مطابق نظریات اور معانی کا معیار مقرر کرنے کا مجاز ہے۔ غالبؔ بھی کسی حد تک مابعد جدید ذہن کے مالک نظر آتے ہیں۔ کیوں کہ وہ اپنے شعری پیکر کی حتمی معنویت کے ہرگز قائل نہیں ہیں:

آگہی، دامِ شنیدن جس قدر چاہے، بچھائے

مدعا عنقا ہے، اپنے عالمِ تقریر کا [۲۰۰]

مابعد جدیدیت کی تحریک فلسفہ عدمیت پسندی Philosophy of Nihilism پر یقین رکھتی ہے اور عدمیت کا فلسفہ انسان کو ہر قائم اور متعین تصور کے نفی پر آمادہ کرتا ہے۔ غالبؔ کے ہاں عدمیت پسندی کافی گہرا اور مضبوط رجحان موجود

ہے:

ہاں، کھائیو مت فریبِ ہستی!
ہر چند کہیں کہ ہے نہیں ہے(۲۰۱)

ہستی ہے، نہ کچھ عدم ہے غالبؔ
آخر تو کیا ہے ''اے نہیں ہے''(۲۰۲)

پوسٹ ماڈرن ازم کو کامیاب تھیوری بنانے میں مغربی فلسفی ژاک دریدہ کو خاصی اہمیت حاصل رہی ہے۔ وہ ردّ تشکیل کا نظریہ پیش کرتے ہوئے کہتا ہے کہ لفظ میں مفروضہ Meaning Structure اور ذہن میں موجود Meaning form کو ختم کردو۔ گویا لفظ میں پہلے سے موجود معنی کو لفظ سے خارج کردو اور دماغ میں پہلے سے راسخ تصورات کو مٹادو۔ اس کے بعد انسان منتہائے اظہار اور منتہائے ادراک کو یکجا کرسکتا ہے۔ دریدا(Jacques Derrida)(۱۹۳۰ء-۲۰۰۴ء) کے خیال میں لفظ کے معنی ذہن میں موجود معنی سے زیادہ ہوتے ہیں اور اس وجہ سے معنی انسانی ذہن کی پکڑ میں نہیں آسکتے۔ حتیٰ کہ منشائے متکلم کا بھی اس میں کوئی کردار نہیں ہے کیوں کہ متکلم کا انحصار بھی ذہن میں موجود معنی پر ہوتا ہے۔ اِس نظریے کو اس نے التوائے معنی کا نام دیا۔ یعنی معنی ہمیشہ ملتوی ہوتے رہتے ہیں اور پڑھنے یا سننے کے بعد جو کچھ ہماری تحویل میں آتا ہے وہ معنی نہیں بلکہ Meaningfullness کا ایک جزو ہوتا ہے۔ مرزا غالبؔ کی شاعری میں دریدہ کی ردّ تشکیل کے نظریے کی ترجمانی موجود ہے۔ اِس حوالے سے ڈاکٹر اسلم انصاری لکھتے ہیں:

> ''مرزا غالبؔ کی شاعری میں ردّتشکیل کے زاویے بھیس بدل بدل کر سامنے آتے ہیں لیکن پہچانے اس لیے نہیں جاتے کہ وہ رمز و کنایہ کے نقاب اوڑھے رہتے ہیں، اس لیے بہت کم لوگوں کو شبہ ہوسکا کہ شعرِ غالبؔ میں ردّتشکیل کی کچھ صورتیں بھی ہیں۔ بلکہ حقیقت یہ ہے کہ ان کے ہاں ردّتشکیل کی بہت سی صورتیں ہیں جو ان کی شاعری کے کچھ نئے زاویوں کو سامنے لاتی ہیں۔''(۲۰۳)

غالبؔ کے سر مقطع دیوان میں ردّتشکیل کی معنوی جہت دکھائی دیتی ہے۔ فریادی ہونے کا مفہوم غالبؔ نے، کاغذی پیراہن سے پیدا کرنے کی کوشش کی ہے جو نقش بے بود ہونے کی دلیل ہے۔ اس شعر میں غالبؔ نے نقش یا تصویر کی ردّتشکیل کی ہے:

نقشِ فریادی ہے کس کی شوخیِ تحریر کا
کاغذی ہے پیرہن ہر پیکرِ تصویر کا(۲۰۴)

دریدا کے مطابق تخیل آدھا ذہن میں ہوتا ہے اور آدھا لفظ میں۔ یعنی ذہن لفظ سے کچھ اخذ کر کے تصویر بناتا ہے۔ غالبؔ لفظ میں موجود معنوی تصور کی Buetification کرتے ہیں۔ غالبؔ دریدا کے مذکورہ تصور کو کچھ اس طرح اپنی شاعری میں بیان کرتے ہیں کہ وہ ذہن کے تخیل سے Image کو متحرک کرتے ہیں اور باقی ماندہ لفظی تخیل سے لفظ کی معنوی ساخت کو جمالیاتی بناتے ہیں:

ترے سرو قامت سے ، یک قدّ آدم
قیامت کے فتنے کو کم دیکھتے ہیں(۲۰۵)

غالبؔ کا اکثر یہ رویہ رہا ہے کہ وہ روائتی تصورات کو بے دخل یا Subvart کرتے ہیں۔ وہ کہیں کہیں روائتی قراتِ متن سے ہٹ کر کچھ بیان کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ آئنہ جو فقط عکس مجر دنہیں چمن مشرب بھی ہے اور اگر نیرنگِ خیال کی پرافشانی سے ہٹ کر جائزہ لیا جائے تو جوہرِ فکر سے جو آئینہ حسن حاصل کرتا ہے وہ نظر کی نیرنگی ہی تو ہے:(۲۰٦)

جوہر فکر پرافشانی نیرنگِ خیال
حسن آئینہ و آئینہ چمن مشرب تھا(۲۰۷)

غالبؔ کے اشعار کی تشکیل میں اکثر Enigma کا عنصر موجود ہوتا ہے جس میں جدلیاتی نفی کے تفاعل سے ایک معنی کے دوسرے معنی کو ردّ کرنے سے ایک ایسا جدلیاتی معنوی پہلو سامنے آتا ہے جو لاینحل دکھائی دیتا ہے مگر دوسری طرف یہی لاینحل عنصر اس فلسفیانہ نکتے کا کھوج دیتا ہے کہ کوئی بھی تعبیر حتمی نہیں ہوسکتی:

سراپا رہن عشق و ناگزیر الفت ہستی
عبادت برق کی کرتا ہوں اور افسوس حاصل کا(۲۰۸)

غالبؔ کے ہاں لامحال Paradox جو کہ اپنی نفی کی نفی کے اصول پر استوار ہے، کی کارفرمائی موجود ہے۔(۲۰۹) وہ شاعرانہ منطق کے ذریعے قولِ محال کی تشکیل کرتے ہیں۔ آگ عام طور پر لگانے سے لگتی اور بجھانے سے بجھ بھی جاتی ہے لیکن ایک آگ عشق والی ہے جو نہ لگانے سے لگتی ہے اور نہ بجھانے سے بجھتی ہے۔ گویا یہ آگ کچھ اور ہی ہے:

عشق پر زور نہیں، ہے یہ وہ آتش ، غالبؔ
کہ لگائے نہ لگے اور بجھائے نہ بنے(۲۱۰)

غالبؔ کے بارے میں کہا جاسکتا ہے کہ وہ ایسے فن کار ہیں جن کی شاعری میں اشیا اور تصورات دونوں کی ردّ تشکیل

کی گئی ہے۔ان کے ہاں لفظ کی ظاہری معنویت کا پردہ ہٹانے سے معنی کی تہ در تہ التوائی شکلیں ملتی ہیں۔ وہ قمری کی خاکستری رنگ سے اسے مٹھی بھر خاک قرار دیتے ہیں اور بلبل کے رنگین پروں سے اسے رنگ قفس ٹھہراتے ہیں:

قمری کفِ خاکستر و بلبل قفس رنگ
اے نالہ نشانِ جگر سوختہ کیا ہے [۲۱۱]

رابرٹ براؤننگ (Robert Browning) (۱۸۱۲ء-۱۸۸۹ء) کہتا ہے کہ ارتقائے زندگی کا قانون یہ ہے کہ آدمی اپنی انسانیت کو اپنانے میں تاخیر نہ کرے۔[۲۱۲] غالبؔ اس فلسفیانہ نکتے کو کچھ اس طرح شاعری میں بیان کرتے ہیں کہ آدمی اپنی حقیقی استعداد یعنی انسانیت کی طرف نہیں بڑھ رہا اگر انسان ارتقا کے حساب سے قدم بڑھانا شروع کرے تو وہ اس زمین پر ایک ترقی یافتہ ہستی ثابت ہوسکتا ہے:

بسکہ دشوار ہے، ہر کام کا آساں ہونا
آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا [۲۱۳]

مابعد جدیدیت، جدیدیت کی ایک دوسری شکل ہے۔ مابعد جدیدیت کی رو سے کوئی بھی نظریہ یا نقطۂ نظر مکمل طور پر ختم نہیں ہوسکتا بلکہ ایک نئے نظریے کے ساتھ Integrate ہو کر سامنے آتا ہے۔ ژولیا کرسیٹوا (Julia Kristeva) (پیدائش: ۱۹۴۱ء) نے بین المتونیت کی جو تھیوری پیش کی ہے اس تھیوری کا مرکزی نکتہ یہ ہے کہ تمام متون کے درمیان ایک مکالمہ ہر وقت جاری رہتا ہے اور اس بنیاد پر ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ جدیدیت ختم نہیں ہوسکتی بلکہ Integration کے عمل سے گزر کر ایک نئی شکل میں سامنے آتی ہے۔ غالب بھی اس نظریے کے حامی ہیں۔ان کے نزدیک کسی بھی عقیدے کے اجزائے ترکیبی کبھی مکمل طور پر ختم نہیں ہو سکتے بلکہ یہ اجزا Integration کے عمل سے گزر کر ایک نئے نظریاتی نظام کی شیرازہ بندی کر جاتے ہیں:

ہم موحد ہیں، ہمارا کیش ہے ترکِ رسوم
ملتیں جب مٹ گئیں، اجزاے ایماں ہوگئیں [۲۱۴]

اہل مغرب کے فلاسفہ وجودیات (Ontology) کی تشریح کچھ یوں کرتے ہیں کہ یہ حقیقت کی ماہیت اور کھوج لگانے کا علم ہے۔ حقیقت مادہ ہے، ذہن یا کوئی اور شے؟ حقیقت صرف ایک ہے یا زیادہ، حقیقت کے حوالے سے غالبؔ کا نظریہ ہے کہ اس کا تعلق محسوسات سے ہے مگر حقیقت کا احساس ناقابل بیان و تجزیہ ہے۔ جب کہ کائنات کا ادراک عقل کے دائرۂ کار سے باہر نہیں ہے:

ہمہ محسوس بود ایزد و عالم معقول

غالبؔ ایں زمزمہ آواز نخواہد، خاموش (۲۱۵)

(خدا بھی محسوسات میں سے ہے اور یہ کائنات بھی احاطۂ عقل سے باہر نہیں۔ اے غالبؔ! یہ زمزمۂ راز، آواز میں سما نہیں سکتا اس لیے خاموش ہو جا۔)

مغربی فلسفے کی منطق کا یہ ایک اہم نکتہ ہے کہ دو مادی چیزوں کا باہمی ملاپ ہر وقت فطری نوعیت کا نہیں ہو سکتا۔ غالبؔ نے اس باریک فلسفیانہ نکتے کو کچھ اس طرح اپنی شاعری میں بیان کیا ہے کہ اگر چہ پانی میں مچھلی کی زندگی ہے لیکن یہی پانی اگر گرم ہو تو پانی اور مچھلی کا ملاپ غیر طبعی ہو جائے گا:

طبعی نیست ہر جا اختلاط، ازوے حذر خوشتر

کہ از سو زندہ آتش نیست آب گرم ماہی را (۲۱۶)

(دو چیزوں کا باہمی اختلاط ہر وقت فطری نہیں ہو سکتا۔ دیکھ لیں مچھلی کے لیے گرم پانی جلا دینے والی آگ کی طرح ہوتا ہے۔)

مغرب میں نشاۃ الثانیہ سے پہلے استخراجی منطق (Deductive Logic) کو خاصی اہمیت حاصل تھی۔ غالبؔ کی شاعری میں استخراجی منطق کے طریقۂ استدلال کی کہیں کہیں کارفرمائی نظر آتی ہے۔ عام قاعدہ ہے کہ جسم میں خون کی گردش جاری رہتی ہے لیکن غالبؔ اپنی منطقی دلیل پر اس حقیقت کو رد کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ جب آنکھ سے ٹپکنے والی شے خون نہیں تو جسم کے اندر دوڑنے والی ایک سیال شے کو ہم خون کیسے کہہ سکتے ہیں:

رگوں میں دوڑنے پھرنے کے ہم نہیں قائل

جب آنکھ ہی سے نہ ٹپکا تو پھر لہو کیا ہے؟ (۲۱۷)

مشہور جرمن فلسفی گوئٹے نے اپنے المیہ ڈرامے فاؤسٹ (Faust) (۱۸۰۸ء) میں فاؤسٹ کا عظیم کردار تخلیق کیا ہے۔ فاؤسٹ کو ایک مقام پر یہ محسوس ہوتا ہے کہ اس کے اندر دو روحیں برسرِ پیکار ہیں۔ ایک اس کو جنت میں اسلاف کے محلات کی طرف کھینچتی ہے جب کہ دوسری اسے مٹی کی دنیا سے منسلک رہنے پر آمادہ کرتی ہے۔ غالبؔ خود کو مذکورہ عظیم فلسفی کے کردار فاؤسٹ کا ہم نوا پا کر کچھ یوں اپنی اندرونی کشمکش کا اظہار کرتے ہیں:

ایماں مجھے روکے ہے جو کھینچے ہے مجھے کفر

کعبہ مرے پیچھے ہے کلیسا مرے آگے (۲۱۸)

غالبؔ کے ہاں مغربی فلاسفہ کی طرح تنہائی کا ایک انوکھا احساس ملتا ہے۔ان کے ہاں تنہائی کا احساس وجود کے ساتھ جنم لیتا ہوا زندگی کی تکمیل کا سبب بنتا ہے۔وہ مصائب کو گلے لگا کر تنہائی کے احساس کو مٹا دیتے ہیں:

کاوِ کاوِ سخت جانی ہائے تنہائی نہ پوچھ
صبح کرنا شام کا لانا ہے جوئے شیر کا (۲۱۹)

نطشے کے مطابق حسن سے لطف اندوز ہونے کے لیے ضروری ہے کہ حسین شے سے جذباتی لگاؤ کو ترک کر لیا جائے۔غالبؔ کے خیال میں حسن سے لذت کا حصول شخصی علائق سے دستبردار ہوئے بغیر ممکن نہیں۔جب تک حسن سے ذاتی وابستگی موجود ہو ہم اس سے حظ نہیں اٹھا سکتے:

ہوں میں بھی تماشائی نیرنگِ تمنا
مطلب نہیں کچھ اس سے کہ مطلب ہی بر آوے (۲۲۰)

ہر Phoneme بنیادی طور پر ایک آواز کا نام ہے اور جب بہت ساری Phonemes جڑ جائیں تو Marpheme وجود میں آتا ہے۔جس میں Signifier اور Signified کی دونوں صورتیں موجود ہوتی ہیں۔غالبؔ اپنے درج ذیل شعر میں یہ اقرار کرتے ہوئے نظر آتے ہیں کہ ''صریرِ خامہ'' دراصل وہ Signifire ہے جو ''نوائے سروش'' یعنی Siginfied کی طرف اشارہ کرتی ہے۔گویا غالبؔ کے نزدیک اصل اہمیت ''خامہ'' کو حاصل ہے جو ''صریر'' کو جنم دیتا ہے اور یہی صریر ''نوائے سروش'' کا دوسرا نام ہے:

آتے ہیں غیب سے یہ مضامیں خیال میں
غالبؔ صریرِ خامہ نوائے سروش ہے (۲۲۱)

اہلِ علم جانتے ہیں کہ ہر بڑے شاعر کے کلام کی تخلیق کی اپنی ایک حکیمانہ اساس ہوتی ہے۔فکر و فلسفہ کی ایک ایسی اساس جو گزرتے وقت کے ساتھ ساتھ مشاہدات کی بھٹی میں تپ کر فلسفیانہ شاعری کا روپ دھار لیتی ہے اور جس کی وجہ سے اس کی شاعری کی ایک خاص شناخت ہوا کرتی ہے۔غالبؔ کے کلام کے تخلیقی عناصر کا تجزیہ کرتے ہوئے جو عنصر سب سے زیادہ نمایاں طور پر سامنے آتا ہے وہ ان کا فلسفیانہ شعور ہے۔شعوری یا غیر شعوری طور پر ان کی شاعری میں صرف مغربی فلسفے کے مسائل ہی نہیں بلکہ مغربی فلاسفہ کے نظریات شعری پیکر میں ڈھلے ہوئے نظر آتے ہیں۔یہی وہ عظمت کی انفرادی خوبی ہے جو غالبؔ کو نہ صرف اپنے زمانے میں بلکہ مابعد کے زمانے میں بھی Significant شاعر کا درجہ عطا کرتی ہے۔

# حوالہ جات

۱۔ قاضی قیصرالاسلام،فلسفہ مغرب کی تاریخ ،جلد:اول(اسلام آباد:نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۵ء)،ص ۱۶۷۔

۲۔ ول بکنگھم/ڈگلس برنہام، فلسفہ اور فلسفی ،مترجمہ:طاہرمنصورفاروقی (لاہور:تخلیقات،۲۰۱۷ء)،ص۹۶۔

۳۔ قاضی قیصرالاسلام،فلسفہ مغرب کی تاریخ ،جلد:اول(اسلام آباد:نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۵ء)، ص۱۷۶۔

۴۔ ایضاً،ص۱۷۷۔

۵۔ ایضاً،ص ۱۷۹۔

۶۔ ول بکنگھم/ڈگلس برنہام، فلسفہ اور فلسفی ،مترجمہ:طاہرمنصورفاروقی (لاہور:تخلیقات،۲۰۱۷ء)،ص۱۱۰۔

۷۔ قاضی قیصرالاسلام،فلسفہ مغرب کی تاریخ ،جلد:اول(اسلام آباد:نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۵ء)،ص ۱۸۰۔

۸۔ ایضاً،ص۱۸۵۔

۹۔ ایضاً،ص۱۸۵۔

۱۰۔ ول بکنگھم/ڈگلس برنہام، فلسفہ اور فلسفی ،مترجمہ:طاہرمنصورفاروقی (لاہور:تخلیقات،۲۰۱۷ء)، ص۱۳۵۔

۱۱۔ جوسٹین گارڈ، سوفی کی دنیا،مترجمہ:شاہدحمید(لاہو:اُردوسائنس بورڈ،۲۰۰۵ء)،ص۲۶۵۔

۱۲۔ قاضی قیصرالاسلام،فلسفہ مغرب کی تاریخ،جلد:اول(اسلام آباد:نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۵ء)، ص۲۱۳۔

۱۳۔ ایضاً،ص۲۱۴۔

۱۴۔ کلیمنٹ-سی-جے ویب، تاریخ فلسفہ ،مترجمہ:مولوی احسان احمد( کراچی: شعبہ تصنیف وتالیف وترجمہ، جامعہ کراچی،۱۹۶۹ء)،ص۹۶۔

۱۵۔ قاضی قیصرالاسلام،فلسفہ مغرب کی تاریخ،جلد:اول(اسلام آباد:نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۵ء)،

ص۲۱۹۔

۱۶۔ ایضاً،ص۲۵۳۔

۱۷۔ یاسر جواد، ایک سو عظیم فلسفی (اسلام آباد:نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۴ء)،ص۲۴۶۔

۱۸۔ ایضاً،ص۲۵۸۔

۱۹۔ قاضی قیصرالاسلام،فلسفہ مغرب کی تاریخ ،جلد:اول(اسلام آباد:نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۵ء)، ص۲۷۹۔

۲۰۔ ایضاً،ص۲۸۷۔

۲۱۔ اکبرلغاری، فلسفے کی مختصر تاریخ(فیصل آباد:مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۲۷۔

۲۲۔ قاضی قیصرالاسلام، فلسفہ مغرب کی تاریخ ،جلد:اول(اسلام آباد:نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۵ء)، ص۳۱۳۔

۲۳۔ کلیمنٹ-سی-جے ویب، تاریخ فلسفہ ،مترجمہ:مولوی احسان احمد( کراچی: شعبہ تصنیف وتالیف وترجمہ، جامعہ کراچی،۱۹۶۹ء)،ص۱۴۶۔

۲۴۔ علی عباس جلالپوری، روایات فلسفہ(لاہور:تخلیقات،۲۰۱۳ء)،ص۶۴۔

۲۵۔ کلیمنٹ-سی-جے ویب،تاریخ فلسفہ،مترجمہ:مولوی احسان احمد( کراچی: شعبہ تصنیف وتالیف وترجمہ، جامعہ کراچی،۱۹۶۹ء)،ص۱۴۹۔

۲۶۔ قاضی قیصرالاسلام، فلسفہ مغرب کی تاریخ ،جلد:اول(اسلام آباد:نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۵ء)، ص۳۲۹۔

۲۷۔ علی عباس جلالپوری، روایات فلسفہ(لاہور:تخلیقات،۲۰۱۳ء)،ص۶۷۔

۲۸۔ کلیمنٹ-سی-جے ویب ، تاریخ فلسفہ ،مترجمہ:مولوی احسان احمد( کراچی: شعبہ تصنیف وتالیف وترجمہ، جامعہ کراچی،۱۹۶۹ء)،ص۲۲۲۔

۲۹۔ رشید احمد صدیقی،غالبؔ کی شخصیت اور شاعری (دہلی،انڈیا: مکتبہ جامعہ،۲۰۱۲ء)،ص۴۳۔

۳۰۔ جوسٹن گارڈ، سوفی کی دنیا،مترجمہ:شاہد حمید(لاہور: اُردو سائنس بورڈ،۲۰۰۵ء)،ص۴۵۸۔

۳۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص ۳۶۲۔

۳۲۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی )،جلد:اول،مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد( نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص ۴۸۸۔

۳۳۔ خلیفہ عبدالحکیم، افکار غالب( نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص ۳۷۵۔

۳۴۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) ،جلد:اول،مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد( نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص ۲۲۵۔

۳۵۔ قاضی قیصرالاسلام،فلسفہ مغرب کی تاریخ ،جلد:اول(اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۵ء)، ص ۳۰۸۔

۳۶۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، کلیات غالبؔ (فارسی ) ،جلد:اول،مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد( نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص ۲۴۲۔

۳۷۔ قاضی قیصرالاسلام، فلسفہ مغرب کی تاریخ ،جلد:اول(اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۵ء)، ص ۲۶۶۔

۳۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، کلیات غالبؔ (فارسی ) ،جلد:اول،مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد( نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص ۲۳۳۔

۳۹۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص ۳۲۷۔

۴۰۔ خلیفہ عبدالحکیم،افکار غالبؔ( نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص ۲۰۹۔

۴۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ، مرتبہ: کالی داس گپتا رضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص ۳۶۲۔

۴۲۔ خلیفہ عبدالحکیم، افکار غالبؔ( نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص ۹۶۔

۴۳۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ مرتبہ: کالی داس گپتا رضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص ۲۹۸۔

۴۴۔ خلیفہ عبدالحکیم،افکار غالبؔ( نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص ۲۱۴، ۲۱۵۔

۴۵۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۲٦۸۔

۴٦۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) ،جلد: اول،مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۳۱۷۔

۴۷۔ خلیفہ عبدالحکیم،افکار غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۲۲۲۔

۴۸۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ، مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۲۷۰۔

۴۹۔ خلیفہ عبدالحکیم،افکار غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۲۲۴۔

۵۰۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۳۳۱۔

۵۱۔ خلیفہ عبدالحکیم،افکار غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۲۱۱۔

۵۲۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۱۹۳۔

۵۳۔ عبدالرحمٰن بجنوری،محاسن کلامِ غالبؔ ،مشمولہ: تنقید غالب کے سو سال ،مرتبہ: گروپ کیپٹن سید فیاض محمود (لاہور، جامعہ پنجاب،۱۹٦۹ء)،ص۵۱۔

۵۴۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۲۱۹۔

۵۵۔ عبدالرحمٰن بجنوری،محاسن کلامِ غالبؔ ،مشمولہ: تنقید غالب کے سو سال ،مرتبہ: گروپ کیپٹن سید فیاض محمود (لاہور، جامعہ پنجاب،۱۹٦۹ء)،ص۳۲۲۔

۵٦۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۳۲۲۔

۵۷۔ قاضی قیصر الاسلام،فلسفۂ مغرب کی تاریخ ،جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاؤنڈیشن، ۲۰۱۵ء)،۴٦۵۔

۵۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص ۲۹۹۔

۵۹۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) ،جلد:اول،مرتبہ: ڈاکٹرسیدتقی عابد( نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۳۰۲

۶۰۔ خلیفہ عبدالحکیم، افکار غالبؔ( نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۱۴۲،۱۴۳۔

۶۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، دیوان غالبؔ، مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص ۲۵۴۔

۶۲۔ جوسٹن گارڈ، صوفی کی دنیا،مترجم: شاہدحمید(لاہور،اُردوسائنس بورڈ،۲۰۰۵ء)،ص۳۵۲۔

۶۳۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص ۲۹۹۔

۶۴۔ کلیمنٹ-سی-جےویب، تاریخ فلسفہ ،مترجم: مولوی احسان احمد( کراچی: شعبہ تصنیف وتالیف وترجمہ، جامعہ کراچی،۱۹۶۹ء)،ص۱۴۷۔

۶۵۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص ۲۵۲۔

۶۶۔ ایضاً ص،۳۲۱۔

۶۷۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)،ص۳۲۱

۶۸۔ ایضاً،۲۷۰۔

۶۹۔ وزیرآغا،مسرت کی تلاش(لاہور: اظہارسنز،۲۰۱۲ء)،ص۷۷۔

۷۰۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۲۶۵۔

۷۱۔ ایضاً ص۲۶۸۔

۷۲۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی )،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹرسید تقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۴۳۹۔

۷۳۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ، مرتبہ:کالی داس گپتارضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۳۶۴۔

۷۴۔ ول ڈیورانٹ،داستان فلسفہ ،مترجمہ:سید عابدعلی عابد(لاہور:فکشن ہاوس،۱۹۹۵ء)،ص۲۳۶۔

۷۵۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) ،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹرسید تقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۵۰۴۔

۷۶۔ ایضاً،ص۳۷۳۔

۷۷۔ ایضاً،ص۳۹۴۔

۷۸۔ ایضاً،ص۴۸۸۔

۷۹۔ خلیفہ عبدالحکیم، افکار غالبؔ(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۱۹۳۔

۸۰۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ، مرتبہ:کالی داس گپتارضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۳۵۱۔

۸۱۔ خلیفہ عبدالحکیم،افکار غالبؔ(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۲۲۵۔

۸۲۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ، مرتبہ:کالی داس گپتارضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۳۰۲۔

۸۳۔ میرولی الدین، قنوطیت یعنی فلسفہ یاس(حیدرآباددکن،انڈیا،جامعہ عثمانیہ،۱۳۵۵ھ)،ص۲

۸۴۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ،(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۸۶۔

۸۵۔ ایضاً،ص۶۷۔

۸۶۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی )،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹرسید تقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۷۳۔

۸۷۔ قاضی قیصرالاسلام، فلسفۂ مغرب کی تاریخ ،جلد:اول(اسلام آباد:نیشنل بک فاونڈیشن،

۲۰۱۵ء)،ص۴۴۸۔

۸۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، کلیات غالبؔ (فارسی ) ،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۴۹۵۔

۸۹۔ خلیفہ عبدالحکیم، افکار غالبؔ (نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۴۳۹۔

۹۰۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی )،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۴۸۸۔

۹۱۔ ایضاً،ص۴۳۷۔

۹۲۔ خلیفہ عبدالحکیم، افکار غالبؔ (نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۴۰۸۔

۹۳۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی ) ،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۳۴۴۔

۹۴۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ:کالی داس گپتارضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۲۶۹۔

۹۵۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) ،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۱۷۔

۹۶۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، دیوان غالبؔ،مرتبہ:کالی داس گپتارضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۳۶۴۔

۹۷۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی ) ،جلد:دوم،مرتبہ:ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۱۱۷۷

۹۸۔ عبدالرحمٰن بجنوری،محاسن کلام غالبؔ،مشمولہ: تنقید غالبؔ کے سو سال، مرتبہ :گروپ کیپٹن سید فیاض محمود(لاہور:جامعہ پنجاب،۱۹۶۹ء،ص۱۶۲۔

۹۹۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ:کالی داس گپتارضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۱۴۹۔

۱۰۰۔ انورسدید،غالب کا جہاں اور (ملتان،کاروانِ ادب،۱۹۸۶ء)،ص۷۰۔

۱۰۱۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ، مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)، ص ۲۵۱۔

۱۰۲۔ خلیفہ عبدالحکیم، افکار غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۱۹۹۹ء)، ص ۲۰۷۔

۱۰۳۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ، مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)، ص ۲۸۵۔

۱۰۴۔ ایضاً، ص ۲۵۷۔

۱۰۵۔ ایضاً، ص ۳۷۳۔

۱۰۶۔ ایضاً، ص ۳۵۱۔

۱۰۷۔ ایضاً، ص ۱۶۸۔

۱۰۸۔ قاضی قیصر الاسلام، فلسفہ مغرب کی تاریخ، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن، ۲۰۱۵ء)، ص ۳۳۳۔

۱۰۹۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی)، جلد: اول، مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۲۰۰۸ء)، ص ۲۹۴۔

۱۱۰۔ ایضاً، ص ۲۸۰۔

۱۱۱۔ قاضی قیصر الاسلام، فلسفہ مغرب کی تاریخ، جلد: اول (اسلام آباد: نیشنل بک فانڈویشن، ۲۰۱۵ء)، ص ۴۴۷۔

۱۱۲۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ: کلیات غالبؔ (فارسی)، جلد اول، مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۲۰۰۸ء)، ص ۲۶۲۔

۱۱۳۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ، مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)، ص ۳۶۲۔

۱۱۴۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی)، جلد: اول، مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ، ۲۰۰۸ء)، ص ۳۶۷۔

۱۱۵۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرم رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص ۱۶۰۔

۱۱۶۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص ۱۴۴۔

۱۱۷۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص ۲۸۵۔

۱۱۸۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) ،جلد: اول،مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص ۳۹۳۔

۱۱۹۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرم رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص ۳۴۸۔

۱۲۰۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ ، دیوان غالبؔ، مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص ۳۲۷۔

۱۲۱۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) ،جلد: اول،مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص ۳۹۳۔

۱۲۲۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص ۳۵۱۔

۱۲۳۔ ایضاً،ص ۲۴۰۔

۱۲۴۔ ایضاً،ص ۲۶۷۔

۱۲۵۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) ،جلد: اول،مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص ۲۱۵۔

۱۲۶۔ ایضاً،ص ۲۱۷۔

۱۲۷۔ نصیر احمد ناصر، تاریخ جمالیات،جلد: اول (لاہور: فیروز سنز،۱۹۹۰ء)،ص ۴۲۹۔

۱۲۸۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) ،جلد: اول،مرتبہ: ڈاکٹر سید تقی عابد (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص ۲۳۹۔

۱۲۹۔ ایضاً،ص ۲۵۱۔

۱۳۰۔ علی عباس جلالپوری، خرد نا مہ جلا لپوری (لاہور:تخلیقات،۲۰۱۳ء)،ص۱۱۸۔

۱۳۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی)،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹر سید تقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۵۱۔

۱۳۲۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ:کالی داس گپتارضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص ۲۴۰۔

۱۳۳۔ نصیراحمد ناصر،تا ریخ جمالیات، جلد:اول(لاہور:فیروزسنز،۱۹۹۰ء)،ص۵۹۔

۱۳۴۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی)،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹر سید تقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۴۶۵۔

۱۳۵۔ نصیراحمد ناصر،تا ریخ جمالیات،جلد:اول(لاہور:فیروزسنز،۱۹۹۰ء)،ص۱۰۳۔

۱۳۶۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی)،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹر سید تقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۴۷۵۔

۱۳۷۔ نصیراحمد ناصر، تا ریخ جمالیات،جلد:اول(لاہور:فیروزسنز،۱۹۹۰ء)،ص۹۰۔

۱۳۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی)،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹر سید تقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۴۸۴۔

۱۳۹۔ نصیراحمد ناصر،تا ریخ جمالیات،جلد:اول(لاہور:فیروزسنز،۱۹۹۰ء)،ص۴۰۰۔

۱۴۰۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی)،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹر سید تقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۲۶۔

۱۴۱۔ نصیراحمد ناصر، تا ریخ جمالیات،جلد:اول(لاہور:فیروزسنز،۱۹۹۰ء)،ص۷۰۔

۱۴۲۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی)، جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹر سید تقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۴۰۔

۱۴۳۔ ایضاً،ص۵۲۲۔

۱۴۴۔ نصیراحمد ناصر، تا ریخ جمالیات،جلد:اول(لاہور:فیروزسنز،۱۹۹۰ء)،ص۳۱۴۔

۱۴۵۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص۳۰۲۔

۱۴۶۔ ایضاً،ص۲۱۳۔

۱۴۷۔ ارشدمحمود،تصور خدا (لاہور:فکشن ہاوس،۲۰۱۷ء)،ص۱۳۸۔

۱۴۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ،مرتبہ کالی داس گپتارضا( کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۳۳۰۔

۱۴۹۔ قاضی جاوید، جدید مغربی فلسفہ(لاہور:فکشن ہاوس،۲۰۱۰ء)،ص۴۳۔

۱۵۰۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۵۴۔

۱۵۱۔ ایضاً،ص۱۵۴۔

۱۵۲۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ،مرتبہ کالی داس گپتارضا( کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)، ص۲۶۹۔

۱۵۳۔ خلیفہ عبدالحکیم،افکار غالبؔ(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۹۹ء)،ص۱۹۷۔

۱۵۴۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ کالی داس گپتارضا( کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص۲۹۲۔

۱۵۵۔ ایضاً،ص۳۳۶۔

۱۵۶۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) ،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۴۳۹۔

۱۵۷۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص۱۹۷۔

۱۵۸۔ دانیال طریر، جدیدیت مابعد جدیدیت اور غالبؔ ( کوئٹہ:مہردارانسٹی ٹیوٹ آف ریسرچ اینڈ پبلی کیشنز،۲۰۱۳ء)،ص۱۱،۱۲۔

۱۵۹۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ ، دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص۲۸۷۔

۱۶۰۔ ایضاً،ص۱۸۵۔

۱۶۱۔ دانیال طریر، جدیدیت مابعد جدیدیت اور غالبؔ (کوئٹہ:مہر دار انسٹی ٹیوٹ آف ریسرچ اینڈ پبلی کیشنز،۲۰۱۳ء)،ص۱۷۔

۱۶۲۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ ، دیوان غالبؔ ، مرتبہ: کالی داس گپتا رضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص۳۲۹۔

۱۶۳۔ ایضاً،ص۳۳۰۔

۱۶۴۔ ایضاً،ص۳۷۹۔

۱۶۵۔ ایضاً،ص۳۲۶۔

۱۶۶۔ ایضاً،ص۳۲۲۔

۱۶۷۔ ایضاً،ص۲۸۴۔

۱۶۸۔ ایضاً،ص۲۵۰۔

۱۶۹۔ ایضاً،ص۳۲۸۔

۱۷۰۔ ایضاً،ص۳۲۱۔

۱۷۱۔ عبدالرحمٰن بجنوری، محاسن کلام غالبؔ ،مشمولہ: تنقید غالبؔ کے سو سال ،مرتبہ:گروپ کیپٹن سید فیاض محمود،(لاہور: جامعہ پنجاب،۱۹۶۹ء)،ص۱۳۵۔

۱۷۲۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص۳۳۰۔

۱۷۳۔ ایضاً،ص۳۳۰۔

۱۷۴۔ پروفیسر وہاب قیصر، منظر بہ چشم غالبؔ(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۱۲ء)،ص۹۵۔

۱۷۵۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص۲۷۰۔

۱۷۶۔ پروفیسر وہاب قیصر،منظر بہ چشم غالبؔ(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۱۲ء)،ص۹۷۔

۱۷۷۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۷۱۔

۱۷۸۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص۳۶۸۔

۱۷۹۔ ایضاً،ص۳۵۰۔

۱۸۰۔ ایضاً،ص۳۲۶۔

۱۸۱۔ ایضاً،ص۲۹۳۔

۱۸۲۔ ایضاً،ص۲۱۴۔

۱۸۳۔ ایضاً،ص۳۰۰۔

۱۸۴۔ ایضاً،ص۳۳۶۔

۱۸۵۔ ایضاً،ص۲۸۰۔

۱۸۶۔ نعیم احمد، معاصر فکری تحریکیں(لاہور: مجلس ترقی ادب،۲۰۱۶ء)،ص۸۸۔

۱۸۷۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا(کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص۲۶۵۔

۱۸۸۔ ایضاً،ص۲۷۲۔

۱۸۹۔ افتخار بیگ،وجودیت اور اُردو شعری طرز اظہار(اسلام آباد: پورب اکادمی،۲۰۱۶)،ص۶۶۔

۱۹۰۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا(کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص۳۵۱۔

۱۹۱۔ افتخار بیگ،وجودیت اور اُردو شعری طرز اظہار(اسلام آباد: پورب اکادمی،۲۰۱۶)،ص۵۵۔

۱۹۲۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا(کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص۲۵۷۔

۱۹۳۔ ایضاً،ص۲۸۵۔

۱۹۴۔ افتخار بیگ،وجودیت اور اُردو شعری طرز اظہار(اسلام آباد: پورب اکادمی،۲۰۱۶)،ص۷۱۔

۱۹۵۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیــوان غــالــبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص۳۳۶۔

۱۹۶۔ افتخار بیگ،نئے شعری پیرا ڈائم اور وجو دیت (کراچی: بک ٹائم،۲۰۱۷ء)،ص۱۵۔

۱۹۷۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیــوان غــالــبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص۳۲۹۔

۱۹۸۔ میر ولی الدین،قنو طینت یعنی فلسفہ یاس (حیدر آباد دکن،انڈیا، جامعہ عثمانیہ،۱۳۵۵ء)،ص۱۰

۱۹۹۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیــوان غــالــبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص۲۶۲۔

۲۰۰۔ ایضاً،ص۱۴۰۔

۲۰۱۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ (نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۵۴۔

۲۰۲۔ ایضاً،ص۱۵۴۔

۲۰۳۔ اسلم انصاری، غــالــب کــی ایک تشبیب: مسلمات کی در تشکیل ،مشمولہ: انگا رے ،شمارہ نمبر:۶۴ (ملتان: بیکن بکس، اپریل ۲۰۱۵ء)،ص۷۔

۲۰۴۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ، دیــوان غــالــبؔ ، مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص۱۴۰۔

۲۰۵۔ ایضاً،ص۱۸۰۔

۲۰۶۔ گوپی چند نارنگ، غالبؔ :مـعـنی افر یقی ،جد لیا تی و ضع ، شو نیتا اور شعر یات (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۱۳ء)،ص۳۰۹۔

۲۰۷۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیــوان غــالــبؔ ، مرتبہ: کالی داس گپتا رضا (کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص۱۴۳۔

۲۰۸۔ ایضاً،ص۱۴۸۔

۲۰۹۔ گوپی چند نارنگ، غالبؔ :مـعـنی افر یقی ،جد لیا تی و ضع ، شو نیتا اور شعر یات (لاہور:

سنگ میں پبلی کیشنز،۲۰۱۳ء)،ص۴۳۳۔

۲۱۰۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ، مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص۳۶۲۔

۲۱۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،غالبؔ کا منسوخ دیوان ،مرتبہ:مسلم ضیائی( کراچی:ادارۂ یادگار غالب،۲۰۱۴ء)۳۲۲۔

۲۱۲۔ سیدمشکورحسین یاد،غالبؔ کی طبع نکتہ جو(لاہور:کلاسیک،۲۰۰۰ء)،ص۱۱۵۔

۲۱۳۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، دیوان غالبؔ ، مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص۲۵۶۔

۲۱۴۔ ایضاً،ص۳۵۱۔

۲۱۵۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی) ،جلد:اول،مرتبہ:ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۴۴۳۔

۲۱۶۔ ایضاً،ص۲۵۵۔

۲۱۷۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ، مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص ۳۳۲۔

۲۱۸۔ ایضاً،ص۳۶۴۔

۲۱۹۔ ایضاً،ص۱۴۰۔

۲۲۰۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوانِ غالبؔ (نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوب ۱۹۸۶ء)،ص۱۷۲۔

۲۲۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ، مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی:انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص ۳۰۲۔

## مسلم فلسفہ: اجمالی تعارف

اسلام قرون مظلمہ میں علم کی ایک نئی روشنی سمجھی جاتی ہے۔ اسلامی تعلیمات کا آغاز اقــــراء کے ایجابی امر سے ہوتا ہے۔ دنیا کے تمام مذاہب میں اسلام واحد مذہب ہے جو علم وحکمت پر سب سے زیادہ زور دیتا ہے اور حکمت یا فلسفے کو زندگی کی اعلیٰ قدر قرار دے کر: ومن یوت الحکمة فقد اوتی خیراً کثیرا (اور جس کو حکمت ملی اس کو خیر کثیر ملی) کی تبلیغ کرتا ہے۔ وہ اپنے پیروکاروں کو علم وحکمت کے زیادہ سے زیادہ حصول کی ترغیب دیتا ہے۔ اس علمی منہاج کا نتیجہ ہے کہ مسلمان علم وحکمت کو اپنی میراث سمجھتے ہیں۔ واضح رہے کہ اسلامی فلسفہ ایک ایسے دور میں جنم لیتا ہے جو غور وفکر کے حوالے سے بالکل معریٰ تھا۔ یونانیوں اور اہل عرب میں بنیادی فرق یہ ہے کہ اہل یونان اپنی بت پرستی کے زمانے میں فلسفے کی تحصیل کرتے رہے جب کہ اس کے برعکس اہل عرب اپنی جہالت اور بت پرستی کی وجہ سے فلسفے سے کوسوں دور رہے۔ اسلام اور قرآنی تعلیمات کے زیر اثر اہل عرب فکری جمود کی تاریکیوں سے نکل کر مطالعۂ علم وحکمت کی طرف بڑھتے ہیں۔ تاریخ اس بات کی شاہد ہے کہ مسلمان یونانیوں، مصریوں اور اہل ایران سے علم وفلسفہ کے بیش بہا جواہر سمیٹتے ہیں۔ تاہم ان میں یونانی فلسفے سے مسلمان زیادہ استفادہ کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ اس لیے کہا جاتا ہے کہ مسلم فلسفے کا ماخذ یونانی فلسفہ ہے۔ اس حوالے سے ڈاکٹر عبدالخالق لکھتے ہیں:

> مسلمانوں کے ہاں فلسفۂ یونان کے پہنچنے کا ذریعہ یہودی اور عیسائی دانشور، علماء اور مترجم تھے۔ یہ رابطہ اسکندریہ مصر سے شروع ہوا۔ ٹالمی سوٹر (Ptolemy Soter) جس نے اسکندریہ کو اپنی ریاست کا دارالخلافہ بنایا، علم اور صاحبان علم سے محبت کرتا تھا۔ اس نے دارالخلافہ میں ایک بہت بڑی لائبریری بنائی جس میں یونانی فلسفے کی پرانی کتابوں کے مسودے مہیا کیے گئے۔ بعد میں اس کے بیٹے فلاڈلفس نے اسے مزید ترقی دی۔ اس علمی فضا کی وجہ سے اسکندریہ کا شہر علما وفضلا اور یونانی فلسفے کی کتابوں عیسائی علما کے تراجم، شروحات اور حواشی نگاری نے مسلمان فلاسفہ کے لیے ایک مناسب ذریعے کا کام دیا۔ جنھوں نے بعد ازاں یونانی مفکرین کی تحریروں کو عربی زبان میں ترجمہ کرنا شروع کیا۔ (۱)

جب مسلمانوں میں علم وحکمت کا شعور بیدار ہوتا ہے تو وہ فلسفیانہ مسائل کے کھوج کی خاطر دوسری اقوام کی جدو جہد کا مطالعہ کرنے کی طرف راغب ہوتے ہیں۔ اس جذبے کے زیر اثر وہ یونانی فلسفے میں دلچسپی لیتے ہیں۔ ان کے ہاں یونانی فلسفے کے پہنچنے کے ذرائع میں سے اسکندریہ کے بعد دو بڑے مراکز جندیشاپور اور حرّان ہیں۔ جب یونانی بادشاہ جیسـٹینین ایتھنز میں یونانی فلسفے پر پابندی لگاتا ہے اور اسے عیسائی مذہب کے لیے خطرہ قرار دیتا ہے تو بہت سارے یونانی فلاسفہ وہاں سے ہجرت کر کے ایران کے شہر جندیشاپور میں آ کر آباد ہو جاتے ہیں۔ یہ فلاسفہ یونانی فلسفے کی بیشتر کتب کا فارسی زبان میں ترجمہ کرتے ہیں۔ اسی طرح حرّان کے نسطوری عیسائی بھی یونانی کتب کی سریانی اور فارسی زبان میں ترجمہ

نگاری کے کام میں مصروف رہے۔ جب ۶۴۰ء میں مسلمان ایران فتح کر لیتے ہیں تو اسکندریہ (مصر) کی طرح مذکورہ دونوں یونانی فلسفے کے مراکز سے مسلمانوں کا واسطہ پڑتا ہے۔ چناں چہ مسلمانوں کی رسائی یونانی فکر و فلسفے کے اس تمام سرمائے تک ہو جاتی ہے جو فارسی زبان یا سریانی زبان میں ترجمہ شدہ تھا۔ اس حوالے سے ماجد فخری لکھتے ہیں:

> ساتویں صدی میں اسکندریہ، یونانی فلسفے اور دینیات کے مطالعے کا اہم ترین مرکز تھا۔ مگر کسی لحاظ سے اسے واحد مرکز نہیں کہہ سکے۔۔۔۔ ساتویں صدی میں یونانی علم کے حصول کے لیے دو اور اہم ادارے قائم تھے۔ ایک حرّان اور دوسرا جندیشاپور۔ یہ دونوں مراکز مسلمانوں میں یونانی فلسفے کی منتقلی کا ایک ذریعہ تھے۔ (۲)

مسلمانوں میں یونانی فلسفہ رائج ہونے کے بعد، اس کے رد و قبول کے حوالے سے دو مکاتیب فکر معرض وجود میں آتے ہیں۔ ایک مکتبۂ فکر وہ ہے جو مذکورہ فلسفے کی دلکشی اور بہ ظاہر معنویت سے متاثر ہو کر اسے اپنانے پر بھرپور زور دیتا ہے۔ اس مکتبۂ فکر کو تاریخ میں **حکمائے اسلام** کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ دوسرا مکتبۂ فکر یونانی فلسفے کو قرآنی روح کے منافی جان کر اس سے دور رہنے کی تلقین کرتا ہے۔ یہ مکتبۂ فکر **متکلمین اسلام** کے نام سے مشہور ہے۔ صدر اسلام کی ابتدائی دو صدیاں فلسفیانہ ترقی کے اسباب مہیا کرنے میں گزر جاتی ہیں۔ جب خلفائے بنوعباس کا دور آتا ہے تو مسلم فلسفے کی صحیح ترقی شروع ہو جاتی ہے۔ عباسی خلیفہ ہارون الرشید (۷۶۶ء-۸۰۹ء) کے تخت نشین ہوتے ہی اس کے ہاتھوں بغداد شہر میں **بیت الحکمت** جیسے محکمے کا قیام عمل میں آتا ہے جو اسلامی فلسفے کی ترقی و ترویج کا اہم مرکز تسلیم کیا جاتا ہے۔ ہارون الرشید فلسفیانہ علوم اور ان سے تعلق رکھنے والے علما کی بھرپور سرپرستی کرتا ہے۔ اس کے بعد جب اس کا بیٹا مامون الرشید (۷۸۶ء-۸۳۳ء) خلافت کی مسند پر بیٹھتا ہے تو وہ رومی فرمانروا سے خط و کتابت کر کے قدیم یونانی فلسفے کی کتابوں کو اونٹوں پر لدوا کر بغداد پہنچاتا ہے۔ نیز وہ بازنطینی سلطنت میں اپنے کارندے بھیج کر یونانی زبان میں تحریر فلسفے کی بیشتر کتب **بیت الحکمت** میں جمع کرنے کی بھرپور کوشش کرتا ہے۔ مامون کے دور میں ایک طرف **بیت الحکمت** کے مترجمین اپنی کاوشوں سے یونانی فلسفے کو عربی زبان میں ترجمہ کرتے رہے تو دوسری طرف اصحاب علم و فن بھی ذاتی طور پر مذکورہ فلسفے کی کتب کو ترجمہ کرتے رہے۔ اس حوالے سے ڈاکٹر عبدالخالق لکھتے ہیں:

> المامون نے رومی فرمان روا سے قدیم مفکرین کی کتابیں بھیجنے کی درخواست کی، جسے اس نے بہ خوشی قبول کیا اور پانچ اونٹوں پر کتابیں لدوا کر بغداد روانہ کیں۔ یہ بیت الحکمت میں پہلے سے موجود کتابوں میں خاطر خواہ اضافہ تھا۔ ترجمے کا معیار بھی رفتہ رفتہ بہتر سے بہتر ہوتا گیا۔ لفظی ترجمے کی بجائے بامحاورہ ترجمہ کیا گیا۔ حنین اور الکندی یونانی اور عربی زبانوں کے ماہر تھے۔ انھیں ترجمے کے کام کا نگران مقرر کیا گیا۔۔۔۔ ایک طرف تو بیت الحکمت کے مترجمین نے اپنی کاوشیں جاری رکھی اور دوسری طرف بعض اصحاب دانش نے ذاتی طور پر اپنے علمی ذوق کی تسکین کی خاطر ترجمہ اور تشریح کے کام کو آگے بڑھایا اور

اسی طرح ایمپی ڈوکلیز، فیثا غورث ، پروکلس اور فلاطینوس کی تمام تحریریں عربی زبان میں ترجمہ ہوگئیں۔ (۳)

متذکرہ درج بالا کاوشیں صرف ہارون الرشید اور مامون الرشید تک محدود نہیں رہیں بلکہ اس حوالے سے تمام خلفائے بنوعباس کی خدمات اظہر من الشمس ہیں۔ ان کے عہد میں یونانی فلسفیانہ تصانیف کے تراجم ہوتے ہیں، شرحیں لکھی جاتی ہیں اور یوں فکر وفلسفہ کے نئے گوشے سامنے آتے ہیں۔ اس فضا میں مسلم فلسفہ ارتقا کی منزلیں طے کرتا ہے۔ یونانی فلسفے کے مطالعے اور اس اخذ و استفادے کے نتیجے میں یونانی فلسفے کے نظریات مسلمانوں کے دائرۂ علم میں مکمل سرائیت کر لیتے ہیں۔ اس بابت علی عباس جلال پوری لکھتے ہیں:

> مسلمان مفکرین خلافت عباسیہ کے عہد زریں میں فلاطینوس کے افکار سے متعارف ہوئے۔ اس کے متعارف کردہ فلسفہ نو فلاطونیت کو ابن سینا، اخوان الصفا اور ابن رشد نے پایۂ تکمیل تک پہنچایا۔ دوسری طرف مسلمان صوفیہ بھی نو فلاطونی افکار سے متاثر ہوئے چناں چہ جنید بغدادی، بایزید بسطامی، شہاب الدین سہروردی اور شیخ اکبر ابن عربی کے افکار بنیادی طور پر نو فلاطونی نوعیت کے ہیں۔ (۴)

مسلم فلسفیانہ فکر میں جو مدارج بہ اعتبار نشو ونما قائم ہوجاتے ہیں وہ اثباتیت، نفی اور تطبیق کے اصولوں کو محیط ہیں۔ اسلامی تعلیمات کی اہم ترین خصوصیت یہ ہے کہ ان میں مباحث کی بہ جائے عملی مقاصد پر زیادہ زور دیا جاتا ہے۔ مادیت کی جگہ روحانیت پر توجہ مرکوز کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ اس کے برعکس فلسفہ اور بالخصوص یونانی فلسفہ زیادہ تر نظریاتی مباحث سے عبارت ہے۔ چناں چہ اس نقطۂ اختلاف کی بنیاد پر مسلم فلسفے میں تین گروہ یعنی متکلمین، صوفیا اور فلاسفہ سامنے آتے ہیں۔

متکلمین میں سے پہلا گروہ معتزلہ (Rationalistic Scholastics) کے نام سے موسوم ہے۔ اس گروہ کا بانی واصل بن عطا (۷۰۰ء-۷۴۸ء) ہے۔ اس مکتبۂ فکر سے تعلق رکھنے والے عقل اور وحی دونوں کو علم کا ذریعہ سمجھتے ہیں۔ جو ہر کو ممکن العلم خیال کرتے ہیں۔ یہ گروہ قرآن کو مخلوق سمجھنے کے ساتھ ساتھ گنہگار کو ابدی طور پر ملعون تصور کرتا ہے۔ ان کے نزدیک مادہ قدیم اور غیر فانی ہے۔ اللہ کی صفات اس کی ذات سے الگ ہیں۔ معتزلہ فکر والے رویت باری تعالیٰ اور حشر اجساد سے منکر ہیں۔

متکلمین کا دوسرا گروہ اشاعرہ (Orthodox Scholastics) کے نام سے موسوم ہے۔ اس مکتبۂ فکر کا بانی ابوالحسن اشعری (۸۷۴ء-۹۳۶ء) ہے۔ اس مکتبۂ فکر سے تعلق رکھنے والے علم و آگاہی کا واحد ذریعہ وحی، وجدان اور الہام کو قرار دیتے ہیں۔ اشاعرہ نظریاتی اعتبار سے موجود کی اصل کو ذات تصور کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک موجود کا وجود جدا اور واحد ہے اور اس کا عین واجب اور ممکن ہے۔

تیسرا گروہ اخوان الصفا سے کے نام سے مشہور ہے۔اس گروہ کا مکمل علمی سرمایہ صرف ۵۲ رسائل ہیں۔جن میں سے صرف ۱۷ رسائل مسلم علم فلسفہ سے تعلق رکھتے ہیں۔اس مکتبۂ فکر سے تعلق رکھنے والوں کا بنیادی نظریہ، یہ ہے کہ اسلامی شریعت کو طرح طرح کی جہالتوں نے گدلا کر ڈالا ہے اور اس کی تطہیر صرف فلسفے کے ذریعے ہو سکتی ہے۔ Embryo کی تشکیل و نشو و نما اور اس پر آسمانی Conjuction کے اثرات سے اخوان الصفا بہت زیادہ متاثر نظر آتے ہیں۔

صوفیا کا مکتبۂ فکر Mysticism کے نام سے موسوم ہے۔ اس مکتبۂ فکر کا بنیادی نظریہ مذہبی واردات (Religious Experiences) سے تعلق رکھتا ہے۔یہ لوگ ذات باری تعالیٰ سے ربط اور اتصال کے قائل ہیں۔ان کا مجموعی رویہ روحانی اور عرفانی نوعیت کا حامل ہے۔حقیقت مطلق کے بارے میں ان کا تصور یہ ہے کہ خدا تمام کائنات کا مرجع و منبع ہے۔

جہاں تک مسلم فلاسفہ کا تعلق ہے تو وہ فلسفے کے ذریعے حقائق کی تعبیر کے لیے عقلی اساس پر زور دیتے ہیں۔وہ فلسفیانہ فکر کو مذہب کے قریب لانے کے لیے کوشش کرتے ہیں۔ان فلاسفہ میں الکندی، الفارابی، ابن مکویہ، ابن سینا، ابن رشد، ابن طفیل اور ابن ماجہ خصوصی اہمیت رکھتے ہیں۔[۵] مسلم فلسفے کے بڑے بڑے بنیادی مسائل درج ذیل ہیں:

۱۔ حقیقت کی ماہیت　　　۲۔ علم کی ماہیت اور مآخذات

۳۔ کائنات میں انسان کا مقام　　　۴۔ فلسفہ اور مذہب میں موافقت

۵۔ تخلیق بہ مقابلہ صدور　　　۶۔ پیغمبرانہ شعور کی نوعیت

۷۔ خیر و شر　　　۸۔ حیات بعد الموت

۹۔ حشر و نشر　　　۱۰۔ جبر و اختیار

فلاسفۂ متذکرہ فلسفیانہ مسائل کے بنیادی مباحث کو سمجھنے کے لیے عقل، حواس اور وجدان کو بنیاد بنا کر انھیں سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ذیل میں ان کے فلسفیانہ شعور کا اجمالی جائزہ تحریر کیا جاتا ہے۔

یعقوب بن اسحاق الکندی (۸۰۱ء-۸۷۳ء) کو مسلم فلسفے کا باوا آدم تصور کیا جاتا ہے۔[۶] وہ اتفاق رائے سے پہلا مسلم فلسفی ہے۔[۷] اسے فیلسوف عرب بھی کہا جاتا ہے۔وہ انسانی علوم و فنون میں سب سے ارفع مقام فلسفے کو دیتا ہے۔اس کے نزدیک فلسفہ ربانی حقیقت کا دوسرا نام ہے۔[۸] وہ مذہب اور فلسفے کے درمیان مصالحت پیدا کرنے کی کوشش کرتا ہے۔اس کا نظریہ ہے کہ الٰہیات فلسفہ کی ایک شاخ ہے اور فلسفیانہ صداقت نیز وحی پر مبنی سچائی میں کوئی اختلاف نہیں ہونا چاہیے۔وہ سائنسی علوم کے حصول کو عین مذہب کے مطابق قرار دیتا ہے۔وہ پیغمبرانہ شعور کو وحی تسلیم کرتا ہے۔اس

کے مطابق قرآن کا طرز استدلال ایک فلسفی کے طرز استدلال سے بدرجہا بہتر ہے۔ وہ دیگر مسلم فلاسفہ کے برعکس نیست سے ہست کے وجود کا قائل ہے۔ روح سے متعلق الکندی کا نظریہ ہے کہ روح اپنی اصل کے اعتبار سے بسیط ہے اور خدا سے مصدور ہے۔ علمیات کے حوالے سے اس کا نظریہ ہے:

> صورت دو قسم کی ہوتی ہے۔ مادی یا غیر مادی۔ جب روح مادی صورت اختیار کرتی ہے تو مادہ بن جاتی ہے اور جب غیر مادی صورت اختیار کرتی ہے تو غیر مادی بن جاتی ہے۔ مادی سے مراد حسی علم ہے اور غیر مادی سے غیر حسی ہے۔ [۹]

الکندی کے بعد مسلم فلسفے میں دوسرا بڑا نام ایرانی نژاد فلسفی ابوبکر الرازی (۸۶۴ء-۹۲۵ء) کا آتا ہے۔ اس کا شمار مسلم دنیا کے بڑے اطبا میں بھی ہوتا ہے۔ ابوبکر بنیادی طور پر ایک عقلیت پسند فلسفی ہے۔ وہ عقل کے سوا کسی چیز پر یقین نہیں رکھتا۔ وہ پانچ حقائق یعنی خدا، روح، مادہ، زمان اور مکان کو ابدی تسلیم کرتا ہے۔ [۱۰] اس کے مطابق ان میں صرف خدا اور روح زندہ اور فعال ہیں۔ اس کا نظریہ ہے کہ روح کے اندر یہ خواہش موجود تھی کہ وہ اپنی طرح دوسری اصل یعنی مادہ کے ساتھ اتصال کرے۔ مگر مادہ اتصال سے گریز کرنے والی شے ہے۔ پھر بھی خواہش خالق کو مادی دنیا کے پیدا کرنے پر مجبور کر لیتی ہے تا کہ روح کو اسودگی حاصل ہو جائے۔ [۱۱] اس کی مابعد الطبیعیات، خالق، روح کائنات، زمانہ قدیم کا مادہ، زمان مطلق اور مکان مطلق جسے فلسفیانہ مباحث محیط ہے۔

ابوالنصر فارابی (۸۱۷ء-۹۵۰ء) ترک النسل مسلم فلسفی اور ارسطوئی منطق کا مفکر ہے۔ اس بنا پر ارسطوئی ثانی کے لقب سے ملقب ہے۔ کہا جاتا ہے کہ فارابی سے کسی نے پوچھا تھا کہ تمھاری علمیت زیادہ ہے یا ارسطو کی؟ اس نے جواباً کہا تھا کہ اگر میں ارسطو کے زمانے میں ہوتا تو اس کے ممتاز شاگردوں میں شمار ہوتا۔ [۱۲] اس کا ذہن منطقی ہے۔ وہ استناج سے معروف اور غیر معروف کی طرف آتا ہے۔ [۱۳] وہ منطق کو دو حصوں میں تقسیم کرتا ہے یعنی تصور اور تصدیق۔ تصور میں وہ تمام افکار اور تعریفات داخل سمجھتا ہے۔ جب کہ تصدیق میں استدلال اور رائے کو جگہ دیتا ہے۔ [۱۴] خدا کے وجود کو ثابت کرنے کے لیے وہ علت و معلول کے اصول کا سہارا لیتا ہے۔ وہ ذات باری تعالیٰ کو ارسطو کی طرح محرک اول تسلیم کرتا ہے۔ [۱۵] اس کا فلسفہ کہیں کہیں نوفلاطونی خصوصیات کا حامل نظر آتا ہے۔ کیوں کہ مخلوقات کے حوالے سے نظریہ صدور کا قائل ہے۔

حسین ابوعلی ابن سینا (۹۸۰ء-۱۰۳۷ء) کا فلسفہ درج ذیل بنیادی مباحث کو محیط سمجھا جاتا ہے:

۱۔ وجود ۲۔ روح اور جسم کا تعلق ۳۔ نظریہ علم ۴۔ نظریہ الہام و نبوت ۵۔ خالق اور مخلوق

ابن سینا انسانی عقل کی جگہ الٰہی عقل کو فوقیت دیتا ہے۔ جس کی بدولت انسان فوق البشر کے درجے پر فائز ہو سکتا ہے۔ اس کے نزدیک صرف وہ لوگ غیر فانی ہیں جن کی عقل ترقی کی منازل طے کر لیتی ہے۔ وہ روح کو نا قابل زوال و فساد

تسلیم کرتا ہے اور اسی کے غیر مادی جوہر کا قائل ہے۔ [۱۶] ابن سینا عقل اول اور عشق اول کا نظریہ قائم کرتے ہوئے ذہین عقل کو جبرئیل کہتا ہے جو مادی انسانی صورت کو علم اور مادے کی ہیئت عطا کرتا ہے۔ [۱۷] لیکن وہ مادے کی ابدیت سے مکمل انکاری ہے۔ فلسفۂ خیر و شر کے حوالے سے وہ انسان کے آزاد ارادے پر یقین رکھتا ہے۔ وہ روح اور جسم کی ثنویت کا قائل ہے مگر جسم کو فانی اور روح کو لافانی جوہر سمجھتا ہے۔

عمر خیام (۱۰۴۸ء-۱۱۳۱ء) فارسی زبان کا عظیم رباعی گو شاعر ہے۔ شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ اس کا شمار مسلم فلاسفہ میں بھی ہوتا ہے۔ وہ نظریہ ''ہمہ اوست'' کو تسلیم کرتے ہوئے کہتا ہے کہ خدا تمام کائنات کی جان جب کہ کائنات اس کا بدن ہے۔ وہ اپنی ذات کو خدائے حاضر و ناظر کے جمال کا مظہر سمجھتا ہے۔ وہ ظاہری عبادات اور قال اقوال کی جگہ حال پر زور دیتا ہے۔ وہ ابن سینا کے برعکس افلاطونی وجودیت کو تسلیم کرتا ہے۔ [۱۸] وہ بنیادی طور فلسفۂ لاادریت کا حامی ہے۔ وہ جبریت پسندی پر یقین رکھتا ہے۔ انسانی زندگی کے بارے میں اس کا نظریہ ہے کہ جس درجے میں فانی انسان آتے اور جاتے ہیں اس کا نہ کوئی اختتام ہے اور نہ کوئی انجام۔ نظریاتی طور پر وہ لذت پرستوں میں شمار ہوتا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ انسان کو موجود لمحے میں خوش رہنا چاہیے کیوں کہ یہی لمحہ انسانی زندگی ہے۔ [۱۹] اس کے فلسفیانہ مقالات سے اس بات کی تصدیق ہوتی ہے کہ وہ نظریہ آواگون کا ماننے والا ہے۔

ابوعلی خازن بن محمد بن یعقوب ملقب ابن مسکویہ (۹۴۲ء-۱۰۳۰ء) باعمل اعلیٰ مفکرین میں شمار ہوتا ہے۔ اس کا فلسفیانہ مسلک ارسطاطالیسی ہے۔ وہ یونانی فلسفے کو بہت زیادہ اہمیت دیتا ہے۔ [۲۰] ابن مسکویہ بنیادی طور پر اخلاقیات کا علمبردار ہے۔ اس کے نزدیک انسان قوت علم کے ذریعے کمال حاصل کرسکتا ہے۔ فلسفۂ انسان دوستی (Humanism) کے حوالے سے وہ مختلف رویوں یعنی عارضی روابط، متبدل روابط، تلذذ پر مبنی روابط اور عقلی روابط کا موازنہ کر کے سب سے اعلیٰ مقام عقلی دوستی کو دیتا ہے۔ [۲۱] تاریخ کے بارے میں ابن مسکویہ کا نظریہ ہے کہ تاریخ مسلسل حرکت سے عبارت ہے جس میں جملہ حوادث باہم دیگر مربوط اور ایک دوسرے پر منحصر ہوتے ہیں۔ [۲۲] روح کے بارے میں اس کا نظریہ ہے کہ یہ ایک غیر مادی اور فنا نہ ہونے والی چیز ہے۔ روح ہمیں جانوروں اور دوسرے انسانوں سے ممیّز کرتی ہے۔ روح کوئی اتفاقی امر نہیں اور اس کی ماہیت جسم کی ماہیت سے مختلف ہے۔ وہ روح کو تین قوتوں یعنی عقلی، شجاعتی اور عفتی پر یقین رکھتا ہے۔

حضرت بایزید بسطامیؒ (۸۰۴ء-۸۸۴ء) صوفی ازم کی دنیا سے تعلق رکھنے والا فنا فی التوحید مفکر ہے۔ اس کا بڑا نظریہ، یہ ہے کہ انسان اندھے پن، بہرے پن اور زبان بندی سے معرفت کے انتہائی مقام تک پہنچ سکتا ہے۔ ہر شے کو ترک کر کے انسان وحدت میں گم ہوسکتا ہے۔ [۲۳] وہ فنائے ذات کے راز کا متلاشی رہا۔ وہ اس دنیا میں رویت باری تعالیٰ کے عقیدے پر یقین رکھتا ہے۔ وہ اپنی تحریروں میں سکر، وجد اور خدا کے ساتھ اتحاد کی کیفیات تحریر کرتا ہے۔

حضرت جنید بغدادی (۸۳۰ء-۹۱۰ء) مذہب کی مابعد الطبیعیات کو عشق حقیقی کی روشنی میں پیش کرتا ہے۔[۲۴] وہ تمام اشیا کی اصل خدا کی ذات کو سمجھتا ہے۔ اس کے نزدیک مستقل کو عارضی سے اور واجب کو حادث سے الگ کرنا چاہیے۔[۲۵] وہ عبادت کے ساتھ ساتھ توبہ اور توکل پر زور دیتا ہے۔ وہ فنا فی اللہ کے نظریے کی وضاحت کرتے ہوئے کہتا ہے کہ اس کا مطلب بندے کی مرضی کا خدا کی مرضی میں فنا ہونا ہے۔[۲۶] اس کے مطابق صوفی ازم سے تعلق رکھنے والوں کا علم علما کے علم سے برتر ہوتا ہے۔ انسانی علم کا ابتدائی درجہ خدا کی احدیت کا اقرار ہے۔ وہ خدا کے بارے میں علم حاصل کرنے کے لیے کسی حد تک عقل کی راہنمائی پر بھی یقین رکھتا ہے۔

ابوالمغیث الحسین بن منصور الحلاّج (۸۵۷ء-۹۲۲ء) صوفی ازم کی دنیا میں منصور حلاّج کے نام سے مشہور ہے۔ وہ اپنے صوفی ازم کو عین الجمع کا نام دیتا ہے۔[۲۷] اس کا عقیدہ ہے کہ انسان اپنی اصل کے اعتبار سے لاہوتی (Divine) ہے۔[۲۸] وہ ہمیشہ عقیدہ ولایت کی تلقین کرتا رہا۔ وہ خدا کی ورائیت کا قائل ہے تاہم خدا کی ذات کو انسانی رسائی سے باہر نہیں خیال کرتا۔[۲۹] اس کا سب سے بڑا دعویٰ انا الحق (The Creative Truth) ہے۔ اس پر Transmigration of Soul کے عقیدے سے تعلق رکھنے کا الزام لگ جاتا ہے جس پر اسے سزائے موت دی جاتی ہے۔

ابوحامد غزالی (۱۰۵۸ء-۱۱۱۱ء) علم الکلام، فلسفہ، منطق اور صوفی ازم کا جید عالم ہے۔ اس کے نزدیک حقیقت کا علم حواس کے ذریعے کبھی حاصل نہیں ہوسکتا۔ حقیقت کا علم صرف وجدان کے ذریعے حاصل ہوسکتا ہے۔ وہ اپنی کتاب 'تہافۃ الفلاسفۃ' میں مذہب اور روحانیت کی حمایت کرتے ہوئے یونانی فلسفے کو ایک گمراہ کن چیز قرار دیتا ہے۔ وہ نوفلاطونیت کی تردیدی تاریخ میں ایک اہم مقام رکھتا ہے۔ وہ افلاطونی نظریۂ ترتیب وجود (Hierarchy of Bieng) کو تصوف کی اساس بتاتا ہے۔[۳۰] وہ ''ہمہ اوست'' کے نظریے کا زبردست حامی ہے۔ وہ کہتا ہے کہ کائنات وجود سے معریٰ ہے۔ اس کے نزدیک ترک دنیا کی بجائے ترک لذات پر زور دینا چاہیے۔ وہ انسانی ارادہ کو کسی حد تک آزاد سمجھتا ہے۔ علم الکلام کے دونوں عناصر یعنی اثبات اور ابطال پر عمل پیرا رہتا ہے۔ زمان و مکان کے باہمی تعلق کے بارے میں غزالی کے تصور کی بابت کامران اعظم سوہدروی لکھتے ہیں:

> غزالی زمان و مکان کو کوئی مستقل بالذات ظرف قرار نہیں دیتے بلکہ ان کے خیال میں دونوں کا تعلق جسم ہی کے امتداد یا حرکت سے ہے۔ یعنی ایک ہی چیز کے امتداد کو مکان سے تعبیر کیا جاتا ہے اور وہ چیز جب متحرک ہوتی ہے تو اس سے زمان کا تصور اپنے مخصوص پیمانوں میں از خود ذہن انسانی میں ابھرتا ہے۔ گویا بہ الفاظ دیگر یہ امتداد و حرکت جسم ہی کے العباد میں سے ہیں۔ ان سے جدا اور الگ ان کا کوئی وجود نہیں اور اس طرح غزالی کو کانٹ کا پیشرو کہا جاسکتا ہے۔[۳۱]

غزالی ابن سینا کی طرح خدا کے بسیط اور کائناتی علم کو مانتا ہے۔ وہ Law of Caciusation کی تردید کرتا ہے۔ وہ ان مسلمان فلاسفہ پر سخت تنقید کرتا ہے جنھوں نے یونانی فلسفے کا مذہب اختیار کیا تھا۔

شیخ محی الدین ابن عربی (۱۱۹۳ء-۱۲۴۰ء) کا شمار باکمال مسلم فلاسفہ میں ہوتا ہے۔ اس کا خاص موضوع صوفی ازم ہے۔ صوفی ازم پر اس کی شہرہ آفاق کتاب فصوص الحکم ہے۔ ابن عربی ایک متنازعہ فیہ مسلم فلسفی ہے۔ جو لوگ صرف الفاظ کی حد تک اس کا مطالعہ کرتے ہیں وہ اسے ملحد کہتے ہیں لیکن اس کے برعکس جو لوگ معنویت پر یقین رکھتے ہیں وہ اسے بڑا صوفی تسلیم کرتے ہیں۔ ابن عربی کا سب سے بڑا نظریہ توحیدِ وجودی ہے جو عرف عام میں وحدۃ الوجود کے نام سے مشہور ہے۔ اپنے اس نظریے میں وہ خدا، انسان اور کائنات کے تعلق کی وضاحت ایک نئے زاویے سے کرتا ہے اور انھیں ایک ہی حقیقت قرار دیتا ہے۔[۳۲] وہ تخلیق کو پہلے Fixed Entities سمجھتا ہے۔ جسے بعد میں وہ اللہ کے ظہور کا درجہ عطا کرتا ہے۔[۳۳] وہ روح کو عالم ملکوت کی شے کہتا ہے۔[۳۴] اس کے نزدیک اللہ کا ظہور صرف انسان کامل میں ہوسکتا ہے۔ نظریہ وجود کے قائل ہونے کی وجہ سے وہ جبریت پسند ہے۔ وہ جنت اور جہنم کو صرف نفسی کیفیات خیال کرتا ہے اور ان کے خارجی وجود کو ماننے سے انکاری ہے۔ اس کے تصور حقیقت سے متعلق عبدالسلام لکھتے ہیں:

> شیخ کے خیالات پر نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کے نزدیک ہمارے احساسات و ادراکات کے علاوہ اور ہمارے ذہن کے خارج فقط ایک مجہول الکنہ ازلی و ابدی حقیقت کا وجود ہے۔ یہ حقیقت خود ہمارے احساسات و ادراک کی اور ہماری تمام قوتوں کی بنیاد ہے۔ اظہار اس کی ذات کا اقتضا ہے۔ پوری کائنات میں یہ حقیقت پھیلی ہوتی ہے۔ اس کا ظہور اور اظہار اس کی خواہش کا نتیجہ ہے۔[۳۵]

نصیرالدین طوسی (۱۲۰۱ء-۱۲۷۴ء) عظیم ریاضی دان اور مسلم فلسفی ہے۔ طوسی کا خدا کے بارے میں نظریہ ہے کہ اس کے اثبات کے لیے فلسفیانہ دلائل قطعاً بے کار ہیں۔ وہ ارسطو کی طرح خدا کو کائنات کا محرک اول تسلیم کرتا ہے۔ وہ مابعد الطبیعیات کو دو حصوں میں تقسیم کرتا ہے یعنی علم الٰہیہ اور فلسفہ اولیٰ۔ خیر و شر کے بارے میں اس کا عقیدہ یہ ہے کہ خیر کا منبع تو اللہ کی ذات ہے جب کہ شر ایک عارضی چیز ہے جو خارجی وجود سے عاجز ہے۔ وہ انسان کا مقصد اعلیٰ سعادت ہی کو قرار دیتا ہے۔ اس کے خیال میں سعادت کے تعین سے کائنات میں انسان کے مقام کا تعین ممکن ہو جاتا ہے۔

فخر الدین الرازی (۱۱۴۹ء-۱۲۰۹ء) وہ مسلم فلسفی ہے جو ساری عمر اخلاقیات کو دینیات اور صوفی ازم سے ہم آہنگ کرنے کی کوشش کرتا رہا۔ وہ یونانی فلسفے کا سخت مخالف ہے اور افلاطونی نظریۂ امثال کی بھرپور تردید کرتا ہے۔ وہ مشائیت کا قائل ہے۔ اس کے نزدیک مشائیت ہی سے عرفان کا راستہ کھل جاتا ہے۔ وہ علم منطق کو باقاعدہ ایک فن کا درجہ دیتا ہے۔ المباحث المشرقیہ میں وہ فلسفۂ وقت کے بارے میں یہ اعتراف کرتا ہے کہ وہ زمان کی ماہیت کے بارے میں کوئی حتمی نظریہ ثابت نہ کرسکا۔

ابن تیمیہ (۱۲۶۳ء-۱۳۲۸ء) مشہور ماہر الٰہیات و منطقی دانشور ہے۔ وہ ہر مسئلے کے مآخذ کے لیے قرآن و حدیث کو مستند خیال کرتا ہے۔ وہ علم الکلام اور متکلمین کی سخت ترین الفاظ میں تردید کرتا ہے اور سلف صالحین کی راسخ الاعتقادی کی طرف لوٹ جانے کی ترغیب دیتا ہے۔ (۳۶) وہ اپنی کتاب الرد علی المنطقیین میں ارسطوئی منطق کی جڑیں منطق ہی کے ذریعے کاٹتا ہے۔ وہ صرف قرآن، حدیث اور اسلاف کے طریقوں پر یقین رکھتا ہے۔ وہ خود کو مجتہد فی المذہب تصور کرتا ہے۔ اس کا مشہور قول ہے: اس دنیا میں کسی پر انحصار مت کرو کیوں کہ تاریکی میں سایہ بھی انسان کا ساتھ چھوڑ دیتا ہے۔ (۳۷)

مولانا جلال الدین محمد رومی (۱۲۰۷ء-۱۲۷۳ء) مسلم فلسفے کی تاریخ کا ایک درخشندہ ستارہ ہے۔ اس کے نزدیک اس کائنات کی حقیقت یہ ہے کہ اس کی اساس روحانیت پر استوار ہے اور اس میں موجود ہر شے اپنی جگہ پر مرکز شعور ہے۔ (۳۸) ہر ایک زندگی کا منبع Ultimate Ego ہے۔ وہ عشق کے مقابلے میں عقل و منطق کو ثانوی حیثیت دیتا ہے۔ بنیادی طور پر وہ تصوریت پرست فلسفی وشاعر ہے۔ وہ ہر صورت میں مادیت کو رد کرتا ہے۔ وہ زندگی کو مسلسل جدو جہد مانتا ہے۔ وہ قنوطیت کی بجائے بھرپور رجائیت کا قائل ہے۔ (۳۹)

ابوالبرکات البغدادی (۱۰۸۰ء-۱۱۶۵ء) ایک یگانۂ روزگار مسلم فلسفی تصور کیا جاتا ہے۔ وہ تجرباتی اور مشاہداتی معلومات کی بجائے منطقی استدلال کا قائل ہے۔ وہ روح کے بارے میں یہ نظریہ رکھتا ہے کہ روح ایک غیر مادی شے ہے۔ نیز یہ جسم کے ساتھ منسلک ضرور ہے مگر جسم کے اندر ہرگز موجود نہیں ہوتی بلکہ یہ مکان اور وقوع سے بالکل آزاد ہے۔ اس کا تصور خدا یہ ہے کہ وہ انسانی انا کی طرح ایک وجود ہے جو بے شمار مختلف افعال انجام دینے میں ہر لمحہ مصروف رہتا ہے۔ (۴۰) ابوالبرکات وقت کے Modes of Temporality سے انکاری ہے اور زمان کو حرکت کے ساتھ مربوط تصور کرتا ہے۔

ابن خلدون (۱۳۳۲ء-۱۴۰۶ء) تاریخ اور فلسفے دونوں میں یگانۂ روزگار ہے۔ وہ منطق کی اہمیت کا قائل ہے اور اسے حقیقت کی دریافت کا اہم ذریعہ سمجھتا ہے۔ وہ مابعد الطبیعیات کو علم کی حیثیت سے ہرگز قبول نہیں کرتا اور اس پر اس کا بڑا اعتراض یہ ہے کہ اس کے ذریعے ماورائی حقیقت کا ادراک ممکن نہیں ہے۔ وہ علم کو عقلی، لغوی اور روایتی درجات میں تقسیم کرتے ہوئے سب سے زیادہ اہمیت عقلی علوم کو دیتا ہے۔ (۴۱) کائنات کے بارے میں اس کا نظریہ ہے کہ یہ اتنی بڑی اور وسیع ہے کہ ہمارا ذہن اس کا احاطہ نہیں کر سکتا۔ انسان کے علم اور احاطۂ ذہن میں جتنی ہستیاں اور اشیا آسکتی ہیں کائنات میں ان سے کہیں زیادہ موجود ہیں۔ (۴۲)

شہاب الدین سہروردی مقتول (۱۱۵۳ء-۱۱۹۱ء) اشراقی مکتبۂ فکر کا بانی ہے۔ اس کی فکر میں فیثا غورث، ارسطو، افلاطون اور زرتشت کے فلسفے کے اثرات نظر آتے ہیں۔ اس کا فلسفہ اس کی مشور کتاب حکمت الاشراق میں موجود ہے۔ معرفت کے لیے خود شعوری کو اہم ترین مرحلہ سمجھتا ہے۔ اس کا نظریہ ہے کہ نور غیر مادی اور ناقابل تجزیہ و تعریف

چیز ہے۔لیکن ایک نور ایسا ہے جسے خالص نور کہا جاتا ہے۔ مذکورہ نور نہ صرف خود منور ہے بلکہ دوسری تمام اشیا کو بھی منور کرتا ہے۔اس کے مطابق کائنات کا منبع نور علی نور ہے جو ازلی و ابدی ہے۔ (۴۳) وہ وقت کو ابدی و ازلی سوتا تسلیم کرتا ہے۔ مادے کے بارے میں اس کا نظریہ ہے کہ جب نور تاریکی میں پھنس جاتا ہے تب مادہ جنم لیتا ہے۔

مولانا عبدالرحمان جامیؔ (۱۴۱۴ء-۱۴۹۲ء) ابن عربی کا پیروکار ہے۔اپنی مشہور کتاب لوائح میں وہ نظریہ وحدۃ الوجود کی تشریح کرتے ہوئے لکھتا ہے: وجود واجب اور قائم بالذات شے ہے۔تمام کائنات کا انحصار وجود پر ہے۔اس وجود کے علاوہ کوئی شے موجود نہیں ہے۔ جامیؔ خالق اور مخلوق کے وجود کو ایک سمجھتا ہے۔اخلاقیات میں وہ نظریۂ جبریت کا ماننے والا ہے۔اس کا موقف ہے کہ بدی صرف نیکی کی نفی کا نام ہے اس کے علاوہ اس کا کوئی وجود نہیں ہے۔

صدرالدین شیرازی (۱۵۷۱ء-۱۶۴۰ء) المعروف ملا صدرہ کا فلسفہ درج ذیل چار مسائل کو محیط ہے:

۱۔ وجود اور اس کی تقطیب

۲۔ علم اور معلوم کنندہ اور معلوم شدہ شے کا رشتہ

۳۔ حرکت، تکوین اور تغیر

۴۔ روح اور اس کے قوا (۴۴)

ملا صدرہ وجود کو وحدت تصور کرتا ہے۔ وہ ہر مخلوق کو شے وجود اور ماہیت سے مرکب مانتا ہے۔ (۴۵) وہ نظریۂ اعیان ثابتہ پر عقیدہ رکھتا ہے۔اس کا دعویٰ ہے کہ وجود کی تعریف اس وقت تک ممکن نہیں جب تک اس کا کوئی خاص فعل، نوع، عرض یا خاصیت ثابت نہ ہو۔ (۴۶)

شیخ احمد سرہندی (۱۵۲۶ء-۱۵۹۸ء) نظریۂ توحیدی وجودی کے اثرات سے اسلامی صوفی ازم میں پیدا ہونے والے غلط خیالات کی اصلاح کنندہ ہے۔اس کے نزدیک عینیت صرف نفسیاتی سطح تک محدود ہوتی ہے اور جہاں تک وجود کا تعلق ہے تو صوفی صوفی ہے اور خدا خدا ہے۔ (۴۷) پیٹر ہارڈی (Peter Harday) مجدد کے نظریے کی اجمالی وضاحت کچھ یوں کرتے ہیں:

> وجود ایک ہی ہے وہی اللہ ہے، ہر شے اس کا مصدر یا مظہر ہے، خدا نہ وراء الورا ہے اور نہ محیط کل، وہ سب کچھ ہے۔تخلیق تو صرف خدا کو ظاہر کر کے جاننے کی خواہش ہے۔سلوک کے آخری مقام پر سالک کو معلوم ہوتا ہے کہ ذات وصفات (سالکین راہ طریقت) ایک ہیں۔ (۴۸)

واضح رہے کہ بنو عباس کی حریف حکومت اندلس میں بنو امیہ کے تنہا رہنے والے شہزادے عبدالرحمٰن الداخل (۷۳۱ء-۷۸۸ء) کے ہاتھوں ۷۴۹ء میں قائم ہو چکی تھی۔ جب مغربی علوم بغداد کی طرف آتے رہے تو عین اس زمانے

میں اندلسی حکومت ایک پل کا کام سرانجام دیتی ہے۔ **طبقات الامم** کا مصنف لکھتا ہے کہ سپین میں مسلم فلسفے کا آغاز پانچویں مسلم حکمران محمد بن عبد الرحمٰن کے عہد سے ہوتا ہے۔(۴۹) مسلم اندلسی فلاسفہ میں بلا شبہ پہلا نام ابوبکر بن یحیٰ المعروف بہ ابن ماجہ (۱۰۸۵ء- ۱۱۳۸ء) کا ہے۔جس کو لاطینی میں Avempace کہا جاتا ہے۔(۵۰) ابن ماجہ ارسطو کی تصانیف کی شروحات کا مصنف بھی ہے۔اسکی فکر کا بنیادی نکتہ عقل فعال سے اتصال ہے۔اس اتصال کے مقام پر پہنچ کر انسان فوق الحسن ہستی سے مل سکتا ہے۔مابعد الطبیعیات کے بارے میں اس کا نظریہ ہے کہ مادہ صورت کے بغیر ممکن نہیں لیکن صورت، مادہ کے بغیر نا قابل تصور ہے۔ وہ جسم کو مختلف صورتوں میں تقسیم کرتا ہے اور عقل سے تعلق رکھنے والی صورت کو روحانی قرار دیتا ہے۔اس کے مطابق باطبع کامل اور صفات الوہیت کا حامل انسان فلسفی بن سکتا ہے۔وہ شہرت کو انسان کے لیے دوسری عمر قرار دیتا ہے۔وہ فکری عقل کو ریاضت وتصوف پر فوقیت دیتا ہے۔

اندلسی مسلم فلسفہ کی تاریخ میں دوسرا بڑا نام ابوبکر ابن طفیل (۱۱۰۵ء- ۱۱۸۵ء) کا ہے۔اس کے نزدیک حقیقت کا عرفان تنہائی میں غور وفکر کے ذریعے حاصل ہوسکتا ہے۔وہ کہتا ہے کہ انسان کی اعلیٰ تکمیل تب ممکن ہے جب وہ محسوسات کو ترک کر کے عالم تنہائی میں اپنے نفس کو عقل کائنات میں فنا کر دے۔(۵۱) اس کا مشہور ناول **حی بن یقضان** اس کے فلسفے کا نچوڑ ہے۔یہ ناول بنیادی طور پر نو فلاطونی نظریات کی ایک طرح سے تشریح ہے۔اس ناول کے بارے میں کامران اعظم سوہدروی لکھتے ہیں:

> ابن طفیل پہلا اسلامی فلسفی ہے جس نے اپنے فلسفے کو افسانے کی شکل میں پیش کیا ہے۔ناول کا ہیرو ایک متوحد شخص کو قرار دیا ہے۔جس کی ذات اور افکار طبیعت کائنات سے برسر پیکار ہیں۔ یہاں تک کہ وہ ادراک واتصال کے مقام پر فائز ہوجاتا ہے۔(۵۲)

ابن طفیل کے فلسفے پر غزالی کے واضح اثرات دکھائی دیتے ہیں۔اس کا عقیدہ ہے کہ موت کے بعد گنہگار نفوس تکلیف میں غیر معین وقت تک مبتلا رہیں گے۔

ابوالولید محمد بن ابن رشد (۱۱۲۶ء-۱۱۹۸ء) شارح ارسطو کے نام سے مشہور ایک اہم مسلم فلسفی ہے۔ابن رشد کے فلسفیانہ نظریات درج ذیل بنیادی مباحث کو محیط ہیں:

۱۔ فلسفہ اور مذہب　　　۲۔ ذات باری تعالیٰ

۳۔ علم کی حقیقت　　　۴۔ سائنس اور وجود

ابن رشد کے نزدیک فلسفہ اور قرآن میں کوئی تضاد موجود نہیں بلکہ قرآنِ کریم کی آیات فلسفیانہ غور وفکر کی طرف مائل کرنے کی دعوت دیتی ہیں۔(۵۳) وہ اللہ کی ذات کو ثابت کرنے کے لیے Cosmolgical Argument پر یقین

رکھتا ہے۔اس کے نظریے کے مطابق فلسفے کا موضوع ''وجود'' ہے۔لہٰذا فلسفۂ وجود کا کام اسباب اور اصولوں کی تلاش ہے۔ (۵۴) ابن طفیل کا خدا کے بارے میں نظریہ ہے کہ خدا اس کائنات کی توانائی اور کائنات کا ذہن ہے۔ بنیادی طور پر وہ ایک عقل پرست فلسفی ہے۔

سرسید احمد خان (۱۸۱۷ء-۱۸۹۸ء) کے نزدیک وہ مذہب سچا اور حقیقی ہے جو فطرت کے عین مطابق ہے۔ وہ وجدان کی بہ جائے عقل کو قابل قدر سمجھتا ہے۔ وہ اللہ کو اس کائنات کا سبب اوّل مانتا ہے۔ (۵۵) وہ کائنات کے اندر موجود تمام قوانین کو حتمی اور غیر متغیر تسلیم کرتا ہے۔ وہ روح کی ابدیت پر یقین رکھتا ہے اور جنت اور دوزخ کو صرف نفسیاتی کیفیات یا علامتیں قرار دیتا ہے۔ (۵۶) وہ اجتہاد کا زبردست حامی ہے۔

الاستاد الامام محمد عبدہ (۱۸۴۹ء-۱۹۰۵ء) مصر سے تعلق رکھنے والا وہ مسلم فلسفی ہے جس کا میلان فلسفہ نتائجیت اور انسان دوستی کی طرف رہا ہے۔ وہ تقلید کی بجائے اجتہاد کی ضرورت واہمیت پر زور دیتا ہے۔اس کا نظریہ ہے کہ اسلام عقل کی دعوت دیتا ہے چناں چہ تقلید کی بجائے عقل سے مذہب کی تفہیم حاصل کرنا چاہیے۔اس کے نزدیک اسلام میں تقدیر سے مراد آزاد ارادے کی نفی ہرگز نہیں ہے۔ وہ PanIslamism کا داعی ہے۔ وہ کہتا ہے کہ ہر شخص میں نیکی کا جذبہ فطری موجود ہوتا ہے۔اب ضرورت اس امر کی ہے کہ تمام انسان مل کر ایک محبت والا معاشرہ تشکیل دیں۔

علامہ محمد اقبالؔ (۱۸۷۷ء-۱۹۳۸ء) ایک اعلیٰ درجے کا شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ ایک بلند مقام مسلم فلسفی بھی ہے۔اقبال کے فلسفے کا ماٰخذ قرآن وحدیث ہے۔تاہم اس کے فلسفیانہ فکر پر مغرب ومشرق کے دیگر فلاسفہ کا اثر نمایاں طور پر نظر آتا ہے۔اس کا فلسفہ دراصل ''فلسفۂ خودی'' ہے۔جس کی انتہائی شکل Rationally Directed Creative Will ہے جس کا دوسرا نام Absolute Ego ہے۔اس کے نظریے کے مطابق کائنات جامد وساکت نہیں بلکہ ہر لحہ تغیر پذیر ہے۔وہ Serial Time کے برعکس Divin Time پر یقین رکھتا ہے۔ وہ زمان کو کائنات کے اندر حوادث کے وقوع کا منبع تصور کرتا ہے۔ ذات باری تعالیٰ کے حوالے سے اقبالؔ کا قطعی نظریہ ہے کہ اللہ کی ذات Intensive ہے۔اس کے نزدیک فطرت کا خدا کی ذات کے ساتھ وہی تعلق ہے جو کردار کا انسان کے ساتھ ہے۔ وہ فطرت کو زندہ حقیقت مانتا ہے۔وہ ایک مصلح سے زیادہ فلسفی ہے۔اس حوالے سے وقار عظیم لکھتے ہیں:

> اس سے کسی کو انکار نہیں ہے کہ وہ مصلح ہیں اور اس سے بھی زیادہ یہ کہ وہ فلسفی ہیں......اقبال فلسفی اس معنی میں ہیں کہ انھوں نے اپنے مخاطب کو زندگی کا ایک مربوط اور عملی فلسفہ دیا ہے۔......اقبالؔ کے فلسفۂ حیات کی اساس اور محور ومرکز خودی کا تصور ہے۔ (۵۷)

اقبال کے بعد معاصر مسلم فلاسفہ میں ابوالاعلیٰ مودودی (۱۹۰۳ء-۱۹۷۹ء) محمد حمید اللہ (۱۹۰۸ء-۲۰۰۲ء) سید حاجی عبدالکریم امراللہ (۱۹۰۸ء-۱۹۸۱ء) سید محمد نقیب العطاس (پیدائش:۱۹۳۱ء) مرتضیٰ مطہری (۱۹۱۹ء-۱۹۷۹ء) ڈاکٹر

اسرار احمد (۱۹۳۲ء-۲۰۱۰ء) سید حسین نصر (پیدائش: ۱۹۳۳ء) اور ایڈورڈ سعید (۱۹۳۵ء-۲۰۰۳ء) کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

## کلام غالبؔ میں مسلم فلسفے کا شعور:

غالبؔ اردو شاعری کی تاریخ میں ایک نادر مظہر ہیں۔ ان کو اس دارِ فانی سے رخصت ہوئے ڈیڑھ صدی بیت چکی ہے لیکن ان کی شعری عظمت روز بہ روز بڑھتی چلی جا رہی ہے۔ ان کا کلام متنوع جہات کا حامل ہے۔ اگر چہ ان کی شاعری کا موضوع، ان کے ذاتی تاثرات ہیں تاہم اس کا امتیازی وصف ''تفکر'' ہے۔ ان کی نظر اور فکر آزادانہ طور پر اسرار کائنات کا مشاہدہ کرتی ہے اور پھر تعقل پسندی کے ذریعے اس مشاہدے کا تجزیہ کر کے، اسے مختلف زاویوں سے پیش کرتی ہے۔ وہ مابعد الطبیعیات، اخلاقیات، جمالیات اور صوفی ازم کے دقیق فلسفیانہ مسائل کو اپنی شاعری میں بیان کرتے ہیں۔

معتزلہ مکتبۂ فکر (Rational Scholastic) والوں کا تصورِ ذات باری تعالیٰ ماورائی ہے۔ وہ رویت باری تعالیٰ سے منکر ہیں۔ ان کے نزدیک اللہ شکل و صورت سے مبرا ہے۔ [۵۸] وہ ایک اور ابدی ہے مجسم و شخصی نہیں۔ [۵۹] چناں چہ اس کا دیدار نہ اس مادی دنیا میں ممکن ہے اور نہ آخرت میں ہو سکے گا۔ [۶۰] غالبؔ کا نظریہ وجود مطلق کے حوالے سے بالکل معتزلین والا ہے۔ وہ ذات باری تعالیٰ کو یگانہ اور یکتا تسلیم کرتے ہوئے اس عقیدے کے حامی ہیں کہ اس کی یگانگت اور یکتائی اس نظریے پر دلالت کرتی ہے کہ اسے کوئی بھی نہیں دیکھ سکتا۔ اس کی ذات ناظر و منظور کی دوئی سے ماورا ہے:

اسے کون دیکھ سکتا، کہ یگانہ ہے وہ یکتا
جو دوئی کی بو بھی ہوتی، تو کہیں دوچار ہوتا [۶۱]

معتزلہ کا عقیدہ ہے کہ خدا علم بسیط کا مالک ہے۔ اسے کراماً کاتبین جیسے فرشتوں کی ضرورت نہیں۔ [۶۲] غالبؔ بھی کراماً کاتبین پر اعتراض کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک کراماً کاتبین کی تحریری کارروائی صریحاً یک طرفہ ہے۔ اس میں فریق ثانی کی طرف سے کوئی نمائندگی کرنے والا موجود نہیں۔ وہ معترض ہیں کہ ان فرشتوں کی تحریری کارروائی خدا کے علم بسیط کی منافی ہے۔ بہ صورت دیگر اگر پھر بھی اس تحریری کارروائی کی ضرورت ہے تو اس میں فریق ثانی کی نمائندگی ہونی چاہیے۔ جب کہ ایسا نہیں ہے، تو پھر اس تحریری کارروائی کی وقعت قابل اعتراض ٹھہرتی ہے۔ چناں چہ اس تحریری کارروائی پر مواخذہ انصاف پر مبنی نہیں:

پکڑے جاتے ہیں فرشتوں کے لکھے پر ناحق
آدمی کوئی ہمارا دم تحریر بھی تھا [۶۳]

معتزلہ کے ہم عصر ایک اور مکتبۂ فکر جس کے بانی جہیم بن صفوان ہے اور جسے جہیمیہ کے نام سے موسوم کیا

جاتا ہے، کا نظریہ ہے کہ انسان اس دنیا میں مجبور محض ہے۔ اس کے پاس نہ کوئی اختیار ہے نہ قدرت۔ (۶۴) غالبؔ جہمیہ مکتبۂ فکر والوں کی طرح کسی حد تک جبریت کے قائل ہیں۔ وہ انسان کو مجبور محض اور پابند تقدیر سمجھتے ہیں۔ وہ اپنی ناکامیوں اور محرومیوں کے لیے تقدیر کو موردِ الزام ٹھہراتے ہیں اور اس معاملے میں خود کو بے بس و مجبور تصور کرتے ہیں:

کس سے محرومیِ قسمت کی شکایت کیجیے؟
ہم نے چاہا تھا کہ مر جائیں سو وہ بھی نہ ہوا (۶۵)

تم سے بے جا ہے، مجھے اپنی تباہی کا گلہ
اس میں کچھ شائبۂ خوبیِ تقدیر بھی تھا (۶۶)

وہ اس بات کا اعتراف کرتے ہیں کہ ہزاروں حسرتوں اور تمناؤں کا وبال ان کی گردن پر ہے۔ معلوم نہیں وہ کسی سیاہ بخت کی طرح اس وبال کی زد میں ہیں:

سر پر مرے وبال ہزار آرزو رہا
یا رب! میں کس غریب کا بخت رمیدہ ہوں (۶۷)

معتزلہ مکتبۂ فکر کا نظریہ ہے کہ گناہ کبیرہ کا مرتکب انسان نہ مومن ہے نہ کافر بلکہ وہ فاسق ہے، جسے ایمان و کفر کے درمیان ایک مستقل منزل قرار دیتے ہیں (۶۸)۔ غالبؔ معتزلہ کے اس نظریے کے پیش نظر یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ وہ کافر نہیں کہ دائمی طور پر عذاب کا مستحق ٹھہرے بلکہ گنہگاروں کے زمرے میں آتے ہیں اور یہ درجہ کفر و ایمان کے بیچ کا درجہ ہے۔ چناں چہ اس درجے سے تعلق رکھنے والوں کی سزا کا تعین ہونا چاہیے۔ جب کہ وہ تو مسلسل کافر کے لیے مختص سزا بھگت رہے ہیں:

حد چاہیے سزا میں عقوبت، کے واسطے
آخر گنہگار ہوں، کافر نہیں ہوں میں (۶۹)

اشاعرہ کا عقیدہ ہے کہ وجود تمام موجودات میں مشترک نہیں ہے بلکہ ہر موجود کا وجود جدا جدا ہے اور اس کا عین واجب و ممکن ہے۔ (۷۰) غالبؔ بھی اپنے وجود کی موجودگی کے حوالے سے اس عقیدے پر یقین رکھتے ہیں۔ ان کے نزدیک، ان کا وجود اپنے موجود کے عین سے دور یعنی بالکل علاحدہ ہے کیوں کہ ہر موجود کا وجود جدا جدا ہے اور اس وجہ سے وہ ہر وجود غیر کی اصلیت کے بارے میں حیرانی سے دوچار ہیں۔ تاہم حتمی طور پر وہ اس بات کو تسلیم کرتے ہیں کہ ہر وجود کا عین واجب و ممکن ضرور ہے مگر موجود بہ اعتبار وجود اس سے بالکل جدا ہے:

اتنا ہی مجھ کو اپنی حقیقت سے بُعد ہے
جتنا کہ وہم غیر سے ہوں پیچ و تاب میں (۷۱)

الکندی (۸۵۴ء-۹۲۵ء) اپنی مشہور کتاب فی الفلسفۃ الاولیٰ میں لکھتا ہے کہ جو شے مادہ اور صورت سے وجود پاتی ہے اور زمان و مکان میں مقید ہوتی ہے وہ لامتناہی نہیں ہو سکتی۔ لہٰذا اس قانون کی رو سے کائنات محدود ہے۔ (۷۲) غالبؔ بھی اس حادث دشت امکان کو محدود تصور کرتے ہیں۔ وہ خود کو MicroCosm سمجھتے ہوئے یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ وہ MicroCosm مادی کائنات کی حدود اور وسعتوں کا ایک ہی قدم میں مشاہدہ کرنے والے ہیں۔ وہ خالق کائنات سے استفسار کرتے ہیں کہ وہ دوسرا قدم کہاں رکھ لیں؟ گویا وہ اس مادی کائنات کو صرف ایک قدم تک محدود و محیط سمجھتے ہیں:

ہے کہاں تمنا کا دوسرا قدم، یا رب!
ہم نے دشت امکاں کو ایک نقشِ پا پایا (۷۳)

الکندی ذات مطلق کو بسیط، نا قابل تقسیم اور محرک اول مانتا ہے۔ (۷۴) ذات مطلق کے بارے میں غالبؔ کا بھی یہی عقیدہ ہے۔ ان کے نزدیک اس مادی کائنات کو متحرک کرنے والی ذات صرف اللہ ہے۔ وہ غیر مرئی ہے اور مادیت، عدمیت اور علائق سے ماورا ہے۔ وہ حق الوجود ہے۔ وہ یگانگی اور وحدت کی صفت سے متصف ہے:

ہے کائنات کو حرکت، تیرے ذوق سے
پرتو سے، آفتاب کے، ذرّے میں جان ہے (۷۵)

اسے کون دیکھ سکتا، کہ یگانہ ہے وہ یکتا
جو دوئی کی بو بھی ہوتی، تو کہیں دو چار ہوتا (۷۶)

الکندی روح کو ایک غیر مادی چیز مانتا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ روح اور جسم کا اختلاط عارضی ہے۔ روح خود کو ظاہر کرنے کے لیے نامیاتی جسم کا سہارا لیتی ہے۔ (۷۷) غالبؔ کا بھی یہی نظریہ ہے۔ وہ روح کو ایک غیر مادی اور لطیف شے تصور کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک روح جیسی لطیف شے اپنی جلوہ گری (وجود) کے لیے کثیف شے کا عارضی سہارا لیتی ہے:

لطافت، بے کثافت، جلوہ پیدا کر نہیں سکتی
چمن زنگار ہے، آئینۂ بادِ بہاری کا (۷۸)

الکندی خدا کو اشیا کے ہونے کی خارجی وجہ قرار دیتا ہے۔ اس کا نظریہ ہے کہ ہم جوں جوں اشیا اور وجوہات کی بنیاد

کی طرف سفر کرتے ہیں، کثرت میں وحدت ظاہر ہونا شروع ہو جاتی ہے۔ آخر کار یہ سفر ایک آخری علت پر آ کر اختتام پذیر ہو جاتا ہے۔ یہی آخری علت (وحدت) خدا ہے۔ (۷۹) غالبؔ اس کائنات میں موجود کثرت آرائی کو وہم سمجھتے ہیں۔ ان کے نزدیک کائناتی کثرت آرائی جو ہمیں چار سو نظر آتی ہے بالکل خیالی اصنام کی مانند ہیں۔ اگر ہم ان خیالی اصنام کی نفی کرتے جائیں گے تو بہ آسانی کثرت کو پیچھے چھوڑ کر وحدت (خدا) تک پہنچ سکتے ہیں:

کثرت آرائی وحدت، ہے پرستاریِ وہم
کردیا کافر ان اصنام خیالی نے مجھے (۸۰)

الکندی کے نزدیک کون وفساد کا تعلق اس قمری دنیا سے ہے۔ (۸۱) یعنی یہ عالم مادی حادث ہونے کے ساتھ ساتھ فنا پذیر بھی ہے۔ غالب بھی اس نظریے پر عقیدہ رکھتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ اس عالم حادث میں موجود ہر شے زوال آمادہ ہے۔ سورج جو اس حادث کائنات میں روشنی کا سبب سے بڑا منبع ہے وہ بھی رو بہ زوال ہے اور اس کی روشنی تکوین کے بعد مسلسل فساد کی زد میں ہے:

ہیں زوال آمادہ، اجزا آفرینش کے تمام
مہرِ گردوں، ہے چراغِ رہ گزار باد، یاں (۸۲)

الکندی اپنی کتاب **رسالة فی الحیلة لدفع الاحزن** میں لکھتا ہے کہ غم ایک نفسیاتی کیفیت کا نام ہے۔ ہمیں معلوم ہونا چاہیے کہ غم یا تو ہمارے افعال کی وجہ سے جنم لیتا ہے یا ایسی قوتوں کے باعث جو ہمارے اختیار سے باہر ہیں۔ (۸۳) چناں چہ غم سے بچنے کے لیے ان اشیا کو اپنی خواہشات کا محور بنانا چاہیے جو فنا پذیر نہ ہوں مگر اس مادی دنیا میں ہر شے فنا پذیر ہے جس کے ساتھ ہماری خواہشات وابستہ ہیں۔ پس غالبؔ غم کو لازمۂ حیات تصور کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ اگر چہ غم انسانی جان کو پگھلا کر ختم کرنے والی شے ہے مگر اس سے بچنا اس لیے ناممکن ہے کہ انسان حامل دل ہستی ہے اور دل خواہشات کا مرکز ومحور ہوتا ہے۔ دل میں جنم لینی والی تمام خواہشات اس مادی دنیا کی فنا پذیر چیزوں کے ساتھ وابستہ ہیں اور ان میں اکثر اشیا تک ہماری رسائی یا ان کا حصول ہمارے اختیار میں نہیں ہے:

غم اگر چہ جاں گسل ہے، پہ کہاں بچیں؟ کہ دل ہے
غم عشق گر نہ ہوتا، غم روزگار ہوتا (۸۴)

عام طور غم کی دو وجوہات بیان کی جاتی ہیں۔ ایک اپنی پسندیدہ شے کے حصول میں ناکامی اور دوم مادی اسباب کا زیاں۔ مگر الکندی کے نزدیک ایک تیسرا سبب بھی ہے اور وہ ہے موت کا خوف۔ (۸۵) غالبؔ بھی موت سے خوف زدہ ہیں۔ وہ سمجھتے ہیں کہ کہ موت ان سے زندگی، آزادی اور انتخاب کی صلاحیت چھین لیتی ہے۔ موت کی دہشت سے وہ ہر لمحہ بے بسی

اورغم کی کیفیت میں مبتلا رہتے ہیں:

تھا زندگی میں مرگ کا کھٹکا لگا ہوا

اڑنے سے پیش تر بھی، مرا رنگ زرد تھا(۸۶)

الکندی کے نزدیک بدقسمتی غم اور ہر مایوسی وشرمندگی کا باعث ہوتی ہے۔(۸۷) غالبؔ کی شاعری کا بہ نظر غائر مطالعہ کرنے سے یہ حقیقت کھل کر سامنے آتی ہے کہ وہ اگر ایک طرف ہر لحہ اپنی بدقسمتی کے ہاتھوں خود کو غم کے سمندر میں غوطہ زن تصور کرتے ہیں تو دوسری طرف موت کے بعد رسوائی کا تماشا بننا:

نیست وقتے کہ بہ ما کاہشے از غم نرسد

نوبت سوختنِ ما بہ جہنم نرسد(۸۸)

(کوئی وقت ایسا نہیں ہوتا جب ہمیں غم کے ہاتھوں کوئی ضرر نہ پہنچے۔ ہمارے جلنے کی باری دوزخ تک نہیں پہنچتی)

ہوئے مر کے ہم جو رسوا، ہوئے کیوں نہ غرق دریا

نہ کبھی جنازہ اٹھتا، نہ کہیں مزار ہوتا(۸۹)

ابوبکر الرازی کا مابعد الطبیعیاتی نظریہ ہے کہ خدا ایک مطلق و مکمل ہستی ہے اور زندگی اسے اس طرح صادر ہوتی ہے جیسے سورج سے روشنی۔(۹۰) گویا ہر انفرادی زندگی کا سرچشمہ اللہ کی ذات ہے۔ غالبؔ اس نظریے کو اپنی شاعری میں موزوں کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ ہر قطرہ (زندگی) اس سمندر (ذات مطلق) کے ساتھ اپنے انسلاک کا دعویدار ہے:

دل ہر قطرہ ہے ساز انا البحر

ہم اس کے ہیں ہمارا پوچھنا کیا؟(۹۱)

ودیعت بودہ است اندر نہاد عجز ما نازے

جدا از قطرہ نتواں کرد طوفاں دستگاہی را(۹۲)

(ہمارے عجز و نیاز کی فطرت میں ناز ودیعت ہے۔ قطرے سے طوفان کی وسعتیں جدا نہیں کی جاسکتیں۔
)

مزید یہ کہ اس مادی کائنات میں موجود ہر ذرہ (زندگی) کا وجود اس عظیم آفتاب (خدا) کی وجہ سے منور ہے اور قابل دید ہے نیز اس بنیاد پر وہ اس کے عشق کا دعویدار ہے:

ما کجا ، اوکو، چہ سودا در سر است
ذرّہ ہائے آفتاب آشام را[۹۳]

(ہم کہاں اور وہ کہاں۔ اس آفتاب کے فیض سے وجود پانے والے ذروں کے سر میں کیا سودا سمایا ہے کہ اس کے عشق کا دعویٰ کرتے ہیں۔)

ابوالنصر فارابی (۸۱۷ء-۹۵۰ء) مخلوق کو صدور (Emanation) کہتا ہے جو ذات اولیٰ سے صادر ہوتی ہے۔[۹۴] اس کے مطابق کائنات کی مخلوقات کا خدا سے اس طرح صدور ہوتا ہے جس طرح سورج سے اس کی شعاعیں نکلتی ہیں۔[۹۵] غالبؔ الفارابی کی طرح نظریۂ صدور پر یقین رکھتے ہیں۔ ان کے نزدیک خدا تمام اشیا کا مبداء اوّل اور مقصود و منتہا ہے۔ ہر ذرہ یا قطرہ ذات اولیٰ سے مصدور ہے۔ ہر ذرے یا قطرے کو وسعت دینے والی اللہ کی ذات ہے۔ ذرے اور قطرے کا منتہا ذات اولیٰ ہے۔ کائنات (خلق) کا نظارہ دراصل اس کا نظارہ ہے:

جلوہ و نظارہ پنداری کہ از یک گوہر است
خویش را در پردۂ خلقے تماشا کردہ ای[۹۶]

(تو جلوے اور نظارے کو ایک سلسلے کی دو کڑیاں سمجھتا ہے اسی لیے تو کائنات (خلق) کے پردے میں آخر خود ہی اپنے آپ کا نظارہ بھی کر رہا ہے۔)

ذرہ ای را روشناس صد بیاباں گفتہ ای
قطرہ ای را آشنائے ہفت دریا کردہ ای[۹۷]

(تو نے ذرے میں سو بیاباں کی وسعتیں بھر دی ہیں اور قطرے کو سات سمندروں کی فراخیوں سے آشنا کر دیا ہے)

الفارابی کے مابعد الطبیعیاتی مباحث کا مرکزی نکتہ **الــــواحـــد** ہے جسے وہ **الاول** کے نام سے بھی موسوم کرتا ہے۔ وہ اس کو انسان کی عقلی رسائی سے کوسوں دور سمجھتا ہے۔[۹۸] انسان جو اس مادی دنیا سے کسی حد تک تعلق رکھنے والی نامکمل ہستی ہے، اس **الاوّل** کے جلال و جمال کا ادراک صرف ایک دھندلے عکس کی صورت میں کر سکتا ہے۔ غالبؔ کے نزدیک انسانی ذہن اس ذاتِ **مطلق الاول** کے جلال و جمال کا احاطہ کرتے ہوئے خود حیرت کا روپ دھار لیتا ہے:

در بستنِ تمثال تو حیرت رقم استے

بینش کہ بہ پر کار کشائی علم استے(۹۹)

(انسانی پیشانی (ذہن) جو اشیا کا احاطہ کرنے میں مشہور ہے تیری (خدا کی) صورت کا تصور کرتے وقت خود حیرت بن کر رہ جاتی ہے۔)

الفارابی کے مطابق واجب الوجود صرف خدا کی ذات ہے جب کہ اس کے علاوہ ہر چیز ممکن الوجود ہے۔(۱۰۰) ممکن الوجود کی موجودگی کے لیے بنیاد واجب الوجود ہے۔ غالبؔ اس فلسفیانہ نظریے کو اپنی شاعری میں کچھ اس طرح بیان کرتے ہیں کہ حیوانات اور انسان دونوں واجب الوجود ہیں اور انھیں بیماری سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔ ان کی بیماری کے لیے دوا واجب الوجود جمادات اور نباتات میں پیدا کر دیتا ہے:

چارہ در سنگ و گیاہ و رنگ با جاندار بود

پیش از آں کایں در رسد آں را مہیا کردہ ای(۱۰۱)

(اب چوں کہ بیماری اور تکلیف صرف جانوروں اور انسانوں ہی کو آتی ہے لیکن اس کی دوا جماد اور نبات میں ہوتی ہے اس لیے خدا کی مہربانی ہے کہ اس نے بیماری سے پہلے اس کی دوا مہیا کر دی)

الفارابی عقل انسانی کی دو قسمیں بتاتا ہے۔ ایک عقل عملی ہے جو اس بات میں مدد کرتی ہے کہ انسان کو کیا کرنا چاہیے اور کیا نہیں کرنا چاہیے۔ دوسری عقل نظری ہے جو نفس کے کمالات کی تحصیل میں معاون ہوتی ہے۔ غالبؔ خود کو عقل عملی اور عقل نظری کا مجموعہ تصور کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک یہ عقلی سرمایہ سلبی ہے اور اس سرمائے کے ہوتے ہوئے دنیاوی گرمیٔ بازار کی رونق ہیچ ہے:

نقد خردم سکّہ سلطان نپذیرم

جنس ہنرم گرمیٔ بازار ندانم(۱۰۲)

(میں عقل و خرد کا سرمایہ ہوں، سکّہ سلطان کو قبول نہیں کرتا نیز میں جنس ہنر ہوں مجھے گرمیٔ بازار کی حاجت نہیں)

مشہور رباعی گو شاعر اور مسلم فلسفی عمر خیام (۱۰۸۴ء-۱۱۳۱ء) بنیادی طور پر نظریہ Pantheism کا قائل ہے۔ اس کا نظریہ ہے: حق جان جہاں است و جہان جملہ بدن (کہ خدا اس مادی مظاہر کی جان ہے اور تمام جہان اس کا بدن)۔(۱۰۳) مرزا غالبؔ اس نظریے کو بہ الفاظ دیگر کچھ اس طرح اپنی شاعری میں بیان کرتے ہیں کہ ہم عبث اس وہم میں مبتلا ہیں

کہ ہمارے وجود کی حیثیت قطرے کی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ ہم وہی سمندر ہیں جہاں سے نہ صرف ہم جنم لے چکے ہیں بلکہ اس کے ساتھ منسلک بھی ہیں:

از وہم قطرہ گیست کہ در خود گمیم ما
اما چو وارسیم، ہما قلزمیم ما (۱۰۴)

(قطرہ، لہر اور حباب کی کوئی حیثیت نہیں۔ یہ سب سمندر ہی سے ابھرتے ہیں اور ان کا وجود کثرت موہوم ہے۔)

عمر خیام کے نزدیک حقیقت مطلق کبھی پوشیدہ رہتی ہے اور کبھی کون و مکان کی مختلف صورتوں میں خود کو ظاہر کرتی ہے۔ گویا وہ ظاہر بھی ہے اور باطن بھی۔ ناظر بھی ہے اور منظور بھی۔ غالبؔ بھی اس نظریے کے قائل ہیں۔ وہ بھی ذات مطلق کو شہود، شاہد اور مشہود جیسی صفات کا حامل سمجھتے ہیں لیکن ان کا اعتراض صرف اس حد تک ہے کہ مذکورہ صفات کی حامل ذات کا مشاہدہ کس طرح ممکن ہو سکے گا:

اصل میں شہود و شاہد و مشہود ایک ہے
حیراں ہوں، پھر مشاہدہ ہے کس حساب میں (۱۰۵)

جلوہ نظارہ، پنداری کہ از یک گوہر است
خویش را در پردۂ خلقے تماشا کردہ ای (۱۰۶)

(تو نے مخلوقات کو پیدا کر کے اس میں اپنے حسن کا آپ تماشا دیکھا ہے۔ تو گویا جلوۂ حسن اور نظارۂ حسن ایک ہی جنس ہے۔ یعنی ناظر و منظور ایک چیز ہیں۔)

عمر خیام الوجود بین العد مین (یعنی وجود انسانی دو عدم کے درمیان) والے نظریے پر یقین رکھتا ہے۔ وہ انسانی زندگی کی ابتدا اور انتہا دونوں صورتوں کو عدم تصور کرتا ہے۔ غالبؔ کا نظریہ ہے کہ انسانی وجود نیستی سے ہستی کے روپ میں آتا ہے اور پھر نیستی کی طرف لوٹ جاتا ہے۔ انسانی وجود عدمین کی درمیانی حالت کا نام ہے۔ اس کے برعکس اللہ کی ذات عدم میں بھی موجود تھی اور تخلیق کائنات کے بعد بھی ویسے ہی موجود ہے۔ نیز کائنات کے فنا ہونے کے بعد بھی قائم و دائم رہے گی۔ سارا مسئلہ ''ہونے'' یعنی وجود کی حالت کا ہے جسے دوام حاصل نہیں:

نہ تھا کچھ تو خدا تھا، کچھ نہ ہوتا تو خدا ہوتا
ڈبویا مجھ کو ہونے نے، نہ ہوتا میں تو کیا ہوتا (۱۰۷)

غالبؔ، عمر خیام کی طرح اس نظریے پر قائم ہیں کہ نظام افلاک کی پیدائش کچھ اس طرح معرض وجود میں آئی ہے جس طرح کسی خراد پر سے ٹکڑے جو کرویت میں حائل ہوتے ہیں، ٹوٹ کر علاحدہ ہو جاتے ہیں (۱۰۸) یا جیسے کوئی کسی چیز کو پھینک دیتا ہے:

چھوڑا مہ نخشب کی طرح، دست قضا نے
خرشید ہنوز، اس کے برابر نہ ہوا تھا (۱۰۹)

تکوین کائنات کے بارے میں مشہور مسلم فلسفی ابن مسکویہ کا نظریہ نوفلاطونی ہے۔ وہ نظریہ صدور کا معتقد ہے۔ اس کا خیال ہے کہ ذات واحد جو ازلی و ابدی ہے، سے ہر شے مصدور ہے۔ (۱۱۰) غالبؔ کا بھی یہی نظریہ ہے۔ ان کے نزدیک کائنات اپنے خالق سے الگ کوئی حیثیت نہیں رکھتی۔ یہ اس ذات مطلق کا پرتو ہے، اور اس کے ساتھ قائم اور برقرار ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ حقیقت مطلق مختلف روپ دھار لیتا ہے اور جب تک تعینات کے پردے موجود رہیں گے۔ وحدت کثرت میں پوشیدہ رہے گی۔ ان کا خیال ہے کہ اپنی اصل سے دوری وجود اعتباری کو ہمیشہ بے چین رکھتی ہے۔ اصل سے ہم کنار ہونے کے لیے ضروری ہے کہ اس مادی کائنات سے تعلق رکھنے والا وجود اعتباری خود کو فنا کے سپرد کر دے:

دہر جز جلوۂ یکتائی معشوق نہیں
ہم کہاں ہوتے، اگر حسن نہ ہوتا خود بیں؟ (۱۱۱)

ہے تجلی تری سامانِ وجود
ذرہ بے پرتو خرشید نہیں (۱۱۲)

فنا کو سونپ! اگر مشتاق ہے اپنی حقیقت کا
فروغِ طالع خاشاک ہے موقوف گلخن پر (۱۱۳)

مادے کے بارے میں ابن مسکویہ کا نظریہ ہے کہ مادہ متعین لمحے میں صرف ایک شکل اختیار کر سکتا ہے۔ اس کے برعکس مادی وجود کے اندر ایک ایسی شے مضمر ہے جو مختلف ہیئتیں اختیار کر لیتی ہے اور وہ روح ہے۔ (۱۱۴) روح کی اس تبدیلیٔ ہیئت کی خاصیت کو مدنظر رکھ کر غالبؔ اپنی فنائیت کے بارے میں یہ دلیل پیش کرتے ہیں کہ ان کے مادی وجود کے اندر ایک ایسی شے موجود ہے کہ ایک دن وہ ہیئت تبدیل کرتے ہوئے انھیں فنا کے حوالے کر دیں گے:

مری تعمیر میں مضمر ہے اک صورت خرابی کی
ہیولٰی برق خرمن کا، ہے خون گرم دہقاں کا (۱۱۵)

حضرت بایزید بسطامی (۸۰۴ء-۸۸۴ء) صوفی ازم کے مکتبۂ فکر سے تعلق رکھنے والا مسلم فلسفی ہے۔ وہ ذات اور فنا کے تصورات کا بانی سمجھا جاتا ہے۔ وہ ماسوائے ذات مطلق سے تعلق ترک کر کے وحدت میں گم ہونے کی تلقین کرتا ہے۔ وہ فنا فی اللہ کے نظریے کا داعی ہے۔ غالبؔ بھی بایزید بسطامی کی طرح فنا فی اللہ کے نظریے کے حامی ہیں۔ وہ قطرے (انسان) کو سمندر (ذات مطلق) میں فنا ہونے کا درس دیتے ہیں۔ ان کے نزدیک قطرے کا واصل سمندر ہونا اس کی حقیقی عشرت ہے:

عشرت قطرہ ہے، دریا میں فنا ہوجانا
درد کا حد سے گزرنا ہے، دوا ہوجانا(۱۱۶)

غالبؔ کا نظریہ ہے کہ اگر انسان اپنی حقیقت واصلیت کا راز ماننے کا خواہش مند ہے تو اسے چاہیے کہ وہ اپنی ذات کو فنا فی اللہ کے مقام کے حصول کے لیے وقف کرے۔ تب کہیں جا کر وہ اپنی اصلیت کا راز جان سکتا ہے:

فنا کو سونپ گر مشتاق ہے اپنی حقیقت کا
فروغِ طالعِ خاشاک، ہے موقوف گلخن پر(۱۱۷)

غالبؔ حضرت جنید بغدادی (۸۳۰ء-۹۱۰ء) کی طرح اس مابعد الطبیعیاتی نظریہ کے پرچارک ہیں کہ تمام اشیا کے موجود کی اصل خدا کی ذات ہے۔ وہ اس کائنات کو ایک آئینہ خانہ متصور کر کے یہ تلقین کرتے ہیں کہ حقیقت مطلق کے متلاشی انسان کے لیے ضروری ہے کہ متذکرہ کثرت کے آئینے میں وحدت کا سراغ لگایا جائے:

حق را ز خلق جو کہ نو آموز دید را
آئینہ خانہ مکتب توحید بودہ است(۱۱۸)

(مخلوق ہی میں خالق کو تلاش کر کیوں کہ نیا نیا نظارہ کرنے والے کے لیے آئینہ خانہ ہی مکتب توحید ہوتا ہے)

غالبؔ، منصور حلّاج کے نظریۂ انا الحق (The Creative Truth) کے قائل ہیں۔ لیکن وہ اس نظریے کے اظہارِ بالجبر کے قطعاً حق میں نہیں ہیں۔ ان کے نزدیک اس عظیم نظریے کا اظہار بالجبر عالی ظرفی کے منافی ہے:

قطرہ اپنا بھی حقیقت میں ہے دریا لیکن
ہم کو تقلید تنک ظرفی منصور نہیں(۱۱۹)

منصور حلاّج نے صفات بشریت کو فنا کر کے بقائے حق کی اثبات کا نعرہ لگایا تھا۔[۱۲۰] غالبؔ اس حوالے سے اس کے معتقد ہیں۔ ان کا بھی دعویٰ ہے کہ وہ بھی اپنے قطرے (ذات) کو سمندر سمجھتے ہیں۔ وہ بھی بشری صفات کو صفات خداوندی میں ضم کرنے کے خواہاں ہیں:

قطرے میں دجلہ دکھائی نہ دے اور جزو میں کل

کھیل لڑکوں کا ہوا، دیدۂ بینا نہ ہوا[۱۲۱]

ابو حامد غزالی (۱۰۵۸ء-۱۱۱۱ء) صرف اللہ کی ذات کو حقیقی نور کہتا ہے اور اسی کے علاوہ باقی تمام اشیا کو مجازی نور کے نام سے موسوم کرتا ہے۔ وہ ماسوائے اللہ کی ذات کے، ہر چیز کو ممکن الوجود تصور کرتا ہے۔ اس کے نزدیک حقیقی معنوں میں صرف خدا کا ہی وجود ہے اور باقی سب لا وجود ہیں۔ کیوں کہ باقی تمام اشیا کا وجود خدا کے وجود پر منحصر ہے۔[۱۲۲] غالبؔ بھی غزالی کے ہم نوا ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ ممکن الوجود کی عین تمنا یہی ہے کہ واجب الوجود (اللہ) اس پر توجہ کرے، اس پر تجلی رحمت کا عکس ڈالے اور اسے اپنے اندر جذب کر لے کیوں کہ بندے کا وجود مادے کے سامنے بہ منزلہ عدم کے رہتا ہے[۱۲۳]

پرتو خور سے ہے شبنم کو فنا کی تعلیم

میں بھی ہوں ایک عنایت کی نظر ہوتے تک[۱۲۴]

شیخ محی الدین ابن عربی (۱۱۹۳ء-۱۲۴۰ء) نظریہ وحدت الوجود (Pan-Theism) کا زبردست داعی ہے۔ اس کے نزدیک صرف ایک حقیقی ہستی The Obsolute Reality موجود ہے اور باقی ہر شے اس کا ظہور ہے۔[۱۲۵] وہ کہتا ہے کہ صرف حقیقی معنی میں وجود کا اطلاق اس ذات پر ہوسکتا ہے جو حقیقی (Real) ہے۔[۱۲۶] وہ اس نظریے کی وضاحت اپنی مشہور کتاب فصوص الحکم میں کچھ یوں کرتا ہے:

> وجود حقیقی فی الواقع ایک ہے۔ اس کے سوا جو بھی وجود نظر آتا ہے بہ اعتبار ظاہر جداگانہ معلوم ہوتا ہے۔ لیکن بہ اعتبار باطن وجود حقیقی کی ایک نمود ہے۔[۱۲۷]

ابن عربی بنیادی طور پر Unicity of Reality کا قائل ہے جو درج ذیل نکات کو محیط ہے:

۱۔ الٰھی انت الموجود الحق

۲۔ انا المعدوم الاصل

۳۔ ھو الحق ،ھو الموجود

غالب نظریاتی طور پر ابن عربی کے مذکورہ نظریے کے ماننے والے ہیں۔اس حوالے سے محمد عزیز حسن لکھتے ہیں:

> غالبؔ چوں کہ وحدت الوجود کے نہ صرف ماننے والے ہیں بلکہ اس کے مبلغ بھی ہیں۔اس سارے عالم میں وحدۃ کو پیش کرنے کے لیے وہ مختلف دلائل اپنی شاعری میں لاتے ہیں۔ (۱۲۸)

ڈاکٹر عبدالرحمٰن بجنوری کے نزدیک غالبؔ بنیادی طور پر نظریۂ وحدۃالوجود کو تسلیم کرنے والوں میں سے ہیں۔وہ لکھتے ہیں:

> غالبؔ وحدۃ الوجود کے قائل ہیں۔وہ خدا کو ماسوا سے علاحدہ خیال نہیں کرتے۔بلکہ ان کا مذہب ہمہ اوست ہے۔ (۱۲۹)

ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم وحدۃ والوجود کو غالبؔ کا پختہ عقیدہ قرار دے کر لکھتے ہیں:

> وحدۃ الوجود کا مضمون غالبؔ کا دل پسند فلسفہ بلکہ پختہ عقیدہ معلوم ہوتا ہے۔اپنے کلام میں جا بجا وہ اس کو داخل کر دیتا ہے۔خواہ کہیں کی بات کر رہا ہو ہر بار مڑ کر ادھر بھی آ جاتا ہے۔کہیں انداز فلسفیانہ ہے،کہیں صوفیانہ اور کہیں شاعرانہ،لیکن ہر رنگ میں اس عقیدے کی جھلک موجود ہے۔ (۱۳۰)

نظریۂ وحدۃ الوجود دراصل نظریۂ توحید کی مابعدالطبیعی توجیہ ہے۔جس کا مرکزی دعویٰ یہ ہے کہ عالم موجود میں تمام اشیا و انفاس اپنے حقیقی وجود کے لیے ذات واحد کی مرہون منت ہے۔ (۱۳۱) غالبؔ بھی من وعن اس نظریے کے حامی ہیں۔وہ وجود مطلق کو تمام عالم ہست و بود کا منبع حرکت و حیات تصور کرتے ہیں۔ان کے نزدیک وجود مطلق کی تجلی باعث وجود عالم ہے:

ہے تجلی تری سامان وجود
ذرہ بے پرتو خرشید نہیں (۱۳۲)

ہے کائنات کو حرکت تیرے ذوق سے
پرتو ست آفتاب کے ذرّے میں جان ہے (۱۳۳)

غالبؔ کے نزدیک اس دار ہستی میں عین واحد کے سوا کوئی موجود نہیں۔تمام موجودات صرف خدا کی حقیقت کا عکس ہیں۔وہ ماسوائے ذات مطلق کے ہر وجود کی نفی کرتے ہوئے اسے محض اعتباری مانتے ہیں:

ذات حقست واحد و ہستی ست عین ذات

بزم جہاں بہ مجمع اعیان برابر است[۱۳۴]

(اللہ کی ذات واحد حقیقت ہے اور اس کی ہستی عین ذات ہے۔ رہ گئی یہ بزم جہاں تو یہ مجمع اعیان سے زیادہ نہیں)

جز نام، نہیں صورت عالم مجھے منظور

جز وہم، نہیں ہستی اشیا مرے آگے[۱۳۵]

ہستی کے مت فریب میں آجائیو اسدؔ

عالم تمام، حلقۂ دام خیال تھا[۱۳۶]

نہ ہو بہ ہرزہ بیاباں نورد وہم وجود

ہنوز تیرے تصور میں ہے نشیب و فراز[۱۳۷]

ابن عربی سے منقول ہے کہ عربی زبان میں آدمی کو انسان کہتے ہیں اور دوسری طرف انسانی آنکھ کی پتلی کو بھی کہا جاتا ہے۔ چناں چہ خدا جو حسن مطلق ہے اپنے آپ کو دیکھنے کی خواہش رکھتا تھا۔ پس اس نے انسان کو پیدا کیا جو ایک طرح ذات مطلق کی آنکھ کی پتلی ہے۔[۱۳۸] اس توجیہہ کو غالبؔ شعر کے جامے میں کچھ یوں بیان کرتے ہیں:

جلو از بسکہ تقاضائے نگہ کرتا ہے

جوہر آئینہ بھی چاہے ہے مژگاں ہونا[۱۳۹]

غالبؔ ابن عربی کے وحدت الوجودی نظریے لا موجود الااللہ کو تسلیم کرتے ہوئے جب عالم مادی کے مظاہر پر نظر ڈالتے ہیں تو دنگ رہ جاتے ہیں۔ ان کا فلسفیانہ ذہن یہ سوال اٹھاتا ہے کہ ذات مطلق کے سوا کچھ بھی موجود نہیں تو پھر ہر سو کثرت کی جلوہ فرمائی کیوں موجود ہے؟ عالم موجود کی اشیا کی کثرت آرائی انھیں کافر بنا دیتی ہے:

کثرت آرائی وحدت ہے پرستاری وہم

کر دیا کافر ان اصنامِ خیالی نے مجھے[۱۴۰]

جب کہ تجھ بن نہیں کوئی موجود

پھر یہ ہنگامہ اے خدا! کیا ہے؟[۱۴۱]

واضح رہے کہ غالبؔ کا فلسفیانہ نظریہ کہیں کہیں بالخصوص ''وجوڈ'' کی ماہیت کو محیط معلوم ہوتا ہے۔ وہ ''لا'' میں نہیں الجھتے نہ ''لا الہ'' کی بحث میں پڑتے ہیں۔ ان کا بنیادی مسلمہ ''موجوڈ'' ہے جو دکھائی بھی دیتا ہے اور محسوس بھی ہوتا ہے۔ وہ اس کی حقیقت جاننے کے متلاشی ہیں۔ وہ یہ سوال اٹھاتے ہیں کہ کیا ''موجوڈ'' مطلق ہے۔ اگر ہے تو پھر اس کی ماہیت کیا ہے۔ وہ ''موجوڈ'' کے بارے میں حتمی فیصلہ کرتے ہیں کہ وہ ہے مگر موہوم ہے:

آسماں وہم است از بر جیس و کیوانش مگوئی

نقش ماہیچ است بر پنہاں و پیدائش مپیچ[۱۴۲]

(آسمان تو ایک وہم ہے، اس کے برجس اور کیوان (سیاروں اور ستاروں) کا تذکرہ کیسا؟ ہماری ہستی کچھ نہیں، اس کے ظاہر و باطن کا کیا تذکرہ؟)

غالبؔ کے نزدیک Pan-theism کے نظریے سے زمان کا جو تصور سامنے آتا ہے اس میں تخلیق مسلسل کا عنصر غالب ہے۔ اس نظریے کے زیر اثر تشکیل پالینے والا زمان کا تصور زمانیت اور لازمانیت کی قیود سے آزاد ہے۔ اس زمان کا تعلق مکان سے ہے۔ جس کا امتیازی وصف لامتناہیت ہے۔ اس میں ہست نیست اور اول و آخر کی دوئی کی گنجائش ہرگز باقی نہیں رہتی:

در ہر مژہ برہم زدن، ایں خلق جدید است

نظارہ سگالد کہ ہماں است و ہما نیست[۱۴۳]

(ہر بات آنکھ کے جھپکنے میں کائنات نئی ہوتی ہے، ہماری نظریں سمجھتی ہیں کہ یہ کائنات وہی لیکن وہی نہیں ہوتی۔)

ابن عربی کہتا ہے کہ موجودات کے لباس کے اندر سوائے ذات حق تعالیٰ کے اور کوئی وجود نہیں ہوتا۔[۱۴۴] یہ نظریہ غالبؔ بہ الفاظ دیگر کچھ اس طرح اپنی شاعری میں بیان کرتے ہیں کہ عالم ہست و بود میں موجود نور، نورِ محض ہے۔ ذات مطلق کے سوا جو انسان کو نظر آتا ہے وہ اس کی نشانیوں میں سے ہے:

نور محض واصل ہستی ذات اوست

ہر چہ جز حق بینی از آیا، اوست[۱۴۵]

(دنیا میں موجود نور مخفی اور موجودات کی اصل اس پیدا کرنے والے کی ذات کے ہے۔ ماسوا اللہ جو حق ذات ہے، جو تمھیں نظر آتا ہے وہ صرف نشانیاں ہیں)

وجودی فلسفے میں یہ نکتہ قابل غور ہے کہ ایک طرف ماسوائے ذات مطلق کو ہیچ سمجھا جاتا ہے جب کہ دوسری طرف یہ کہا جاتا ہے کہ شہود وظہور سب خدا ہی کا ہے۔(۱۴۶) غالب کثرت کے اندر وحدت کی جلوہ فرمائی کا منکر نہیں مگر کثرت کو بغیر وحدت کے عدم تصور کرتے ہیں:

ز ہستیِ محض و ز عین وجود
کہ نازد بہ یکتائش ہست و بود (۱۴۷)

(تمام مخلوقات وجود محض اور عین وجود کی بدولت ہیں اور اس کی یکتائی پر ناز کرتی ہیں۔)

ز شاخا بہ مرکز قلزمے سر دہد
بہر تشنہ آشام دیگر دہد (۱۴۸)

(زندگی کی تمام شاخیں ایک ہی دریا سے نکلتی ہیں۔ ہر پیاسے کو اس کی پیاس کے مطابق پانی ملتا ہے)

مرزا غالب Pan-Theism سے پوری طرح متاثر رہے۔ تاہم کہیں کہیں ان کی انانیت اس نظریے سے ٹکر کا باعث بن جاتی ہے اور وہ شیخ احمد سرہندی المعروف بہ مجدد الف ثانی کی تحریکات اور نظریات کی طرف مائل ہوتے ہوئے نظر آنے لگتے ہیں۔ اس حوالے سے شاہد محمد پٹھان لکھتے ہیں:

> وحدۃ الوجودی نظریۂ فکر کے ساتھ غالب کے یہاں وحدۃ الشہودی فکر کے اثرات بھی دیکھنے کو ملتے ہیں۔ جہاں وہ کائنات اور خالق کائنات میں امتیاز تسلیم کرتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ یہاں وہ مظاہر کائنات کی فنا ہونے والی حقیقت کا انکشاف کرتے ہیں اور اسی طرح ذات خداوندی اور انسانی وجود کے درمیان فاصلہ ظاہر کرتے ہیں۔(۱۴۹)

نظریہ وحدۃ الشہود (Pan-Entheism) کی رو سے خدا ہر شے میں موجود ہے۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ اشیا کا خود مختار وجود ہی نہیں۔ اگرچہ وہ ہر شے میں جاری وساری ہے۔ اس سے یہ ہرگز مراد نہیں کہ خدا، کائنات کے مساوی ہے۔ بلکہ وہ عظیم تر ہستی ہو کر کائنات کا خالق ہے۔(۱۵۰) وجود حقیقی صرف خدا ہے لیکن یہ عالمِ غیر خدا کی شکل میں موجود ہے۔ مخلوق کے وجود کی نوعیت معین شدہ شکل والی ہے اور اس بنیاد پر بہ اعتبار ماہیت ذاتِ مطلق کا غیر ہے۔ غالب کے ہاں مذکورہ نظریے کی بازگشت موجود ہے۔ وہ کائنات کو وجود کے اعتبار سے عین اور معین شکل اختیار کرنے کی بنیاد پر غیر

سمجھتے ہیں۔ وہ ذات مطلق کے علاوہ موجودات کو سایہ تصور کرتے ہیں۔ ظاہر سایے کا وجود تو نظر آتا ہے مگر اس کی ماہیت دور از قیاس ہوتی ہے:

ہر چند ہر ایک شے میں تو ہے
پر تجھ سی تو کوئی شے نہیں (۱۵۱)

شاہد ہستی مطلق کی کمر ہے عالم
لوگ کہتے ہیں کہ ''ہے'' پر ہمیں منظور نہیں (۱۵۲)

در دیدۂ جریدہ رواں یگانہ بیں
کثرت بہ خواب ہائے پریشاں برابرست (۱۵۳)

(اس مجموعۂ عالم کی آنکھوں میں ایک ہی روح کو دیکھ کیوں کہ یہ کثرت خواب ہائے پریشاں کے مثل ہے۔)

معروف مسلم فلسفی نصیر الدین طوسی کا فلسفۂ خیر و شر کے بارے میں یہ نظریہ ہے کہ الوجود خیر کلہ (یعنی ہستی تمام نیکی ہے) اس کے نزدیک خیر کا منبع اللہ کی ذات ہے۔ جب کہ شر ایک عارضی چیز ہے۔ وہ کہتا ہے کہ روشنی کے نہ ہونے کا نام تاریکی ہے بالکل اسی طرح شر کی تمیز کا پیمانہ عدم خیر ہے۔ غالبؔ بھی خیر کو من جانب اللہ سمجھتے ہیں۔ مگر وہ شر کے وجود کو عارضی سمجھنے کی بجائے سراپا احتجاج کرتے نظر آتے ہیں:

نیکی زتست از تو نخواہیم مزد کار
ور خود بدیم، کار تو ایم، انتقام چیست (۱۵۴)

(نیکی تیری طرف سے ہے۔ لیکن مجھے تجھ سے اس کا کوئی صلہ نہیں چاہیے اور اگر میں برائی کا ارتکاب کر رہا ہوں تو یہ بھی تیری طرف سے ہے۔ پھر مجھ سے اس کا انتقام کیوں؟)

فلسفۂ خیر و شر کا تعلق اخلاقیات (Ethics) سے ہے۔ اخلاقیات کی ایک اہم اصطلاح صواب (Right) ہے۔ اس اصطلاح کی رو سے اگر انسانی اعمال کسی ضابطہ اخلاق کے دائرے میں سرانجام دیے جاتے ہیں تو انھیں صائب کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ اخلاقی ضابطوں کی پاسداری کی صورت میں انسانی اعمال کا نتیجہ جزا اور ان سے سرتابی سزا کی

صورت میں سامنے آتی ہے۔ غالبؔ اخلاقی ضابطوں کی پاسداری یا سرتابی کی صورت میں انسانی اعمال کے نتائج سزا و جزا کے قائل ہیں۔ لیکن وہ ایک طرف اخلاقی ضابطوں سے بغاوت اور گناہوں کی سزا کو تسلیم کرتے ہیں تو دوسری طرف اخلاقی ضابطوں کی پاسداری کرتے ہوئے ناکردہ گناہوں کے لیے صواب (Right) کے اعتراف کے طلب گار ہیں:

ناکردہ گناہوں کی بھی حسرت کی ملے داد
یارب، اگر ان کردہ گناہوں کی سزا ہے[(۱۵۵)]

انسانی افعال کے دو پہلو ہوتے ہیں۔ ایک خارجی (Outword) اور دوسرا باطنی (Inword)۔ دونوں پہلوؤں پر فلسفۂ خیر وشر کا اطلاق ہوتا ہے۔ باطنی پہلوؤں کا تعلق ان محرکات اور نیتوں سے ہے جنھیں ''کیفیات'' کہتے ہیں۔ غالبؔ ساری زندگی مے نوشی کے ساتھ ساتھ صوم وصلوٰۃ اور اخلاقی اقدار سے باغی نظر آتے ہیں مگر وہ باطنی طور پر اپنے اعمال ونظریات کو اولیا والے قرار دیتے ہیں اور اولیا فلسفہ خیر کے نمائندے ہوتے ہیں۔ چناں چہ ان باطنی کیفیات کی بنیاد پر وہ خود کو اولیا کی نمائندگی کرنے والوں میں شمار کرتے ہیں:

یہ مسائل تصوف، یہ ترا بیان غالبؔ
تجھے ہم ولی سمجھتے، جو نہ بادہ خوار ہوتا[(۱۵۶)]

اخلاقیاتی تصدیق (Validity) دو طرح کی ہوتی ہے۔ ایک واقعاتی اور دوسری قدری۔ جہاں تک قدری تصدیق کا تعلق ہے اس کا اطلاق فطری واقعات پر ہوتا ہے اور تمام فطری واقعات فلسفۂ خیر وشر کے دائرے میں آتے ہیں۔ مثلاً سیلاب، زلزلہ، طوفان، قحط وغیرہ انسانوں اور ان کے معاشرے پر شر کی صورت میں اپنے اثرات مرتب کرتے ہیں۔ غالبؔ اپنی زندگی میں آنے والے بیشتر فطری واقعات کو شر تسلیم کرتے ہیں۔ وہ اگر ایک طرف خود کو اہل ہنر سمجھ کر آسمان کی طرف سے فطری بربادی پر سراپا شکوہ کناں نظر آتے ہیں تو دوسری طرف عشق کے سیلاب بلا خیز کے شر سے اپنی خانہ بربادی پر آنسو بہاتے ہیں:

ہم کہاں کے دانا تھے؟ کس ہنر میں یکتا تھے؟
بے سبب ہوا، غالبؔ! دشمن آسماں اپنا[(۱۵۷)]

آئے ہے بے کسیٔ عشق پہ رونا غالبؔ
کس کے گھر جائے گا سیلابِ بلا میرے بعد[(۱۵۸)]

غالبؔ فلسفۂ خیر وشر کی حقیقت کو تسلیم کرتے ہوئے اس حوالے سے ایک نکتے کی طرف انسانوں کی توجہ دلاتے

ہیں۔ان کے نزدیک انسان کو اللہ نے بصارت کی نعمت سے نوازا ہے۔انسانی آنکھ تاریکی اور روشنی میں امتیاز کر سکتی ہے۔ پس بصارت کی نعمت سے مالا مال انسان شر کے نمائندے (شیطان) سے اس قدر بے پروا اور خیر کے سر چشمے (اللہ) سے غافل ہو کر کیسے زندگی بسر کرتا ہے:

دیدہ گر روشن سواد ظلمت و نور است، چیست

فارغ از اہرمن و غافل ز یزداں زیستن (۱۵۹)

(اگر آنکھ ظلمت و نور میں فرق کر سکتی ہے تو پھر لوگ اہرمن سے بے پروا اور یزداں سے غافل کیوں زندگی بسر کرتے ہیں)

مولانا جلال الدین محمد رومیؔ (۱۲۰۷ء-۱۲۷۳ء) فارسی زبان کا عظیم شاعر اور مسلم فلسفے کی تاریخ کا ایک تابندہ ستارہ ہے۔اس کا فلسفیانہ نظریہ ہے کہ کائنات کی اساس روحانیت پر استوار ہے۔ ہر شے اپنی جگہ Ego کا مرکز شعور ہے۔ مادہ بھی Ego ہے اور یہ سب بے شمار Ego کائناتی Ego سے پیدا ہوتے ہیں۔ (۱۶۰) غالبؔ کے کلام میں اس نظریے کی عکاسی موجود ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ تمام موجودات روحانی حقیقت کا مظہر ہیں۔ہم سب ایک دوسرے کا عکس ہیں۔ انفرادی Ego کی نمائندگی کرتے ہوئے بھی ہمارا مبداء دراصل Ultimate Ego ہے جو ہمارے شعور کا مرکز واحد ہے:

عالم آئینۂ راز است چہ پیدا، چہ پنہاں

تابِ اندیشہ نداری بہ نگاہے دریاب (۱۶۱)

(اگر تجھ میں اس کائنات پر غور کرنے کی طاقت نہیں ہے تو کم از کم اس پر ایک ہی نظر ڈال لے کیوں کہ اس عالم کی حقیقت روحانیت کا مظہر ہے۔)

ما ہماں عین خودیم اما خود از وہم دوئی

درمیان ما و غالبؔ، ما و غالب حائل است (۱۶۲)

(ہم سب ایک دوسرے کا عکس ہیں لیکن دوئی کے وہم میں ہر شخص اپنے کو دسرے سے الگ سمجھتا ہے۔گویا ہم اور غالبؔ میں ہم اور غالبؔ کا تصور حائل ہو گیا۔ورنہ غالبؔ ہم سے الگ نہیں اور ہم غالبؔ سے الگ نہیں۔)

مولانا رومیؔ کے نزدیک عالم خلق کی ندی میں مسلسل نیا پانی آتا ہے۔ چناں چہ بہت تیزی سے ایک صورت فنا ہو کر دوسری صورت میں اس کی جگہ آجاتی ہے۔ (۱۶۳) غالبؔ کا بھی یہی نظریہ ہے۔ وہ عالم خلق میں ہر لمحہ تغیر و تبدل کے حوالے

سے کہتے ہیں کہ ہر نیا عالم گذشتہ عالم کی جگہ سامنے آتا ہے:

پا بستۂ نورد خیالی، چو وا رسی

ہر عالمے ز عالم دیگر فسانہ ایست (۱۶۴)

(تو وہم کی لپیٹ میں آیا ہوا ہے، جب تو معاملے کی تہہ تک پہنچ جائے گا تو تجھے معلوم ہو جائے گا کہ ہر نیا عالم ایک دوسرے عالم کا فسانہ (نتیجہ) ہے۔)

رومؔی کہتا ہے کہ عالم خلق میں ہر شے لمحہ بہ لمحہ ظہور میں آتی ہے اور فنا ہو جاتی ہے۔ اس میں ہر لمحہ اثبات و نفی کا عمل جاری وساری رہتا ہے۔ (۱۶۵) غالبؔ بھی اس نظریے کے قائل ہیں۔ ان کے نزدیک ہر اثبات میں اس کی نفی مضمر ہے۔ اثبات و نفی کے قانون کے تحت تعمیر و تخریب کا عمل اس عالم خالق میں ہمیشہ جاری وساری رہتا ہے:

مری تعمیر میں مضمر ہے اک صورت خرابی کی

ہیولٰی برق خرمن کا ہے خونِ گرم دہقاں کا (۱۶۶)

غالبؔ مولانا رومی کی طرح اس فلسفیانہ نظریے کے حامی ہیں کہ روح کا ارتقائی سفر ہمیشہ کثافت سے لطافت کی طرف جاری وساری رہتا ہے۔ (۱۶۷) چناں چہ اس بنیاد پر تمام موجودات کا ارتقا کثافت سے لطافت کی طرف صعودی ترتیب سے ہوتا ہے۔ نغمات کا شعور جو ایک لطیف شے ہے مگر غالبؔ کا نظریہ ہے کہ دل (کثیف شے) سے جو ساز ابھر کر سامنے آتا ہے اس کے بارے میں معلوم نہیں کہ دل کو کس مضراب نے چھیڑا ہے:

شورے است نوا ریزی تار نفسم را

پیدا نہ اے جنبش مضراب کجائی (۱۶۸)

(میرے سانس کے تاروں میں سے نغمے کا شور ابھر رہا ہے۔ اس ساز کو چھیڑ کر نغمے ابھارنے والی مضراب تو نظر نہیں آتی)

مولانا رومی کے نزدیک کائنات میں کوئی شے بے جان نہیں۔ (۱۶۹) غالبؔ کی شاعری میں اس نظریے کی کارفرمائی نظر آتی ہے۔ ان کے خیال میں کائنات میں کوئی بھی ذرّہ ہو یا آفتاب، سب میں زندگی کا اضطراب پایا جاتا ہے۔ اگر بہ نظر غائر دیکھا جائے تو مظاہر فطرت کا ہر ذرہ مے خانے کے ساغر کی مانند محو گردش ہے۔ مگر اس گردش میں ذرّے کا رُخ Ultimate Ego کی طرف رہتا ہے:

ذرّہ ذرّہ، ساغر میخانۂ نیرنگ ہے

گردشِ مجنون بہ چشمک ہائے لیلیٰ آشنا(۱۷۰)

ابن خلدون کا مابعد الطبیعیات پر بڑا اعتراض یہ ہے کہ اس علم کے ذریعے حقیقت کا ادراک ہرگز نہیں ہوسکتا۔ غالبؔ کسی حد تک ابن خلدون سے اتفاق کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ کیوں کہ وہ مابعد الطبیعیات کے سب سے بڑے موضوع Altimate Reality کے ادراک کے بارے میں یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ اس کا ادراک نہ حس معروض بن سکتا ہے اور نہ عقل اس کے ادراک کا دعویٰ کرسکتی ہے مگر اس کے باوجود وہ قبلے کو قبلہ نما کہہ کر Altimate Reality کے ادراک کا تعین کر جاتے ہیں:

ہے پرے سرحد ادراک سے اپنا سجود

قبلے کو اہل نظر قبلہ نما کہتے ہیں(۱۷۱)

اشراقی مکتبۂ فکر کا بانی شہاب الدین سہروردی مقتول اپنی مشہور کتاب **حکمت الاشراق** میں نور کے حوالے سے بحث کرتے ہوئے، نور کے سب سے اعلیٰ درجے کو **نور علی نور** کا نام دیتا ہے۔(۱۷۲) اس کے مطابق عالم خلق میں موجود ہر قسم کا نور مذکورہ نور سے صدور کرتا ہے۔ غالبؔ شہاب الدین سہروردی مقتول کے اس نظریے سے متاثر نظر آتے ہیں۔ وہ کائنات میں موجود تمام نور کے مظاہر کا سرچشمہ ذات مطلق کو تسلیم کرتے ہیں:

شد عیاں زان نور در بزم ظہور

ہر چہ پنہاں بود از نزدیک و دور(۱۷۳)

(اس نور کی شکل سے جو کچھ عالم ظہور میں دور و نزدیک تھا، عیاں ہوگیا)

مولانا عبدالرحمٰن جامی (۱۴۱۴ء-۱۴۹۲ء) کے مطابق جس مقام پر واجب الوجود (اللہ) اور ممکن الوجود (انسان) ایک دوسرے سے جدا ہوجاتے ہیں وہاں سے دوئی کی رسم کا آغاز ہوجاتا ہے ورنہ اس سے پہلے انسان دریائے وحدت کا حصہ ہوتا ہے۔(۱۷۴) اب یہی دوئی انسان کی محرومیوں، ناکامیوں اور افسردگی کا سبب ہے۔ غالبؔ عدم کو وجود پر ترجیح دیتے ہیں اور مذکورہ دوئی (تخلیق) کو انسان کی تمام محرومیوں کا پیش خیمہ قرار دیتے ہیں:

نہ تھا کچھ، تو خدا تھا، کچھ نہ ہوتا تو خدا ہوتا

ڈبویا مجھ کو ہونے نے، نہ ہوتا میں تو کیا ہوتا(۱۷۵)

جامی کا تصور فنا کچھ یوں ہے کہ وہ فناء فنا کو تسلیم کرتا ہے۔ یعنی ایسا مقام جہاں پر فنا ہونے کا احساس بھی فنا ہوجاتا

ہے۔[۱۷۶] غالبؔ مولانا جامی کی طرح فناء فنا کے نظریے کی حمایت کرتے ہیں۔ان کے مطابق انسان پیدا ہوتے ہی فنا کی زد میں رہتا ہے۔چناں چہ فنا سے ڈرنے کی بجائے اگر وہ فنا کی اس انتہا تک خود کو پہنچائے جہاں فنائیت کا انجام،فنائیت کے وجود کا خاتمہ ہوتا ہے تب وہ ہمیشہ کے لیے امر ہوسکتا ہے۔ان کے خیال میں فناء فنا کا مقام قطرے (انسان) کا سمندر (ذات مطلق) میں انضمام ہی ہے۔قطرہ سمندر میں ضم ہوکر بہ ظاہر اپنا وجود فنا کر دیتا ہے لیکن حقیقت میں وہ قطرے سے سمندر بن جاتا ہے:

قطرہ دریا میں جو مل جائے تو دریا ہوجائے
کام اچھا ہے وہ، جس کا کہ مآل اچھا ہے[۱۷۷]

سرمایۂ ہر قطرہ کہ گم گشت بہ دریا
سودیست کہ مانا بہ زیاں ست و زیاں نیست[۱۷۸]

(ہر اس قطرے کا سرمایہ جو سمندر میں گم ہوگیا ایک سود یعنی نفع ہے جو بہ ظاہر زیاں نظر آتا ہے لیکن زیاں ہر گز نہیں)

فلسفۂ جمالیات کا ایک بڑا سوال یہ ہے کہ حسن کا مبدا و منبع کیا ہے؟ اس سوال کے جواب میں مولانا جامی کہتا ہے کہ حسن کا منبع ذات مطلق ہے۔ذات مطلق کے حسن کی سب سے بڑی خصوصیت ''اظہار'' ہے۔غالبؔ نظریاتی طور پر حسن کے اس نظریے کے معتقد نظر آتے ہیں۔ان کے خیال میں حسن مطلق نہ صرف حسن کا سر چشمہ ہے بلکہ اس کا حسن اظہار کے لیے بے تاب بھی ہے:

مشتاق عرضِ جلوۂ خویش است حسن دوست
از قرب، مژدہ دہ نگہ نارسائے را[۱۷۹]

(حسن دوست اپنے جلوے کی نمائش کا مشتاق ہے اس لیے اپنی نارسا نگاہوں کو اس کے قرب دیدارِ حسن کی خوش خبری سنادے)

مشہور مسلم فلسفی صدر الدین شیرازی اصالت الوجود (Primacy of Extistance) کا قائل ہے۔وہ حقیقت وجود کو تسلیم کرتے ہوئے یہ نظریہ رکھتا ہے کہ وجود ہر وقت حرکت میں رہتا ہے اور اس کی یہ حرکت اس کے ارتقا کا سبب بنتا ہے(۱۸۰)۔غالبؔ کی شاعری میں اصالت الوجود کے نظریے کی ترجمانی موجود ہے۔ان کے نزدیک کائنات میں سنورنے کا جو عمل جاری و ساری نظر آرہا ہے اس کی تعبیر یہ ہے کہ فطرت ایک لمحے کے لیے بھی ارتقا سے غافل

نہیں ہے۔فطرت میں مسلسل تقاضائے ظہور ارتقائی عمل کا ثبوت ہے:

آرائش جمال سے فارغ نہیں فارغ نہیں ہنوز
پیش نظر ہے آئینہ دائم نقاب میں (۱۸۱)

صدرالدین شیرازی المعروف بہ ملاصدرہ اعیان ثابتہ پرعقیدہ رکھتا ہے۔وہ کہتا ہے کہ وجود کی تعریف اس وقت تک ممکن نہیں جب تک اس کا کوئی خاص فعل،نوع،عرض یا خاصیت ثابت نہ ہو۔(۱۸۲) غالبؔ ملاصدرہ کے ہم نوا ہیں۔وہ ان تمام موجودات خارجی کو اعیان ثابتہ مانتے ہیں۔(۱۸۳) ان کے نزدیک موجودات کائنات ایک ہی وجود ہے جو درجہ غیر میں ذات مطلق،درجہ علم میں اعیان ثابتہ اور درجۂ حیات میں اعیانِ خارجہ کے نام سے موسوم ہیں۔وجود کے تمام درجات اسما سے موسوم ہو کر بھی مسمیٰ (خدا) سے منسلک ہیں:

ایمان بہ غیب تفرقہ ہا رفت از ضمیر
ز اسما گذشتہ ایم و مسما نوشتہ ایم (۱۸۴)

(ہمارا غیب پر ایمان ہے اور اس ایمان نے ہمارے ضمیر سے سب درجاتی تفرقے کو مٹا دیا ہے۔ہم اسما کو چھوڑ کر مسمیٰ سے وابستہ ہیں۔)

ان کے نزدیک سمندر کی سطح پر نمودار ہونے والی لہریں حباب اور بھنور سب سمندر کی مختلف صورتیں ہوتی ہیں۔اصل شے سمندر ہے جو ان مذکورہ اعیان ثابتہ کا منبع ہے:

غرق محیط وحدت صرفیم و در نظر
از روئے بحر موجہ و گرداب شستہ ایم (۱۸۵)

(ہم بحر میں غرق ہیں اور ہر چیز سے نظر ہٹاتے ہیں نیز سمندر کی لہروں اور بھنور کو دیکھ کر انھیں مٹا دیتے ہیں)

ملاصدرہ وجود کی تقطیب کے نظریے پر یقین رکھتا ہے۔اس کے نزدیک انسانی وجود روح اور جسم مخلوط ساخت سے عبارت ہے۔غالبؔ انسانی وجود کو صرف مادی ہیئت تک محدود سمجھنے سے قطعاً انکاری ہیں۔وہ نہ صرف ملاصدرہ کے نظریۂ تقطیب کے قائل ہیں بلکہ حضرت علیؓ کی طرح اس مادی وجود کے اندر ایک اور وجود (روح) کی حقیقت کو تسلیم کرتے ہیں۔حضرت علیؓ کا ایک شعر ہے:

و تـــــزعـــم انك جـــــرم صـــــغيـــــر

و ليك انـــطـــوى الـــعـــالـــم لا كبـــر (۱۸۶)

(تو سمجھتا ہے کہ تو ایک چھوٹا سا مادی وجود ہے حالاں کہ تیرے اندر بڑا عالم (روح) موجود ہے)

غالبؔ مادی وجود پر روحانی وجود کو فوقیت دیتے ہیں کیوں کہ روح ایک غیر مرئی اور نا قابل فنا شے ہے۔ جب کہ اس کے مقابلے میں وہ مادی وجود کو ایک مشت غبار تصور کرتے ہیں جو ہر لمحہ بکھرنے کی زد میں رہتا ہے:

مشت غبار ماست پراگندہ سو بہ سو

یارب! کہ بہ دہر در چہ شمار خودیم ما (۱۸۷)

(ہمارا مادی وجود ایک مشت غبار ہے جو ہر طرف بکھرا ہوا ہے۔ اے خداوند کو وہ وجود کس شمار میں ہے۔)

بوعلی سینا (Avicenna) نظریہ صدور کے ماننے والوں میں شمار ہوتا ہے۔ وہ خدا کو واحد اور واجـــب الـــوجـــود مانتا ہے۔ اس کے نظریے کے مطابق تمام مخلوقات کا دارومدار اللہ کی ذات پر ہے۔ خدا بسیط ہے اور تمام صفات مثلاً علم تخلیق، قدرت اور ارادہ وغیرہ اس کے وجود سے نکلتی ہیں۔ (۱۸۸) غالبؔ بوعلی سینا کی مذکورہ نظریے کی ترجمانی اپنی شاعری میں کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ کائنات کا ہر ذرہ نہ صرف اپنے وجود کے اعتبار سے اس ذات مطلق سے مصدور ہے بلکہ اس کی چمک دمک بھی اس سے مستعار ہے:

ما ذرہ و اُ مہر، ہماں جلوہ ہماں دید

آئینہ ما حاجت پرداز ندارد (۱۸۹)

(ہم ذرے ہیں اور وہ سورج، جلوہ بھی وہی دیدار بھی وہی۔ ہمارے آئینے کو جلا کی حاجت نہیں۔ گویا حسن جلوہ اور اس کا دیدار ذات مطلق سے مصدور چیزیں ہیں۔)

وجودیاتی فلسفیانہ مباحث کے حوالے سے ابن سینا کا نظریۂ ممکن الوجود یہ ہے کہ جو چیز وجود رکھتی ہے یا تو اس کی علت ہوگی یا نہیں ہوگی۔ اگر وہ علت رکھتی ہے تو وہ ممکن الوجود ہے اور اگر نہیں رکھتی تو وہ واجب الوجود ہستی ہوگی۔ (۱۹۰) غالب ابن سینا کے اس وجودیاتی نظریے سے من وعن متفق ہیں۔ وہ اللہ کی ذات کو واجـــب الـــوجـــود مانتے ہیں جو ہر علت سے ماورا ہے جبکہ عالم خلق کے تمام موجودات کو مـــمـــکـــن الـــوجـــود سمجھتے ہیں جو تخلیقی خواہش کی معلول کی صورت میں نہ صرف وجود پذیر ہیں بلکہ مسلسل فنا کی زد میں ہیں۔ چناں چہ یہی فنائیت ان کی واجب الوجود میں ضم ہونے کی ایک اور علت ہی تو ہے:

دہر جز جلوۂ یکتائی معشوق نہیں
ہم کہاں ہوتے اگر حسن نہ ہوتا خود بیں (۱۹۱)

کاروبار موج با بحر است خودداری مجوی
در شکست خویشتن بے اختیار افتادہ ام (۱۹۲)

(میری حیثیت ایک لہر کی ہے اور لہر کا سابقہ سمندر سے پڑتا ہے اور اس لہر سے یہ توقع رکھنا بے سود ہے کہ وہ اپنے وجود کو اقائم رکھ سکے گی۔ میں ٹوٹنے اور ختم ہونے میں لاچار ہوں۔)

مسلم فلسفی ابن ماجہ (Avenpace) کے مطابق توانائی اور مادہ ایک دوسرے کے لیے لازم وملزوم ہے۔ مادے کے بغیر توانائی ناقابل تصور ہے۔ غالبؔ کا بھی یہی نظریہ ہے۔ وہ سمجھتے ہیں کہ اگر مادہ موجود نہ ہوتو توانائی کے وجود کا ہم ہرگز تصور نہیں کر سکتے۔ پس روشنی جو توانائی کی ایک تجریدی صورت ہے اور ایک لطیف شے ہے۔ مگر اس کا وجود دیکھنے اور محسوس کرنے کی نوعیت میں مادہ (کثیف شے) کا محتاج ہے:

لطافت، بے کثافت جلوہ پیدا کر نہیں سکتی
چمن، زنگار ہے آئینۂ بادِ بہاری کا (۱۹۳)

ابن ماجہ اس مادی دنیا میں مسرت اور غم دونوں جذبوں کی باہم یکجائی کا قائل ہے۔ وہ کہتا ہے کہ اگر مذکورہ جذبے آپس میں یکجا ہو جائیں گے تو انسانی روح کو گھٹن کی بجائے وسعت کا احساس حاصل ہو جائے گا۔ غالبؔ اس نظریے کے معتقد ہیں۔ وہ جنت اور دوزخ دونوں کے ملاپ پر زور دیتے ہیں:

کیوں نہ فردوس میں دوزخ کو ملا لیں یا رب!
سیر کے واسطے تھوڑی سی فضا اور سہی (۱۹۴)

ابن ماجہ کہتا ہے کہ خواہش اور کوشش کے باوجود حقیقت انسانی مشاہدے میں نہیں آسکتی۔ (۱۹۵) غالبؔ کے نزدیک حقیقت ناقابلتجز یہ تصور ہے۔ یہ مادی کائنات، حقیقت اور انسان کے درمیان ایک پردہ (روکاوٹ) ہے جس کی وجہ سے حقیقت تک رسائی اور اس کا ادراک لاینحل فلسفیانہ مسائل میں سے ایک مسئلہ ہے:

کہہ سکے کون کہ یہ جلوہ گری کس کی ہے
پردہ چھوڑا ہے وہ اس نے کہ اٹھائے نہ بنے (۱۹۶)

مسلم فلسفی ابن طفیل کا نظریہ، ذات باری تعالیٰ کے حوالے سے کچھ یوں ہے کہ خدا ازلیت میں جوہر کے اعتبار سے اولیت رکھتا ہے نہ کہ زمان میں۔ (۱۹۷) غالبؔ بھی زمانی ازلیت کے برعکس جوہر کے اعتبار سے خدا کی ازلیت کو تسلیم کرنے والوں میں سے ہیں۔ ان کے نزدیک خدا کی ذات قدیم اور دائمی ہے۔ وہ کائنات کی تخلیق سے پہلے بھی دائمی وازلی تھا۔ اب بھی ہے اور بعد میں بھی رہے گا:

نہ تھا کچھ تو خدا تھا، کچھ نہ ہوتا تو خدا ہوتا
ڈبویا مجھ کو ہونے نے، نہ ہوتا میں تو کیا ہوتا (۱۹۸)

ابن طفیل کے نزدیک کائنات خدا سے الگ کوئی چیز نہیں۔ (۱۹۹) غالبؔ کا عقیدہ بھی تقریباً یہی ہے۔ وہ سمجھتے ہیں کہ اگر کائنات کی ہستی پر، ہستی کا اطلاق کیا جائے تب بھی اپنی حتمی نوعیت اور ماہیت کے اعتبار سے خدا کی ہستی سے جداگانہ اس کی کوئی حیثیت نہیں ہے۔ ان کا نظریہ ہے کہ انسان جو اس کائنات کا ایک حصہ ہے اپنی ذات کی انفرادیت کے فریب میں مبتلا ہے۔ جب کہ وہ بھی تمام کائنات کی طرح عالم عین (خدا) سے نسبت رکھتا ہے۔ جس طرح قطرے اور سمندر کی دوئی بہ ظاہر تو نظر آتی ہے مگر حقیقت میں یہی دوئی فریب نظر کے سوا کچھ نہیں ہوتی۔ کیوں کہ سمندر میں گرنے کے بعد قطرے کا وجود سمندر میں ضم ہو جاتا ہے۔ بالکل اسی طرح کائنات اور عین عالم کی دوئی محض فریب نظر ہے۔ ذات باری تعالیٰ کے وجود کے سوا جو کچھ ہے وہ غیر یقینی ہے، وہم ہے:

از وہم قطر گیست کہ در خود گمیم ما
اما چو وارسیم، ہماں قلزمیم (۲۰۰)

(قطرہ، لہر اور حباب کی کوئی حیثیت نہیں۔ یہ سب سمندر ہی سے ابھرتے ہیں اور ان کا وجود اکثر موہوم ہے)

ابن رشد (Averroes) کے نزدیک حرکت ازلی و دائمی شے ہے۔ زمان کا وجود بھی حرکت ہی سے قائم ہے۔ اگر حرکت نہ ہوتی تو نہ پیدائش کا سلسلہ لگا تار ہوتا اور نہ ہی دنیا معرض وجود میں آتی۔ (۲۰۱) غالبؔ عالم خلق کو مسلسل حرکت کی حالت میں تصور کرتے ہیں۔ وہ اس عالم کے ذرّے ذرّے میں ہر لحہ تغیر اور انقلاب کے جاری تسلسل پر یقین رکھتے ہیں۔ وہ اس فلسفیانہ حقیقت کی وضاحت شاعرانہ انداز میں کچھ یوں کرتے ہیں کہ جس طرح میکدے میں ساغر ہر وقت گردش میں رہتا ہے بالکل اس طرح عالم میں ہر ذرہ دائمی حرکت کرتا رہتا ہے:

ذرّہ ذرّہ ساغر مے خانۂ نیرنگ ہے
گردش مجنوں بہ چشمک ہائے لیلیٰ آشنا (۲۰۲)

خوشی، خوشی کو نہ کہہ، غم کو غم نہ جان اسدؔ

قرار داخل اجزائے کائنات نہیں (۲۰۳)

مرزا غالبؔ کا فلسفۂ حیات ابن رشد سے مطابقت رکھتا ہے ۔ ابن رشد کے مطابق مادہ ہمیشہ ہیولیٰ کا محتاج ہے۔ بےصورت مادے کا تصور ناممکن ہے۔ غالبؔ کا نظریہ ہے کہ مادہ ایک سافل چیز ہے۔ چناں چہ جز وحیات ہونے کی وجہ سے اس میں تباہی کے عناصر راہ پاتے ہیں (۲۰۴) پس مادے میں زوال اور تباہی وفنائیت کے عناصر کا ہونا ایک لازمی اور قطعی حقیقت ہے:

میری تعمیر میں مضمر ہے اک صورت خرابی کی

ہیولیٰ برقِ خرمن کا، ہے خون گرم دہقاں کا (۲۰۵)

ابن رشد ذات باری تعالیٰ کے اثبات کے لیے (Cosmological Argument) کا قائل ہے۔ مگر وہ خدا کو بغیر کسی علت کے ابدی اور محرک اول تسلیم کرتا ہے۔ غالبؔ ابن رشد کی طرح ذات باری تعالیٰ کو اس کائنات کا خالق اور محرک اول تسلیم کرتے ہیں۔ ان کے خیال میں اس مادی کائنات کی ساری رونق اور رنگینیوں کی علت ذات ابدی ہے:

ہے کائنات کو حرکت تیرے ذوق سے

پرتو سے آفتاب کے، ذرے میں جان ہے (۲۰۶)

رابعہ بصری (Rabiah Al Adawiyyah) (۷۱۳ء-۸۰۱ء) کا نظریۂ عبادت ومحبت یہ ہے کہ انسان کو خدا سے محبت یا اس کی عبادت نہ جنت کی لالچ سے، نہ دوزخ کے ڈر سے کرنی چاہیے بلکہ خدا سے محبت یا اس کی عبادت میں خود غرضی کا شائبہ نہیں ہونا چاہیے۔ (۲۰۷) غالبؔ بھی خدا سے محبت یا اس کی عبادت میں رابعہ بصری کے ہم نوا ہیں۔ خودغرضی اور لالچ سے پاک محبت یا عبادت خداوندی کے لیے وہ جنت کو دوزخ میں جھونکنے کا نظریہ رکھتے ہیں۔ اس حوالے سے ڈاکٹر یوسف حسین خان لکھتے ہیں:

> وہ اسی بات کے قائل ہیں کہ بندگی بےلوث ہو۔ بندگی، بندگی کی خاطر ہو نہ کہ بہشت کی لالچ میں ۔ جہاں شراب اور شہد کی نہریں اور حور وقصور ہوں گے ۔ اس لیے ضرورت ہے کہ بہشت کو دوزخ میں جھونک دیا جائے۔ تا کہ اس میں لالچ کی چیزیں بھسم ہو جائیں۔ بغیر ایسا کرنے کے بندگی بےغرض نہیں ہوگی۔ (۲۰۸)

غالبؔ کہتے ہیں کہ جنت کو دوزخ میں جھونکنے سے فائدہ یہ ہوگا کہ کہ جو لوگ شراب اور انگبین کی خاطر خدا سے محبت

یا اس کی عبادت کرتے ہیں اسے مایوسی کا منہ دیکھنا نہ پڑے گا اور لوگوں کی محبت وعبادت بے لوث ہو جائے گی:

طاعت میں تا، رہے نہ مے و انگبیں کی لاگ

دوزخ میں ڈال دو کوئی، لے کر بہشت کو[(۲۰۹)]

سرسید احمد خان (۱۸۱۷ء-۱۸۹۸ء) جنت اور دوزخ کو حقیقی نہیں مانتا بلکہ اس کے نزدیک یہ نفسیاتی کیفیات کی علامتیں ہیں۔[(۲۱۰)] غالبؔ سرسید کی طرح صرف جنت کے وجود سے انکاری ہیں۔ وہ مادی جنت کی حقیقت کو تسلیم نہیں کرتے۔ ان کے مطابق جنت نیک انسانی اعمال کا نعم البدل ہرگز نہیں۔ جنت کی حقیقت صرف اس حد تک ہے کہ یہ دل کو خوش رکھنے کا ایک خوش افزا تصور ہے:

ہم کو معلوم ہے جنت کی حقیقت، لیکن

دل کے خوش رکھنے کو غالبؔ! یہ خیال اچھا ہے[(۲۱۱)]

علاوہ ازیں وہ دوزخ اور رودِ کوثر کو بھی علامتیں تصور کرتے ہیں:

تا چہ سنجم دوزخ و کوثر کہ من نیز ایں چنیں

آتشے در سینہ و آبے بہ ساغر داشتم[(۲۱۲)]

(میں دوزخ اور کوثر کو کیا سمجھوں۔ اس طرح کی چیزیں تو پہلے میرے پاس تھیں۔ میرے سینے کا آتش عشق اور ساغر میں شراب کیا مذکورہ اشیا سے کم تر ہیں)

غالبؔ، ابراہیم ابن ادھم کی طرح ملائمہ (Malamah) کے نظریات کے پروردہ معلوم ہوتے ہیں کیوں کہ وہ بھی ملائمہ کی طرح یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ انسان دوسروں کے طعن وتشنیع سنے اور برداشت کیے بغیر تزکیہ وضبطِ نفس حاصل نہیں کرسکتا۔[(۲۱۳)] ان کی شاعری میں جگہ جگہ طعن وتشنیع، ظلم وستم کی برداشت وضبط کی عکاسی نظر آتی ہے۔ وہ دنیائے عشق میں رونے، طعن وتشنیع اور مظالم کے پیش آنے اور انھیں برداشت کرنے کو وجۂ تزکیہ وضبطِ نفس سمجھتے ہیں:

رونے سے، اور عشق میں بے باک ہوگئے

دھوئے گئے ہم اتنے، کہ بس پاک ہوگئے[(۲۱۴)]

بہ ما کہ محو لذتِ بیداد گشتہ ایم

دیگر سخن ز مہر و مدارا چہ می رود[(۲۱۵)]

(ہم تو تیرے جور وستم کی لذت میں کھوئے ہوئے ہیں۔ پھر ہم سے مہر ومحبت کا تذکرہ کیسا؟)

غالبؔ کو بے ننگ ونام سے موسوم کرنے والوں کے طعن وتشنیع کو وہ نہ صرف برداشت کرتے ہیں بلکہ ان پر گھر بار لٹانے کی حد کو بھی عشق میں بھول جاتے ہیں:

لو، وہ بھی کہتے ہیں کہ یہ بے ننگ و نام ہے
یہ جانتا اگر، تو لٹاتا نہ گھر کو میں (۲۱۶)

علامہ اقبالؔ کے نزدیک یہ کائنات جامد وساکت نہیں بلکہ ہر لحہ تغیر پذیر ہے۔اس کائنات کے اندر خدا کی تخلیقی فعلیت کا عمل تسلسل کے ساتھ جاری ہے۔اگرچہ انسان خدا کی تخلیقی فعلیت کا ادراک نہیں کرسکتا لیکن مذکورہ فعلیت کا یہ عمل تسلسل کے ساتھ کائنات میں جاری وساری ہے۔غالبؔ بھی ہر لحہ تبدیل ہونے والی کائنات پر یقین رکھتے ہیں۔ان کے مطابق کائنات کے ذرّے ذرّے میں ہر لحہ تغیر وانقلاب کا عمل جاری رہتا ہے۔لیکن جو کچھ ہوتا ہے وہ اللہ کی تخلیقی فعلیت کے احاطہ سے باہر نہیں ہوسکتا:

خوشی، خوشی کو نہ کہہ، غم کو غم نہ جان اسدؔ
قرار داخل اجزائے کائنات نہیں (۲۱۷)

اقبالؔ عقل کے مقابلے میں عشق کو برتر سمجھتا ہے لیکن وہ عقل کی اہمیت کا بھی قائل ہے۔اس کی نظر میں عقل صرف مظاہر کو جان سکتی ہے، پردۂ مظاہر کے پیچھے جو حقیقت مشہود ہے،اس کے لیے روحانی جذبہ (عشق) درکار ہے۔ چناں چہ وہ عقل کو صرف چراغِ راہ تصور کرتا ہے مگر اسے منزل ہرگز نہیں مانتا۔غالبؔ بھی عقل وخرد کو جذبۂ جنون کی نذر کرنے کی تلقین کرتے ہیں۔ان کے نزدیک اگرچہ عقل کام کی چیز ہے مگر عشق کے مقابلے میں اس کی منفعت ہیچ ہے:

سرمایۂ خرد بجنون دہ کہ ایں کریم
یک سود را ہزار زیاں می دہد عوض (۲۱۸)

(اس سرمایۂ عقل وخرد کو جنوں کی نذر کردے کیوں کہ یہ کریم (عقل) ایک نفعے کے عوض ہزاروں نقصان بخشتا ہے)

اقبالؔ کے نزدیک زمان کو کائنات کے اندر تخلیق کنندہ کی حیثیت حاصل ہے۔زمان ہر لحہ نئے حوادث وواقعات کی تخلیق کا کام سرانجام دیتا ہے۔ نیز زمان ایک کھنچی ہوئی لکیر نہیں بلکہ ایک ارتقائی تسلسل کا نام ہے۔غالبؔ بھی اقبالؔ کی طرح تخلیقی زمان کے قائل ہیں۔وہ پلک جھپکنے میں زمان کے ہاتھوں تخلیقی تبدیلی کو کچھ یوں بیان کرتے ہیں:

در ہر مژہ برہم زدن ایں خلق جدید ایست
نظارہ سگالد کہ ہماں است و ہما نیست[۲۱۹]

(ہر بار آنکھ کے جھپکنے میں یہ کائنات نئی ہوتی ہے۔ ہماری نظریں زمان کی حقیقت کو نہیں سمجھتی کہ یہ کائنات وہی ہے لیکن وہی نہیں ہوتی۔)

اقبالؔ کے اس تصور کے برعکس غالبؔ کو زمان کے تخلیقی پہلو میں مضمر فنائیت کے عنصر پر سخت اعتراض ہے۔ انھیں اس بات کا یقین ہے کہ اگر چہ ان کی تخلیق میں تکرار کی کوئی نشانی موجود نہیں پھر بھی زمان انھیں مٹانے کے در پے ہے:

یارب! زمانہ مجھ کو مٹاتا ہے کس لیے
لوحِ جہاں پہ حرف مکرر نہیں ہوں میں[۲۲۰]

اقبالؔ کے فلسفے کا مرکزی نکتہ ''خودی'' ہے۔ جس کی انتہائی شکل اس کے مطابق خودئ مطلق (Absolute Ego) ہے۔ اس تناظر میں غالبؔ کا فلسفیانہ عقیدہ ہے کہ خودئ مطلق کے شعور کے لیے ضروری ہے خودئ محدود (Infinte Ego) یعنی انسان خود کو کفر و دین کی کشمکش سے آزاد کردے:

کفر و دیں کیست جز آرائشِ پندارِ وجود
پاک شو پاک، کہ ہم کفر تو دیں تو شود[۲۲۱]

(تیرے غلط تصور خودی کے سوا کفر و دیں کیا ہے؟ اس آرائش سے پاک ہو جا تا کہ تیرا کفر بھی تیرا ایمان بن جائے۔)

علامہ اقبالؔ کے نزدیک آرزو ہی حیات آفریں ہے۔[۲۲۲] اس کے خیال میں خودی کا وجود آرزو کے بغیر قائم نہیں رہ سکتا۔ غالبؔ اپنی شاعری میں اس فلسفیانہ نکتے کو کچھ اس طرح بیان کرتے ہیں کہ اگر چہ اپنی جذبۂ ملکیت کی وجہ سے آرزوئیں انسان کے لیے باعث اذیت بنتی ہیں۔ تاہم اگر دل میں روحانی شعور کی وسعت موجود ہو تو آرزوؤں کی فروانی ہی پوری ہونے کی گنجائش بڑھ جاتی ہے اگر چہ قناعت کا کوئی علاج موجود نہیں تاہم تنگئ دامن کی خصلت کو ختم کیا جا سکتا ہے۔ آرزوؤں کی تکمیل کے لیے حسن و جمال پر قابض ہونے کی جگہ دل میں روحانی وسعت پیدا کر لینا ضروری ہے۔ تا کہ انسان کی ساری آرزوئیں تکمیل پائیں:

تو ہی ناداں چند کلیوں پر قناعت کر گیا
ورنہ گلشن میں علاجِ تنگئ داماں بھی ہے[۲۲۳]

غالبؔ اکثر مسلم فلاسفہ کی طرح اس عالم خلق کو خدا کا سایہ تصور کرتے ہیں۔ ان کے خیال میں جس طرح سائے کا کوئی حقیقی وجود نہیں ہوتا اسی طرح عالم مادی بھی حقیقی وجود کا حامل نہیں ہے۔ سایہ ہمیشہ کسی دوسری شے کا تابع ہوتا ہے۔ چناں چہ عالم خلق بھی ذات مطلق کے تابع اور اس کی صفات کا مظہر ہے:

جز نام نہیں صورت عالم مجھے منظور

جز وہم نہیں ہستیِ اشیا مرے آگے (۲۲۴)

مسلم فلسفی محمود شبستری کا نظریہ ہے کہ یہ عالم رنگ و بو ذات باری تعالیٰ کے مشاہدے کے لحاظ سے امر اعتباری ہے۔ جس طرح ایک کا عدد بنیادی اکائی سمجھی جاتی ہے اور بعد کے تمام اعداد میں وہی جاری و ساری رہتا ہے۔ (۲۲۵) مرزا غالبؔ کثرت میں وحدت کے قائل ہوتے ہوئے وہ محمود شبستری کے نظریے کی وضاحت اپنی شاعری میں بہ الفاظ دیگر کچھ یوں کرتے ہیں:

نیافت راہِ ز کثرت خلل بہ وحدت ذات

یکے یکیست عدد گر بہ صد ہزار کشد (۲۲۶)

(کثرت سے وحدت ذات میں کوئی خلل واقع نہیں ہوتا۔ کیوں کہ تم اگر ایک کے عدد کو ایک لاکھ تک بڑھاؤ تب بھی وہ ایک ہی رہے گا۔)

کہا جاتا ہے کہ علم فلسفہ کی طرح صوفی ازم کی ابتدا بھی حیرت سے ہوئی ہے اور حقیقت بھی یہی ہے کہ جب ظاہر پرستی سے دل کو تسکین نہیں ملتی تو حقائق کی تہہ تک پہنچنے کے لیے صوفی ازم کا راستہ اختیار کیا جاتا ہے۔ (۲۲۷) غالبؔ پر جب بھی تحیر کی کیفیت طاری ہوتی ہے تو وہ استعجاب کی حالت میں اللہ تعالیٰ سے پوچھنے لگتے ہیں کہ جب تیرے سوا کوئی حقیقی وجود، موجود نہیں ہے تو پھر چار سو یہ ہنگامہ آرائی کیا ہے؟ یہ پری چہرہ انسان کیوں ہر طرف نظر آتے ہیں؟ ان کی حقیقت و ماہیت کیا ہے؟

جب کہ تجھ بن نہیں کوئی موجود

پھر یہ ہنگامہ اے خدا! کیا ہے (۲۲۸)

یہ پری چہرہ لوگ کیسے ہیں

غمزہ و عشوہ و ادا کیا ہے؟ (۲۲۹)

تضاد و اختلاف مسلم فلسفے کا ایک اہم عنصر شمار ہوتا ہے اور یہی تضاد و اختلاف غالبؔ کے کلام میں بدرجہ اتم موجود

ہے۔ان کی شاعری کا بہ نظر غائر مطالعہ کرنے سے یہ حقیقت کھل کر سامنے آتی ہے کہ وہ جذبۂ عشق کے حوالے سے اپنے نظریات میں ہمیشہ تضاد کا شکار رہتے ہیں۔ وہ ایک طرف جذبۂ عشق کو خلل دماغ تصور کرتے ہیں تو دوسری طرف اس آفاقی جذبے کو تمام کائنات کی رونق کا باعث سمجھتے ہیں، کہیں اسے ہر درد کی دوا تو کہیں درد لا دوا کے نام سے موسوم کرتے ہیں:

بلبل کے کاروبار پہ ہیں خندہ ہائے گل
کہتے ہیں جس کو عشق، خلل ہے دماغ کا(۲۳۰)

رونق ہستی ہے عشق خانہ ویراں ساز سے
انجمن بے شمع ہے، گر برق خرمن میں نہیں(۲۳۱)

عشق سے طبیعت نے زیست کا مزہ پایا
درد کی دوا پائی، درد بے دوا پایا(۲۳۲)

مسلم فلاسفہ کے مطابق تمام موجودات کی حقیقت دراصل ایک ہے۔جس نے اَن گنت روپ دھار لیے ہیں۔ حقیقت کے مختلف روپ دراصل تعینات ہیں اور جب تک یہ تعینات اپنی جگہ پر موجود ہیں۔ وحدت، کثرت کی صورت میں موجود رہے گی۔ نیز وحدت کی کثرت میں موجود ہونے سے حقیقت سے دوری وجود اعتباری (انسان) کی قسمت ہوگی۔(۲۳۳) اس حوالے سے غالبؔ کا عقیدہ ہے کہ ہر مابعد یا دوری سے گزر کر اپنی اصل سے ہم کنار ہونے کے لیے ضروری ہے کہ وجود اعتباری (انسان) مادی دنیا سے اپنا تعلق ختم کر کے خود کو فنا کے حوالے کر دے،تب کہیں جا کر نہ صرف انسان امر ہو سکتا ہے بلکہ اپنی حقیقت کا رز ابھی پا سکتا ہے:

فنا کو سونپ، گر مشتاق ہے اپنی حقیقت کا
فروغ طالعِ خاشاک، ہے موقوف گلخن پر(۲۳۴)

مسلم فلاسفہ کی نظر میں وقت ایک بے رنگ بہاؤ کا نام ہے۔(۲۳۵) اگر وقت کے بہاؤ میں خوشی وغم دونوں عناصر کا رنگ بھر دیا جائے تب یہ بہاؤ حیات کے بہاؤ کی شکل اختیار کر جاتا ہے۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ حیات کے اس بہاؤ میں خوشی اور غم دونوں عناصر ایک دوسرے کا پیچھا کرتے ہوئے نظر آتے ہیں اور دونوں میں ثبات کا نام ونشان تک موجود نہیں۔ تاہم مذکورہ دونوں عناصر زندگی کے دو رخ ضرور متعین کرتے ہیں۔ان دونوں کی بدولت حیات کی حقیقت معلوم ہو جاتی ہے۔ غالبؔ جیسے آفاقی شاعر ان دونوں پہلوؤں کی ترجمانی اپنی شاعری میں کچھ یوں کرتے ہیں:

شادی و غم ہمہ سرگشتہ تر از یک دگر اند

روز روشن بہ وداع شب تار آمد و رفت(۲۳۶)

(خوشی ہو یا غم، سب ایک دوسرے سے بڑھ کر آوارہ مزاج ہیں۔ روز روشن کو دیکھو، سیاہ کو رات کو رخصت کرنے کے لیے آیا اور چلا گیا۔)

یہ غالب کا فلسفیانہ منہاج ہے کہ وہ جذبۂ عشق اور الفت ہستی کے امتزاج سے عالم خلق کا تصور اخذ کرتے ہیں۔ ان کا تصور زندگی عبادت برق اور افسوس حاصل سے عبارت ہے۔ جسے وہ ''ہنگامہ آرائی'' کے نام سے موسوم کرتے ہیں اور اس ہنگامہ آرائی کو انسانی زندگی کا اصل رزا سمجھتے ہیں:

سراپا رہنِ عشق و ناگزیر الفت ہستی

عبادت برق کی کرتا ہوں اور افسوس حاصل کا(۲۳۷)

مسلم فلاسفہ نظریاتی طور پر دو بڑی قدروں کو تسلیم کرتے ہیں یعنی جمال اور کمال۔ جمال آرٹ کا نصب العین سمجھا جاتا ہے اور کمال فلسفے کی غائیت سے تعلق رکھتا ہے۔(۲۳۸) غالبؔ نہ صرف ان دونوں اقدار سے باخبر ہیں بلکہ وہ حسن اور راست بازی کے درمیان تعلق کے لیے ان دونوں اقدار کا وجود لازم مانتے ہیں:

ہے خیالِ حسن میں حسن عمل کا سا خیال

خلد کا ایک در ہے، میری گور کے اندر کھلا(۲۳۹)

عام طور پر مسلم فلاسفہ کا نظریہ ہے کہ وجودیاتی درجات کی آخری منزل عدم ہے۔ مگر غالبؔ اس نظریے کی تردید کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک عدم کی منزل کے بعد بھی ایک اور سلسلہ وجود موجود ہے لیکن انسانی ذہن اس کا ادراک نہیں کر سکتا۔ غالبؔ اس مقام کو حیات لامتناہی ارتقا کا نام دیتے ہیں اور خود کو مذکورہ مقام تک رسائی حاصل کرنے والوں میں شمار کرتے ہیں:

میں عدم سے بھی پرے ہوں، ورنہ غافل، بار ہا

میری آہِ آتشیں سے بالِ عنقا جل گیا(۲۴۰)

مسلم فلسفۂ جمالیات کے معروضی و موضوعی نظریاتِ حسن کے بارے میں غالبؔ کا نقطۂ نظر، یہ ہے کہ انسان کو ذات مطلق نے دل اور آنکھیں اس لیے عطا کی ہیں تا کہ وہ معروضی حسن کی تجلیات سے سیرابی حاصل کر سکیں۔ قدرت کا منشا یہی ہے ورنہ پھر معروضی حسن کی تخلیق ایک فضول چیز تصور ہوتی:

حسن پھر کس کام کا جب چاہنے والا نہ ہو
سچ ہے تجھ سے دلربا کو لطف یکتائی نہ تھا[۲۴۱]

مسلم حکما وصوفیا فلسفۂ وجود کے حوالے سے مختلف نظریات پر یقین رکھتے ہیں۔ کہیں ان کے ہاں توحید وجودی، کہیں شہودی، کہیں توحیدِ مثال اور کہیں توحید عیان کے ناموں سے موسوم فلسفیانہ نظریات کی ترجمانی نظر آتی ہے۔ غالبؔ ادبیات اردو کے واحد شاعر ہیں جو مذکورہ تمام نظریات کو مدنظر رکھ کر حکمت اور صوفی ازم کے ڈانڈے آپس میں ملاتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ وہ صوفی ازم کی دنیا کے ساتھ صرف عقلی حد تک وابستہ ہیں۔ جہاں تک عملی عقیدے کا تعلق ہے تو وہ خود کو بادہ خواروں کی صف میں شمار کرتے ہیں:

یہ مسائل تصوف، یہ ترا بیان غالبؔ!
تجھے ہم ولی سمجھتے، جو نہ بادہ خوار ہوتا[۲۴۲]

مسلم فلسفے کی منطق کی رو سے تکرار ایک فعل عبث ہے۔ اس منطقی کلیے کے مطابق جب کوئی بھی علت مکرر نہیں ہوسکتی، تو کوئی معلول بھی اپنی پہلی صورت میں واقع نہیں ہوسکتا۔ اس سے یہ نتیجہ اخذ کیا جاسکتا ہے کہ جب تکرار ایک فعل عبث ہے تو پھر خدا کا ہر فعل تکرار سے مبرا ہے کیوں کہ اس کا کوئی فعل عبث نہیں۔ [۲۴۳] اس فلسفیانہ منطقی کلیے کو بنیاد بنا کر غالبؔ سمجھتے ہیں کہ کاتب تقدیر، لوح جہاں پر کوئی حرف مکرر نہیں لکھتا۔ لہٰذا وہ بھی مکرر حرف نہیں لیکن اس کے باوجود زمانہ اس کے مٹانے پر کیوں تلا ہوا ہے، یہ ان کی سمجھ سے بالاتر ہے:

یا رب! زمانہ مجھ کو مٹاتا ہے کس لیے
لوحِ جہاں پہ حرف مکرر نہیں ہوں میں[۲۴۴]

مسلم فلسفے کا ایک اہم مسئلہ ''امتناع النظیر'' رہا ہے۔ اس اہم مسئلے کے حوالے سے دو گروہ موجود ہیں۔ ایک گروہ کا اس مسئلے کے بارے میں نظریہ ہے کہ ذات مطلق اس عالم کی طرح ہزار عالم پیدا کرسکتا ہے اور ہر عالم کے لیے خاتم النبین پیدا کرنے پر قدرت رکھتا ہے۔ دوسرے گروہ کا نظریہ ہے جس طرح خدا اپنی مثل پیدا نہیں کرسکتا اس طرح وہ خاتم النبین کی مثل بھی پیدا نہیں کرسکتا۔ [۲۴۵] جہاں تک غالبؔ کا تعلق ہے تو وہ بیک وقت دونوں گروہوں کے نظریات کے حامی نظر آتے ہیں۔ ان کے نزدیک ایک عالم میں ایک ہی خاتم النبین ہوگا لیکن خدا ہر ذرّے سے ایک عالم پیدا کرنے پر قدرت رکھتا ہے اور کوئی امر مانع نہیں کہ ہر عالم کے لیے ایک خاتم النبین پیدا کرے:

یک جہاں تا ہست یک خاتم بس است

قدرت حق وا نہ یک عالم بس است (۲۴۶)

(جب تک ایک دنیا ہے۔ ایک ہی اس کا آخری پیغمبر ہوگا۔ البتہ خدا کی قدرت ایک دنیا پر ختم نہیں ہوسکتی۔)

ہر کرا با سایہ نہ پسندد خدا

ہمچو اوئی نقش کی بندد خدا (۲۴۷)

(خدا نے جس ہستی کا سایہ تک نہ بنایا ہو اس کی مثل کیسے بنا دے گا)

بیشتر مسلم فلاسفہ کی طرح غالبؔ اس نظریے کے معتقد ہیں کہ ہستی مطلق ماورائے ادراک ہے۔ (۲۴۸) اگر چہ صفات و مظاہر میں اس کا زمانی و مکانی ظہور تو ہوتا ہے لیکن اس کی حقیقت پوری طرح کبھی منکشف نہیں ہوتی۔ چناں چہ غالبؔ کو حقیقت مطلق نا قابل فہم ہونے کا شدید احساس ہے اور وہ اس احساس کی ترجمانی اپنی شاعری میں کرتے نظر آتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ جب وہ نا قابل ادراک حسن کا منبع ہے تو پھر اسے حجاب میں ہونے کی ضرورت ہی کیا ہے؟:

جب وہ جمال دلفروز صورت مہر نیم روز

آپ ہی ہو نظارۂ سوز، پردے میں منہ چھپائے کیوں؟ (۲۴۹)

تا حسن بہ بے پردگی جلوہ صلا زد

دیدیم کہ تارے ز نقاب است نظر ہم (۲۵۰)

(حسن نے بے پردہ ہونے کا اعلان کیا تو ہجوم جلوہ سے ہماری نظر اٹھ نہ سکی۔ گویا ہماری نظر خود تا بہ نقاب بن گئی)

حضرت علیؓ کا فلسفیانہ قول ہے کہ لوگ اس وقت خواب میں ہیں جب اس عالم سے گزر جائیں گے تب جاگ جائیں گے۔ (۲۵۱) غالبؔ اس قول کی تائید کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ یہ عالم خلق جس میں ہم موجود ہیں اس کا ادراک ہم صرف خواب کی صورت میں کر سکتے ہیں اور خواب کا حقیقت وجود سے تعلق نہیں ہوتا۔ گویا تمام مظاہر و حوادث خواب کی مختلف صورتیں ہیں:

ہے غیب غیب جس کو سمجھتے ہیں ہم شہود

ہیں خواب میں ہنوز جو جاگے ہیں خواب میں (۲۵۲)

صوفی ازم کے مکتبۂ فکر سے تعلق رکھنے والے فلاسفہ کا عام عقیدہ ہے کہ اللہ نے اپنی ذات کے لیے دو آئینے بنائے ہیں ایک علمی اور دوسرا صوری۔ یہ دونوں خود اس کے حسن مطلق کی ماہیت کے پیمانے ہیں۔ غالبؔ ان دونوں آئینوں کو اپنی شاعری میں کہیں ناظر و منظور اور کہیں عاشق و معشوق کے نام سے موسوم کرتے ہیں:

دہر جز جلوۂ یکتائی معشوق نہیں

ہم کہاں ہوتے، اگر حسن نہ ہوتا خود بیں (۲۵۳)

مسلم فلسفے کا ایک اہم نکتہ ہے العلم حجاب الاکبر، گویا جس قدر انسانی علم وسعت اختیار کرتا ہے، وہ ماہیت اور حقیقت سے دور ہونے لگتا ہے۔ غالبؔ کا عقیدہ ہے کہ جس قدر انسان حقیقت عالم کے ادراک کی روشنی کے قریب ہونے لگتا ہے اس کا دماغ اس روشنی کے انجذاب اور انعکاس سے عاجز ہونے لگتا ہے اور پھر ایک ایسا مقام بھی آجاتا ہے کہ انسان شاہد، شہود اور مشہود میں فرق یا تمیز کرنے سے قاصر ہو کر چیخ اٹھتا ہے کہ کس چیز کو مشاہدے کا نام دیا جائے:

اصل شہود و شاہد و مشہود ایک ہے

حیراں ہوں، پھر مشاہدہ ہے کس حساب میں (۲۵۴)

صوفی ازم کے دو بڑے پہلو ہیں۔ ایک وراداتی اور دوسرا سریانی۔ اول الذکر کا تعلق وجد اور جذب سے ہے جب کہ موخر الذکر ''حلول'' کے نظریے پر استوار ہے۔ (۲۵۵) غالبؔ عقیدتاً صوفی ازم کے سریانی پہلو پر یقین رکھتے ہیں۔ وہ اس عقیدے کے حامی ہیں کہ اگرچہ ان کی حیثیت ایک قطرے جیسی ہے مگر وہ حقیقت میں قطرہ نہیں سمندر ہیں:

ہے مشتمل نمود صور پر وجود بحر

یاں کیا دھرا ہے قطرہ و موج و حباب میں (۲۵۷)

قطرہ اپنا بھی حقیقت میں ہے دریا، لیکن

ہم کو تقلید تنک ظرفی منصور نہیں (۲۵۸)

Fatalism اس نظریے کا نام ہے کہ کائنات کی ہر شے روز ازل سے تقدیر کے شکنجے میں جکڑی ہوئی ہے۔ غالبؔ اگرچہ زیادہ تر تقدیر کے اس نظریے کے قائل ہیں۔ تاہم ان کے ہاں تقدیر کا ایک انوکھا تصور بھی موجود ہے۔ ان کے

نزدیک تقدیر انسان کے بارے میں اللہ کا علم ہے جو تحریری صورت میں موجود ہے۔ روزِ اول سے اللہ کو انسان کے ہر کردار اور ارادے کا علم تھا جسے اس نے تقدیر کا نام دیا۔ ایک ہی قطرہ آنسو بھی بنتا ہے اور صدف کی آغوش میں بھی پرورش پاتا ہے۔ دونوں کی تقدیر دونوں کی ہمت کے مطابق طے ہے: اس ہمت یا توفیق کا دوسرا نام ارادہ ہے جس کا سارا دارومدار انسان پر ہوتا ہے:

توفیق بہ اندازۂ ہمت ہے ازل سے
آنکھوں میں ہے وہ قطرہ کہ گوہر نہ ہوا تھا (۲۵۹)

غالبؔ اپنے مکتوبات میں علم منطق سے اپنی دلچسپی کا اظہار کرتے ہیں۔ منطق سے ان کی دلچسپی بہت زیادہ ہے۔ ان کے منطقی ذوق اور علم منطق میں ان کی قابلیت کے حوالے سے سجاد باقر رضوی لکھتے ہیں:

> یہ بات ذہن نشین ہونی چاہیے کہ غالبؔ کی منطق وہ عام استخراجی منطق نہیں جو ارسطو سے مختص ہے۔ جس کے مطابق الف چوں کہ الف ہے غیر الف نہیں ہوسکتا۔ اس کے برعکس غالبؔ کی منطق قول محال کی جدلیاتی منطق ہے جس کے مطابق الف، الف بھی ہے اور غیر الف بھی۔ (۲۶۰)

غالبؔ کی شاعری میں قول محال کی جدلیاتی منطق کی ترجمانی موجود ہے۔ وہ متضاد حقائق، کیفیات کو ایک ہی وحدت میں ڈھال کر نہ صرف نتائج اخذ کرتے ہیں بلکہ اس منطقی ہنر کی بدولت استفہامیہ انداز بھی اختیار کر جاتے ہیں:

تکلف بر طرف نظارگی میں بھی سہی لیکن
وہ دیکھا جائے، کب یہ ظلم دیکھا جائے ہے مجھ کو (۲۶۱)

ملنا تیرا، اگر نہیں آساں، تو سہل ہے
دشوار تو یہی ہے کہ دشوار بھی نہیں (۲۶۲)

پیکر عشاق، ساز طالع ناساز ہے
نالہ، گویا گردش سیارہ کی آواز ہے (۲۶۳)

بیشتر مسلم فلاسفہ کی طرح غالبؔ عدم سے وجود اور پھر وجود سے عدم کی طرف سفر کرنے کے قائل ہیں۔ ان کا نظریہ ہے کہ انسان عدم کے راستے سے وجود کی دنیا میں قدم رکھتا ہے اور پھر اس وادی سے کوچ کر کے عدم ہی کا راستہ اختیار کرے

گا۔ (۲۶۴) چناں چہ یہی نظریہ انھیں موت سے بے خوف کر دیتا ہے۔ وہ موت سے وحشت کھانے کی بجائے انسان کے ارتقائی سفر اور آخری منزل کی فکر کرتے ہیں:

جس طرف سے آئے ہیں آخر ادھر ہی جائیں گے
مرگ سے وحشت نہ کر، راہ عدم پیمودہ ہے (۲۶۵)

ایک مشہور روایت ہے کہ ایک فلسفی کہیں قید ہو جاتا ہے۔ ایک شخص اسے بہ حیثیت غلام خریدنے کی خواہش کرتا ہے۔ خریدتے وقت وہ اس غلام سے پوچھتا ہے کہ تم کس کام کے قابل ہو۔ فلسفی جواباً کہتا ہے آزاد کر دیے جانے کے قابل۔ پس آزادی ایک فلسفی کا بنیادی نظریہ رہا ہے۔ غالبؔ اکثر مسلم فلاسفہ کی طرح اپنی آزادی کی نہ صرف خود قدر کرتے ہیں بلکہ اسے برقرار رکھنے کی بھرپور کوشش بھی کرتے ہیں۔ وہ آزادی کی بدولت خود کو غلامیِ غم سے مبرا سمجھتے ہیں۔ علاوہ ازیں غالبؔ تو بندگی میں بھی آزادی کا نعرہ بلند کرتے ہوئے نظر آتے ہیں:

غم نہیں ہوتا آزادوں کو بیش از یک نفس
برق سے کرتے ہیں روشن شمعِ ماتم خانہ ہم (۲۶۶)

بندگی میں بھی وہ آزادہ و خودبیں ہیں، کہ ہم
الٹے پھر آئے، درِ کعبہ گر وا نہ ہوا (۲۶۷)

غالبؔ کا نظریہ تقدیر کہیں کہیں جبریہ مکتبۂ فکر کے برعکس معتدلہ مکتبۂ فکر والا دکھائی دیتا ہے۔ ان کے خیال میں انسان مجبور محض بھی ہے اور آزاد بھی لیکن انسان کی یہ آزادی مشروط آزادی ہے۔ اپنے عمل کا تعین کرتے وقت انسان کے سامنے امکانات کے بے شمار راستے موجود ہوتے ہیں۔ وہ کس راستے کا انتخاب کرتا ہے، اس مقام پر اسے احساس ہوتا ہے کہ اس کا انتخاب محدود ہے۔ (۲۶۸) چناں چہ انسانی آزادی و اختیار زنجیر کی وسعت کی آزادی ہی کی ایک شکل ہے۔ اس لیے تو غالبؔ دعویٰ کرتے ہیں کہ انسان کی سرشت میں جبر و قدر کے دونوں اجزا بہ یک وقت ودیعت شدہ ہیں:

دو برق فتنہ نہفتند در کف خاکے
بلائے جبر یکے، رنج اختیار یکے (۲۶۹)

(اس مشت خاک (انسان) میں دو برق پنہاں رکھی گئی ہیں۔ ایک بلائے جبر اور دوسرے بلائے اختیار۔
یعنی انسان جبر و اختیار کے درمیان گھرا ہوا ہے۔)

ہسپانوی نژاد مسلم فلاسفہ کی طرح غالبؔ کی فکر کا راستہ عقل کا راستہ ہے اور عقل کا راستہ ہمیشہ حقائقِ موجودات کی بوقلمونی میں سے اپنے سوالات کے جوابات تلاش کرتا ہے۔ غالبؔ فکر و دانش کی وادی میں سفر کرتے ہیں اور جو انکشافات ان پر ظاہر ہوتے ہیں وہ دو بنیادی مرحلوں پر مشتمل ہوتے ہیں۔ پہلا مرحلہ مشاہدے کا ہے اور دوسرا تحیر کا۔ ان دونوں مراحل کی ترجمانی ان کے کلام میں قدم قدم پر نظر آتی ہے:

ترے خیال سے روح اہتزاز کرتی ہے
یہ جلوہ ریزی باد و بہ پر فشانی شمع (۲۷۰)

تماشائے گلشن، تمنائے چیدن
بہار آفرینا، گنہگار ہیں ہم (۲۷۱)

مسلم فلسفہ کے دو بڑے مسائل یعنی حقیقت کی ماہیت کیا ہے؟ اور حقیقت کیا ہے؟ سے متعلق غالبؔ جب کھوج لگاتے لگاتے تھک جاتے ہیں اور کہیں سے بھی ان مذکورہ دونوں فلسفیانہ مسائل کا سراغ حاصل نہیں کر پاتے تو مایوس ہو کر یہ نعرہ بلند کرتے ہیں:

تھک تھک کے ہر مقام پہ دو چار رہ گئے
تیرا پتا نہ پائیں، تو ناچار کیا کریں؟ (۲۷۲)

مسلم فلاسفہ کا نظریہ ہے کہ فطرت ہر لمحہ انسان کو دعوت نظارہ دیتی ہے۔ یہ دعوت بلا امتیاز ہوتی ہے۔ وہ کبھی انسان کی طرح یہ انداز اختیار نہیں کرتی کہ کسی کو سیراب کرتی ہے اور کسی کو تشنہ لب رکھتی ہے۔ وہ جب بھی اپنے چہرے سے نقاب ہٹاتی ہے تو سب کو یکساں طور پر دعوت دیدار دیتی ہے۔ اس بارے میں غالبؔ کا نظریہ ہے کہ یہ ہمارا تغافل ہے کہ ہم فطرت کے دعوتِ نظارہ کی طرف نظر اُٹھا کر دیکھتے ہی نہیں:

محرم نہیں ہے تو ہی، نوا ہائے راز کا
یاں ورنہ جو حجاب ہے، پردہ ہے ساز کا (۲۷۳)

مرزا غالبؔ کے کلام میں الٰہیاتی فکر سے تعلق رکھنے والے اکثر فلاسفہ کے نظریات و افکار کا گہرا شعور موجود ہے۔ وہ اپنی شاعری میں نہ صرف مسلم فلاسفہ کے نظریات کی ترجمانی کرتے ہیں بلکہ ان کی شاعری کا مجموعی فکری نظام مسلم الٰہیاتی و مابعد الطبعیاتی مباحث و مسائل پر استوار ہے۔ ان کے کلام میں ذات مطلق کی ماہیت ماورائے کائنات کی حقیقت، خیر و شر، فنا و بقا، قدیم و حادث، تخلیق و مرور، عینیت واحدیت، جبر و قدر، شعور نبوت و ولایت اور وجود و شہود جیسے مسلم فلسفے کے بنیادی

مباحث کی بھر پور عکاسی موجود ہے۔ وہ ذات وکائنات دونوں فلسفیانہ صداقتوں کے کھوج لگاتے ہوئے یہ حتمی نتیجہ اخذ کرتے ہیں کہ انسانی وجود مذکورہ حقیقتوں کا مظہر ہے۔ان کا بنیادی عقیدہ یہ ہے کہ جب بصارت اور سماعت سے تعلق رکھنے والی دنیا کو انسان کھو دیتا ہے تو فکر وتصور کی بے شمار دنیائیں اس کے سامنے آموجود ہو جاتی ہیں۔ وہ عقل کا اندھا ہوگا جو اس سودے پر بھی تردد کا دامن پکڑے گا۔

## حوالہ جات


۱۔ عبدالخالق، مسلم فلسفے کے مسائل ،مترجمہ: ڈاکٹر علی رضا طاہر (لاہو: جامعہ پنجاب، ۲۰۱۵ء)، ص ۵، ۶۔

۲۔ ماجد فخری، اسلامی فلسفے کی تاریخ ،مترجمہ: شہزاد احمد (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۱۲ء)، ص ۱۶، ۱۷۔

۳۔ عبدالخالق، مسلم فلسفے کے مسائل ،مترجمہ: ڈاکٹر علی رضا طاہر (لاہو: جامعہ پنجاب، ۲۰۱۵ء)، ص ۸۔

۴۔ علی عباس جلالپوری، اقبال کا علم الکلام (لاہور: تخلیقات، ۲۰۱۰ء)، ص ۲۴۔

۵۔ محمد لطفی جمعہ مصری، عظیم مسلمان فلسفی ،مترجمہ: ڈاکٹر میر ولی الدین (لاہور: دارالشعور، ۲۰۱۵ء)، ص ۳۱۔

۶۔ عبدالخالق، مسلم فلسفے کے مسائل ،مترجمہ: ڈاکٹر علی رضا طاہر (لاہو: جامعہ پنجاب، ۲۰۱۵ء)، ص ۲۲۔

۷۔ ماجد فخری، اسلامی فلسفے کی تاریخ ،مترجمہ: شہزاد احمد (لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۱۲ء)، ص ۱۷۔

۸۔ پروفیسر خادم علی ہاشمی، الکندی (اسلام آباد، مقتدرہ قومی زبان، ۲۰۰۶ء)، ص ۴۳، ۴۹۔

۹۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)، ص ۴۵۲۔

۱۰۔ ایضاً، ص ۴۵۴۔

۱۱۔ محمد کاظم، مسلم فکر و فلسفہ عہد بہ عہد (لاہور: مشعل بکس، ۲۰۰۲ء)، ص ۱۲۰۔

۱۲۔ محمد لطفی جمعہ مصری، عظیم مسلمان فلسفی ،مترجمہ: ڈاکٹر میر ولی الدین (لاہور: دارالشعور، ۲۰۱۵ء)، ص ۶۸۔

۱۳۔ پروفیسر سی۔اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور: بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)، ص ۴۴۷۔

۱۴۔ محمد لطفی جمعہ مصری، عظیم مسلمان فلسفی ،مترجمہ:ڈاکٹر میر ولی الدین(لاہور:دارالشعور،۲۰۱۵ء)، ص۰۷۔

۱۵۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۴۴۸۔

۱۶۔ سید حسین نصر،تین مسلمان فیلسوف ،مترجمہ:پروفیسر محمد منور(لاہور:ادارۂ ثقافت اسلامیہ،۲۰۱۱ء)،ص ۶۳۔

۱۷۔ اکبر لغاری،فلسفے کی مختصر تاریخ(فیصل آباد:مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۲۳۴۔

۱۸۔ کامران اعظم سوہدروی، اسلام اور فلسفہ (کراچی: بک ٹائم ،۲۰۱۷ء)،ص۳۹۳۔

۱۹۔ محمد عاصم بٹ،دانش مشرق (لاہور:دستاویز مطبوعات،۲۰۱۶ء)،ص۱۳۳،۱۳۶۔

۲۰۔ محمد لطفی جمعہ مصری، عظیم مسلمان فلسفی ،مترجمہ:ڈاکٹر میر ولی الدین(لاہور:دارالشعور،۲۰۱۵ء)، ص۴۲۱۔

۲۱۔ پروفیسر خادم علی ہاشمی،مسکویہ(اسلام آباد:نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۳ء)،ص۴۷۔

۲۲۔ ایضاً،ص۷۰۔

۲۳۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۴۶۱۔

۲۴۔ رضا احمد، اُردو ناول میں تصوف کی روایت(لاہور:ادارہ ثقافت اسلامیہ،۲۰۱۴ء)،ص۹۸۔

۲۵۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور:بزم اقبال، ۱۹۹۴ء)،ص۴۶۶۔

۲۶۔ پروفیسر یوسف سلیم چشتی، تاریخ تصوف(لاہور:دارالکتاب،سن ندارد)،ص۲۴۰۔

۲۷۔ محمد کاظم،مسلم فکر و فلسفہ عہد بہ عہد(لاہور:مشعل بکس،۲۰۰۲ء)،ص۲۰۱۔

۲۸۔ پروفیسر یوسف سلیم چشتی،تاریخ تصوف(لاہور:دارالکتاب،سن ندارد)،ص۲۶۴۔

۲۹۔ ایضاً،ص۲۶۸۔

۳۰۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۴۴۹۔

۳۱۔ کامران اعظم سوہدروی، اسلام اور فلسفہ (کراچی: بک ٹائم ،۲۰۱۷ء)،ص۳۰۱۔

۳۲۔ محمد عاصم بٹ،دانش مشرق (لاہور:دستاویز مطبوعات،۲۰۱۶ء)،ص۱۱۰۔

۳۳۔ محمد کاظم،مسلم فکر و فلسفہ عہد بہ عہد(لاہور:مشعل بکس،۲۰۰۲ء)،ص۲۲۷۔

۳۴۔ ایضاً،ص۲۲۸۔

۳۵۔ عبدالسلام،ابن عربی کا نظریہ وحدۃ الوجود، مرتبہ:سعادت سعید(لاہور:ادارۂ ثقافت اسلامیہ، ۲۰۱۶ء)،ص۲۲۔

۳۶۔ محمد کاظم،مسلم فکر و فلسفہ عہد بہ عہد(لاہور:مشعل بکس،۲۰۰۲ء)،ص۲۶۶۔

۳۷۔ محمد عاصم بٹ،دانش مشرق (لاہور:دستاویز مطبوعات،۲۰۱۶ء)،ص۱۰۱۔

۳۸۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)، ص۴۶۵۔

۳۹۔ ایضاً،ص۴۶۵۔

۴۰۔ کامران اعظم سوہدروی، اسلام اور فلسفہ (کراچی: بک ٹائم،۲۰۱۷ء)،ص۳۹۷۔

۴۱۔ محمد کاظم،مسلم فکر و فلسفہ عہد بہ عہد(لاہور:مشعل بکس،۲۰۰۲ء)،ص۲۷۳۔

۴۲۔ ٹ-ج-دی بوئر،تاریخ فلسفہ اسلام ،مترجمہ:ڈاکٹر سید عابد حسین(لاہور:ادارۂ ثقافت اسلامیہ،۲۰۱۱ء) ،ص۱۵۸۔

۴۳۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرم رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ(لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۴۸۵۔

۴۴۔ ایضاً،ص۴۷۹۔

۴۵۔ ماجد فخری، اسلام میں فلسفے کی تاریخ ،مترجمہ:شہزاد احمد(لاہور:سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۱۲ء) ،ص۲۹۳۔

۴۶۔ ایضاً،ص۲۹۴۔

۴۷۔ ایضاً،ص۴۸۲۔

۴۸۔ ڈبلیو-ایم(W.M)تھیوڈرے دی بیرے(Theodre de Bary)،وغیرہ، سورس آف انڈین ٹریڈیشن (نیویارک:۱۹۵۹)،ص۴۴۹۔

۴۹۔ ماجد فخری، اسلامی فلسفے کی تاریخ، مترجمہ:شہزاد احمد(لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۱۲ء)، ص۲۴۵۔

۵۰۔ ایضاً،ص۲۴۷۔

۵۱۔ ٹ-ج-دی بوئر،تاریخ فلسفہ اسلام ،مترجمہ: ڈاکٹر سید عابد حسین(لاہور: ادارۂ ثقافت اسلامیہ،۲۰۱۱ء) ،ص۱۶۹۔

۵۲۔ کامران اعظم سوہدروی، اسلام اور فلسفہ (کراچی: بک ٹائم،۲۰۱۷ء)،ص۳۶۷۔

۵۳۔ پروفیسر سی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)، ص۴۵۶۔

۵۴۔ ایضاً،ص۴۵۷۔

۵۵۔ ایضاً،ص۴۸۰۔

۵۶۔ ایضاً،ص۴۸۰۔

۵۷۔ سید وقار عظیم،اقبال شاعر اور فلسفی (علی گڑھ:مکتبۂ الفاظ،۱۹۸۲ء)،ص۸،۹۔

۵۸۔ علی عباس جلالپوری، اقبال کا علم الکلام (لاہور:تخلیقات،۲۰۱۰ء)،ص۲۸۔

۵۹۔ قاضی قیصر الاسلام،فلسفے کے بنیادی مسائل(اسلام آباد:نیشنل فاونڈیشن،۲۰۰۰ء)،ص۳۹۹۔

۶۰۔ محمد کاظم،مسلم فکر و فلسفہ عہد بہ عہد(لاہور:مشعل بکس،۲۰۰۲ء)،ص۹۵۔

۶۱۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء) ،ص۳۲۷۔

۶۲۔ اکبر لغاری، فلسفے کی تاریخ (فیصل آباد: مثال پبلشرز،۲۰۱۳ء)،ص۲۲۵۔

۶۳۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص۳۲۶۔

۶۴۔ محمد کاظم،مسلم فکر و فلسفہ عہد بہ عہد(لاہور:مشعل بکس،۲۰۰۲ء)،ص۹۲۔

۶۵۔ مرزا اسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتا رضا( کراچی: انجمن ترقی

اُردو،۲۰۱۲ء)،ص۲۵۲۔

۶۶۔ ایضاً،ص۳۲۶۔

۶۷۔ ایضاً،ص۱۸۵۔

۶۸۔ ظفرسپل،مسلم فلسفے کا تاریخی ارتقا (لاہور: بک ہوم،۲۰۰۸ء)،ص۳۱۔

۶۹۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو،۲۰۱۲ء)،ص۳۳۶۔

۷۰۔ قاضی قیصرالاسلام،فلسفے کے بنیادی مسائل(اسلام آباد:نیشنل فاونڈیشن،۲۰۰۰ء)،ص۴۰۳۔

۷۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)،ص۳۲۲۔

۷۲۔ پروفیسرسی-اےقادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ(لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۴۵۲۔

۷۳۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)،ص۲۵۱۔

۷۴۔ پروفیسرسی-اےقادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ(لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۴۵۲۔

۷۵۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)،ص۲۸۸۔

۷۶۔ ایضاً،ص۳۲۷۔

۷۷۔ ماجدفخری، اسلامی فلسفے کی تاریخ ، مترجمہ:شہزاداحمد(لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز، ۲۰۱۲ء)،ص۷۸۔

۷۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)،ص۱۴۹۔

۷۹۔ محمدعاصم بٹ،دانش مشرق (لاہور: دستاویزمطبوعات،۲۰۱۶ء)،ص۱۱۷۔

۸۰۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا( کراچی: انجمن ترقی اُردو،

۲۰۱۲ء)،ص۲۸۶۔

۸۱۔ ماجدفخری، اسلامی فلسفے کی تاریخ ،مترجمہ:شہزاداحمد(لاہور:سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۱۲ء)، ص۸۳۔

۸۲۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ(نئی دہلی:غالبؔ انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۸۶۔

۸۳۔ پروفیسرخادم علی ہاشمی،الکندی(اسلام آباد:مقتدرہ قومی زبان،۲۰۰۶ء)،ص۷۱۔

۸۴۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ،مرتبہ:کالی داس گپتارضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)،ص۳۲۷۔

۸۵۔ پروفیسرخادم علی ہاشمی،الکندی(اسلام آباد:مقتدرہ قومی زبان،۲۰۰۶ء)،ص۴۷۔

۸۶۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ،مرتبہ:کالی داس گپتارضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)،ص۲۸۰۔

۸۷۔ پروفیسرخادم علی ہاشمی،الکندی(اسلام آباد:مقتدرہ قومی زبان،۲۰۰۶ء)،ص۲۲۹۔

۸۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ(فارسی)،جلد:ا،مرتبہ،ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۳۷۳۔

۸۹۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ،مرتبہ:کالی داس گپتارضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)،ص۳۲۷۔

۹۰۔ پروفیسرسی-اےقادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ(لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۴۵۴۔

۹۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ،مرتبہ:کالی داس گپتارضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)،ص۲۹۹۔

۹۲۔ مرزااسداللہ خان غالب، کلیات غالب(فارسی)،جلد:ا،مرتبہ،ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۵۵۔

۹۳۔ ایضاً،ص۲۳۱۔

۹۴۔ پروفیسرسی-اےقادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ(لاہور:بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۴۴۸۔

۹۵۔ ڈاکٹرعبدالخالق، مسلم فلسفے کے مسائل ،مترجمہ:ڈاکٹرعلی رضاطاہر(لاہو:جامعہ پنجاب،۲۰۱۵ء) ،ص۶۱۔

۹۶۔ مرزااسداللہ خان غالب، کلیات غالب (فارسی)،جلد:اول،مرتبہ،ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۵۵۳۔

۹۷۔ ایضاً،ص۵۵۳

۹۸۔ ماجدفخری، اسلامی فلسفے کی تاریخ ،مترجمہ:شہزاداحمد(لاہور:سنگ میل پبلی کیشنز،۲۰۱۲ء)، ص۱۱۷۔

۹۹۔ مرزااسداللہ خان غالب، کلیات غالب (فارسی)،جلد:اول،مرتبہ،ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۵۶۲۔

۱۰۰۔ ڈاکٹرعبدالخالق، مسلم فلسفے کے مسائل ،مترجمہ:ڈاکٹرعلی رضاطاہر(لاہو:جامعہ پنجاب،۲۰۱۵ء) ،ص۶۹۔

۱۰۱۔ مرزااسداللہ خان غالب، کلیات غالب (فارسی)،جلد:اول،مرتبہ،ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۵۵۳۔

۱۰۲۔ ایضاً،ص۵۱۰۔

۱۰۳۔ میرولی اللہ، کاس الکرام(اسلام آباد:دوست پبلی کیشنز،۲۰۱۲ء)،ص۸۴۔

۱۰۴۔ مرزااسداللہ خان غالب، کلیات غالب (فارسی)،جلد:اول،مرتبہ،ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۳۴۔

۱۰۵۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ:کالی داس گپتارضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)،ص۳۲۲۔

۱۰۶۔ مرزااسداللہ خان غالب، کلیات غالب (فارسی)،جلد:اول،مرتبہ،ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی:غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۵۵۳۔

۱۰۷۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ(نئی دہلی:غالبؔ انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۳۳۔

۱۰۸۔ عبدالرحمٰن بجنوری، محاسن کلام غالبؔ،مشمولہ: تنقید غالب کے سو سال،مرتبہ:گروپ کیپٹن

سیدفیاض محمود(لاہور: جامعہ پنجاب،۱۹۶۹ء)،ص۱۴۴۔

۱۰۹۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ ،مرتبہ: کالی داس گپتارضا(کراچی:انجمن ترقی اُردو، ۲۰۱۲ء)،ص۲۵۸۔

۱۱۰۔ پروفیسرسی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ(لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۳۴۱۔

۱۱۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ(نئی دہلی: غالبؔ انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۱۷۔

۱۱۲۔ ایضاً،ص۷۷۔

۱۱۳۔ ایضاً،ص۵۸۔

۱۱۴۔ پروفیسرخادم علی ہاشمی،مسکویہ(اسلام آباد: نیشنل بک فاونڈیشن،۲۰۱۳ء)،ص۱۷۔

۱۱۵۔ ایضاً،ص۴۳۔

۱۱۶۔ ایضاً،ص۴۳۔

۱۱۷۔ ایضاً،ص۵۸

۱۱۸۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ، کلیات غالبؔ (فارسی)،جلد:اول،مرتبہ،ڈاکٹرسیدتقی عابد(نئی دہلی: غالب انسٹی ٹیوٹ،۲۰۰۸ء)،ص۲۹۳۔

۱۱۹۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ(نئی دہلی: غالبؔ انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۸۳۔

۱۲۰۔ سیدہاشمی فریدآبادی،غالبؔ کا فلسفہ،مشمولہ: تنقید غالبؔ کے سو سال ،مرتبہ: گروپ کیپٹن سید فیاض محمود(لاہور: جامعہ پنجاب،۱۹۶۹ء)،ص۱۸۲۔

۱۲۱۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ(نئی دہلی: غالبؔ انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۲۷۔

۱۲۲۔ پروفیسرسی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ(لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،ص۴۴۹۔

۱۲۳۔ عبدالماجددریابادی، غالبؔ کا فلسفہ،مشمولہ: تنقید غالبؔ کے سوسال ،مرتبہ: گروپ کیپٹن سیدفیاض محمود(لاہور: جامعہ پنجاب،۱۹۶۹ء)،ص۱۱۶۔

۱۲۴۔ مرزااسداللہ خان غالبؔ،دیوان غالبؔ(نئی دہلی: غالبؔ انسٹی ٹیوٹ،۱۹۸۶ء)،ص۶۷۔

۱۲۵۔ پروفیسرسی-اے قادر/اکرام رانا، کشاف اصطلاحات فلسفہ (لاہور: بزم اقبال،۱۹۹۴ء)،

